القرآن الحکیم

# تفسیر بیان القرآن (مکمل)

جلد اول

سُورَۃُ الفَاتِحَة تا سُورَۃُ الاَنعَام

مولانا محمد اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مکتبہ رحمانیہ

اقرأ سنٹر غزنی سٹریٹ۔ اردو بازار لاہور

القرآن الحکیم

# تفسیر بیان القرآن (مکمل)

مع اردو ترجمہ مسائل السلوک

ومع عربی وجوہ المثانی مع توجیہ الکلمات والمعانی

لکل از تصانیف حضرت حکیم الامت ماہر العلوم قرآنیہ رأس المفسرین صاحب الشریعۃ والطریقۃ

مولانا محمد اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

جلد اول

سورۃ الفاتحۃ تا سورۃ الانعام

تسہیل ترجمہ

مولانا سید انظر شاہ کشمیری

خلف الرشید علامہ سید انور شاہ کشمیری

تخریج

مولانا حافظ محبوب احمد خان صاحب

مدرس مدرسہ رحمۃ للعالمین ڈیفنس روڈ لاہور

تفسیر بیان القرآن اور اس کے متعلقہ تمام رسائل کی کمپوزنگ اس قدیم نسخے کو سامنے رکھ کر کی گئی ہے جو حکیم الامتؒ کا نظر فرمودہ ہے اس پر حکیم الامتؒ کی تصدیق (دستخط) بھی موجود ہیں اس کے علاوہ مولانا شبیر علی صاحب کے اضافہ جات بھی شامل ہیں۔ یہ نسخہ ۱۹۵۳ء میں اشرف المطابع تھانہ بھون سے شائع ہوا تھا اس نسخے کا عکس بھی جلد اول کی ابتداء میں لگا دیا گیا ہے۔


مکتبہ رحمانیہ



اقرأ سنٹر غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور
فون: 042-7224228-7221395

بسم اللہ الرحمن الرحیم



مکتبہ رحمانیہ

نام کتاب: ............................ تفسیر بیان القرآن (کامل) (جلد اول)

مؤلف: ............................ مولانا محمد اشرف علی تھانوی صاحب رحمہ اللہ

ناشر: ............................ مکتبہ رحمانیہ

مطبع: ............................ لٹل سٹار پرنٹرز لاہور

**استدعا**

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کتابت، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری پوری احتیاط کی گئی ہے۔
بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی نظر آئے یا صفحات درست نہ ہوں تو ازراہ کرم مطلع فرما دیں۔ ان شاء اللہ ازالہ کیا جائے گا۔ نشاندہی کے لیے ہم بے حد شکر گزار رہوں گے۔ (ادارہ)

# حرفِ اوّل

حکیم الامت' مجدد الملت' حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ کی مشہور و معروف تفسیر بیان القرآن کی بابت کچھ تحریر کرنا سورج کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے۔ بیان القرآن تمام علوم متعلقہ قرآنِ کریم کی جامع اور تفسیری علوم کی حاوی نابغہ روزگار تفسیر ہے۔ یہ کس علمی پائے کا کام ہے' اس کا اندازہ کرنے کیلئے فقط یہی جان لینا چاہئے کہ بیان القرآن کے ضبط تحریر میں آ جانے کے بعد سے جتنے بھی مفسرین نے تفاسیر تحریر کیں وہ اس سے استفادہ کرنے سے اپنے آپ کو مستثنیٰ نہ رکھ پائے اور اس سے قبل تفسیر کو اس عالمانہ انداز سے لکھنے کا یارا بھی نہیں تھا۔

اس تفسیر سے حضرت تھانوی کی فقہی بصیرت اور جامعیت اور تمام پہلوؤں پر نظر عمیق کا ہم جیسے کم فہموں کو بھی اندازہ ہوسکتا ہے۔ حکیم الامت نے اس میں بعض خاص تفسیری تحقیقات ہی نہیں فرمائیں بلکہ اردو اور عربی محاورے کے دقیق فرق کو بھی ملحوظ خاطر رکھا ہے۔ آیات کی تفسیر کرتے وقت ''علم معانی'' کی نزاکتوں کی بھی بے حد و حساب رعایت رکھی گئی ہے اور اس کی کن کن باریکیوں کو آپ کے سامنے آشکارا کروں کہ جیسے جیسے وقت گزرتا جا رہا ہے تمام مکاتب فکر کے علمائے کرام کے سامنے اس کام کے نئے نئے پہلو آشکارا ہوتے ہی چلے جا رہے ہیں اور علوم ظاہری و باطنی کا ایک بحر بے کراں ہے جو ظاہر ہوتا چلا جاتا ہے۔

اس تفسیر سے پہلے سورتوں اور آیات کے درمیان ''رَبط'' کے عنوان سے بالکل بھی کام نہیں کیا گیا تھا اور سوچئے کہ اگر ربط اور مناسبت کا لحاظ نہ رکھا جاتا تو ترتیب نزول کیونکر بدلا جاتا۔ (فافہم فتدبر) تفسیر بیان القرآن میں فقط ''رَبط'' ہی کا کام اتنا بلند پایہ ہے کہ کاش کوئی ناشر اس کو علیحدہ کتابچے کی شکل میں شائع کر دے تو طلباء کو اور کسی کتاب سے ربط کے تلاش کرنے کی جستجو نہ کرنی پڑتی۔ مولانا نے اس بابت ایک رسالہ **"سبق الغایات فی نسق الآیات"** بھی تحریر فرمایا ہے۔

❁ حضرت مولانا انور شاہ کشمیری● رحمہ اللہ نے اپنے شاگردوں کو ایک مرتبہ بخاری کا درس دیتے وقت فرمایا تھا:

''میں تو ہمیشہ یہی سمجھتا رہا کہ اُردو کا دامن علم و تحقیق سے خالی ہے لیکن مولانا تھانوی رحمہ اللہ کی تفسیر کا مطالعہ کرنے کے بعد مجھے اپنی رائے میں ترمیم کرنا پڑی اور اب میں سمجھتا ہوں کہ اردو بھی بلند پایہ علمی تحقیقات سے بہرہ ور ہے۔''

❁ مولانا سید سلیمان ندوی تحریر فرماتے ہیں کہ:

''اس تفسیر کی اہمیت کا اندازہ لگانے کے لئے فقط یہ کافی ہے کہ علماء بھی اپنے آپ کو اس کے مطالعہ کا ضرورت مند سمجھتے ہیں۔''

❁ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا محمد شفیع رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''اس میں بڑی بڑی کتابوں کی مبسوط اور مفصل بحثوں کا خلاصہ اور نتیجہ نکال کر رکھ دیا گیا ہے۔''

❁ شیخ التفسیر حضرت مولانا ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں:

''تفسیر بیان القرآن اپنی افادیت' جامعیت اور مقبولیت میں ثریٰ سے ثریا تک پہنچ گئی ہے۔''

اس تفسیر کو شائع کرتے وقت سب سے پہلی جو چیز ادارہ کے پیش نظر تھی وہ یہ کہ اس سے قبل جتنے بھی اداروں نے اس کو شائع کیا اس میں آیات قرآنیہ کسی اور صفحہ پر ہوتی تھیں اور ترجمے دو چار صفحات آگے اور اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ کئی تفصیلی مقامات کی تفسیر ۳۰ صفحات کے بعد تحریر ہوتی تھی۔ ادارہ نے نہ صرف علمائے کرام سے مشورہ کیا بلکہ دو مفسرین حضرات سے بھی مشورہ کے بعد ان گتھیوں کو سلجھانے کے لئے ''مستند علمائے کرام کی آراء'' کو سامنے رکھ کر جو کام کروائے وہ درج ذیل ہیں:

---

● علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کے خلف الرشید مولانا سید انظر شاہ کشمیری ہی کے ''تسہیل ترجمہ بیان القرآن'' شائع کردہ انڈیا سے ترجمے میں مکمل استفادہ کیا گیا۔

① مضامین کی ترتیب و تشکیل دی گئی ہے۔

② جب تک پہلی آیات کی تفسیر نہ ختم ہو جائے اگلی آیت کا ترجمہ درج نہیں کیا گیا (یعنی متن ترجمہ اور تفسیر کی ترتیب کا سو فیصدی اہتمام کیا گیا ہے) اور اب آپ کو ''بقایا صفحہ فلاں پر'' کہیں بھی درج نہیں ملے گا۔ ان شاء اللہ

③ ترجمہ میں چونکہ مرورِ زمانہ کے ساتھ کچھ الفاظ ثقیل معلوم ہونے لگے تھے اس سلسلہ میں تمام تر راہنمائی ''مولانا سید انظر شاہ کشمیری خلف الرشید علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ'' کے تسہیل ترجمہ بیان القرآن سے لی گئی اور ترجمے میں جتنے بھی الفاظ بین القوسین درج ہیں وہ مولانا سید انظر شاہ کشمیری ہی کے ہیں۔

④ مولانا چونکہ بیان القرآن میں ''تفسیر بالقرآن'' کا بے حد اہتمام کرتے ہیں اور جا بجا آیات لاتے ہیں اس لئے انتہائی عرق ریزی کے ساتھ ان آیات کی حتی الامکان تخریج کروادی گئی ماسوا مکررات کے۔

⑤ اس سے قبل کی شائع کردہ ''بیان القرآن'' میں حاشیہ کو ڈھونڈنے کے لئے انتہائی بیدار مغزی کی ضرورت ہوتی تھی ویسے بھی اس میں ایک طرح کا نہیں بلکہ کئی طرح کے حواشی لگائے گئے ہیں۔ ہم نے یہ التزام کیا کہ سب سے پہلے ملحقات الترجمہ کے تحت آنے والے حواشی کو لائے اور اس کے بعد جو آزاد حواشی تھے (یعنی وہ ترجمہ، تفسیر، عربی وغیرہ میں کہیں بھی آسکتا ہے) اُن کو انہی آیات کے آخر میں ''الحواشی'' کے عنوان کے تحت نمبر دے کر لے آئے، اب ہمیں اُمید واثق ہے کہ کسی بھی آیت کے تحت لایا گیا تمام تفسیری مواد ایک ہی جگہ جمع کر دیا گیا ہے۔

⑥ اس کے ماسوا ایک اللغات، نحو اور بلاغہ کے تحت بھی مولانا کا طریق کار یہ ہے کہ پہلے ایک لفظ لاتے ہیں اور پھر اس کی تشریح بیان کرتے ہیں ہم نے پہلے ''قولہ'' جلی لا کر پھر وہ لفظ لکھ کر آگے اس کی وضاحت کر دی ہے۔

⑦ متن قرآن کتابت شدہ لگایا گیا ہے اور اس کے علاوہ جہاں بھی قرآنی آیت بضمن تفسیر وغیرہ آئی ہے وہ بھی کتابت شدہ ہی لگائی گئی ہے تاکہ اعرابی اغلاط ہونے کی گنجائش نہ رہے۔ ان شاء اللہ

ہم نے اپنے طور پر پوری سعی کی کہ ترتیب جدید، تخریج، پروف ریڈنگ، کتابت قرآن وغیرہ کے سلسلے میں بالکل بھی اغلاط کی گنجائش نہ رہے اور اس کے لئے نہ صرف رجسٹرڈ پروف ریڈرز (قاری یوسف صاحب و قاری اشرف صاحب و حافظ عبدالمنان صاحب و مولانا حافظ محبوب احمد خان صاحب) سے عربی کتابت کی پروف ریڈنگ انتہائی عرق ریزی اور ''اوقاف کی نئی پالیسی'' کے تحت کروائی گئی بلکہ ترجمہ و تفسیر کی بھی کئی دفعہ پروف ریڈنگ کروائی گئی لیکن ان تمام کوششوں کے باوجود اغلاط کی گنجائش انسانی سعی کی حد تک رہ سکتی ہے، اگر آپ کو کوئی غلطی نظر آئے تو اپنی دینی ذمہ داری پوری کرتے ہوئے ادارہ کو ضرور آگاہ کریں، تاکہ اس غلطی کو رفع کیا جاسکے، اللہ تعالیٰ آپ کی اس سعی کو یقیناً آپ کے لئے صدقہ جاریہ بنادے گا، ان شاء اللہ اللہ جل جلالہ سے دعا ہے کہ اس کتاب کی تیاری میں تعاون کرنے والے تمام احباب پر اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم فرمائے، والسلام۔۔۔۔۔۔۔(ادارہ)

تفسیر بیان القرآن شائع کردہ اشرف المطابع تھانہ بھون کے اس نسخے کا سرورق جو مولانا کی زیرِ نگرانی شائع ہوا تھا اور اسی کو سامنے رکھ کر ادارہ نے کمپوزنگ کروائی

قال اللہ تعالیٰ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَہٗ وَقُرْاٰنَہٗ
فَاِذَا قَرَاْنٰہُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَہٗ ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَہٗ

چوں راس و اساس علوم حکمیہ علوم قرآن ست، و ازیں ہم توجہ علماء امت مبذول
بخدمتش از قدیم زمان ست، و از جملہ علوم خادمہ قرآن حسب آیت مزبورہ علم تفسیر و تبیان ست با وجود
توفر تکثر کتب ایں فن تجدد ضرورت و مذاق اہل عصر مقتضی تالیفے جدید در تبیان فرقان ست، و کتاب ہٰذا کہ مسمّٰی

# مکمل بیان القرآن
## ۱۳۵۳ھ

مع

| | | |
|---|---|---|
| مسائل السلوک من کلام ملک الملوک (فی العربی) | رفع الشکوک ترجمہ مسائل السلوک (فی الہندی) | وجوہ المثانی مع توجیہ الکلمات والمعانی (فی العربی) |

بانی الامور الفرقانیہ راس المفسرین مقدام الراسخین جامع الشریعۃ والطریقۃ بمعرفۃ الحقیقۃ کاشف الاسرار الخفیۃ و شیخ الطریقۃ

بتبیان و برہان کافل حاوی آں طرز و عنوان ست، و ایں مرتبہ حضرت مؤلف علام دام ظلہم نظر اصلاحی باہتمام خاص فرمودند کہ موجب
مزید تبیان ست و ایں جلد اول و ثانی و ثالث ازاں ست، بنا ءً علیہ کتاب مذکور بالحسن رعایات و اکمل التزامات مثل وضع متن قرآنی
مع ترجمہ بین السطور در اول حصہ صفحہ و حوالہ متن مع تحریر ترجمہ و تقریر تفسیر بنصب امتیاز مابین ترجمہ و تفسیر بخطوط ہلالیہ در دوم حصہ
و حواشی عربیہ در سوم حصہ، و در پہلوئے صفحہ کتاب مسائل السلوک و بر ختم ہر جلد مضمون وجوہ المثانی
متعلقہ بآں جلد کہ مجموعش مفید تا ایاں راسخان و شائقان درک معانی اجمالاً یا تفصیلاً و طالبان
تحقیق مزید از عامیان و خاصان ست
احقر شبیر علی کہ محتاج مغفرت و رضوان ست

مطبع اشرف المطابع واقع تھانہ بھون ضلع مظفر نگر کہ وطن
احقر ہم وطن مؤلف بیان القرآن است طبع شد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خطبہ تفسیر بیان القرآن

اَلرَّحْمٰنُ (۱) عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ (۲) خَلَقَ الْاِنْسَانَ (۳) عَلَّمَهُ الْبَيَانَ (۴) [الرحمن: ۱ تا ۴] هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا (۲۸) مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ښ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ړ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْــَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰي سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۭ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا (۲۹) [الفتح: ۲۸'۲۹]

امابعد! یہ ابجد خواں مکتب قرآنی مظہر مدعا ہے کہ بہت روز سے خود بھی اور احباب کے اصرار سے بھی گاہ گاہ خیال ہوا کرتا تھا کہ کوئی مختصر تفسیر قرآن مجید کی لکھی جاوے جو ضروریات کو حاوی اور زوائد سے خالی ہو مگر تفاسیر و تراجم کی کثرت دیکھ کر اس کو امر زائد سمجھا جاتا تھا۔ اسی اثناء میں نئی حالت یہ پیش آئی کہ بعض لوگوں نے محض تجارت کی غرض سے نہایت بے احتیاطی سے قرآن کے ترجمہ شائع کرنے شروع کئے جن میں بکثرت مضامین خلاف قواعد شرعیہ بھر دیئے۔ جن سے عام مسلمانوں کو بہت مضرت پہنچی ہے۔ ہرچند کہ چھوٹے چھوٹے رسالوں سے ان کے مفاسد پر اطلاع دے کر ان مضرتوں کی روک تھام کرنے کی کوشش کی گئی مگر چونکہ کثرت سے ترجمہ بینی کا مذاق پھیل گیا ہے وہ رسالے اس غرض کی تکمیل کے لئے کافی ثابت نہ ہوئے تاوقتیکہ ابناء زمانہ کو کوئی ترجمہ بھی نہ بتلایا جاوے جس میں مشغول ہو کر ان تراجم مبتدعہ مخترعہ سے بے التفات ہو جاویں ہرچند کہ تراجم و تفاسیر محققین سابقین کے بالخصوص خاندان عزیزیہ کے ہر طرح کافی ووافی ہیں مگر ناظرین کی حالت وطبیعت کو کیا کیا جاوے کہ بعض تفاسیر میں عربی یا فارسی نہ جاننے کی مجبوری' بعض تراجم میں اختصار یا زبان بدل جانے کا عذر مانع دلچسپی ہوا۔ تامل ومشورے سے یہی ضرورت ثابت ہوئی کہ ان لوگوں کو کوئی نیا ترجمہ دیا جاوے جس کی زبان وطرز بیان وتقریر مضامین میں ان کے مذاق وضرورت کا حتی الامکان پورا لحاظ رہے اور ساتھ ہی اس کے کوئی ضروری مضمون خواہ جزو قرآن ہو یا اس کے متعلق ہو رہ نہ جاوے چندروز تک یہ رائے صورت تجویز و پیرایہ تذکرہ میں رہی۔ آخر جب احباب کا تقاضا زیادہ ہوا اور خود بھی اس کی ضرورت روزانہ مشاہدہ ومعائنہ میں آنے لگی آخر بنام خدا محض توکلاً علی اللہ پھر اس اطمینان پر کہ اگر میں کسی قابل نہیں ہوں تو کیا ہوا بزرگان عصر اصلاح فرما کر اس کو دیکھنے کے قابل کردیں گے۔ آخر ربیع الاول ۱۳۲۰ھ میں اس کو شروع کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے امید تمام اور نفع انام رکھتا ہوں اب جن امور کی اس میں رعایت اور لحاظ کیا گیا ہے ان کو اختصار کے ساتھ عرض کرتا ہوں۔

اول: قرآن مجید کا آسان ترجمہ کیا ہے جس میں قابل فہم ہونے کے ساتھ تحت لفظی کی بھی رعایت ہے۔

دوم: ترجمہ میں خالص محاورات استعمال نہیں کئے گئے دو وجہ سے اول تو میں قصباتی ہوں' محاورات پر عبور نہیں۔ دوسرے یہ کہ محاورات ہر مقام کے جدا جدا ہوتے ہیں اگر دہلی کے محاورات لئے جاتے اہل لکھنؤ نہ سمجھتے یہاں کے محاورات وہاں نہ سمجھتے ان دونوں کے محاورے حیدرآباد اور مدراس والے نہ سمجھتے غرض ایسے محاورات عام فہم نہیں ہوتے اور اردو ترجمہ کم از کم ایسا تو ہو کہ قریب قریب ہندوستان کے سب حصے تو اس کو سمجھ جاویں اس لئے کتابی زبان لی ہے کہ فصاحت کے ساتھ اس میں سلاست بھی ہے۔

سوم: نفس ترجمہ کے علاوہ جس مضمون کو بہت ضروری دیکھا کہ اس پر توضیح ترجمہ کی موقوف ہے یا کوئی شبہ خود قرآن کے مضمون سے ظاہراً پیدا ہوتا تھا اس کا جواب یا مضمون قرآنی کسی مشہور تحقیقات کے خلاف معلوم ہوتا تھا اس کی تحقیق یا اسی قسم کی کوئی ضروری بات ہوئی اس کو 'ف' بنا کر بڑھا دیا باقی لطائف ونکات یا طویل عریض حکایات یا فضائل یا بہت سے مسائل وغیرہا سے تفسیر کو طویل نہیں کیا گیا۔ غرض یہ کہ مضامین کا جمع کرنا مقصود نہیں بلکہ

محض حل قرآن ورفع ضرورت لیکن باوجود اتنی رعایت کے بھی غیر علماء وطلبہ کے لئے بہت سے مقامات میں علماء سے استغناء نہیں ہوسکتا۔ لہٰذا مناسب بلکہ واجب یہ ہے کہ ایسے حضرات صرف اپنے مطالعہ وفہم پر اعتماد نہ فرماویں بلکہ حسب ضرورت علماء یا منتہی طلبہ سے اس کو سبقاً سبقاً سمجھ کر پڑھ لیں۔ ورنہ اقل درجہ اتنا تو ضرور ہے کہ مطالعہ کے وقت جہاں ذرہ برابر بھی اشتباہ رہے وہاں خود غور کر کے نہ نکالیں بلکہ پنسل سے نشان کر کے علماء سے وہ عبارت دکھلا کر حل کر لیں اور بدوں اس کے احتمال بلکہ یقین غلط فہمی کا ہے۔

چہارم: جس آیت کی تفسیر میں بہت سے اقوال مفسرین کے ہیں ان میں سے جس کو ترجیح معلوم ہوئی صرف اس کو لے لیا بقیہ سے تعرض نہیں کیا۔

پنجم: مطلب قرآنی کی تقریر کہیں تو اس طرح کی ہے کہ مضمون کا ارتباط خود ظاہر ہو جاوے اور کہیں ایک سرخی ربط کی لکھ کر اس کی تقریر کر دی گئی ہے۔

ششم: اختلافیات کی تفسیر میں صرف مذہب حنفی لیا گیا ہے اور دوسرے مذاہب بشرط ضرورت حاشیہ میں لکھ دیئے گئے۔

ہفتم: چونکہ نفع عوام کے ساتھ افادۂ خواص کا بھی خیال آ گیا اس لئے ان کے فائدہ کے واسطے ایک حاشیہ بڑھایا ہے جس میں مکیت ومدنیت سور وآیات وغیر مشہور لغات وضروری وجوہ بلاغت ومغلق ترکیب وخفی الاستنباط فقہیات وکلامیات واسباب نزول وروایات واختلاف قراءت مغیرہ ترکیب یا حکم وتوجیہ ترجمہ وتفسیر ایجاز کے ساتھ مذکور ہیں جس کو متوسط درجہ کا طالب علم بے تکلف سمجھ سکتا ہے۔ یہ حاشیہ درس وتدریس کے وقت بہت کام آ سکتا ہے۔ اس حاشیہ کی عبارت عربی اس لئے تجویز کی ہے کہ عوام اس کے دیکھنے کی ہوس ہی نہ کریں ورنہ جب زبان سمجھتے اور مضامین نہ سمجھتے بہت پریشان ہوتے۔ اب اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ یہ تفسیر مختصر یا ترجمہ مطول کہہ دیجئے عوام وخواص سب کے کام کا ہوگا اور اگر اہل علم صرف قرآن کا مطالعہ کر کے بطور خود غور کریں اور اس میں جو امور ذہن میں مجمل رہیں یا جو اشکالات واقع ہوں ان کو مستحضر کر کے پھر اس تفسیر کا ملاحظہ فرماویں تو ان شاء اللہ تعالیٰ دوبارہ لطف اور حظ حاصل ہو۔ امید ناظرین سے یہ ہے کہ اس کو مطالعہ فرما کر میرے واسطے مغفرت کی دعا مانگیں کہ بڑا الالچ اس مشقت سے یہی ہے۔

اے کہ برما میروی دامن کشاں ☆ از سر اخلاص الحمدے بخواں

اصطلاحات اس تفسیر کی یہ ہیں کہ جو عبارت خطوط ہلالیہ سے خارج ہے وہ ترجمہ ہے اور جو خطوط ہلالیہ کے اندر محصور ہے وہ ترجمہ سے زائد ہے اور باوجود کافی ہونے اس فارق کے زیادہ احتیاط وتوضیح کے لئے ترجمہ پر خط بھی کھینچ دیا ہے جو علامت متن کی ہے اور ترجمہ میں اسی پر اکتفاء نہیں کیا بلکہ اوپر جہاں قرآن لکھا ہے اس کے نیچے بھی ترجمہ لکھ دیا ہے اور ایک التزام یہ بھی کیا گیا ہے کہ حاشیہ عربیہ میں جہاں کسی کتاب کی بعینہٖ عبارت لی گئی وہاں کتاب کا نام لکھ دیا ہے اور جہاں کچھ مناسب تصرف ہوا ہے وہاں نام کتاب کے قبل لفظ من بڑھا دیا ہے۔ جہاں استاذی لکھا ہے اس سے مراد حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہیں جہاں مرشدی لکھا ہے اس سے مقصود حضرت مولانا الحاج محمد امداد اللہ صاحب قدس سرہٗ ہیں۔ جہاں کوئی ماخذ نہیں لکھا وہ احقر نے اپنی رائے و یادداشت سے لکھ دیا ہے۔ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ (۱۸۰) وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ (۱۸۱) وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (۱۸۲) [الصّٰفّٰت]

فقط الراقم

محمد اشرف علی التھانوی عفی عنہ

# ذکر بعضے امور مرعیہ ملتزمہ در تحریر تفسیر ہذا

ان میں بعضے امور تو خطبہ تفسیر میں مذکور ہوئے ہیں اور بعض امور ان کے علاوہ ہیں:

(۱) اس تفسیر کے لکھنے کے وقت یہ کتابیں میرے پاس رہتی تھیں۔ بیضاوی' جلالین' تفسیر رحمانی' اتقان' معالم التنزیل' روح المعانی' مدارک' خازن' تفسیر فتح المنان' تفسیر ابن کثیر' لباب' درمنثور' کشاف' قاموس' بعضے تراجم قرآن۔ ان میں سے بعض کتابیں اول سے پاس رہیں اور بعض کچھ لکھنے کے بعد آئیں اور بعض بالکل اخیر میں آئیں چنانچہ حوالوں سے اس کی تفصیل وتعیین معلوم ہوسکتی ہے اور ضرورت کے وقت کتب حدیث وفقہ وسیر کی مراجعت بھی کی جاتی تھی۔

(۲) قرآن مجید کے اول سے آخر تک ہر سورت اور ہر آیت کا ربط ماقبل کے ساتھ نہایت سہل اور قریب تقریر میں بالالتزام بیان کیا گیا اور اکثر سورتوں کے شروع میں ان سورتوں کا خلاصہ بھی بیان کر دیا گیا۔

(۳) جتنی آیتوں کی تفسیر بوجہ اتحاد یا تقارب وتناسب مضامین کے ایک جگہ مجتمع کر کے لکھی گئی ہے ان کے اول میں ان مضامین کا ایک جامع عنوان بطور سرخی کے لکھ دیا گیا ہے جس سے اجمالاً ان تمام آیات کا خلاصہ ذہن میں مستحضر ہونے کے بعد مفصل تفسیر سے جو کچھ نفع اور حظ حاصل ہوگا اس کو ناظرین خود دیکھیں گے پھر ان آیات کی تفسیر ایسے طور پر کی گئی ہے کہ سب ایک مسلسل تقریر معلوم ہوتی ہے۔

(۴) جن روایات پر تفسیر کو مبنی کیا ہے ان میں التزام کیا گیا ہے کہ وہ صحیح روایتیں ہوں۔ البتہ جہاں تفسیر کسی روایت پر مبنی نہ تھی اور لفظ قرآنی فی نفسہ بھی اس وجہ کو محتمل تھا تقویت احتمال کے لئے اشتراط صحت میں تسامح کیا گیا۔

(۵) شبہات کے جواب دینے میں صرف ان شبہات کو خاص کیا ہے جنکا منشا کوئی دلیل صحیح تھی جیسے کوئی آیت یا کوئی حدیث یا کوئی امر ثابت بالعقل یا بالحس اور جنکا منشا کوئی امر صحیح نہیں ہے بلکہ وہ شبہ خود دعویٰ بلا دلیل ہے اسکے جواب میں چونکہ طلب دلیل کافی ہے اسلئے اس سے تعرض نہیں کیا گیا اور بہت سے شبہات نفس تقریر ترجمہ سے مندفع ہوگئے ہیں۔

(۶) کوئی مضمون ضرورت سے زائد نہیں لکھا مگر شاذ ونادر کسی خاص فائدے کے لئے۔

(۷) ترجمے میں ترکیب کی رعایت زیادہ کی گئی ہے بہ نسبت اتباع محاورہ کے۔

(۸) چونکہ احقر کو مباحث متعلقہ کتب سماویہ سابقہ پر بالکل نظر نہیں ہے اس لئے ایسے مضامین میں تفسیر حقانی سے نقل کر دیا گیا ہے۔

(۹) غالباً تمام تفسیر میں دو یا تین مقام ایسے ہیں کہ وہاں جیسا جی چاہتا تھا ویسا شرح صدر نہیں ہوا اس موقع پر احقر نے اس کی تصریح کر دی ہے تاکہ اگر کسی کو اس سے اچھی تقریر و تفسیر میسر ہو جاوے اسی کو راجح سمجھے۔

(۱۰) مسائل فقہیہ وکلامیہ کی ہر آیت کے متعلق اسی قدر تحقیق پر اکتفا کیا گیا ہے جس پر تفسیر قرآن کی موقوف تھی۔

(۱۱) جو مضامین قابل زیادہ تفصیل وتحقیق کے کئی جگہ آئے ہیں ان کو ایک جگہ مفصل لکھ کر دوسری جگہ اس پہلی جگہ کا حوالہ دے دیا گیا ہے یا پہلی جگہ اس دوسری جگہ کا وعدہ کیا گیا ہے۔

(۱۲) ہر جگہ تفسیر میں اتباع سلف صالح کا کیا ہے۔ متاخرین کے اقوال کو جو سلف کے خلاف تھے نہیں لیا۔

(۱۳) جہاں مفسرین کے متعدد اقوال ہیں ان میں سے جس کو روایت یا ذوق عربیت سے راجح سمجھا صرف اسی کو اختیار کر لیا گیا سب کو نقل نہیں کیا البتہ کہیں کہیں اگر دونوں وجہیں متساوی معلوم ہوئیں دونوں کو نقل کر دیا ہے۔

(۱۴) تقریر مدلول آیات میں قواعد میزانیہ منطقیہ کی پوری طور سے مراعات کی گئی ہے جس کا لطف اذکیاء اور علماء کے جی سے پوچھنا چاہئے۔

(۱۵) مجھ کو معلوم ہے کہ کہیں کہیں تقریر کسی قدر رنگ ہے لیکن اس کی کفایت میں کوئی خلل نہیں البتہ کم استعداد لوگوں کو اہل علم سے اس کے حل اور توضیح کی حاجت ہوگی۔ اسی طرح بعض جگہ ایسے مضامین بھی آگئے ہیں کہ ان کا سمجھنا مخصوص اہل علم کے ساتھ ہے اسی لئے میرے نزدیک مطلقاً ضروری ہے کہ اس تفسیر کو اول سے آخر تک کسی عالم سے سبق کے طور پر پڑھ لیا جاوے اور جو مضمون اس پر بھی سمجھ میں نہ آوے اس کو علوم درسیہ پر موقوف سمجھا جاوے اور یہ امر یقینی ہے کہ اس سے پورا لطف حاصل ہونے کی شرط علوم متعارفہ میں مہارت اور اس میں سے کسی مقام پر تحیر و مراجع تفاسیر کے بعد اس تفسیر کو ملاحظہ کرنا ہے۔

(۱۶) اور بہت سے امور ضروریہ ولطیفہ ترجمہ وتفسیر میں ایسے ملیں گے جو بیان سے خیال میں نہیں آسکتے مطالعہ پر ان کا حوالہ کیا جاتا ہے۔

(۱۷) لطائف اور نکات جن کا تفسیر میں دخل نہ تھا نہ وہ مقصود بالقرآن تھے بالکلیہ مہجور کر دیئے گئے۔ مقصود اصلی حل قرآن کو رکھا گیا ہے۔

(۱۸) جن آیات کی تفسیر میں حدیث مرفوع آئی ہے اس کے مقابلہ میں کسی کا قول نہیں لیا گیا۔

(۱۹) چونکہ التزامات مذکورہ کی ضرورت خیال میں تدریجاً آتی رہی اس لئے ممکن ہے کہ اول کے اجزاء میں بعض التزامات کی رعایت متروک ہوگئی ہو نیز چونکہ اس کی بارہ جلدوں میں سے جن میں ہر جلد اڑھائی پارہ کی ہے (اب جدید طباعت میں اڑھائی پارہ جلد کے اختتام کی ترتیب نہیں ہے بلکہ پوری تفسیر کو تین جلدوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ محمد اسحٰق عفی عنہ) کہیں تحقیقاً کہیں بوجہ قرب سورت کے کسی قدر کم یا کسی قدر زیادہ اول جلد مسلسلاً نہیں لکھی گئی بلکہ درمیان میں فترات ووقفات اتفاقیہ معلوم ہوتے رہے اس لئے خود اس کے اجزاء میں اور پھر اس میں اور بقیہ جلدوں میں طرز ووضع کے اعتبار سے کسی قدر تفاوت بھی ہے جو نظر غائر سے معلوم ہوسکتا ہے۔

(۲۰) باقی جو مضامین حواشی عربیہ میں لکھے ہیں وہ مخصوص ہیں اہل علم کے ساتھ ان کے التزامات پر متنبہ کرنے کی اس مقام پر حاجت نہیں۔ باقی ان سب معروضات کے بعد جو ناظرین کی مصلحت سے ظاہر کئے گئے اپنی خاص حالت کے اعتبار سے یہ معروض ہے۔

نہ بنقش بستہ مشوشم نہ بحرف ساختہ سرخوشم نفسے ☆ بیاد تو میکشم چہ عبارت و چہ معا تفہیم

کتبہ: محمد اشرف علی عفی عنہ

# تمہید

## رفع الشکوک فی ترجمۃ مسائل السلوک

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد الحمد والصلوٰۃ احقر نے آخر رجب ۱۳۳۵ھ میں ایک کتاب مسمّی بہ مسائل السلوک من کلام ملک الملوک لکھنا شروع کی تھی جس کا حاصل بعض مسائل مہمہ تصوف کا قرآن مجید سے اثبات ہے چونکہ یہ کتاب مسائل السلوک عربی میں ہے جو کہ عام فہم نہیں اس لئے افادۂ عام کی غرض سے اس کا اردو میں ترجمہ کر دینا مناسب معلوم ہوا اور وہ ترجمہ یہی ہے جو آپ کے ہاتھوں میں ہے اور اس میں خاص وہ مسائل ہیں جو باعتبار وجوہ معتبرۂ دلالت مدلول قرآنی ہیں اور نام اس ترجمہ کا رفع الشکوک فی ترجمۃ مسائل السلوک رکھا جاتا ہے۔ عام ناظرین سے عرض ہے کہ باوجود ایضاح کے پھر بھی اس مضمون میں نزاکت باقی ہے اس کے مطالعہ میں اپنی رائے سے کام نہ لیں اگر کوئی محقق میسر آ جاوے تو اس سے سمجھ لیں اور اگر میسر نہ ہو یا اس کے سمجھانے پر بھی سمجھ میں نہ آوے یا کسی مقام کو وہ محقق کسی ناظر کے فہم سے باہر بتلاوے تو اس مقام کو چھوڑ دیں۔ مولانا نے خوب فرمایا ہے ؎

نکتہ ہاں چوں تیغ پولاد ست تیز ☆ چوں نداری تو سپر واپس گریز ☆ پیش ایں الماس بے اسپر میا ☆ کز بریدن تیغ را نبود حیا

اور مجمع عوام میں ان تقریرات سے اپنی مجالس کو گرم کرنے سے تو بہت سختی کے ساتھ احتیاط و احتراز لازم سمجھیں مولانا نے اس باب میں بھی فرمایا ہے ؎

حرف درویشاں بدزدد مرد دوں ☆ تا بہ پیش جاہلاں خواند فسوں ☆ ظالم آں قومیکہ چشماں دوختند ☆ از سخنہا عالمے را سوختند

خصوص جب کہ خود بھی ناقص ہو اس کو بھی مولانا فرماتے ہیں ؎ لقمہ و نکتہ است کامل را حلال ☆ تو نۂ کامل مخور می باش لال

کتبہ اشرف علی ۸/ شوال ۱۳۳۵ھ (یعنی بعد انقضائے دو نیم ماہ از تحریر تمہید اصل)

## تمہید نظر ثانی از حضرت مفسر علام دامت برکاتہم

بعد الحمد والصلوٰۃ عرض ہے کہ احقر نے عرصہ ہوا قرآن شریف کی تفسیر مسمّی بیان القرآن لکھی تھی جو ۱۳۲۶ھ میں بحمد اللہ شائع بھی ہو گئی تھی اللہ کا شکر ہے کہ اس نے بہت زیادہ اس کو مفید و مقبول فرمایا۔ اس درمیان میں خود مجھے اس پر جا بجا سے بار ہا نظر کرنے کا اتفاق ہوا اور میرے بہت سے احباب نے تو اس کا بالاستیعاب مطالعہ کیا اس نظر اور مطالعہ کے درمیان خود مجھ کو بھی اور احباب کے تقریراً یا تحریراً ابتداءً یا استدعاءً متنبہ کرنے سے بھی بعض مقامات قابل ترمیم و اضافہ معلوم ہوئے اور مطبوعہ سابق میں حواشی وغیرہ کی طرزِ تحریر میں بھی بعض مقامات پر میری تجویز کے خلاف ترمیم کر دی گئی تھی جو مجھ کو ناپسند تھی بناءً علیہ جی چاہتا تھا کہ یہ تفسیر مع ترمیم و اضافہ کے اسی طرز پر جس پر میں نے اصل مسودہ لکھا تھا طبع ہو جاوے۔ اللہ کا شکر ہے کہ میری یہ تمنا بھی اسی طرح پوری ہوئی کہ میرے برادرزادہ برخوردار مولوی شبیر علی سلمہٗ مالک اشرف المطابع تھانہ بھون نے اسی طرح اس کی طباعت کا قصد کیا اور قابل ترمیم و اضافہ مقامات میں ترمیم و اضافہ کرنے کی مجھ سے درخواست کی۔ میں نے اس درخواست کو بخوشی منظور کیا اور نظر ثانی اس طرح کی کہ مولوی عبد الکریم سلمہٗ گمتھلی اول تفسیر کے ان مقامات کا جو اہل علم کے متوجہ کرنے سے مشورہ طلب ثابت ہوئے مطالعہ کر کے مقامات اشتباہ کو نوٹ کر لیتے تھے پھر ان مقامات کو میرے سامنے پیش کرتے تھے ان میں غور کر کے میں نے تفسیر میں جا بجا مناسب ترمیم کر دی اور ان مقامات کا ایک معتد بہ حصہ وہ بھی ہے جو ترجیح الراجح کے سلسلہ میں شائع ہو چکا ہے اور بعض اہل علم نے متعدد مقامات کے متعلق کچھ عبارتیں بطور حاشیہ لکھ کر پیش کیں اب ان کو حاشیہ میں داخل کر دیا گیا اور منہیات سے امتیاز کے لئے ان کے آخر میں محشی کا لفظ لکھ دیا گیا ہے۔ مزید نفع کے لئے میرے مؤلفہ اور دو مفید رسالے بھی جو قرآن کے متعلق تھے اس مرتبہ اس کے ساتھ شامل کئے گئے ایک مسائل السلوک جس میں سلوک کے مسائل اور آیاتِ قرآنیہ سے نصاً یا استنباطاً استدلال کیا گیا ہے یہ تفسیر کے حاشیہ پر درج کیا گیا ہے دوسرا وجوہ المثانی جس میں قراءات سبعہ کو ضبط کیا گیا ہے اس رسالہ کا جس قدر مضمون جس جلد کے متعلق تھا اس کو ہر جلد کے آخر میں درج کر دیا گیا ہے چونکہ اب یہ تفسیر بحمد اللہ بہمہ وجوہ مکمل ہو گئی ہے اس لئے اس کا نام بھی مکمل بیان القرآن تجویز کرتا ہوں حق تعالیٰ برخوردار مذکور سلمہ کی اس سعی کو مشکور فرماویں اور اس کارِ خیر میں اس کی امداد فرماویں اور اس کو دینی و دنیوی ہر قسم کا فائدہ عطا فرماویں اور عافیت و حسن خوبی سے اس کارِ خیر کو انجام کو پہنچا دیں۔ وباللہ التوفیق وھو خیر رفیق۔ اشرف علی ۲۰ شوال المکرم ۱۳۵۳ھ

# فہرست

## مضامین تفسیریہ ومنصوصہ قرآنیہ (مکمل)

### پارہ : ١

### سُورَةُ الفَاتِحَة ①



### سُورَةُ البَقَرَة ②

## پارہ: ۲

## پارہ: ۳



### رسالہ رفع البناء فی نفع السماء



## سورۃ آل عمران ۳



### رسالة التواجه بما تعلق بالتشابه

## پارہ : ۴

## سورۃ النساء ④

## پارہ: ۶



## سورۃ المائدۃ ⑤

## پارہ : ۷



## سورۃ الانعام ۶

## پارہ: ۸

# فہرست

## مضامین تفسیریہ ومنصوصہ قرآنیہ (مکمل)

## سورۃ الاعراف ۷



## پارہ ۹



## سورۃ الانفال ۸

پارہ: ۱۱



سورۃ یونس (۱۰)



سورۃ ہود (۱۱)



پارہ: ۱۲

پارہ: ۱۴



سورۃ النحل ۱۶



پارہ ۱۵

سورۃ بنی اسرائیل ۱۷

سُورۃ الکہف ۱۸



پارہ: ۱۶



سُورۃ مریم ۱۹

## سورۃ طٰہٰ (۲۰)



## پارہ ۱۷

## سورۃ الانبیاء (۲۱)



## سورۃ الحج (۲۲)

پارہ: ۱۸

سورۃ المؤمنون (۲۳)



سورۃ النور (۲۴)

# فہرست

مضامین تفسیریہ ومنصوصہ قرآنیہ (مکمل)

## سورۃ الفرقان ۲۵



## پارہ ۱۹



## سورۃ الشعراء ۲۶



## سورۃ النمل ۲۷



## پارہ ۲۰

## سورۂ لقمٰن ۳۱



## سورۃ السجدۃ ۳۲



## سورۃ الاحزاب ۳۳



## پارہ: ۲۲

## پارہ: ۲۴



## سورۃ المؤمن ۴۰



## سورۃ حٰم السجدۃ ۴۱



## پارہ: ۲۵



## سورۃ الزخرف ۴۳



## سورۃ الدخان ۴۴

## سورۃ الجاثیۃ ۴۵



## پارہ ۲۶

## سورۃ الاحقاف ۴۶



## سورۃ محمد ۴۷



## سورۃ الفتح ۴۸



## سورۃ الحجرات ۴۹

المنزل ۱

# سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ ① ⑤

سورۃ فاتحہ مکہ میں نازل ہوئی

وَهِيَ سَبْعُ اٰيٰتٍ وَّرُكُوْعُهَا ۱

اس میں سات آیتیں ہیں اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝

ع اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

سب تعریفیں اللہ کو لائق ہیں جو مربی ہیں ہر ہر عالم کے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں جو مالک ہیں روزِ جزا کے ہم آپ ہی کی عبادت کرتے ہیں اور آپ ہی سے درخواست اعانت کی کرتے ہیں بتلا دیجئے ہم کو راستہ سیدھا راستہ اُن لوگوں کا جن پر آپ نے انعام فرمایا ہے نہ ان لوگوں کا جن پر آپ کا غضب کیا گیا اور نہ ان لوگوں کا جو راستہ سے گم ہو گئے ۝

تفسیر: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ سب تعریفیں اللہ کو لائق ہیں جو مربی ہیں ہر ہر عالم کے۔ ف: مخلوقات کی الگ الگ جنس ایک ایک عالم کہلاتا ہے مثلاً عالم ملائکہ عالم انسان عالم جن۔ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں۔ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ جو مالک ہیں روزِ جزا کے۔ ف: روزِ جزا سے مراد قیامت کا دن ہے کہ اس میں سب اپنے کئے ہوئے کا بدلہ پائیں گے۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ ہم آپ ہی کی عبادت کرتے ہیں اور آپ ہی سے درخواست اعانت کی کرتے ہیں۔ ف: یہ بندے کی طرف سے جنابِ باری میں خطاب ہے۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ بتلا دیجئے ہم کو راستہ سیدھا۔ ف: مراد دین کا راستہ ہے۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ راستہ ان لوگوں کا جن پر آپ نے انعام فرمایا ہے۔ ف: مراد دین کا انعام ہے ان انعام والوں کا پتہ اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں دوسری جگہ بتلا دیا ہے کہ وہ انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صالحین ہیں وہ آیت یہ ہے: وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ [النساء: ۶۹] نہ راستہ ان لوگوں کا جن پر آپ کا غضب کیا گیا اور نہ ان لوگوں کا جو راستہ سے گم ہو گئے۔ ف: راہِ ہدایت کے چھوڑنے کی دو وجہ ہوا کرتی ہیں ایک تو یہ کہ اس کی پوری تحقیقات نہ کرے۔ ضَآلِّيْنَ سے مراد ایسے لوگ ہیں۔ دوسری وجہ یہ کہ باوجود تحقیقات کے اس پر عمل نہ کرے۔ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ سے مراد ایسے لوگ ہیں (کیونکہ اچھی طرح جان بوجھ کر خلاف کرنے میں زیادہ ناراضی ہوا کرتی ہے)۔

ترجمہ مسائل السلوک: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سورۃ الفاتحہ۔ سالکین کا مقام اِيَّاكَ نَعْبُدُ پر تمام ہو جاتا ہے اس کے بعد اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ سے تمکین کا طالب ہوتا ہے۔ بیان اس کا یہ ہے کہ مرید کی ابتدائی حرکت حمد ہے کیونکہ جب سالک کا نفس مزکی اور اس کا قلب مجلی ہو جاتا ہے پھر اس میں انوارِ عنایت جو کہ مقام ولایت کا موجب ہے درخشاں ہوتے ہیں تو یہ نفس مزکی طلب (مقصود) کے لیے خالص ہو جاتا ہے۔ پس اپنے اوپر انعاماتِ الٰہیہ کے آثار کو کامل اور اس کے الطاف کو غیر متناہی دیکھتا ہے سو اس پر وہ حمد کرتا ہے اور ذکر کو اختیار کرتا ہے پس سراپردہائے عزت کے پیچھے سے اس کے لیے رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ کے معنی کا حجاب مکشوف ہو جاتا ہے اس وقت وہ ماسوی اللہ کو محل فنا میں اور اپنے کو تربیت میں بقا دہندہ کا محتاج دیکھتا ہے پس وہ وحشت اعراض اور ظلمت سکون الی الاغیار سے خلاصی حاصل کرنے کی طلب کے لئے ترقی کرتا ہے پس اس پر درگاہِ مقدس کی ہواؤں سے رحمٰن رحیم کے الطاف کے جھونکے چلتے ہیں پھر وہ سراپردہائے جمال کے آگے سے برق ہائے جلال کی چمک کے واسطہ سے مالک حقیقی کی طرف رجوع کرتا ہے پھر وہ مقام لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ۖ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ [المؤمن: ۱۶] میں (یعنی مقام توحید میں) بلسان اضطرار پکارتا ہے کہ میں نے اپنا

نفس آپ کے سپرد کر دیا اور میں ہمہ تن آپ پر متوجہ ہو گیا اور اس مقام میں پہنچ کر وہ لجہ وصول میں گھس گیا اور مقام عین تک گھس گیا جس سے اس نے نسبت عبودیت کو محقق کر لیا اور کہنے لگا : اِيَّاكَ نَعْبُدُ اور یہاں مقام سالک کی انتہا ہے (جیسا شروع تقریر میں کہا گیا) کیا سید الخلق وحبیب حق ﷺ کی طرف نظر نہیں کرتے ہو کہ آپ ﷺ کے اس مقام کو کس طرح اس قول سے تعبیر کیا گیا۔ سُبْحٰنَ الَّذِيْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَيْلًا۔[الاسراء : ۱] اس کے بعد بندہ نے اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ سے تمکین کی درخواست کی (جیسا شروع تقریر میں اسکا بھی ذکر ہے) اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ الخ سے بھی (اسی تمکین کا طالب ہوا) اور اس قول سے کہ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ تلوین سے پناہ مانگی۔ پس طالب کمال ہو کر اس نے صعود کیا اور کامل ہو کر اس نے رجوع (ونزول) کیا اور گویا اس (لطیفہ) کے سبب نماز کو معراج مؤمن کہا گیا۔

**الحواشی** : (۱) قولہ بڑے مہربان الخ بعض لوگوں نے یہ شبہ لکھ کر بھیجا ہے کہ بسم اللہ وغیرہ کے ترجمہ میں ذات باری کی طرف ضمیر جمع کیوں عائد کی حالانکہ ضروری ہے کہ خدا کا نام اس انداز سے لیا جائے کہ توحید پر دلالت ہو اس کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ اوّل تو جی یوں ہی چاہا کہ خدا کا نام تعظیم سے لیا جائے رہی توحید تو وہ اس قدر مسلم ہے کہ اپنے عنوانات میں ایسے امور کے ملحوظ رکھنے کی چنداں ضرورت نہیں دوسرے یہ کہ کلام مجید میں خدا تعالیٰ نے اپنے لئے جا بجا صیغہ جمع ارشاد فرمایا ہے: اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ [الحجر : ۹] وغیرہ وغیرہ اور ایک مقام پر خطاب کے موقع پر بھی فرماتے ہیں: رَبِّ ارْجِعُوْنِ لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا [المؤمنون : ۱۰۰] اس آیت میں منجملہ دیگر تفاسیر کے ایک تفسیر یہ بھی ہے کہ بنا بر تعظیم بصیغہ جمع باری تعالیٰ کو خطاب ہے ۱۲ تبیان (یہ تبیان ایک مختصر مجموعہ ہے احقر کی بعض تقریرات کا جو میرے ہمشیرہ زادہ عزیزی مولوی سعید احمد مرحوم نے مجھ سے تفسیر کے مختلف مقامات پڑھتے وقت ضبط کر لی تھیں مگر ان کی وفات ہو جانے کی وجہ سے اسکی تکمیل کی نوبت نہ آئی۔ اشرف علی) (۲) عرض کیا گیا کہ سورۃ فاتحہ کی آیات میں تقریر ربط کیوں نہیں فرمائی گئی۔ ارشاد فرمایا کہ اس سورت کی آیات میں ربط ظاہر بھی ہے نیز تفسیر لکھتے وقت ابتداء میں تقریر ربط کا التزام بھی ذہن میں نہ تھا جیسے دیگر التزامات بھی نہ تھے جوں جوں تفسیر لکھتا گیا ضرورتیں محسوس ہوتی گئیں التزامات بڑھتے گئے چنانچہ تقریباً تمام التزامات کا اہتمام سورۂ مائدہ سے شروع ہوا)۔

**الروايات** : سورة الفاتحة مكية عند الاكثر وهو المروى عن على و ابن عباس و قتادة و اكثر الصحابة ۱۲ روح المعاني۔ عن ابن عباسؓ الحمد لله الشكر لله رب العالمين له الخلق كله ۱۲ اتقان۔ اخرج احمد والترمذى و حسنه وابن حبان فى صحيحه عن عدى بن حاتم قال قال رسول الله ﷺ ان المغضوب عليهم هم اليهود وان الضالون النصارى ۱۲ اتقان۔ والتوفيق بين تفسير رسول الله ﷺ و بين تفسير الماتن انه لما كان الغالب على اليهود صفة المكابرة والعناد جعلهم رسول الله ﷺ مصداق قوله تعالى المغضوب عليهم ولما كان الغالب على النصارى صفة الجهل جعلهم رسول الله ﷺ مصداق قوله تعالى الضالين ۱۲۔

**اختلاف القراءة** : قوله تعالى مالك يوم الدين و فى قراءة مَلِكِ و معناه ظاهر ۔ ۱۲

**اللغات** : قوله تعالى اهدنا هل يعتبر فى الدلالة الايصال ام لا فيه اختلاف المتاخرين من اهل اللسان ففريق خصها بالدلالة الموصلة و آخرون بالدلالة على ما يوصل ۱۲ روح المعانى۔

**النحو** : قوله تعالى الحمد لله اللام للاستحقاق كما مثل به عبد الرسول فى حواشيه على شرح العوامل لنفسه ۱۲ ۔

**البلاغة** : قوله تعالى الحمد لله ارتفاع الحمد بالابتداء و خبره الظرف الذى هو لله واصله النصب باضمار فعله على انه من المصادر التى تنصبها العرب بافعال مضمرة فى معنى الاخبار كقولهم شكرا و كفرا و عجبا و منها سبحنك و معاذ الله والعدل بها عن النصب الى الرفع على الابتداء للدلالة على ثبات المعنى واستقرار و منه قوله تعالى قالوا سلاما قال سلام رفع السلام الثانى للدلالة على ان ابراهيم عليه السلام حياهم بتحية احسن من تحيته لان الرفع دال على معنى ثبات السلام لهم دون تجدده و حدوثه قوله تعالى الرحمن الرحيم فى الكشاف فان قلت فلم قدم ما هو ابلغ من الوصفين على ما هو دونه والقياس الترقى من الادنى الى الاعلى كقولهم فلان عالم نحرير و شجاع باسل و جواد فياض قلت لما قال الرحمن فتناول جلا ئل النعم و عظائمها و اصولها اردفه الرحيم كالتتمة والرديف يتناول ما دق منها وما خف ۱۲۔ قوله تعالى اياك نعبد و اياك نستعين تقديم المفعول لقصد الاختصاص كقوله قل افغير الله تامرونى اعبد قل اغير الله ابغى ربا والمعنى نخصك بالعبادة و نخصك بطلب المعونة فان قلت لم عدل عن لفظ الغيبة الى لفظ الخطاب۔ قلت هذا يسمى الالتفات فى علم البيان و ذلك على عادة افتنانهم فى الكلام و تصرفهم فيه ولان الكلام اذا نقل من اسلوب الى اسلوب كان ذلك احسن تطرية لنشاط السامع وايقاظا للاصغاء اليه من اجراءه على اسلوب واحد وقد يختص مواقعه بفوائد ومما اختص به هذا الموضع انه لما ذكر الحقيق بالحمد واجرى عليه تلك الصفات العظام تعلق العلم بمعلوم عظيم الشان فخوطب ذلك المعلوم ۱۲ كشاف۔ و فى قوله تعالى اياك نستعين ايجاز حذف ايضا لقصد العموم اى على العبادة و على امورنا كلها ۱۲ اتقان قوله تعالى الصراط المستقيم فيه استعارة تحقيقية ۱۲ اتقان۔ قوله تعالى صراط الذين انعمت بدل من الصراط المستقيم وهو فى حكم تكرير العامل كما قال للذين استضعفوا لمن آمن منهم فان قلت ما فائدة البدل و هلا قيل اهدنا صراط الذين انعمت عليهم قلت فائدة التوكيد والاشعار بان الصراط المستقيم تفسيره صراط المسلمين ليكون ذلك شهادة لصراط المسلمين بالاستقامة على ابلغ وجه و آكده۔ قوله تعالى ولا الضالين فان قلت لم دخل لا فى ولا الضالين قلت لما فى غير من معنى النفى كانه قيل لا المغضوب عليهم ولا الضالين و تقول انا زيدا غير ضارب مع امتناع قولك ان زيدا مثل ضارب لانه بمنزلة قولك انا زيدا لا ضارب ففيه تائيد لكون لفظة غير بمعنى لا و وجه التائيد انه لو لم يكن بمعنى لا لم يجز تقديم معمول ما اضيف اليه عليه مع انه ليس كذلك ۱۲

# ② سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ مَدَنِيَّةٌ ⑧٧

سورۂ بقرہ مدینہ میں نازل ہوئی

وَهِيَ مِائَتَانِ وَسِتٌّ وَثَمَانُوْنَ اٰيَةً وَاَرْبَعُوْنَ رُكُوْعًا

اس میں دو سو چھیاسی آیتیں اور چالیس رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا
رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۙ

یہ کتاب ایسی ہے جس میں کوئی شبہ نہیں۔ راہ بتلانے والی ہے خدا سے ڈرنے والوں کو وہ خدا سے ڈرنے والے لوگ ایسے ہیں کہ یقین لاتے ہیں چھپی ہوئی چیزوں پر اور قائم رکھتے ہیں نماز کو اور جو کچھ ہم نے انکو دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں اور وہ لوگ ایسے ہیں کہ یقین رکھتے ہیں اس کتاب پر بھی جو آپ کی طرف اتاری گئی ہے اور ان کتابوں پر بھی جو آپ سے پہلے اتاری جا چکی ہیں اور آخرت پر بھی وہ لوگ یقین رکھتے ہیں۝

تفسیر: سورۃ البقرۃ ☆ سورۂ فاتحہ سے اس سورت کا ربط یہ ہے کہ اس میں راہِ ہدایت کی درخواست کی گئی تھی اور اس میں اس درخواست کی منظوری ہے کہ یہ کتاب ہدایت ہے اس پر چلو۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں۔ الٓمّٓ ۚ ف: ان حروف کے معانی سے عام لوگوں کو اطلاع نہیں دی گئی۔ شاید[1] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بتلا دیا گیا ہو کیونکہ اللہ و رسولؐ نے اہتمام کے ساتھ وہی باتیں بتلائی ہیں جن کے نہ جاننے سے کوئی حرج دین میں واقع ہوتا ہو اور ان کے نہ جاننے سے کوئی حرج نہ تھا۔ اس لئے ہم کو بھی ایسے امور کی تفتیش[2] نہ چاہئے ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ: یہ کتاب ایسی ہے جس میں کوئی شبہ نہیں۔ ف: یعنی قرآن مجید ایسی کتاب ہے جس کے منجانب اللہ ہونے میں کچھ شک نہیں۔ مطلب یہ کہ یہ بات واقع میں یقینی[3] ہے گو کوئی نافہم اس میں شبہ رکھتا ہو کیونکہ یقینی بات کسی کے شبہ کرنے سے بھی حقیقت میں یقینی ہی رہتی ہے۔

صفاتِ مؤمنین: هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ: راہ بتلانے والی ہے خدا سے ڈرنے[4] والوں کو۔ ف: کیونکہ جس کو خوفِ خدا نہ ہو وہ قرآن کا بتلایا ہوا طریقہ نہیں دیکھتا۔ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وہ خدا سے ڈرنے والے لوگ ایسے ہیں کہ یقین لاتے ہیں چھپی[5] ہوئی چیزوں پر۔ ف: (غیب کے معنی) یعنی جو چیزیں ان کے حواس و عقل سے پوشیدہ ہیں صرف اللہ و رسولؐ کے فرمانے سے اُن کو صحیح مان لیتے ہیں۔ وَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ اور قائم رکھتے ہیں نماز کو۔ ف: قائم رکھنا یہ ہے کہ اس کو پابندی سے ہمیشہ ادا کرتے ہیں اور اس کے شرائط اور ارکان کو پورا پورا بجا لاتے ہیں۔ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ اور جو کچھ ہم نے ان کو دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں۔ ف: یعنی نیک کاموں میں۔ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ اور وہ لوگ ایسے ہیں کہ یقین رکھتے ہیں اس کتاب پر بھی جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اتاری گئی ہے اور ان کتابوں پر بھی جو آپ سے پہلے اتاری جا چکی ہیں۔ ف: (پہلی کتابوں کے ماننے کے معنی) مطلب یہ

کہ ان کا ایمان قرآن پر بھی ہے اور پہلی کتابوں پر بھی ہے مثل توریت وانجیل کے۔

**مسئلہ:** ایمان سچا سمجھنے کو کہتے ہیں عمل کرنا دوسری بات ہے۔ پس جتنی کتابیں اللہ تعالیٰ نے پہلے انبیاء علیہم السلام پر نازل کی ہیں سب کو سچا سمجھنا فرض اور شرط ایمان ہے یعنی یوں سمجھے کہ اللہ تعالیٰ نے جس طرح نازل فرمائی تھیں وہ صحیح ہیں۔ خودغرض لوگوں نے جس قدر اس میں تبدل وتغیر کردیا وہ غلط ہے۔ رہ گیا عمل سو وہ صرف قرآن پر ہوگا پہلی کتابیں منسوخ ہوگئی ہیں اسلئے ان پر عمل جائز نہیں۔ **وَ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ** اور آخرت پر بھی وہ لوگ یقین رکھتے ہیں۔

**ترجمہ مسائل السلوک:** سورۃ البقرۃ: قولہ تعالیٰ: **وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ** اس کے عموم میں یہ بھی داخل ہے کہ ہم نے ان کو جو انوار معرفت عطا فرمائے ہیں وہ ان کا طالبین پر افاضہ کرتے ہیں۔ قولہ تعالیٰ: **وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ** اسی پر یہ قیاس کیا جاوے گا کہ اعتقاد تو تمام مشائخ اہل حق کے ساتھ ایسا ہی رکھنا چاہئے جیسے اپنے شیخ کے ساتھ البتہ اتباع صرف اپنے شیخ کا ہوتا ہے۔ جیسا بعینہ یہی حکم ہے انبیاء علیہم السلام میں۔

**الحواشی:** ① شاید کا لفظ اس لئے بڑھا دیا کہ علماء اس باب میں مختلف الاقوال ہیں۔ رہا ایک قول پر یہ شبہ کہ جب حضورؐ کو بھی یقینی نہیں بتلایا تو انزال کلام سے کیا نفع ہوا۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ خاص نفع کے انتفاء سے مطلق نفع کا انتفاء لازم نہیں آتا۔ ممکن ہے کہ علاوہ تعلیم نبویؐ کے اس میں اور کوئی نفع ہو۔ اگر وہ نفع ہم کو معلوم نہ ہو تو ہمارے نہ جان سکنے سے عدم وجود لازم نہیں آتا ۱۲ تبیان۔

② مقصود اس سے بیان عذر ہے مقطعات کے کچھ معنی نہ لکھنے کا کیونکہ اس باب میں علماء کا اختلاف ہے کہ مقطعات متشابہات میں داخل ہیں یا نہیں اور فرمایا کہ متشابہات میں جو علماء کا اختلاف ہے وہ اختلاف واقع میں لفظی ہے حقیقی نہیں کیونکہ جو لوگ علم کی نفی کرتے ہیں وہ تفسیر یعنی تعیین مراد کے درجہ میں نفی کرتے ہیں اور جو لوگ اثبات علم کرتے ہیں وہ تاویل یعنی احتمال مراد کے درجہ میں ثابت کرتے ہیں پس جس درجہ کے یہ نافی ہیں اس کے وہ مثبت نہیں اور جس درجہ کو وہ ثابت کرتے ہیں اس کی یہ نفی نہیں کرتے ۱۲ تبیان۔

③ ای حاصل له التيقن (المصدر المجهول) الذى هو صفة سواء فيه راب احد ام لا لان كون احد رائبا فى امر لا يستلزم كون ذلك الامر غير متيقن فى الواقع ۱۲ تبیان۔

④ تقویٰ سے لغوی معنی مراد لئے ہیں پس اب وہ مشہور اعتراض وارد نہیں ہوتا نہ ان تکلف کے جوابوں کی ضرورت اور یہ بھی ممکن ہے کہ تقویٰ سے اصطلاحی تقویٰ مراد لیا جاوے مگر عند المتکلم اور معنی یہ ہوں گے کہ جو لوگ وقت التکلم متقی ہیں ان کو یہ تقویٰ اس کلام کی وجہ سے حاصل ہوا پس متقی میں مجاز نہ ہوگا۔ ۱۲ تبیان۔

⑤ یعنی غیب سے مراد ما غاب عنا ہے اصطلاحی معنی نہیں کیونکہ اصطلاح میں غیب اس کو کہتے ہیں جس پر کوئی دلیل بھی قائم نہ ہو اور ظاہر ہے کہ ایمان اسی چیز پر ہوگا جو کسی دلیل سے ثابت ہو ۱۲ تبیان۔

**ملحقات الترجمۃ:** لے قولہ ڈرنے والوں کو اقول فعلى هذا يكون التقوى على معناه الحقيقى وحاصله الخوف الذى يكون قبل الايمان و هو يدعو الى الايمان و يويد تفسير التقوى به ايراده فى مقابلة الاستغناء فى قوله تعالىٰ فاما من اعطى واتقى الآية فحاصل التقوى الاهتمام و حاصل الاستغناء عدم الاهتمام و هذا من المواهب والحمد لله المنعم الواهب ۱۲۔

**الروایات:** سورة البقرة وهى مدنية ۱۲ روح المعانى فى لباب النقول اخرج الفريابى وابن جرير عن مجاهد قال اربع آيات من اول البقرة نزلت فى المؤمنين و آيتان فى الكافرين و ثلث عشرة آية فى المنافقين اه قوله تعالىٰ الم قال البغوى عن ابى بكر الصديق رضى الله عنه فى كل كتاب سر و سر الله تعالىٰ فى القرآن اوائل السور و قال على رضى الله عنه ان لكل كتاب صفوة وصفوة هذا الكتاب حروف التهجى و حكاه الثعلبى عن ابى بكر و عن على و كثير و حكاه السمرقندى عن عمر و عثمان وابن مسعود رضى الله عنهم ۱۲ مظهرى۔ عن ابن عباسؓ لا ريب فيه لا شك فيه ۱۲۔ للمتقين للمؤمنين الذين يتقون الشرك و يعملون بطاعتى يؤمنون يصدقون عن ابن عباس يقيمون الصلوٰة اتمام الركوع والسجود والتلاوة والخشوع والاقبال عليها فيها ۱۲ اتقان۔

**اللغات:** الريب مصدر رابنى اذا حصل منك الريبة و حقيقة الريبة قلق النفس واضطرابها و منه حديث الكذب ريبة لانه مما يقلق له النفس ولا تستقر و كونه صادقا مما تطمئن له و تسكن ومنه ريب الزمان وهو ما يقلق النفوس ويشخص بالقلوب من نوائبه ۱۲۔ المتقى اسم

فاعل من قولهم و قاه 'فاتقى والوقاية فرط الصيانة ويكون من الخوف فاستعمل فيه كما في قوله تعالى الا ان تتقوا منهم تقاة وقوله تعالى اتقوا الله ۱۲ كشاف۔

البلاغة: وقوله تعالى ذٰلك الكتٰب الاشارة بذلك للتعظيم ۱۲ جلالين والطف الوجوه في كون الاشارة للبعيد ان البقرة مدنية و اكثر من فيها اليهود و قد اخبروا في التوراة بنزول هذا القرآن فاشير بذلك الى ذاك الكتاب الموعود ولما كان ذكره وخبره قد مضى اختار البعيد كذا بلغني عن مولانا رشيد احمد المحدث الگنگوهي دام فيضهم۔ هدى للمتقين فيه ايجاز للتقدير اى الضالين الصائرين بعد الضلال الى التقوى وفيه ايضا من انواع الحذف الاكتفاء وهو ان يقتضي المقام ذكر شيئين بينهما تلازم وارتباط فيكتفي باحدهما عن الآخر لنكتة والتقدير هدى للمتقين و للكافرين و يؤيده قوله هدى للناس قلت هو على بعض التفاسير ومنه يؤمنون بالغيب۔ اى والشهادة لان الايمان بكل منهما واجب واثر الغيب لانه امدح ولانه يستلزم الايمان بالشهادة من غير عكس ۱۲ من اتقان للسيوطي۔

---

أُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۚ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ

ع تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ۚ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۫ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ وَمَا يَخْدَعُوْنَ

اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۢ ۙ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝

---

پس یہ لوگ ہیں ٹھیک راہ پر جو انکے پروردگار کی طرف سے ملی ہے اور یہ لوگ ہیں پورے کامیاب۔ بے شک جو لوگ کافر ہو چکے ہیں برابر ہے اُنکے حق میں خواہ آپ اُن کو ڈرائیں یا نہ ڈرائیں وہ ایمان نہ لائیں گے بند لگا دیا ہے اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں پر اور ان کے کانوں پر اور ان کی آنکھوں پر پردہ ہے اور ان کے لیے سزا بڑی ہے اور ان لوگوں میں بعضے ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اللہ پر اور آخری دن پر حالانکہ وہ بالکل ایمان والے نہیں۔ چالبازی کرتے ہیں اللہ سے اور ان لوگوں سے جو ایمان لا چکے ہیں اور واقع میں کسی کے ساتھ بھی چالبازی نہیں کرتے بجز اپنی ذات کے اور وہ اس کا شعور نہیں رکھتے۔ انکے دلوں میں بڑا مرض ہے سو اور بھی بڑھا دیا اللہ تعالیٰ نے ان کے مرض کو اور ان کے لیے سزائے دردناک ہے اس وجہ سے کہ وہ جھوٹ بولا کرتے تھے۝

---

تفسیر: اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ بس[1] یہ لوگ ہیں ٹھیک راہ پر جو انکے پروردگار کی طرف سے ملی ہے۔ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور یہ لوگ ہیں پورے[1] کامیاب۔ ف: یعنی ایسے لوگوں کو دنیا میں یہ نعمت ملی کہ راہِ حق نصیب ہوئی، اور آخرت میں یہ دولت نصیب ہوگی کہ ہر طرح کی کامیابی ان کیلئے ہے۔ یہاں تک ان لوگوں کا ذکر تھا جو زبان اور دل سے قرآن اور دین کو مانتے ہیں آگے ان لوگوں کا بیان فرماتے ہیں جو نہ زبان سے مانتے تھے نہ دل سے ایسے لوگ اصطلاحِ قرآن میں کافر کہلاتے ہیں۔

خصالِ کافرین: اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ بے شک جو لوگ کافر ہو چکے ہیں برابر ہے ان کے حق میں خواہ آپ ان کو ڈرائیں یا نہ ڈرائیں وہ ایمان نہ لاویں گے۔ ف: (شقی ازلی کو نصیحت نافع نہ ہونا) یعنی کوئی یوں شبہ نہ کرے کہ کافر تو بہت سے ایمان لے آتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ اس آیت میں سب کافروں کا بیان نہیں ہے بلکہ خاص اُن کافروں کا ذکر ہے جن کی نسبت خدا تعالیٰ کو معلوم ہے کہ ان کا خاتمہ کفر پر ہوگا اور اس آیت سے یہ غرض نہیں کہ ان کو عذابِ الٰہی سے ڈرانے اور احکام سنانے کی ضرورت نہیں۔ یہ تو رسول مقبول ﷺ کا خاص منصبی کام تھا بلکہ مطلب یہ ہے کہ آپ ان کے ایمان لانے کی فکر نہ کریں اور ان کے ایمان نہ لانے سے مغموم نہ ہوں اُن کے ایمان لانے کی امید نہیں۔ (شقی ازلی کو نصیحت کرنے کا فائدہ) اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ پھر ایسوں کو احکام سنانا عبث ہوا تو عبث فعل رسول مقبول ﷺ کو کیوں سپرد ہوا۔ بات یہ ہے کہ عبث اس کو کہتے ہیں جس میں کوئی بھی فائدہ نہ ہو۔ یہاں اگر ان لوگوں کو فائدہ نہ ہوگا نہ ہو رسول مقبول ﷺ کو تو فائدہ ہوگا کہ ادائے پیغام کا ثواب ملے گا پھر عبث کیسے ہوا۔

تنبیہ: (شقی ازلی کا کفر میں معذور نہ ہونا) کوئی یوں نہ سمجھے کہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کی نسبت یوں خبر دے دی اور خدا تعالیٰ کی خبر کے خلاف واقع ہونا محال ہے تو اب ایمان نہ لانے میں ان کو معذور سمجھنا چاہئے۔ بات یہ ہے کہ یہ فرمانا تو ایسا ہے جیسے طبیب حاذق کسی مریض مبتلائے دق کی نسبت کہے کہ اس کی دق درجہ چہارم میں پہنچ گئی ہے یہ اب اچھا نہ ہوگا سو ظاہر ہے کہ وہ مریض اس طبیب کے اس کہنے سے مدقوق نہیں ہوگیا مدقوق تو اپنی کسی بے احتیاطی کے سبب پہلے سے ہے بلکہ طبیب کا یہ کہنا خود

کے اعتبار سے بلاشبہ متضمن مصالح کثیرہ مشاہدہ ہے لیکن اپنا تفاخر اور دوسرے کی تحقیر حرام ہے۔

**ربط**: اوپر ملت اسلام کا حق ہونا اور یہودیت ونصرانیت کا دورۂ نبوت محمدیہ میں موجب نجات نہ ہونا مذکور ہے آیت آئندہ میں یہودیت ونصرانیت کی طرف بلانے والوں کے قول کا جواب ارشاد ہے۔

**جواب داعیان یہودیت ونصرانیت**: وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا (الی قولہ تعالیٰ) وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ۔ اور یہ (یہودی ونصرانی) لوگ (مسلمانوں سے) کہتے ہیں کہ تم لوگ یہودی ہوجاؤ (یہ تو یہود نے کہا تھا) یا نصرانی ہوجاؤ (یہ نصاریٰ نے کہا تھا) تم بھی راہ (حق) پر پڑ جاؤ گے (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) آپ (جواب میں) کہہ دیجئے کہ ہم تو (یہودی نصرانی کبھی نہ ہونگے بلکہ) ملت ابراہیم (یعنی اسلام) پر رہیں گے جس میں کجی کا نام نہیں (بخلاف یہودیت و نصرانیت کے جس میں علاوہ محرف ہونے کے اس کے منسوخ ہوچکنے کے سبب اب اس میں کجی آ گئی) اور ابراہیم علیہ السلام مشرک بھی نہ تھے۔ **ف**: اس اخیر کے جملہ سے یا تو یہ مقصود ہے کہ علاوہ منسوخ ہونے کے یہودیت ونصرانیت میں ایک خرابی یہ بھی ہے کہ اس میں شرک کی آمیزش ہوگئی جیسا آیت: وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ عُزَيْرُ ِۨابْنُ اللّٰهِ وَقَالَتِ النَّصٰرَى الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ [التوبۃ: ٣٠] وغیرہا سے مفہوم ہوتا ہے اور حضرت ابراہیمؑ موحد خالص تھے اس لئے بھی یہودیت ونصرانیت قابل اختیار کرنے کے نہیں رہی اس صورت میں یہ جملہ خود ایک مستقل دعوے کی دلیل ہوجاوے گا اور یا مشرکین عرب پر رد کرنا مقصود ہے جو کہ بعض اعمال ملت ابراہیمی مثل ختنہ وحج وغیرہ کی وجہ سے اپنے کو متبع ملت ابراہیمی کا سمجھتے تھے تو یہود ونصاریٰ کے ساتھ استطراداً ان پر بھی رد فرمایا کہ تم میں اور ان میں جب شرک وتوحید کا تفاوت ہے سو صرف بعض اعمال فرعیہ کی شرکت سے اتباع کا دعویٰ کب صحیح ہوسکتا ہے۔ **ف**: **دفع اشکال امر اتباع ملۃ ابراہیم علیہ السلام**: اور کوئی شخص یہ شبہ نہ کرے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو نبی مستقل صاحب شریعت مستقلہ ہیں پھر آپ کے ملت ابراہیمی پر ہونے کے کیا معنی۔ اور اس سے بڑھ کر بعض آیات میں جو آپ کو امر ہے اتباع ابراہیمؑ کا اس کے کیا معنی۔ جواب یہ ہے کہ ملت ابراہیمؑ کی تفسیر اوپر آ چکی ہے کہ اطاعت حق ہے جو کہ ملت مشترکہ ہے جمیع انبیاء علیہم السلام میں اور اطاعت حق کے خصوصیات ہر شریعت جدیدہ کے زمانہ میں بدلتے رہے حتیٰ کہ اب شریعت محمدیہ میں آ کر منحصر ہوگیا پس ملت ابراہیم ایک لقب ہے شریعت محمدیہ کا سو یہ کہنا کہ ہم ملت ابراہیم پر رہیں گے یا یہ کہنا کہ تم ملت ابراہیم کا اتباع کرو مرادف اور ہم معنی اس کا ہے کہ کہا جاوے کہ ہم شریعت محمدیہ پر رہیں گے اور تم شریعت محمدیہ کا اتباع کرو چنانچہ ایک آیت میں اسی توجیہ سے سب انبیاء کے اتباع کا حکم فرمایا فبھدا ھم اقتدہ پس کوئی اشکال نہ رہا۔ رہا یہ امر کہ جب ملت ابراہیم یعنی اسلام ملت مشترکہ بین الانبیاء ہے تو اس کو ملت موسیٰ علیہ السلام اور ملت عیسیٰ علیہ السلام سے بھی ملقب کرسکتے ہیں پھر اس لقب کی تخصیص کیوں کی گئی سو اس کی وجہ دو ہیں ایک یہ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو یہود اور نصاریٰ اور مشرکین سب مانتے تھے سو دوسری تعبیر میں بعض کو وحشت ہوتی دوسرے یہ کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحضرت ابراہیم علیہ السلام کا بہت سے فروع عملیہ میں بھی ایک سا طریق ہے بخلاف اور شرائع کے کہ ان سے اصول وعقائد میں تو اتحاد ہے اور فروع میں اکثر تفاوت ہے خوب سمجھ لو۔

**ربط**: آگے اس ملت ابراہیمی کا خلاصہ بعنوان اقرب الی التسلیم ارشاد فرماتے ہیں۔

**خلاصہ ملتِ ابراہیمؑ**: قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ (الی قولہ تعالیٰ) وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ۔ (مسلمانو یہود ونصاریٰ کے جواب میں جو تم نے اجمالاً کہا ہے کہ ہم ملت ابراہیم پر رہیں گے اس ملت کی تفصیل بیان کرنے کے لئے) کہہ دو کہ اس ملت پر رہنے کا حاصل یہ ہے کہ) ہم ایمان رکھتے ہیں اللہ پر اور اس (حکم) پر جو ہمارے پاس (بواسطہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے) بھیجا گیا اور اس (حکم) پر بھی جو حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسماعیل علیہ السلام اور حضرت اسحٰق علیہ السلام اور حضرت یعقوب علیہم السلام اور اولاد یعقوبؑ (میں جو نبیؑ گذرے ہیں ان) کی طرف (بواسطہ وحی کے) بھیجا گیا اور اس (حکم اور معجزہ) پر بھی جو حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیا گیا اور اس پر بھی جو کچھ اور انبیاء علیہم السلام کو دیا گیا ان کے پروردگار کی طرف سے (سو ہم ان سب پر ایمان رکھتے ہیں اور ایمان بھی) اسی کیفیت سے کہ ہم ان (حضرات) میں سے کسی ایک میں بھی (دوسرے سے ایمان لانے میں) تفریق نہیں کرتے (کہ کسی پر ایمان رکھیں کسی پر نہ رکھیں) اور ہم تو اللہ تعالیٰ کے مطیع ہیں (انہوں نے ہم کو یہ دین بتلایا ہم نے اختیار کرلیا پس یہ حاصل ہے اس ملت کا جس پر ہم قائم ہیں جس میں کسی کو اصلاً انکار وسرتابی کی گنجائش نہیں)۔ **ف**: حکم میں صحیفے اور کتابیں اور خالی وحی سب داخل ہیں سو ان حضرات میں سے بعض تو صاحب کتاب ہیں جیسے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحضرتِ موسیٰؑ وحضرت عیسیٰ علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کچھ صحیفے ملے ہیں جیسا اس آیت میں ہے: صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ الخ [الاعلیٰ: ٢٩] حاصل مضمون یہ ہوا کہ دیکھو ہمارا دین کیسا انصاف اور حق کا ہے کہ سب انبیاء کو مانتے ہیں سب کی کتابوں کو سچا جانتے ہیں سب کے معجزات کو حق پہچانتے ہیں گو بوجہ منسوخ ہونے اکثر احکام کے دوسری مستقل شریعت محمدیہ پر عمل کرتے ہیں لیکن انکار وتکذیب کسی کی نہیں بخلاف یہودیت ونصرانیت کے کہ منسوخ ہونے کے علاوہ اب اس میں کسی کی تصدیق ہے کسی کی تکذیب اور اخیر جملہ میں پھر اس ملت کے عنوان لقبی (اسلام) کی طرف اشارہ کردیا: وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ۔ سو ایسے حق اور انصاف کا دین تو ہمارے مخاطبین کو بھی قبول کرلینا چاہئے۔

**ربط**: یہاں تک دین حق کا ملت ابراہیمی میں منحصر ہونا ثابت ہوچکا آگے اس انحصار پر تفریع اور اس کے ساتھ فریق مخالف کے قبول حق نہ کرنے کی صورت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تسلی فرمائی جاتی ہے۔

**ملحقات الترجمۃ** : ۱؎ قولہ بزرگ لان الآباء ھھنا یعم العم لکون اسماعیل علیہ السلام عما لیعقوب علیہ السلام ۱۲۔ ۲؎ قولہ پرستش کرتے آئے ہیں لان الا لہ فی اللغۃ المعبود ۱۲۔ ۳؎ قولہ قائم رہیں گے افادہ الجملۃ الاسمیۃ للدوام والثبات ۱۲۔ ۴؎ قولہ رہیں گے لما فی البیضاوی نکون ملۃ ابراھیم ای اھل ملتہ ۱۲۔ ۵؎ قولہ کجی کا نام نہیں جمع فیہ بین المعنیین المذکورین فی روح المعانی ای مستقیما او مائلا عن الباطل الی الحق ۱۲۔ ۶؎ قولہ جو نبی گزرے ہیں قد فسرت بہ للتحرز عن الاختلاف فی نبوۃ بنی یعقوب الصلبیۃ ۱۲۔ ۷؎ قولہ اس کیفیت سے اشرت بہ الی کونہ حالا من آمنا ۱۲۔

**اللغات** : فی روح المعانی الامۃ تت بمعان والمراد بھا ھھنا الجماعۃ من ام بمعنی قصد ۱۲ ۔ الاسباط جمع سبط وھو الحافد برید بہ حفدۃ یعقوب او ابناءہ و ذراریھم فانھم حفدۃ ابراھیم واسحق ۱۲۔

**الروایات** : فی لباب النقول اخرج ابن ابی حاتم من طریق سعید او عکرمۃ عن ابن عباس قال قال ابن صوریا للنبی ﷺ ما الھدی الا ما نحن علیہ فاتبعنا یا محمد تھتدوا و قالت النصارٰی مثل ذلک فانزل اللّٰہ فیھم ۱۲۔

**النحو** : ام کنتم شھداء قال البیضاوی منقطعۃ او متصلۃ آہ واخترت المتصلۃ و قدرت اتستندون الی النقل ام لابل الی المشاھدۃ ۱۲۔ بل ملۃ ای نکون ملۃ ابراھیم ای اھل ملتہ حنیفا حال من المضاف او المضاف الیہ ۱۲ بیضاوی و یجوز مجیئ الحال من المضاف الیہ عند صحۃ اقامتہ مقام المضاف کما ھھنا فانہ یصح ۱۲ کمالین۔

**البلاغۃ** : الھا واحدا فائدتہ التصریح بالتوحید و نفی التوھم الناشی من تکریر المضاف الذی وقع لتعذر العطف علی المجرور ۱۲ بیضاوی۔ فی روح المعانی و تقدیم المسند لقصر المسند الیہ علی المسند ولک ان تحمل الجملۃ الاولٰی علی معنی لھا ما کسبتہ لا یتخطاھا الی غیرھا والثانیۃ علی معنی ولکم ما کسبتموہ لا ما کسبہ غیر کم فیختلف القصر ان لاقتضاء المقام ذلک ۱۲۔ اوتی موسٰی و عیسٰی افردھما بالذکر لان النزاع وقع فیھما احد لوقوعہ فی سیاق النفی عام فساغ ان یضاف الیہ بین ۱۲۔

فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِیْ شِقَاقٍ ۚ فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ﴿۱۳۷﴾ صِبْغَةَ اللّٰهِ ۚ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً ۫ وَّنَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ ﴿۱۳۸﴾ قُلْ اَتُحَآجُّوْنَنَا فِی اللّٰهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ۚ وَلَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ۚ وَنَحْنُ لَهٗ مُخْلِصُوْنَ ﴿۱۳۹﴾ اَمْ تَقُوْلُوْنَ اِنَّ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِیْلَ وَاِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطَ كَانُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰی ؕ قُلْ ءَاَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ ؕ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴۰﴾

سو اگر وہ بھی اسی طریق سے ایمان لے آئیں جس طریق سے تم (اہل اسلام) ایمان لائے ہو تب تو وہ بھی راہ حق پر لگ جائیں گے اور اگر وہ روگردانی کریں تو وہ لوگ تو (ہمیشہ سے) برسر مخالفت ہیں ہی تو (سمجھ لیجئے کہ) آپ کی طرف سے عنقریب نمٹ لیں گے۔ اللہ تعالیٰ سنتے ہیں اور جانتے ہیں۔ ہم (دین کی) اس حالت پر رہیں گے جس میں (ہم کو) اللہ تعالیٰ نے رنگ دیا ہے اور دوسرا کون ہے جس کے رنگ دینے کی حالت اللہ تعالیٰ سے خوب تر ہو اور (اسی لئے) ہم اسی کی غلامی اختیار کئے ہوئے ہیں آپ فرما دیجئے کہ کیا تم لوگ ہم سے (اب بھی) حجت کئے جاتے ہو حق تعالیٰ کے معاملہ میں حالانکہ وہ ہمارا اور تمہارا (سب کا) رب ہے اور ہم کو ہمارا کیا ہوا ملے گا اور تم کو تمہارا کیا ہوا ملے گا اور ہم نے صرف حق تعالیٰ کے لئے اپنے دین کو (شرک وغیرہ سے) خالص کر رکھا ہے یا کہے جاتے ہو کہ ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور اولاد یعقوب (میں جو انبیاء گزرے ہیں یہ سب حضرات) یہود یا نصاریٰ تھے۔ (اے محمد ﷺ) کہہ دیجئے کہ تم زیادہ واقف ہو یا حق تعالیٰ اور ایسے شخص سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو ایسی شہادت کا اخفا کرے جو اس کے پاس من جانب اللہ پہنچی ہو اور اللہ تعالیٰ تمہارے کئے ہوئے سے بے خبر نہیں ہیں ۞

**تفسیر** : تفریع بر مضمون سابق: فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا (الی قولہ تعالی) وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ﴿۱۳۷﴾۔ (یعنی جب اوپر طریق اسلام میں دین حق کا منحصر ہونا ثابت ہو چکا) سو اگر وہ (یہود و نصاریٰ) بھی اسی طریق سے ایمان لے آویں جس طریق سے تم (اہل اسلام) ایمان لائے ہو تب تو وہ بھی راہ (حق) پر لگ جاویں گے اور اگر وہ (اس سے) روگردانی کریں تو تم ان کی روگردانی سے کچھ تعجب[۱] نہ کرو کیونکہ) وہ لوگ تو (ہمیشہ[۲] سے) برسر مخالفت ہیں ہی (اور اگر ان

کی مخالفت سے کچھ اندیشہ ہو) تو (سمجھ لیجئے کہ) آپ کی طرف سے عنقریب ہی نمٹ لیں گے ان سے اللہ تعالیٰ اور اللہ تعالیٰ (تمہاری اور ان کی باتیں) سنتے ہیں (اور تمہارے اور ان کے برتاوے) جانتے ہیں (تمہاری فکر و غم کی کوئی ضرورت نہیں) **ف**: چنانچہ تھوڑے ہی دنوں میں یہود اور نصاریٰ اور بھی سب کفار کو مغلوب کر دیا جیسا تواریخ متواترہ میں بھی منقول ہے۔

**ربط**: اس دین حق کا لقب اوپر جو ملت ابراہیمؑ آیا ہے اس میں اضافت ایک نبی کی طرف ہے آگے اس کا مزید شرف ظاہر کرنے کو اس کی اضافت اللہ تعالیٰ کی طرف فرمائی جاتی ہے نیز اس میں توحید کا بھی زیادہ اہتمام ہے کہ دین کا حقیقی مضاف الیہ حق تعالیٰ ہی ہیں اور نبی کی طرف اضافت بلا واسطہ تبلیغ ہونے کے ہے۔

**مزید اظہار شرف اسلام**: صِبْغَةَ اللّٰهِ ۚ (الی قولہ تعالی) وَّ نَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ۔ (اے مسلمانو کہہ دو کہ ہم نے جو اوپر تم لوگوں کے جواب میں کہا ہے کہ ہم ملت ابراہیمؑ پر رہیں گے اس کلام کی حقیقت یہ ہے کہ) ہم (دین کی) اس حالت پر رہیں گے جس میں (ہم کو) اللہ تعالیٰ نے رنگ دیا ہے (اور رنگ کی طرح ہمارے رگ و ریشہ میں بھر دیا ہے) اور (دوسرا) کون ہے جس کے رنگ دینے کی حالت) اللہ تعالیٰ کے رنگ دینے کی حالت سے خوبتر ہو (جب اور کوئی دوسرا ایسا نہیں تو ہم نے اور کسی کا دین بھی اختیار نہیں کیا) اور (اس لئے) ہم اسی کی غلامی اختیار کئے ہوئے ہیں۔

**ربط**: اوپر کی آیتوں میں یہود و نصاریٰ پر پورے طور پر حجت قائم ہو چکی پھر بھی وہ لوگ وہی دعویٰ بلا دلیل برابر کئے جاتے تھے کہ مسلمان باطل پر ہیں ان کو آخرت میں نجات نہ ہوگی اور ہم حق پر ہیں کیونکہ جس طریق پر ہم ہیں یہ سب انبیاء اسی پر تھے حق تعالیٰ نے پہلے ان دونوں امر کی تحقیق فرما دی ہے اب پھر دوسرے طرز پر جواب کی تعلیم ہوتی ہے۔

**تعلیم جواب دعویٰ اہل کتاب**: قُلْ اَتُحَآجُّوْنَنَا فِى اللّٰهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَ رَبُّكُمْ (الی قولہ تعالی) وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ۔ آپ (ان یہود و نصاریٰ سے) فرما دیجئے کہ کیا تم لوگ (اب بھی) ہم سے حجت کئے جاتے ہو حق تعالیٰ کے معاملہ میں (کہ وہ ہم کو قیامت میں نہ بخشیں گے) حالانکہ وہ ہمارا اور تمہارا (سب کا) رب (اور مالک) ہے سو ربوبیت میں تمہارے ساتھ کوئی خصوصیت نہیں جیسا تمہارے بعض دعووں سے اختصاص مفہوم ہوتا ہے مثل نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ) اور ہم کو ہمارا کیا ہوا ملے گا اور تم کو تمہارا کیا ہوا ملے گا (یہاں تک تو تمہارے نزدیک بھی مسلم ہے) اور (اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ) ہم نے صرف حق تعالیٰ (کی خوشنودی) کے لئے اپنے (دین) کو (شرک وغیرہ سے) خالص کر رکھا ہے (بخلاف تمہارے طریقہ موجودہ کے علاوہ منسوخ ہونے کے خود شرک سے بھی مخلوط ہے جیسا ان کے اقوال: عُزَيْرُ ابْنُ اللّٰهِ اور الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ سے ظاہر ہے اور اس میں ہم کو اللہ نے ترجیح دی ہے پھر ہم کو نجات نہ ہونے کے کیا معنی) یا (اب بھی اپنے حق پر ہونے کے ثابت کرنے کو یہی) کہے جاتے ہو کہ ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ اور اسحٰقؑ اور یعقوبؑ اور اولاد یعقوبؑ (میں جو انبیاء گذرے ہیں یہ سب حضرات) یہود یا نصاریٰ تھے (اور اس سے بواسطہ موافقت طریق کے اپنا حق پر ہونا ثابت کرتے ہو سو اس کے جواب میں) اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (ایک اتنی مختصری بات ان سے) کہہ دیجئے کہ (اچھا یہ بتلاؤ کہ) تم زیادہ واقف ہو یا حق تعالیٰ (اور ظاہر ہے کہ خدا ہی زیادہ واقف ہے اور وہ ان انبیاء کا ملت اسلام پر ہونا ثابت کر چکے ہیں جیسا ابھی اوپر گذر چکا ہے) اور (جانتے وہ بھی ہیں مگر چھپاتے ہیں سو) ایسے شخص سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو ایسی شہادت کا اخفاء کرے جو اس کے پاس مِن جانب اللہ پہنچی ہو اور (اے اہل کتاب) اللہ تعالیٰ تمہارے کئے ہوئے سے بے خبر نہیں ہیں (پس جب یہ حضرات یہود و نصاریٰ نہ تھے سو تم طریقہ دین میں ان کے موافق کب ہوئے پھر تمہارا حق پر ہونا بھی ثابت نہ ہوا۔ **ف**: اخبار اخلاص سے دعویٰ کمال کا مقصود نہیں بلکہ مناظرہ مذہبی میں اپنے طریق دین کا اظہار مقصود ہے جو کہ امر ضروری ہے۔

**ربط**: اوپر آیات: وَمَنْ يَّرْغَبُ سے اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّ نَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ۔ اول تک جیسا ان حضرات انبیاء علیہم السلام کا ملت اسلام پر ہونا اور یہود و نصاریٰ کا اس ملت سے اعراض کرنا اور اس وجہ سے ان کا عند اللہ غیر مقبول ہونا بیان ہوا تھا اور اس کے بعد ان لوگوں کے اس فخر و زعم کا کہ ان مقبولین سے انتساب نجات آخرت کے لئے کافی ہے جواب دینے کے لئے آیۂ تلک امۃ ارشاد فرمائی گئی تھی وہی مضمون بوجہ اختلاف غرض کہ سابق میں ان کو ابتدائی جواب دینا مقصود تھا اور یہاں آخری جواب جیسا تقریر بالا سے واضح ہوا اس مقام پر بھی وارد ہوا ہے جس پر اسی فخر و زعم مذکور کا پھر موقع تھا اس لئے تاکید اور ان کے اس زعم میں غلط کاری کی تجدید کے لئے وہی آیۂ تِلْكَ اُمَّةٌ مکرر ارشاد فرماتے ہیں۔

**تکرار مضمون عدم کفایت انتساب بمقبولین در نجات آخرت**: تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ یہ (ان بزرگوں کی) ایک جماعت تھی جو (اپنے زمانہ میں گزر گئی ان کے کام ان کا کیا ہوا آوے گا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوا آوے گا اور تم سے ان کے کئے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہ ہوگی (اور جب خالی تذکرہ بھی نہ ہوگا تو اس سے تم کو کچھ نفع پہنچنا تو درکنار) **ف**: اس مضمون کے متعلق فائدہ پہلے مقام پر گذر چکا۔

**ربط**: احقر نے اوپر آیت: وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ کی وجہ ربط میں بیان کیا ہے کہ اعتراض تحویل قبلہ کا جواب چند اجزاء پر شامل ہے ان میں سے بعض اجزاء تو یہاں تک مع اپنے مضامین متعلقہ کے بیان ہوتے ہوئے آئے اور بعض اجزاء باقی ہیں ان میں سے ایک جزو ہے حاکمانہ جواب سو وہ آیت آئندہ: سَيَقُوْلُ السُّفَهَآءُ میں مذکور ہوتا ہے

اوراس جواب کی تمہید میں ان کے جاہلانہ اعتراض کی بھی تصریح فرمائی گئی ہے۔

**مُلْحَقَاتُ التَّرْجَمَة** : ١ قوله تعجب نہ کرو اشارة الی حذف الجزاء ١٢۔ ٢ قوله ہمیشہ سے افاده الجملة الاسمية ١٢۔ ٣ قوله اپنے دین کو اشارة الی تقديره بقوله تعالٰی مخلصين له الدين ١٢۔ ٤ قوله فی ربطها مکرر ارشاد الخ اخترت كون الآية للتاكيد وذكروا فيها وجوها آخر ١٢۔

**اَلرِّوَايَاتُ** : فی روح المعانی روی البخاری عن البراء رضی الله تعالٰی عنه قال لما قدم رسول الله صلی الله علیه وسلم المدينة فصلی نحو بيت المقدس ستة عشر شهرا او سبعة عشر شهرا او كان رسول الله ﷺ يحب ان يتوجه الی الكعبة فانزل الله تعالٰی تعالٰی قد نرٰی تقلب وجهك فی السماء الی آخر الآية فقال السفهاء وهم اليهود ماولّٰهم عن قبلتم الی آخر الاية وفی رواية ابی اسحٰق وعبيد بن حميد وابی حاتم عنه زيادة فانزل الله تعالٰی سيقول السفهاء الخ ١٢۔

**اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَة** : سيأتی فی بيان النحو مع الوجه ١٢۔

**اَللُّغَاتُ** :الشقاق قال البيضاوی هو المناواة والمخالفة فان كل واحد من المتخالفين فی شق غير شق الآخر ١٢۔ ولّٰهم صرفهم واصله من الوالی وهو حصول الثانی بعد الاول من غير فصل ١٢ روح المعانی ولا يخفی ما فی الترجمة من رعاية اصل الماخذ مع الفصاحة محاورة ولله الحمد ١٢۔

**اَلنَّحْو** : فی روح المعانی فی الله فی دينه والهمزة للانكار قلت ويلزم من المحاجة فی الدين المحاجة فی امر النجاة۔ قلت ايضا ولم آخذ فی تفسير الآية بما اشتهر من كونهاجوابا لقولهم انك لو كنت نبيا لكنت منا لاصطفائنا بالنبوة الخ لان السيوطی حكم بعدم ثبوته كما فی روح المعانی ام تقولون ام اما متصلة معادلة للهمزة واما منقطعة مقدرة ببل والهمزة دالة علی الاضراب والانتقال من توبيخ الی توبيخ وقرأ غير ابن عامر وحمزة والكسائی وحفص ام يقولون وام حينئذ منقطعة وحكی ابو جعفر عن بعض النحاة جواز الاتصال لانك اذا قلت اتقوم يازيد ام يقوم عمر وصح الاتصال الخ من الله قال البيضاوی من للابتداء كما فی قوله براء ة من الله ١٢ فی روح المعانی عن القفال ان لفظ سيقول مراد منه الماضی وان الآية نزلت بعد تحويل القبلة قلت ويساعده الرواية التی اسوق كما ستری والسين لمجرد التاكيد و او ردت بتوفيقه تعالٰی فی ترجمته ما هو المستقبل لفظا والماضی معنا وللتاكيد زدت لفظ ضرور ١٢۔

**اَلنَّحْو اَلْبَلَاغَة** : بمثل قال البيضاوی قيل الباء للآلة (وليست صلة للايمان) دون التعدية والمعنی ان تحروا الايمان بطريق يهدی الی الحق مثل طريقكم آه واخترت هذا الوجه فی الترجمة فلا حاجة الی القول بزيادة الباء او المثل وحقيقة هذا الوجه ان المؤمن به متوحد متفرد والايمان به متعدد لانه عرض يتعدد بتعدد المحال الذين هم المؤمنون فايمان زيد مثلا ليس عين ايمان عمرو بل مثله وكذا كيفية كل من الايمانين تتماثلان من غير اتحاد فافهم صبغة الله قال البيضاوی نصبها قيل علی البدل من ملة ابراهيم آه قلت واخترت هذا الوجه كما دلت عليه الترجمة ١٢ فی روح المعانی الصبغة بالكسر فعلة من صبغ وهی الحالة التی يقع عليها الصبغ عبر بها عن التطهير بالايمان بما ذكر علی الوجه الذی فصل لانه ظهر اثره عليهم ظهور الصبغ علی الصبوغ وتداخل فی قلوبهم تداخله فيه فصار حلية لهم فهناك استعارة تحقيقية تصريحية والقرينة الاضافة والجامع ما ذكر آه قلت وروعی هذا كله فی الترجمة ١٢۔

---

ع ١٦ تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٤١﴾

سَيَقُوْلُ السُّفَهَآءُ مِنَ النَّاسِ مَا وَلّٰىهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِيْ كَانُوْا عَلَيْهَا ۭ قُلْ لِّلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۭ يَهْدِيْ

مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿١٤٢﴾ وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ

عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا ۭ وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِيْ كُنْتَ عَلَيْهَآ اِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَّتَّبِعُ الرَّسُوْلَ مِمَّنْ يَّنْقَلِبُ عَلٰى عَقِبَيْهِ ۭ

وَاِنْ كَانَتْ لَكَبِيْرَةً اِلَّا عَلَى الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ ۭ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ

لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٤٣﴾

یہ (ان بزرگوں کی) ایک جماعت تھی جو گزر گئی۔ ان کے کام ان کا کیا ہوا آئے گا اور تمہارے کام تمہارا کیا ہوئے آئے گا اور تم سے ان کے کئے ہوئے کی پوچھ بھی تو نہ ہوگی اب تو (یہ) بیوقوف لوگ ضرور کہیں گے کہ ان (مسلمانوں) کو اُن کے (سابق سمت) قبلہ سے کہ بیت المقدس تھا جس طرف پہلے متوجہ ہوا کرتے تھے۔ کس (بات) نے بدل دیا۔ آپ فرما دیجئے کہ سب مشرق اور مغرب اللہ ہی کی ملک ہیں جس کو خدا ہی چاہیں (یہ) سیدھا طریق بتلا دیتے ہیں اور اسی طرح ہم نے تم کو ایسی ہی ایک جماعت بنادی ہے جو (ہر پہلو سے) نہایت اعتدال پر ہے تاکہ تم (مخالف) لوگوں کے مقابلہ میں گواہ ہو اور تمہارے لئے رسول اللہ گواہ ہوں اور جس سمت قبلہ پر آپ رہ چکے ہیں (یعنی بیت المقدس) وہ تو محض اسلئے تھا کہ ہم کو معلوم ہو جائے کہ کون رسول اللہ کا اتباع اختیار کرتا ہے اور کون پیچھے کو ہٹا جاتا ہے اور یہ قبلہ کا بدلنا (منحرف لوگوں پر) ہوا بڑا ثقیل (ہاں) مگر جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت فرمائی ہے اور اللہ تعالیٰ ایسے نہیں کہ تمہارے ایمان کو ضائع (اور ناقص) کر دیں (اور) واقعی اللہ تعالیٰ تو (ایسے) لوگوں پر بہت ہی شفیق (اور) مہربان ہیں ۞

---

تفسیر: **جواب حاکمانہ شبہ تحویل قبلہ:** سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ (الی قولہ تعالی) يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ (جب کعبہ قبلہ نماز مقرر ہو کر یہود کا قبلہ متروک ہو گیا تو بوجہ ناگواری کے) اب تو (یہ) بے وقوف لوگ ضرور کہیں ہی گے کہ ان (مسلمانوں) کو ان کے (سابق سمت) قبلہ سے (کہ بیت المقدس تھا) جس طرف پہلے متوجہ ہوا کرتے تھے کس بات نے (دوسری سمت کی طرف) بدل دیا آپ (جواب میں) فرما دیجئے کہ سب (سمتیں خواہ) مشرق (ہو) اور (خواہ) مغرب (ہو) سب اللہ ہی کی ملک ہیں (خدا تعالیٰ کو مالکانہ اختیار ہے جس سمت کو چاہیں مقرر فرما دیں کسی کو منصب علت دریافت کرنے کا نہیں ہے اور سیدھا طریق احکام شرعیہ کے باب میں یہی اعتقاد ہے لیکن بعضوں کو اس راہ کا اختیار کرنے کی توفیق نہیں ہوتی خواہ مخواہ علتیں ڈھونڈتے پھرا کرتے ہیں البتہ) جس کو خدا ہی (اپنے فضل سے) چاہیں (یہ) سیدھا طریق بتلا دیتے ہیں۔ **ف:** جس امر کو اس مقام پر صراط مستقیم کہا گیا ہے فی الحقیقت سلامتی اور امن اسی طریق میں ہے اس وقت میں اکثر نوخیز طبائع نے اس صراط مستقیم کو چھوڑ دیا ہے اور احکام کی علل کی تفتیش میں لگ گئے ہیں جن میں بعض کی غرض تو نعوذ باللہ احکام شرعیہ کی توہین یا تکذیب اور اس پر اعتراض کرنا ہوتا ہے اور بعض کو اسی بہانہ سے اپنی جان عمل سے بچانا مقصود ہوتا ہے اور بعض کی گو غرض فاسد نہیں ہوتی لیکن فہم عالی اور دقیق وکافی نہ ہونے سے نتیجہ اس کا اکثر بد دینی اور بد اعتقادی ہوتا ہے اس مقام پر پھر وہ شعر دہراتا ہوں۔

زباں تازہ کردن باقرار تو ☆ نینگیختن علت از کار تو

واللہ الموفق۔ **ربط:** قبول احکام شرعیہ کے باب میں جس امر کو اوپر صراط مستقیم فرمایا گیا ہے چونکہ جماعت محمدیہ نے بے چون وچرا اس کو اختیار کر لیا اس لئے آیت آئندہ کے آغاز پر بطور جملہ معترضہ کے اس جماعت کی مدح اور فضیلت بیان فرماتے ہیں اور پھر مطلب اصلی کی طرف رجوع فرمائیں گے۔

**مدح امتِ محمدیہ ﷺ:** وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِّتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا اور (اے متبعان محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اسی طرح ہم نے تم کو ایسی ہی ایک جماعت بنادی ہے جو (ہر پہلو سے) نہایت اعتدال پر ہے تاکہ (دنیا میں شرف وامتیاز حاصل ہونے کے علاوہ آخرت میں بھی تمہارا بڑا شرف ظاہر ہو کہ) تم (ایک بڑے مقدمہ میں جس میں ایک فریق حضرات انبیاء علیہم السلام ہوں گے اور فریق ثانی ان کی مخالف قومیں ہوں گی ان مخالف) لوگوں کے مقابلہ میں گواہ (تجویز) ہو اور (شرف بالائے شرف یہ ہو کہ) تمہارے (قابل شہادت اور معتبر ہونے کے) لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گواہ ہوں (اور اس شہادت سے تمہاری شہادت معتبر ہونے کی تصدیق ہو پھر تمہاری شہادت سے اس مقدمہ کا حضرات انبیاء علیہم السلام کے حق میں فیصلہ ہو اور مخالفین مجرم قرار پا کر سزایاب ہوں اور اس امر کا اعلیٰ درجہ کی عزت ہونا ظاہر ہے)

**ف:** حدیثوں میں اس کی یہی تفسیر آئی ہے کہ امم سابقہ کے کفار حق تعالیٰ سے کہہ دیں گے کہ ہم کو آپ کے احکام ہی کی اطلاع نہیں ہوئی انبیاء علیہم السلام دعویٰ کریں گے کہ ہم نے اطلاع دے دی تھی انبیاء سے گواہ طلب کئے جاویں گے وہ حضرات امت محمدیہ کو اپنا گواہ بتلا دیں گے اس امت کو بلا کر پوچھا جاوے گا یہ انبیاء کے موافق گواہی دیں گے ان سے پوچھا جاویگا تم کو کیونکر واقفیت ہوئی یہ کہیں گے کہ ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے اس واقعہ کے ثبوت کے دلائل قطعیہ پہنچے ہم کو اس لئے واقفیت ہے پھر انسداد جرح مدعیٰ علیہ کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بلا کر ان گواہوں کے معتبر ہونے کے متعلق سوال ہوگا آپ ان کے معتبر وقابل شہادت ہونے کی تصدیق فرما دیں گے اس پر اجلاس احکم الحاکمین سے فیصلہ کر دیا جاوے گا اس روایت پر جو مبنی تفسیر کا ہے بظاہر چند شبہے ہو سکتے ہیں اول یہ کہ امت محمدیہ انبیاء سے زائد معتبر نہیں ہیں پھر ان کے صدق کو ان کی شہادت سے ثابت کرنا کیا معنی۔ جواب یہ ہے کہ زیادہ معتبر تو وہی حضرات ہیں لیکن چونکہ اس مقدمہ میں فریق ہو گئے لہٰذا دوسرے گواہ درکار ہوں گے گو وہ ان سے ادنیٰ ہوں البتہ معتبر ہوں چنانچہ دنیا کی عدالتوں میں شب وروز یہی قصہ ہوتا ہے کہ اگر تحصیل دار جو خود بھی صاحب اجلاس ہوتا ہے کسی گستاخ مخالف چپراسی کا کسی مقدمہ میں فریق بن جاوے تو حاکم اعلیٰ کے اجلاس میں تحصیلدار سے گواہ طلب کئے جاویں گے گو وہ تحصیل دار سے ادنیٰ درجہ کے ہوں۔ دوسرا شبہ یہ کہ وہ لوگ امت محمدیہ کی شہادت پر بھی تو کہہ سکتے ہیں کہ جب ہم انبیاء کو نعوذ باللہ راست گو نہیں سمجھتے تو ان لوگوں کو کیوں راست گو سمجھیں گے۔ جواب یہ ہے کہ یہ امر بھی دنیوی عدالتوں کے معاملہ سے سمجھ میں آ سکتا ہے کہ گواہوں پر ایسا اجمالی

جرح کرنے کا مدعی علیہ کو اختیار حاصل نہیں مثلاً مثال مفروض میں وہ گستاخ چپراسی حاکم اعلیٰ سے یہ نہیں کہہ سکتا کہ جب میں تحصیل دار صاحب کو سچا نہیں سمجھتا تو انکے اس گواہ کو کیوں سچا مانوں گا بالخصوص اگر وہ گواہ بھی سرکاری ہو جیسا کہ اس روز امت محمدیہ اسی حیثیت سے گواہی میں پیش کئے جاویں گے۔ تیسرا شبہ یہ ہے کہ جب امت محمدیہ نے اس واقعہ کا معائنہ نہیں کیا تو اول تو یہ شہادت کیسے دینگے پھر وہ لوگ اسی بناء پر اچھا خاصہ جرح کر سکتے ہیں۔ جواب یہ ہے کہ مدار شہادت کا طریق صحیح مفید للیقین سے یقین حاصل ہو جاتا ہے چونکہ محسوسات غیر ثابت بالوحی میں وہ طریق منحصر ہے مشاہدہ میں لہٰذا مشاہدہ مدار ہے شہادت کا اور محل نزاع میں گو واقعہ محسوسات سے ہے لیکن غیر ثابت بالوحی ہونے کی وجہ سے بواسطہ طریق وحی کے اس کا یقین حاصل ہے جو اصلی مدار ہے شہادت کا لہٰذا گواہی برمحل ہے اور اس میں مجال جرح نہیں۔ جیسے کوئی ڈاکٹر کسی مردہ کو جس کے بدن پر کوئی ظاہری علامت زخم وغیرہ نہیں ہے دیکھ کر اپنی مہارت فن کے ذریعہ سے اظہار کر دے کہ یہ شخص مرض سے نہیں مرا بلکہ کسی ضرب شدید سے مرا ہے اور اس بناء پر قاتل کی تحقیقات کا سرکاری حکم ہو جاوے سو باوجودیکہ اس مقام پر گواہ ڈاکٹر کی بنا بر معائنہ واقعہ کے نہیں لیکن چونکہ قواعد صحیحہ کے ذریعہ سے ضرب شدید تشخیص کی گئی لہٰذا اسکا اعتبار کیا گیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شہادت کا فائدہ معلوم ہو ہی چکا ہے اسمیں کوئی سوال کی بات نہیں رہی۔ اور ہر پہلو سے معتدل جو کہا گیا اس کا مصداق اس حکم خاص تحویل قبلہ میں مثلاً یہ ہے کہ نہ ایسے عامی کہ اگر احکام کی حکمت بتلائی جاوے تب بھی نہ سمجھیں نہ ایسے فلسفی کہ اگر نہ بتلائی جاوے تو بدون اس کے طے کئے ہوئے حکم ہی کو نہ مانیں چنانچہ یہاں حکمت نہیں بتلائی ویسے مان لیا آگے بعض حکمتیں بتلا دیں انکو جان لیا اور جو شخص ایسا معتدل الطبع ہوگا وہ ضرور اچھا ہوگا اس لئے دنیا وآخرت میں صاحب شرف ہوگا۔

رجوع بمطلب سابق بحث قبلہ: وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنْتَ عَلَيْهَا (الی قولہ تعالیٰ) إِنَّ اللَّهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ ﴿﴾ (اور اصل میں تو شریعت محمدیہ کیلئے ہم نے کعبہ ہی کو قبلہ تجویز کر رکھا تھا) اور جس سمت قبلہ پر آپ (چندروز قائم) رہ چکے ہیں (یعنی بیت المقدس) وہ تو محض[۳] اس مصلحت کے لئے تھا کہ ہم کو (ظاہری[۴] طور پر بھی معلوم ہو جاوے کہ (اس کے مقرر ہونے سے یا بدلنے سے یہود[۵] اور غیر یہود میں سے) کون تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع اختیار کرتا ہے اور کون پیچھے کو ہٹتا جاتا ہے (اور نفرت اور مخالفت کرتا ہے اس امتحان کے لئے اس عارضی قبلہ کو مقرر کیا تھا پھر اصلی قبلہ سے اس کو منسوخ کر دیا) اور یہ قبلہ کا بدلنا (منحرف لوگوں پر) ہوا بڑا ثقیل (ہاں) مگر جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے (سیدھے طریق کی) ہدایت فرمائی ہے (جس کا بیان اوپر آ چکا ہے کہ احکام الٰہیہ کو بے چون وچرا قبول کر لینا ان کو کچھ بھی گراں نہیں ہوا جیسا پہلے اس کو خدا کا حکم سمجھتے تھے اب اس کو سمجھنے لگے) اور (ہم نے جو کہا ہے کہ بیت المقدس قبلہ غیر اصلی تھا اس سے کوئی شخص یہ وسوسہ نہ لاوے کہ بس تو جتنی نمازیں ادھر پڑھی ہیں ان میں ثواب بھی کم ملا ہوگا کیونکہ اصلی قبلہ کی طرف نہ تھیں سو اس وسوسہ کو دل میں نہ لانا کیونکہ) اللہ تعالیٰ ایسے نہیں ہیں کہ تمہارے ایمان[۶] (کے متعلق اعمال مثلاً نماز کے ثواب) کو ضائع اور (ناقص) کر دیں (اور) واقعی اللہ تعالیٰ تو (ایسے) لوگوں پر بہت ہی شفیق (اور) مہربان ہیں (تو ایسے شفیق مہربان پر یہ گمان کب ہو سکتا ہے کیونکہ کسی قبلہ کا اصلی یا غیر اصلی ہونا تو ہم ہی جانتے ہیں تم نے تو دونوں کو ہمارا حکم سمجھ کر قبول کیا اس لئے ثواب بھی کسی کا کم نہ ہوگا) **ف:** مفسرین نے لکھا ہے کہ بیت المقدس کا قبلہ بننا بعض عرب پر گراں ہوا تھا کہ وہ کعبہ کو مانتے تھے اور اس کا منسوخ ہونا یہود پر گراں ہوا کہ وہ کعبہ کو نہ مانتے تھے حتیٰ کہ بعضے خام اعتقاد لوگ اسلام سے بھی پھر گئے تھے۔ تفسیر عجیب لنعلم: اور یہ جو کہا گیا کہ ظاہری طور پر وجہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ کو تو سب امور پہلے ہی سے حقیقۃً معلوم ہیں اور اہل حق اجمالاً اس کا اعتقاد بھی رکھتے ہیں لیکن قبل ظہور یا وقوع چونکہ بندوں کو خود اس واقعہ کا علم نہیں ہوتا اس لئے بالتعیین والتفصیل خاص طور پر یہ اعتقاد نہیں ہوتا کہ یہ واقعہ خاصہ علم الٰہی میں تھا اور بعد ظہور ووقوع یہ حکم بھی کر دیا جاتا ہے ظاہری طور پر علم ہونے سے یہ مراد ہے اور ایک تقریر اس کی یہ ہو سکتی ہے جو مظہری میں ہے شیخ ابو منصور کہتے ہیں کہ معنی آیت کے یہ ہیں کہ جس چیز کو ہم پہلے سے اس طرح جانتے تھے کہ وہ موجود کی جاویگی اس کو ہم موجود فی الحال جان لیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کو ازل میں جن چیزوں کو وہ موجود کرنا چاہتا ہے اس طرح تو علم ہے کہ اس کو فلاں وقت میں موجود کروں گا لیکن یہ کہنا صحیح نہیں کہ اس کو ازل میں ایسی چیزوں کا اس طرح علم تھا کہ وہ فی الحال موجود ہے کیونکہ جب وہ واقع میں موجود نہیں تو اس کو خلاف واقع موجود فی الحال کیسے جان سکتا ہے اور یہ تغیر معلوم میں ہوا ہے علم میں نہیں ہوا اھ اب اسمیں کوئی اشکال نہ رہا۔

ربط: حاکمانہ جواب دے کر اب حکیمانہ جواب شروع ہوتا ہے جس میں کئی حکمتوں کی طرف اشارہ ہے۔

الحَوَاشِی: (۱) تقریر احتمال ثانی کی یہ ہے کہ ہم نے بیت المقدس کو قبلہ اس لئے مقرر کیا تھا تا کہ مقرر ہونے کے بعد وہ بدلا جاوے اور اس کے بدلنے سے یہ معلوم ہو جاوے کہ کون متبع امر اور کون غیر متبع الخ فافہم ۱۲۔

مُلحقاتُ التَّرجمۃ: [۱] قولہ یہ حملا للام السفهاء على العهد وفسرته باليهود لرواية البخاري ۱۲۔ [۲] قولہ نہایت اعتدال افاده كلمة الوسط فانه بتحريك الوسط ساكن وبتسكين الواسط متحرك فافهم ۱۲۔ [۳] قولہ محض اس مصلحت هذا الحصر اضافي لا حقيقي لان فيما شرعه الله تعالى حكما لا تحصى لكن الزى يقرب من الافهام ويناسب ذكره للمقام هو هذا واعلم ايضا ان هذه الحكمة

ليست للتحويل بل للجعل المنسوخ فلا ينافى دعوٰنا فى تقرير الارتباط المتعلق بآية واذ ابتلى من كون بيان حكمة التحويل مبتديا من قوله قد نرى ۱۲۔ ۴ قوله ظاہری طور پر الخ محصل هذا الوجه ان المراد بالعلم ههنا علم يعلم العباد بحصوله لنا عينا وان كانوا يعلمون بحصوله لنا اعتقادا كليا ذلك ان تقرر هذا الوجه بما فى المظهرى والتحقيق ما قال الشيخ ابو منصور الماتريدى رحمه الله تعالٰى ان المعنى الا لنعلم كائنا موجودا ما قد علمنا انه يكون ويوجد فالله سبحانه عالم فى الازل بكل ما اراد وجوده انه يوجد فى الوقت الذى شاء وجوده فيها ولا يجوز ان يقال انه عالم فى الازل بانه موجود كائن فى الحال لانه ليس بموجود فكيف يعلمه موجودا كائنا على خلاف الواقع والتغير على المعلوم لا على العلم وان استقريت الوجوه المذكورة فى هذا لحكمت ان شاء الله تعالٰى بكونه اقرب من سائرها باى التقريرين اخذت والله اعلم ۱۲۔ ۵ قوله یہود اور غیر یہود میں سے الى قوله اختیار کرتا ہے ماخذه ما فى البيضاوى لما هاجر امر بالصلٰوة الى الصخرة تالفا لليهود ۱۲۔ ۶ قوله ایمان کے متعلق اشارة الى ان فى الكلام مجازا بتسمية الصلٰوة ايمانا للملابسة ۱۲۔ ۷ قوله مفسرین نے نقله فى الكبير ولو اخذت الانقلاب عاما فى الارتداد والبقاء على الكفر كما يفهم من الكبير باعتبار تركه الذئل كانت الآية عامة للمرتدين والثابتين على الكفر لاسيما اليهود وكان من اجزاء المعنى باعتبار حال هؤلاء ان هذا الجعل انما كان لامتحان اليهود ايهم يؤمن بناءً على الموافقة فى اعظم امور الدين فلما لم يوافقوه لم يرج منهم قبول الاسلام وتبين امرهم فى العناد فحولناه الى قبلة الاصلية ۱۲۔

الرِّوَايَات: فى روح المعانى اخرج الامام احمد وغيره عن ابى سعيد قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يجيئى النبى يوم القيامة ومعه الرجل والنبى ومعه الرجلان واكثر من ذلك فيدعى قومه فيقال لهم هل بلغكم هذا فيقولون لا فيقال هل بلغت قومك فيقول نعم فيقال له من يشهدلك فيقول محمد وامته فيدعى محمد وامته فيقال لهم هل بلغ هذا قومه فيقولون نعم فيقال وما علمكم فيقولون جاء نا نبينا صلى الله عليه وسلم فاخبرنا ان الرسل قد بلغوا فذٰلك قوله تعالٰى وكذلك جعلناكم امة وسطا وفى رواية فيؤتى بمحمد صلى الله عليه وسلم فيسأل عن حال امته فيزكيهم ويشهد بعدالتهم وذلك قوله عز و جل ويكون الرسول عليكم شهيدا واسند نحوه فى فتح العزيز عن البخارى وغيره قلت ويتعين التفسير به بعد ثبوت الرواية ۱۲۔ فى لباب النقول عن ابن اسحق عن البراء قال رجال من المسلمين ودونا لو علمنا علم من مات منا قبل ان نصرف الى القبلة وكيف بصلاتنا قبل بيت المقدس فانزل الله وما كان الله ليضيع ايمانكم آه ۱۲۔

النَّحْو: وكذلك فى روح المعانى اعتراض بين كلامين وقعا خطابا له صلى الله عليه وسلم استطراداً لمدح المؤمنين بوجه آخر وقوله كذلك كثيرا ما يقصد بها تثبيت ما بعدها وذلك لان وجه الشبه يكون كثيرا فى النوعية والجنسية كقولك هذا الثوب كهذا الثوب فى كونه خزا او بزا وهذا التشبيه يستلزم وجود مثله ونبوته فى ضمن النوع فاريد به على طريق الكناية مجرد الثبوت لما بعده ولما كانت الجملة تدل على الثبوت كان معناها موجودا بدونها وهى مؤكدة له فكانت كالكلمة الزائدة وهذا معنى قولهم ان الكاف مقحمة لا انها زائدة كما يوهمه كلامهم آه قلت فهو تحقيق عجيب ينشط منه الاذهان ولو تاملت فى ترجمتى لوجدتها مرعيا فيها هذا التحقيق والاخصر عندى ان يقال ان المشبه به هو الجعل الكلى والمشبه هو الجعل الجزئى لهذا الكلى تامل۔ اے كما ان جعلا كليا فى ذهنك حصل هذا الجعل مثل ذلك بحيث يصدق ذلك الكلى على هذا الجزئى كما يقال فى لساننا اب تو ایسا انتظام کردیا ہے مكان قوله یہ انتظام کردیا ہے عليكم فى روح المعانى وكلمة الاستعلاء لما فى الشهيد من معنى الرقيب او لمشاكلة ما قبله واخرت صلة الشهادة او لا وقدمت آخرا لان المراد فى الاول اثبات شهادتهم على الامم وفى الثانى اختصاصهم بكون الرسول شهيدا عليهم آه ۱۲۔

النحو مع التوجيه : وما جلعنا القبلة فى روح المعانى احد الوجوه هى صخرة بيت المقدس والتى مفعول ثانى لجعل لاصفة القبلة والمفعول الثانى محذوف اى قبلة آه فى الكشاف يعنى اصل امرك ان تستقبل الكعبة وان استقبالك بيت المقدس كان امرا عارضا لغرض وانما جعلنا القبلة الجهة التى كنت عليها قبل وقتك هذا وهى بيت المقدس لنمتحن الناس وننظر من يتبع الرسول منهم ومن لايتبعه وينفر عنه آه ان كانت لكبيرة هى ان المخففة التى تلزمها اللام الفارقة والضمير فى كانت لما دل عليه قوله وما

جعلنا القبلة التي كنت عليها من الردة او التحويلة او الجعلة ويجوز ان يكون للقبلة قوله ممن ينقلب في روح المعاني ومن هذه للفصل كالتي في قوله تعالى والله يعلم المفسد من المصلح ۱۲۔

البلاغۃ: قدم رء وف على رحيم لان الرأفة مبالغة في رحمة خاصة وهي رفع المكروه وازالة الضرر والرحمة اعم منه ومن الافضال ودفع الضرر اهم من جلب النفع روح المعاني ۱۲۔ والكلام من باب الاستعارة التمثيلية بجامع ان المنقلب يترك ما في يديه ويدبر عنه على اسوء احوال الرجوع ۱۲۔

قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىهَا ۠ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ
وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ؕ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ؕ
وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴۴﴾ وَلَئِنْ اَتَيْتَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ بِكُلِّ اٰيَةٍ مَّا تَبِعُوْا قِبْلَتَكَ ۚ وَمَآ
اَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ ؕ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا
جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ اِنَّكَ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۴۵﴾ وقف لازم

ہم آپ کے منہ کا (یہ) بار بار آسمان کی طرف اُٹھنا دیکھ رہے ہیں۔ اس لئے ہم آپ کو اسی قبلہ کی طرف کی متوجہ کر دیں گے جس کے لئے آپ کی مرضی ہے (لو) پھر اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (کعبہ) کی طرف کیا کیجئے اور تم سب لوگ جہاں کہیں بھی موجود ہوا اپنے چہروں کو اسی (مسجد حرام) کی طرف کیا کرو اور یہ اہل کتاب بھی یقیناً جانتے ہیں کہ یہ (حکم) بالکل ٹھیک ہے (اور) وہ ان کے پروردگار ہی کی طرف سے (ہے) اور اللہ تعالیٰ ان کی کارروائیوں سے کچھ بے خبر نہیں ہیں اور اگر آپ (ان) اہل کتاب کے سامنے تمام (دنیا بھر کی) دلیلیں پیش کر دیں۔ جب بھی یہ (کبھی) آپ کے قبلہ کو قبول نہ کریں اور آپ بھی ان کے قبلہ کو قبول نہیں کر سکتے (پھر موافقت کیا کیا صورت) اور ان کا کوئی (فریق) بھی دوسرے (فریق) کے قبلہ کو قبول نہیں کرتا اور اگر آپ ان کے (ان) نفسانی خیالات کو اختیار کر لیں (اور وہ بھی) آپ کے پاس علم (وحی) آئے پیچھے تو یقیناً آپ (نعوذ باللہ) ظالموں میں شمار ہونے لگیں۔

تفسیر ربط: حکمت اول: قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ (الی قولہ تعالیٰ) وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ (آپ جو دل سے کعبہ کے قبلہ ہونے کی خواہش رکھتے ہیں اور اُمید وحی میں بار بار آسمان کی طرف نگاہ اُٹھا کر بھی دیکھتے ہیں کہ شاید فرشتہ حکم لے آوے (سو) ہم آپ کے منہ کا (یہ) بار بار آسمان کی طرف اُٹھنا دیکھ رہے ہیں (اور چونکہ ہم کو آپ کی خوشی پوری کرنا منظور ہے) اس لئے ہم (وعدہ کرتے ہیں کہ) آپ کو اسی قبلہ کی طرف متوجہ کر دینگے جس کے لئے آپ کی مرضی ہے (لو) پھر (حکم ہی دیئے دیتے ہیں کہ) اب سے اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (کعبہ) کی طرف کیا کیجئے اور (یہ حکم کچھ تخصیصی نہیں بلکہ قانون عام ہے کہ) تم سب لوگ (پیغمبر بھی اُمتی بھی) جہاں کہیں موجود ہو (خواہ مدینہ میں یا اور جگہ حتیٰ کہ خود بیت المقدس کے اندر بھی ہر جگہ نماز کے اندر) اپنے چہروں کو اسی (مسجد حرام) کی طرف کیا کرو اور (اس قبلہ کے مقرر ہونے کے متعلق) یہ اہل کتاب بھی (بالعموم اپنی کتابوں کی پیشین گوئی کی وجہ سے کہ نبی آخر الزمان کا قبلہ اس طرح ہوگا) یقیناً جانتے ہیں کہ یہ (حکم) بالکل ٹھیک ہے (اور) ان کے پروردگار ہی کی طرف سے (ہے مگر عناداً مانتے نہیں) اور اللہ تعالیٰ ان کی ان کارروائیوں سے کچھ بے خبر نہیں ہے۔ ف: اس آیت سے بیت المقدس کا منسوخ کرنا اور کعبہ کو مقرر کرنا منظور ہے اور باوجودیکہ یہ حکم اس میں موجود بھی ہے پھر بھی اس کے جزو اول میں وعدہ فرمایا گیا تاکہ وعدہ سن کر اول وعدہ کی خوشی ہو اور بعد انتظار کے ساتھ ایفاء ہونے سے پھر دوسری خوشی ہو تو دوگونہ مسرت ہووے اور یہ طرز مسرت انگیز اس مقام کے کہ اس میں ایک حکم کی بناء آپ کی رضا پر بیان کی گئی ہے زیادہ مناسب ہے۔ حاصل اس حکمت کا یہ ہوا کہ ہم کو آپ کی خوشی منظور تھی اور آپ کی خوشی کعبہ کے قبلہ مقرر ہونے میں دیکھی اسلئے اسی کو قبلہ مقرر کر دیا۔ رہا یہ کہ آپ کی خوشی اس میں کیوں تھی وجہ اسکی یہ معلوم ہوتی ہے کہ آپ کی علامات نبوت میں سے ایک علامت یہ بھی تھی کہ آپ کے قبلہ کی یہ جہت ہوگی اللہ تعالیٰ نے آپ کے نورانی قلب میں اسی کے موافق خواہش پیدا کر دی۔ ربط: اوپر فرمایا ہے کہ وہ اہل کتاب اس قبلہ کا حق اور من جانب اللہ ہونا دل میں جانتے ہیں آگے ان کا عناداً نہ ماننا بیان فرمایا جاتا ہے۔

عناد اہل کتاب در باب حکم قبلہ: وَلَئِنْ اَتَيْتَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ (الی قولہ تعالیٰ) اِنَّكَ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ اور (باوجود ان لوگوں کے سب کچھ سمجھنے کے ان کی ضد کی یہ حالت ہے کہ) اگر آپ (ان) اہل کتاب کے سامنے تمام (دنیا بھر کی) دلیلیں (جمع کر کے) پیش کر دیں جب بھی یہ (کبھی) آپ کے قبلہ کو قبول نہ کریں اور (ان کی موافقت کی امید اس لئے نہ رکھنا چاہیے کہ آپ کا قبلہ بھی منسوخ ہونے والا نہیں اس لئے آپ بھی ان کے قبلہ کو قبول نہیں

کر سکتے پس کوئی سورت موافقت کی باقی نہیں رہی (اور) جیسا ان اہل کتاب کو آپ سے ضد ہے ان میں باہم بھی موافقت نہیں کیونکہ) ان کا کوئی (فریق) بھی دوسرے (فریق) کے قبلہ کو قبول نہیں کرتا (مثلاً یہود نے بیت المقدس لے[۳] رکھا تھا اور نصاریٰ نے مشرق کی سمت کو قبلہ بنا رکھا تھا) اور (خدانخواستہ آپ تو کسی طرح ان کے قبلہ منسوخہ غیر مشروعہ کو لے ہی نہیں سکتے کیونکہ) اگر آپ ان کے (ان) نفسانی خیالات کو (گو وہ اصل میں حکم آسمانی رہے ہوں لیکن اب بوجہ منسوخ ہونے کے ان پر عمل کرنا محض نفسانی تعصب ہے سو اگر آپ ایسے خیالات کو) اختیار کر لیں (اور وہ بھی) آپ کے پاس علم (قطعی یعنی وحی) آئے پیچھے تو یقیناً آپ (نعوذ باللہ) ظالموں میں شمار ہونے لگیں (جو کہ تارکین حکم ہیں اور آپ کا ظالم ہونا بوجہ معصوم ہونے کے محال ہے اس لئے یہ امر کہ آپ ان کے خیالات کو کہ منجملہ ان کے ان کا قبلہ بھی ہے قبول کر لیں نیز محال ہے)۔

**ترجمہ مسائل السلوک:** قولہ تعالیٰ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىهَا اس میں اصل ہے مقام مرادیت کی۔

**الحواشی:** (۱) مراد یہ ہے کہ من جملہ احکام شرعیہ کے ایک حکم اور یہ مراد نہیں کہ یہاں کوئی دوسرا حکم مذکور ہے۔۱۲ منہ۔

**ملحقات الترجمۃ:** ۱ قوله فی ترجمه فاء فلنولینك اس لئے لافادة الفاء الترتیب۱۲۔ ۲ قوله یہ اہل کتاب اشارة الی کون الموصول للعهد وفیهم ورد قوله تعالٰی الاتی ماتبعوا قبلتك فلاینقض بایمان البعض منهم وزدت کلمة بالعموم بقرینة ماسیأتی من قوله وما بعضهم بتابع وهو یشتمل الیهود والنصاریٰ۱۲۔ ۳ قوله لے رکھا تھا الی قوله بنا رکھا تھا یعنی ان هذا کان عملهم واختلفوا هل کان بنص عندهم او اجتهادا منهم۱۲۔

**الروایات:** فی روح المعانی اخرج النسائی عن ابی سعید بن المعلی قال کنا نغدوا فی المسجد فمررنا یوما ورسول الله صلی الله علیه وسلم قاعد علی المنبر فقلت حدث امر فجلست فقرأ رسول الله صلی الله علیه وسلم قد نری تقلب وجهك فی السماء الآیة فقلت لصاحبی تعال نرکع رکعتین قبل ان ینزل رسول الله صلی الله علیه وسلم فنکون اول من صلی فصلینا هما ثم نزل رسول الله صلی الله علیه وسلم فصلی للناس الظهر یومئذ فما اشتهر من نزولها فی الصلٰوة وتحوله علیه السلام فیها لا یعول علیه کما هو مصرح فی روح المعانی وغیره۔

**اللغات:** فلنولینك فلنمکننك من استقبالها من قولك ولیته کذا اذا جعلته والیا او فلنجعلنك تلی جهتها دون جهة بیت المقدس من ولیه دنامنه وولیته ایاه ادنیته منه والتولیة اذا کانت متعدیة بنفسها الی تمام المفعولین کانت مستعملة باحد المعنیین المتقدمین واذا کانت متعدیة الی واحد فمعناها الصرف اما عن الشیٔ او الی الشیٔ۱۲ روح المعانی۔

**النحو:** ولئن اتیت الذین الخ عطف علی وان الذین وما الله بغافل عما یعملون اعتراض بین الکلامین۱۲ روح المعانی۔

**البلاغۃ:** فلنولینك وجاء هذا الوعد قبل الامر لفرح النفس بالاجابة ثم بانجاز الوعد فیتو الی السرور مرتین۱۲ روح المعانی۔ فی الکشاف فان قلت کیف قال وما انت بتابع قبلتهم ولهم قبلتان کلتا القبلتین مخالفة لقبلة الحق فکانتا بحکم الاتحاد فی البطلان قبلة واحدة۱۲۔

اَلَّذِیْنَ اٰتَیْنٰهُمُ الْكِتٰبَ یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ ؕ وَاِنَّ فَرِیْقًا مِّنْهُمْ لَیَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَهُمْ یَعْلَمُوْنَ ﴿١٤٦﴾
اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ ﴿١٤٧﴾ ع وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّیْهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ ؕ اَیْنَ
مَا تَكُوْنُوْا یَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿١٤٨﴾ وَمِنْ حَیْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ
شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَاِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿١٤٩﴾ وَمِنْ حَیْثُ خَرَجْتَ
فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَحَیْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ۙ لِئَلَّا یَكُوْنَ لِلنَّاسِ
عَلَیْكُمْ حُجَّةٌ ۗ اِلَّا الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ ۗ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِیْ ۗ وَلِاُتِمَّ نِعْمَتِیْ عَلَیْكُمْ وَلَعَلَّكُمْ

تَهْتَدُوْنَ ﴿۱۵۰﴾

جن لوگوں کو ہم نے کتاب (توات وانجیل) دی ہے وہ لوگ رسول اللہ کو ایسا پہچانتے ہیں جیسا کہ اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں اور بعضے ان میں سے امر واقعی کو باوجودیکہ خوب جانتے ہیں (مگر) اخفا کرتے ہیں۔ حالانکہ یہ امر واقعی من جانب اللہ ثابت ہو چکا ہے۔ سو ہرگز شک وشبہ لانے والوں میں شمار نہ ہونا اور ہر شخص (ذی مذہب) کے واسطے ایک ایک قبلہ رہا ہے جس کی طرف وہ (عبادت میں) منہ کرتا رہا ہے سو تم نیک کاموں میں تگاپو کرو تم خواہ کہیں ہوگے (لیکن) اللہ تعالیٰ تم سب کو حاضر کریں گے۔ بالیقین اللہ تعالیٰ ہر امر پر پوری قدرت رکھتے ہیں اور جس جگہ سے بھی (کہیں سفر میں) آپ باہر جائیں تو (بھی) اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کی طرف رکھا کیجئے اور (یہ حکم عام قبلہ کا) بالکل حق ہے (اور) منجانب اللہ (ہے) اور اللہ تعالیٰ تمہارے کئے ہوئے کاموں سے اصلاً بے خبر نہیں اور مکرر کہا جاتا ہے کہ آپ جس جگہ سے بھی (سفر میں) باہر جائیں اپنا چہرہ مسجد حرام کی طرف رکھیئے اور تم لوگ جہاں کہیں (موجود) ہوا اپنا چہرہ اسی کی طرف رکھا کرو تا کہ (ان مخالف) لوگوں کو تمہارے مقابلہ میں گفتگو (کی) مجال نہ رہے۔ مگر ان میں (جو بالکل ہی) بے انصاف ہیں تو ایسے لوگوں سے (اصلاً) اندیشہ نہ کرو اور مجھ سے ڈرتے رہو اور تا کہ تم پر جو (کچھ) میرا انعام ہے اس کی تکمیل کر دوں اور تا کہ (دنیا میں) تم راہ (حق) پر رہو۔

تفسیر ربط: (اوپر اہل کتاب کا قبلہ مسلمین کو دل میں حق جاننے اور زبان سے نہ ماننے کا ذکر تھا آگے ان ہی اہل کتاب کا صاحب قبلہ یعنی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح دل میں حق جاننے اور زبان سے نہ ماننے کا مذکور ہے۔

عناد اہل کتاب در باب رسول اللہ ﷺ: اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ (الی قوله تعالی) فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿﴾ جن لوگوں کو ہم نے کتاب (توریت وانجیل) دی ہے وہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو (بحیثیت رسالت بوجہ بشارات مندرجہ) ایسا (بے شک وشبہ) پہچانتے ہیں جس طرح اپنے بیٹوں کو (ان کی صورت سے) پہچانتے ہیں (کہ بیٹے کی صورت دیکھ کر کبھی شبہ نہیں ہوتا کہ یہ کون شخص ہے مگر پہچان کر بھی سب مسلمان نہیں ہوتے بلکہ بعض تو ایمان لے آئے) اور بعض ان میں سے (ایسے ہیں کہ اس) امر واقعی کو باوجودیکہ خوب جانتے ہیں (مگر) اخفاء کرتے ہیں (حالانکہ) یہ امر واقعی من جانب اللہ (ثابت ہو چکا) ہے سو (ایسے امر واقعی ثابت من اللہ میں ہر ہر فرد کو کہا جا سکتا ہے کہ) ہرگز شک وشبہ لانے والوں میں شمار نہ ہونا۔ ف: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہچاننے کو جو بیٹوں کے پہچاننے سے تشبیہ دی ہے اس میں ایک بنا پر اہل علم کو اور ایک بنا پر غیر اہل علم کو ایک شبہ ہو سکتا تھا۔ وہ یہ کہ بعض اوقات کسی وجہ سے بیٹے کے بیٹا ہونے میں شبہ ہو جاتا ہے چنانچہ واقعات اس پر شاہد ہیں چنانچہ حضرت عبداللہ بن سلامؓ نے جو پہلے بڑے علماء یہود سے تھے اور پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابیت کا شرف حاصل کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ بیوی میں تو احتمال خیانت کا بھی ہے جس سے بیٹا ہونے میں شبہ ہو سکتا ہے اور آپ کی نبوت میں تو اتنا بھی شبہ نہیں اھ پس یہ تشبیہ امر یقینی کی امر محتمل مشتبہ کے ساتھ ہوئی جس سے مشبہ کا یقینی ہونا سست ہو گیا۔ احقر نے اس شبہ کے دفع کرنے کے واسطے بین القوسین اس قید کا (ان کی صورت سے) اضافہ کر دیا جس سے تقریر جواب کی ظاہر ہو گئی کہ تشبیہ میں بیٹے کا بیٹا ہونا ملحوظ نہیں بلکہ بیٹے کی صورت ملحوظ ہے سو چونکہ بیٹا گود میں پرورش پاتا ہے ہر وقت آدمی اس کو دیکھتا ہے اس لئے اس کی صورت میں عادۃً شبہ نہیں ہوتا کہ یہ فلاں لڑکا ہے یا فلاں لڑکا چنانچہ اثنائے تفسیر میں خود اس کی توضیح بھی کر دی گئی اور اسی نکتہ کی وجہ سے بیٹیوں کی معرفت سے تشبیہ نہیں دی کیونکہ عرفاً بیٹا زیادہ پیارا ہوتا ہے اس کو باپ اپنے ساتھ زیادہ رکھتا ہے اور اسی نکتہ سے یہ نہیں فرمایا کہ جیسا اپنی ذات کو جانتے ہیں کیونکہ انسان پر ایسا زمانہ تو گزرتا ہے جس میں اس کو اپنی معرفت حاصل نہیں ہوتی جیسا بالکل بے ہوشی کی عمر بخلاف اپنے بیٹے کے کہ وہاں اس کی نوبت نہیں آتی یہ سب روح المعانی میں ہے۔

حکمت دوم تحویل قبلہ: وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيْهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ (الی قوله تعالی) وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿﴾ اور (دوسری حکمت تحویل قبلہ میں یہ ہے کہ عادۃ اللہ جاری ہے کہ) ہر (مذہب والے) (شخص کے واسطے ایک ایک قبلہ رہا ہے جس کی طرف وہ (عبادت میں) منہ کرتا رہا ہے (چونکہ شریعت محمدیہ بھی ایک مستقل دین ہے اس کا قبلہ بھی ایک خاص ہو گیا جب حکمت سب پر ظاہر ہو چکی) سو (مسلمانو) تم (اب اس بحث کو چھوڑ کر اپنے دین کے) نیک کاموں میں تگاپو کرو (کیونکہ ایک روز اپنے مالک سے سابقہ پڑنا ہے چنانچہ) تم خواہ کہیں ہوگے (لیکن) اللہ تعالیٰ تم سب کو (اپنے اجلاس میں) حاضر کر دیں گے (اس وقت نیکیوں پر جزا اور اعمال بد پر سزا ہوگی) اور بالیقین اللہ تعالیٰ ہر امر پر پوری قدرت رکھتے ہیں اور (اس حکمت کا مقتضا بھی یہی ہے کہ جس طرح حضر میں کعبہ کی طرف رخ ہوتا ہے اسی طرح اگر مدینہ سے یا اور کہیں سے) جس جگہ سے بھی (کہیں سفر میں) آپ باہر جاویں تو (بھی) اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کی طرف رکھا کیجئے (غرض حضر وسفر سب حالتوں کا یہی قبلہ ہے) اور یہ (حکم عام قبلہ کا) بالکل حق (اور صحیح) ہے (اور) من جانب اللہ (ہے) اور اللہ تعالیٰ تمہارے کئے ہوئے کاموں سے اصلاً بے خبر نہیں۔

حکمت سوم تحویل قبلہ: وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ (الی قوله تعالی) وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿﴾ اور (مکرر پھر کہا

جاتا ہے کہ) آپ جس جگہ سے بھی (سفر میں) باہر جاویں (اور حضر میں تو بوجہ اس کے کہ تجویز قانون کے وقت آپ مقیم ہی تھے بدرجۂ اولیٰ) اپنا چہرہ (نماز میں) مسجد حرام (یعنی کعبہ) کی طرف رکھئے اور (اسی طرح اور سب مسلمان بھی سن لیں کہ) تم لوگ جہاں کہیں (موجود) ہو اپنا چہرہ (نماز میں) اسی (مسجد حرام) کی طرف رکھا کرو (اور یہ حکم اس لئے مقرر کیا جاتا ہے) تاکہ (ان مخالف) لوگوں کو تمہارے مقابلہ میں (اس) گفتگو (کی مجال) نہ رہے (کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم وہی نبی موعود آخر الزماں ہوتے تو ان کی علامات میں تو یہ بھی ہے کہ ان کا اصلی قبلہ کعبہ ہوگا اور یہ تو بیت المقدس کی طرف نماز پڑھتے ہیں اس حکمت کے واسطے بھی ہم نے تحویل قبلہ کیا ہے ہاں) مگر ان میں جو (بالکل ہی) بے انصاف ہیں (وہ اب بھی کٹ حجتی نکال لیں گے کہ یہ کیسے نبی ہیں جو اتنے[۶] نبیوں کے خلاف کعبہ کی طرف نماز پڑھتے ہیں لیکن جب ایسے مہمل اعتراضوں سے دین حق کو کوئی ضرر نہیں پہنچ سکتا) تو ایسے لوگوں سے (اصلاً) اندیشہ نہ کرو (اور ان کے اعتراضوں کے جواب کی فکر میں مت پڑو) اور مجھ سے ڈرتے رہو (کہ میرے احکام کی مخالفت نہ ہونے پاوے کہ یہ مخالفت البتہ تم کو مضر ہے) اور (ہم نے ان سب احکام مذکورہ پر عمل کرنے کی توفیق[۷] بھی دی) تاکہ تم پر جو (کچھ) میرا انعام (اکرام متوجہ) ہے (تم کو آخرت میں داخل بہشت[۸] کر کے) اس کی تکمیل کر دوں اور[۹] تاکہ (دنیا میں) تم راہ (حق) پر (کہ اسلام ہے قائم رہنے والوں میں) رہو (جس پر وہ تکمیل نعمت مرتب ہوتی ہے) **ف**: چونکہ امر قبلہ نہایت مہتم بالشان تھا اور نیز اس میں مخالفین کا شغب بھی زیادہ تھا اور نیز اس کے بعض جزئیات خاصہ کی تعیین احکام میں تردد بھی ہو سکتا تھا اس لئے کئی کئی پہلوؤں سے بیان کیا اور حکمتیں بھی متعدد ارشاد ہوئیں اور حضر و سفر کیلئے عام عنوان حَيْثُ مَا كُنْتُمْ بھی لائے اور حکم حضر کی تخصیص کا اشارہ الگ کیا اور اس کے ساتھ سفر کے حکم کی الگ تصریح کی تاکہ حضر میں توجہ الی الکعبہ کے حکم سے وہم مقصودیت جہت جنوب کا جس طرف مدینہ سے کعبہ واقع ہے نہ پڑ جاوے اور سفر کا موقع زیادہ شبہ کا تھا کہ شاید راہ کا حکم جدا ہو منزل کا جدا ہو اس لئے اس کو مکرر لائے۔ اور عربی میں کلمہ من ابتداء کے لئے ہے جس کے مدلول سے واضح ہو گیا کہ شروع سفر سے یہی حکم ہے راہ اور منزل سب کا حکم معلوم ہو گیا پھر خطاب خاص الگ کیا اور خطاب عام الگ کیا حضر کے متعلق بھی اس خاص و عام کو لائے اور سفر کے متعلق بھی لائے اور آیہ قَدْ نَرٰى میں ایک بار اس کے حق ہونے کی تصریح فرمائی پھر رکوع کے ختم پر دوبارہ یہی تصریح کی پھر آیہ: وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ موقع اول میں سہ بارہ بھی تصریح فرمائی اور اس حکم کے قبول کرنے والوں کے باہدایت ہونے سے اس مضمون کو شروع بھی فرمایا: يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اسی پر ختم بھی فرمایا وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ اور فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ اور لَا تَخْشَوْهُمْ میں مجادلہ ومنازعت سے یکسو اور بے غم ہونے کی طرف اشارہ سے دلالت کر کے اس حکم کی غایت وضوح پر بھی دلالت فرمادی جیسا کہ تقریر تفسیر سے معلوم ہوا اور اس کے ضمن میں یہ تعلیم بھی ہو گئی کہ جب معترض کا عناد قرائن سے معلوم ہو جاوے پھر اس کا جواب دینا لا حاصل ہے اگر کسی طالب حق کو اعتراض سے شبہ ہو جاوے اس کی اصلاح ضرور کر دی جاوے۔

ربط: یہاں تک بحث قبلہ کی چلی آ رہی ہے اب اس کو ایسے مضمون پر ختم فرمانا چاہتے ہیں جو اس بحث کی تمہید کے آغاز میں بضمن دعائے ابراہیم علیہ السلام بانی کعبہ کے مذکور ہوا تھا یعنی مبعوث ہونا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اولاد ابراہیمؑ میں سے ایک خاص شان کے ساتھ پس آغاز وانجام کے اتحاد میں اشارہ ہو گیا کہ کعبہ کا ان نبی کی شریعت میں قبلہ مقرر ہونا مقام تعجب نہیں کیونکہ کعبہ بنائے ابراہیمؑ ہے اور یہ نبی ابن ابراہیمؑ ہیں اور اس بناء کے قبول ہونے کی اور اس ابن کے رسول ہونے کی انہوں نے دعا بھی کی تھی ہم نے ان کی دونوں دعائیں منظور فرمائیں اور کعبہ کو اس نبی کی شرع مؤبد الی القیامہ میں قبلہ مقرر کر دیا جو کہ منجملہ آثار عظیمہ قبول بناء ہے اور اس اشارہ سے یہ اتحاد آغاز وانجام کا نہایت ہی مستحسن ہو گیا پس ارشاد ہے۔

تَرْجُمَهٔ مَسَائِلُ السُّلُوْكِ: قولہ تعالیٰ وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ایسے لوگوں کو خطاب کرنا جو پہلے مہتدی ہیں اس پر دلیل ہے کہ ترقی کی کہیں انتہا نہیں۔ پس سیر الی اللہ کے بعد سیر فی اللہ ہے۔

اَلْحَوَاشِیْ: (۱) بناء اول تو روایت ہے عبداللہ بن سلامؓ کی اور بنائے ثانی خود مظنون ہوتا ہے ابناء کی نبوت کا ۱۲ منہ۔ (۲) اس میں جواب ہے ایک سوال کا کہ ان آیات میں حضر کا حکم دائم مذکور نہیں جواب یہ ہے کہ چونکہ نزول حکم کے وقت آپ حضر میں تھے اس کا حکم بدرجۂ اولیٰ مفہوم ہو گیا اور اس جواب کی جب حاجت ہے جب کہ اول ولّ کو تولیت حال کے واسطے کہا جاوے اور جب اس کو استقبال کے واسطے بھی لیا جاوے جیسا کہ اس کے ترجمہ میں اس طرف اشارہ ہے تو پھر اس جواب کی حاجت نہیں ۱۲ منہ۔

مُلْحَقَاتُ التَّرْجَمَةِ: ۱ **قولہ** بحث کو چھوڑ کر اخذته من روح المعانی۔ ۲ **قولہ** پوری قدرت افاده صيغة المبالغة ۱۲۔ ۳ **قولہ** حکم عام اشار الى عدم التكرار ۱۲۔ ۴ **قولہ** اصلا افاده الباء فى خبر ما ۱۲۔ ۵ **قولہ** مکرر اشارة الى حمله على التكرار للتاكيد للاعتناء بشان القبلة ۱۲۔ ۶ **قولہ** اتنے نبیوں کے قید بهذا لان بعض الانبياء كابراهيم عليه السلام كان قبلته الكعبة وهو يصلح جوابا لهذه الحجة الظلمية فانه عليه السلام اصل هؤلاء الانبياء الذين كان قبلتهم الصخرة ۱۲۔ ۷ **قولہ** توفیق بھی دی اشار الى تقدير عامل فى لاتم اى ووفقكم لقبول الحق والعمل به لاتم ۱۲۔ ۸ **قولہ** بہشت لحديث معاذ بن جبل ان تمام النعمة دخول الجنة ذكره فى روح المعانى من الادب المفرد

اقتر اللہ ۱۲ـ

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۟ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۟ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۗ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ ﴿۲۸۵﴾ لَا یُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَیْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَاۤ اِنْ نَّسِیْنَاۤ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۫ وَاغْفِرْ لَنَا ۫ وَارْحَمْنَا ۫ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِیْنَ ﴿۲۸۶﴾

اعتقاد رکھتے ہیں رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس چیز کا جو ان کے پاس ان کے رب کی طرف سے نازل کی گئی ہے اور مؤمنین بھی سب کے سب عقیدہ رکھتے ہیں اللہ کے ساتھ اور اس کے فرشتوں کے ساتھ اور اس کی کتابوں کے ساتھ اور اس کے پیغمبروں کے ساتھ کہ ہم اس کے سب پیغمبروں میں سے کسی کو تفریق نہیں کرتے اور ان سب نے یوں کہا کہ ہم نے (آپ کا ارشاد) سنا اور خوشی سے مانا۔ ہم آپ کی بخشش چاہتے ہیں اے ہمارے پروردگار اور آپ ہی کی طرف (ہم سب کو) لوٹنا ہے۔ اللہ تعالیٰ کسی شخص کو مکلف نہیں بناتا مگر اسی کا جو اس کی طاقت اور اختیار میں ہو۔ اس کو ثواب بھی اسی کا ہوتا ہے جو ارادہ سے کرے اور اس پر عذاب بھی اسی طرح کا ہوگا جو ارادہ سے کرے اے ہمارے رب ہم پر دارو گیر نہ کر اگر ہم بھول جائیں یا چوک جائیں۔ اے ہمارے رب اور ہم پر کوئی سخت حکم نہ بھیجئے جیسے کہ ہم سے پہلے لوگوں پر آپ نے بھیجے تھے اور اے ہمارے رب اور ہم پر کوئی ایسا بار (دنیا و آخرت کا) نہ ڈالئے جس کی ہم کو سہار نہ ہو اور درگزر کیجئے ہم سے اور بخش دیجئے ہم کو اور رحم کیجئے ہم پر آپ ہمارے کارساز ہیں اور کارساز طرفدار ہوتا ہے سو آپ ہم کو کافر لوگوں پر غالب کیجئے ۞

تفسیر: مدح مؤمنین: اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ (الی قولہ تعالیٰ) وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ اعتقاد رکھتے ہیں رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) اس چیز (کے حق ہونے) کا جو ان کے پاس ان کے رب کی طرف سے نازل کی گئی ہے (یعنی قرآن) اور (دوسرے) مؤمنین بھی (اس کا اعتقاد رکھتے ہیں آگے قرآن پر اعتقاد رکھنے کی تفصیل ہے کہ کس کس چیز کے عقیدہ رکھنے کو قرآن پر اعتقاد رکھنا کہا جاوے گا) سب کے سب (رسول بھی اور دوسرے مؤمنین بھی) عقیدہ رکھتے ہیں اللہ کے ساتھ (کہ وہ موجود ہے اور واحد ہے اور ذات وصفات میں کامل ہے) اور اس کے فرشتوں کے ساتھ (کہ وہ موجود ہیں اور گناہوں سے پاک ہیں اور مختلف کاموں پر مقرر ہیں) اور اس کی کتابوں کے ساتھ (کہ اصل میں سب سچی ہیں) اور اس کے سب پیغمبروں کے ساتھ (کہ وہ پیغمبر ہیں اور سچے ہیں اور پیغمبروں پر عقیدہ رکھنا ان کا اس طور پر ہے کہ یہ کہتے ہیں) کہ ہم اس کے پیغمبروں میں سے کسی میں (عقیدہ رکھنے میں) تفریق نہیں کرتے (کہ کسی کو پیغمبر سمجھیں کسی کو نہ سمجھیں) اور ان سب نے یوں کہا کہ ہم نے (آپ کا ارشاد) سنا اور (اس کو) خوشی سے مانا ہم آپ کی بخشش چاہتے ہیں اے ہمارے پروردگار اور آپ ہی کی طرف (ہم سب کو) لوٹنا ہے۔ ف: احقر نے کے ذوق میں مقصود مقام مدح فرمانا ہے صرف مؤمنین کی لیکن ان کی تقویت مدح کے لئے ان کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی شامل کر دیا جس میں اشارہ اس طرف ہوگیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایمان کا کامل ہونا تو بلا شبہ یقینی ہے اسی طرح ان کا ایمان بھی کامل ہونے کی وجہ سے اس قابل ہے کہ ایمان رسول کے ذیل میں اس کا ذکر کیا جاوے گو دونوں کا کامل ہونا ایک مرتبہ میں نہ ہو صحابہ کا کامل ہے اور آپ کا اکمل یعنی بہت ہی کامل ہے ناقص کسی کا نہیں۔ یہ مدح تو جملہ معترضہ کے طور پر تھی آگے آیت بالا کی تفسیر و توضیح مطلوب ہے۔

توضیح مضمون بالا وَاِنْ تُبْدُوْا الخ: لَا یُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَیْهَا مَا اكْتَسَبَتْ (یعنی ہم نے جو پہلی آیت میں کہا ہے کہ نفوس کی پوشیدہ باتوں پر بھی محاسبہ ہوگا اس سے مراد امور غیر اختیاری نہیں بلکہ صرف امور اختیاریہ ہیں کیونکہ) اللہ تعالیٰ کسی شخص کو (احکام شرعیہ میں) مکلف نہیں بناتا (یعنی ان امور کو واجب یا حرام نہیں فرماتا مگر اسی کا جو اس کی طاقت (اور اختیار) میں ہو اس کو ثواب بھی اسی کا ہوتا ہے جو ارادہ سے کرے اور اس پر عذاب بھی اسی کا ہوگا جو ارادہ سے کرے (اور جو وسعت سے باہر ہے اس کا مکلف نہیں کیا گیا اور جس کے ساتھ قصد اور ارادہ متعلق نہیں اس کا نہ ثواب ہے نہ عذاب اور وساوس طاقت سے خارج ہیں تو ان کے آنے کو حرام اور ان کے نہ آنے دینے کو واجب نہیں کیا اور نہ ان پر عذاب رکھا) ف: اس سے اوپر کے مضمون کی اچھی طرح توضیح ہوگئی اور وہ شبہ بالکل زائل ہوگیا اور حدیث سے اس کی اور توضیح ہوگئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ حق تعالیٰ نے میری امت سے ان باتوں سے درگذر فرمایا ہے جو دل میں خیالات پیدا ہوں جب تک عمل نہ کرے یا تکلم نہ کرے فقط رواہ البخاری۔ اور عمل فعل اختیاری کو کہتے ہیں اس میں افعال قلبیہ اختیاریہ

بھی داخل ہو گئے۔ اور یاد رکھو کہ یہاں جو ثواب وعقاب کا مدار کسب واکتساب پر رکھا مراد اس سے ثواب وعقاب ابتداءً ہے نہ بواسطہ تسبب یا ہبہ کیونکہ دوسرے نصوص سے ثابت ہے کہ نیک یا بد کام کے بانی کو آئندہ کرنے والوں کے عمل سے بھی ثواب وعقاب ہوگا اور یہ بھی ثابت ہے کہ طاعت کر کے دوسرے کو ثواب بخش دے تو ثواب ملے گا لیکن دونوں صورتوں میں یہ ثواب وعقاب ابتداء یعنی بلا واسطہ نہیں بلکہ بواسطہ سبب اور بانی بن جانے کے یا بواسطہ ہبہ کر دینے کے ہے پس اس شبہ کی گنجائش نہیں رہی کہ ان صورتوں میں دوسرے کے اکتساب سے ثواب یا عقاب کیسے ہو گیا خصوصاً تسبب تو درحقیقت خود بھی اختیاری ہے البتہ ہبہ کے بعد مل جانا یہ موہوب لہ کا اختیاری نہیں لیکن ابتداءً نہیں ہے یہاں سے آیہ سورۃ النجم : لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى کا اشکال بھی جاتا رہا یعنی وہ حصر بھی ثواب ابتداء کے اعتبار سے ہے اور اس مقام میں تو یہ بھی جواب ہو سکتا ہے کہ محط فائدہ نفی عقاب کی ہے نہ کہ نفی ثواب کی پس بلا اکتساب ثواب مل جانے میں چار جواب ہوئے۔ دو تسبب میں اول قید ابتداء ہے دوسرے تسبب کا اختیاری ہونا۔ اور دو ہبہ ثواب میں اول قید جو یہاں اور نجم میں عام ہے۔ دوسرے خصوصیت محط فائدہ جو اس مقام کے ساتھ خاص ہے۔ اور بلا اکتساب عذاب ہونے کے دو جواب ہو گئے یعنی قید ابتداء۔ یا تسبب کا اختیاری ہونا **ف** : مدلول جملہ : لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ و جملہ لَهَا مَا كَسَبَتْ الخ سے قاعدہ کلیہ ثابت ہوا کہ امر غیر اختیاری کی نہ تکلیف ہے اور نہ اس پر عذاب ومواخذہ اخروی ہے اور جس طرح اس قاعدہ میں امور قلبیہ غیر اختیاریہ داخل ہیں اسی طرح افعال ظاہریہ غیر اختیاریہ بھی داخل ہیں مثل ان افعال کے جو خطاً یعنی بلا قصد یا نسیاناً یعنی بدون یاد کے صادر ہو جاویں کیونکہ بوجود اہتمام کے یاد نہ رہنا بھی اختیار سے خارج ہے پس اس قاعدہ کے تحت میں دونوعیں داخل ہوئیں نوع اول کا ذکر تو جزئیاً بوجہ مقصود مقام ہونے کے اور کلیاً بسبب کلیت قاعدہ کے دونوں طرح ہو چکا اور نوع ثانی کا ذکر صرف کلیاً بسبب کلیت قاعدہ کے ہوا ہے اس لئے جزئیاً بھی اس کا ذکر فرماتے ہیں اور اس کے ساتھ اور چند مناسب مضامین بھی ملا دیئے ہیں اور ان سب کو دعا کے پیرایہ میں وارد کیا ہے سو ان میں سے جن چیزوں کا پہلے سے وعدہ نہیں ہوا اور ان کے وقوع وعدم وقوع دونوں کا احتمال ہے ان کو تو صورت دعا میں لانے کی وجہ ظاہر ہے اور جن چیزوں کا وقوع یقینی ہے جیسا خطا ونسیان پر مواخذہ نہ ہونا کہ اوپر قاعدہ کلیہ سے اور حدیث میں عنوان صریح سے اس کا وعدہ ہو چکا ہے چنانچہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری امت سے خطا ونسیان اور جس فعل پر اکراہ ہو سب مرفوع ہے یعنی اس پر گناہ نہیں ہوتا اور دہ فی روح المعانی عن الطبرانی وقال قال النووی حسن ان کو صورت دعا میں لانے کی وجہ احقر کے ذوق میں زمانہ نبوت تک تو یہ ہے کہ گو وعدہ تجاوز کا ظاہراً مطلق ہے مگر بنا اس کی صرف یہی ہے کہ عبد اس کا مکلف نہیں کیا گیا اور مکلف ہونا نہ ہونا یہ حکم شرعی ہے اور حکم شرعی میں احتمال نسخ کا ہر وقت ہے پس اس دعا کا حاصل یہ ہوگا کہ یا اللہ جس طرح اب تک اس کا مکلف نہیں بنایا آئندہ بھی مکلف نہ بنایئے اور اس حکم کو منسوخ نہ فرمایئے۔ رہا یہ شبہ کہ اگر منسوخ ہوگا تو تکلیف مالا یطاق لازم آوے گی اور وہ عقلاً جائز نہیں۔ جواب اس کا یہ ہے کہ تکلیف مالا یطاق کا عقلاً ممتنع ہونا غیر مسلم ہے خدا تعالیٰ قادر اور مالک ہے البتہ شرعاً ممتنع ہے سو نسخ سے وہ امتناع رفع ہو جاتا۔ رہا یہ شبہ کہ جب وہ کام ہو ہی نہیں سکے گا تو مکلف کرنے سے کیا فائدہ پس حکمت کے خلاف ہوا گو قدرت میں داخل ہے جواب یہ ہے کہ اول تو حکمت کچھ عمل میں منحصر نہیں ممکن ہے کہ جس طرح دنیا میں خطا ونسیان کو بعض آثار کے اعتبار سے کالعدم نہیں قرار دیا گیا چنانچہ قتل خطا پر کفارہ ہے تکلم نسیاناً سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اسی طرح آخرت میں اس پر بعض آثار مرتب ہوتے مثلاً اس لئے محاسبہ ہوتا کہ عبد کو اپنا مملوک محض ہونا ظاہر ہو جاوے پھر بعد معذرت معاف کر دیتے سو افادۂ علم خود یہ فائدہ اور حکمت معتد بہا ہے اور اگر عمل ہی کو فائدہ سمجھا جاوے تو بھی ممکن ہے کہ جتنے مراتب خطا ونسیان کے اور اسی طرح وساوس وخطرات کے معاف کئے گئے ہیں ان میں بعض اختیاری ہوں چنانچہ تامل سے یہی معلوم بھی ہوتا ہے اس لئے ان کا مکلف بنانے میں کوئی اشکال نہ تھا اور حدیثوں میں عن امتی کی قید سے امم سابقہ کا بعض مراتب میں مکلف ہونا مفہوم بھی ہوتا ہے ورنہ محض تکلیف مالا یطاق کی نفی تو لفظ نفساً سے عام معلوم ہوتی ہے سب امم کو یہ وجہ تو زمانہ نبوت میں معلوم ہوتی ہے اور بعد زمانہ نبوت کے محض تذکیر ہے نعمت سابقہ کی کہ دیکھو ہم نے اس طرح فضل کیا تھا کہ دعا سکھلائی اور پھر اس کو قبول کیا تھا اور اپنا حکم سابق منسوخ نہ کیا تھا جس کی بدولت وہ آسانی مستمر اور دائم ہے واللہ اعلم۔

تعلیم دعا: رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ (الی قولہ تعالی) فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۞ ۔ اے ہمارے رب ہم پر دارو گیر نہ فرمایئے اگر ہم بھول جاویں یا چوک جاویں اے ہمارے رب اور (ہماری یہ بھی درخواست ہے کہ) ہم پر کوئی سخت حکم نہ بھیجئے جیسے ہم سے پہلے لوگوں پر آپ نے بھیجے تھے اے ہمارے رب اور (ہم یہ بھی درخواست کرتے ہیں کہ) ہم پر کوئی ایسا بار (تکلیف کا دنیا یا آخرت میں) نہ ڈالئے جس کی ہم کو سہار نہ ہو اور درگذر کیجئے ہم سے اور بخش دیجئے ہم کو اور رحم کیجئے ہم پر آپ ہمارے کارساز ہیں (اور کارساز طرفدار ہوتا ہے) سو آپ ہم کو کافر لوگوں پر غالب کیجئے۔

**ف** : ان جملوں میں نسیان وخطا کا جملہ تو اوپر کے مضمون کا ظاہراً متمم ہے جیسا اوپر **ف** : میں تقریر گذر چکی ہے اور جملہ لَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ بھی دلالۃ النص کے مرتبہ میں لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ کا تامل سے متمم معلوم ہوتا ہے کیونکہ امم سابقہ کے سے احکام شاقہ جبکہ داخل وسعت بشریہ ہیں جیسا کہ مشاہدہ و نیز وجوب صدق مضمون لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ اس کی دلیل ہے اور اس کے مکلف نہ بنانے کی دعا کی گئی تو مالا یطاق کے مکلف نہ بنانے کی دعا بدرجہ اولیٰ لازم آ گئی یہ مذکورہ جملے تو باعتبار

تکلیف تشریعی کے ہوئے اب آگے جملہ وَلَا تُحَمِّلْنَا میں تکوینی تکلیف سے بچنے کی دعا ہے جس میں دنیا اور آخرت کے سب مصائب وعقوبات داخل ہو گئے جب دونوں قسم کی تکلیف کے متعلق دعا ہو چکی آگے ہر مضمون کے مقابلہ میں ایک ایک دعا لائی گئی چنانچہ وَاعْفُ عَنَّا سے اشارہ ہے تجاوز عن الخطا والنسیان وغیرہ کی طرف جیسا کہ ظاہر ہے اور وَاغْفِرْ لَنَا سے اشارہ ہے عدم التکلیف بالاصر کی طرف کیونکہ ایسے احکام کے لوازم عادیہ سے ہوگا عمل نہ ہو سکنا اور عمل نہ ہونے کا مقتضا تھا عاصی ومعذب ہونا جو ایک گونہ محل مغفرت ہے پس درخواست مغفرت سے بواسطہ عدم الحمل لازم آ گیا اور وَارْحَمْنَا سے اشارہ ہے عدم التحمیل بمالا طاقۃ کی طرف کیونکہ رحم کا یہی مقتضا ہے پھر اپنے ذاتی مصالح کے ختم کے بعد اپنے اعداء پر غلبہ کی دعا ہے جس کی درخواست پر سب معاملات کی درستی کی تکمیل ہوگئی یعنی محبوب کے ساتھ جو تعلق ہے وہ بھی درست ہو گیا اور عدو کے ساتھ جو معاملہ ہے وہ بھی دل خواہ ہو گیا۔ **فـ**: حدیث میں ہے کہ یہ سب دعائیں قبول ہوئیں بعض میں ظاہر ہے اور بعض میں اگر شبہ ہو تو اس کے لئے یہ سمجھ لینا چاہئے کہ اگر عدم قبول میں کسی وقت قبول سے زیادہ مصلحت ومنفعت ظاہری یا باطنی ہو تو وہ عدم قبول بھی قبول ہے کیونکہ قبول مقصود بالذات نہیں بلکہ مقصود للمصلحت ہے اور تفسیر اجیب دعوۃ الداع کو بھی ملاحظہ کر لیا جاوے۔

الحمدللہ کہ آج ۳۰ ربیع الاول یوم دوشنبہ وقت چاشت مقام تھانہ بھون میں سورۂ بقرہ کی تفسیر ختم ہوئی اب ان شاء اللہ تعالیٰ آگے سورۂ آل عمران شروع ہوتی ہے اور میرے نزدیک وہ تمام سورت جملہ: فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ سے مرتبط ہے کیونکہ اس سورت کے زیادہ اجزاء میں کفار کے ساتھ مجاہدہ باللسان وبالسنان مذکور ہے جیسا تتبع سے معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم۔

**ترجمۂ مسائل السلوک**: قولہ تعالیٰ: لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ اس پر قیاس کیا جاتا ہے کہ اولیاء میں بھی تفریق نہ کرے (کہ ایک سے اعتقاد رکھے دوسرے کا انکار کرے) قولہ تعالیٰ: لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا اس میں دلالت ہے کہ مجاہدہ میں حال طالب کی رعایت رکھنا چاہئے۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱ **قوله في ترجمة** امن اعتقاد رکھتے ہیں **اشارة الى قصدا اثبات الايمان من غير اعتبار الزمان لئلا يلزم التجدد باعتبار الرسول صلى الله عليه وسلم فانه صلى الله عليه وسلم احرى بالايمان من اول الزمان من عيسٰى عليه السلام وقد اقر فى المهد بالايمان ولا يشكل عليك قوله تعالٰى ما كنت تدرى ماالكتاب ولا الايمان فانه نفى للعلم التفصيلى فلا يعارض اثبات العلم الاجمالى۱۲۔** ۲ **قوله فى ترجمة لا يكلف الله** احکام شرعیہ میں **لان فى الاحكام التكوينية ربما يكلف العبد فوق الوسع كالبليات الصعبة فانتفاء تكليف مالا يطاق مخصوص بالاحكام الشرعية والسرفية ان الفائدة فى الاحكام الشرعية العمل۔ ولا يمكن العمل بما لا يطاق فيلزم المعصية وهى ضرر محض والضرر منتف بفضله وكرمه بخلاف الاحكام التكوينية من المصائب والبليات فان الفائدة فيها تكفير السيئات ورفع الدرجات وهو نفع محض فلا ينافى فضله وكرمه۱۲۔** ۳ **قوله فى فـ**: مرفوع ہے یعنی اس پر گناہ نہیں ہوتا **فالرفع باعتبار احكام الآخرة لا الدنيا كما فصله فيما بعد من وجوب الكفارة فى القتل خطأ وفساد الصلوٰة بالتكلم نسيانا والسرفيه ان فى عدم الرفع فى الآخرة حرجا اى عقوبة وعذابا وفى عدم الرفع فى الدنيا لا حرج بل بوجوب بعض العبادات فى الكفارة تحصل حسنات فافهم۱۲۔**

**الروايات**: **فى روح المعانى عن احمد ومسلم عن ابى هريرة قال لما نزلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم وان تبدوا ما فى انفسكم الآية اشتد ذلك على اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم فاتوا رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم جثوا على الركب فقالوا يا رسول الله صلى الله عليه وسلم كلفنا من الاعمال ما نطيق الصلوٰة والصوم والجهاد والصدقة وقد انزل الله عليك هذه الآية ولا نطيقها فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم اتريدون ان تقولوا كما قال اهل الكتابين من قبلكم سمعنا وعصينا بل قولوا سمعنا واطعنا غفرانك ربنا واليك المصير فلما اقترأها القوم وزلت بها السنتهم انزل الله تعالٰى فى اثرها آمن الرسول الآية فلما فعلوا ذلك نسخها الله تعالٰى فانزل سبحانه لا يكلف الله نفسا الا وسعها آه۔**

**اللغات**: **اطعنا قبلنا عن طوع۱۲ روح المعانى الوسع قال البيضاوى مايسعه قدرتها او ما دون مدى طاقتها بحيث يتسع فيه طوقها ويتسر عليها۔ فى الحاشية للمظهر فعلى الاول وسعها من الوسع بمعنى الطاقة وعلى الثانى من السعة۱۲۔**

**النحو**: **لا نفرق فى روح المعانى فى حيز النصب بقول مقدر آه اى قائلين وقالوا عطف على آمن۱۲ روح۔**

**البلاغة**: **فى روح المعانى لها ما كسبت الكلام على حذف مضاف هو ثواب فى الاول وعقاب فى الآخر ومبين ما الاولى الخير لدلالة اللام الدالة على النفع عليه ومبين ما الثانية الشر لدلالة على الدالة على الضرر عليه وايرد الاكتساب فى جانب الاخير لما فيه**

من زيادة المعنى وهو الاعتمال والشر تشتهيه النفس وتنجذب اليه فكانت اجد فى تحصيله ففيه اشارة الى ما جبلت عليه النفوس ولما لم يكن مثلاً ذلك فى الخير استعمل الصيغة المجردة عن الاعتمال آهـ

## رسالہ رفع البناء فی نفع السماء

بسم الله الرحمن الرحيم۔ ونحمده ونصلى على رسوله الكريم وعلى آله وصحبه اولى الفضل العظيم

**اما بعد!** مجھ سے آیت: اَلَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً کے دوسرے جزو کے متعلق سوال کیا گیا کہ آسمان کے بناء یعنی سقف ہونے کو انسان کے نفع میں کیا دخل ہے جیسے ارض کے فراش ہونے کو دخل ہے۔ جس کو مفسرینؒ نے بیان بھی کیا ہے اس وقت مجمل جواب دیدیا گیا جو کہ ایک درجہ میں کافی ہو گیا مگر مجھ کو خود محسوس ہوتا تھا کہ شافی نہیں ہوا اور سائل کے لئے کیا شافی ہوتا خود مجھ کو شافی نہیں ہوا اسی لئے جواب کے بعد بھی اس سوال کا خیال رہا اور دیر تک خیال رہنے سے کسی قدر وہ مجمل ذہن میں مفصل بھی ہوتا رہا جس کے زبانی بیان کر دینے کا ارادہ تھا مگر اس طرح سے کہ سائل کو ضبط کرنے کا بھی مشورہ دیتا پھر سہل یہ معلوم ہوا کہ خود ہی ضبط کر دوں اور چونکہ اس کی ایک معتد بہ مقدار ہونے کی امید تھی اس لئے اس کا ایک خاص نام بھی رکھ دوں چنانچہ اس جواب کو ایک مقدمہ اور چند فصول اور ایک خاتمہ کی شکل میں لکھتا ہوں۔ **وبالله التوفيق وهو خير معين ورفيق فى كل مقصود وطريق۔**

**مقدمہ:** سوال مذکور متوجہ ہونا چند مقدمات پر موقوف ہے ایک یہ کہ یہ جعل مرکب ہے جس کے دو مفعول السماء اور بناء دوسرے یہ کہ لکم کی قید اس جملہ میں بھی ہے یعنی۔ جَعَلَ لَکُمُ السَّمَآءَ بِنَآءً ای لنفعکم۔ تیسرے یہ کہ نفع سے مراد نفع عاجل ہے یعنی فی الدنیا ان مقدمات کے بعد معنی ہونگے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے نفع عاجل کے لئے آسمان کو سقف بنایا اب اس پر یہ سوال ہوگا کہ ہمارا وہ کونسا نفع فی الحال ہے جو آسمان کے سقف ہونے سے متعلق ہے جب سوال کا ان مقدمات پر موقوف ہونا معلوم ہو گیا تو ظاہر ہے کہ جواب چند وجوہ سے ہو سکتا ہے یعنی ہر مقدمہ پر منع وارد کرنے سے جواب ہو سکتا ہے چنانچہ ایک جواب یہ ہوگا کہ اس جعل کو بسیط لیا جاوے بمعنی خلق جو ایک مفعول کی طرف متعدی ہوگا اور وہ سماء ہے اور بناء کو حال کہا جاوے گا معنی یہ ہونگے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے نفع کے لئے آسمان کو پیدا کیا اور ایسی حالت میں پیدا کیا کہ وہ سقف بھی ہے خواہ اس نفع میں سقف ہونے کو دخل نہ ہو اس وقت اس کے متعلق منافع کی تحقیق ضروری ہوگی جو فی الحال ہماری طرف عائد ہوں گو اس کے سقف ہونے کے وصف کو ان میں دخل نہ ہو البتہ حال ہونے کی وجہ سے اس کے سقف ہونے کا اس کے نافع ہونے کے ساتھ اقتران ضروری ہوگا یعنی سقف ہونے کی حالت میں وہ ہمارے لئے نافع بھی ہے گو سقفیت دخیل فی النفع نہ ہو جیسے کوئی حاکم کہے کہ ہم نے تمہارے انعام کے لئے دس ہزار روپے سربمہر ہونے کی حالت میں بھیجے۔

**دوسرا جواب:** یہ ہوگا کہ لَکُمْ کی قید اس جملہ نہ ہو اور عطف سے اس کی ضرورت کا شبہ نہ کیا جاوے کیونکہ عطف تکریر عامل کو مستلزم ہوتا ہے نہ کہ تکریر معمول کو یعنی جَعَلَ کا اعتبار تو یہاں بھی لازم ہے مگر لَکُمْ کا اعتبار لازم نہیں چنانچہ اس کلام کا صحیح ہونا متفق علیہ ہے رأيت امس زيداً فى السوق واليوم عمرواً فى المسجد تو اگر عطف کے لئے امس کی تقدیر دوسرے جزو میں بھی ضروری ہوتی تو الیوم سے متعارض ہو کر یہ کلام غلط ہوتا۔ پس معنی یہ ہونگے کہ اللہ تعالیٰ نے آسمان کو پیدا کیا یا چھت بنایا اس میں اس سے تعرض نہیں کہ تمہارے نفع فی الحال یا فی المآل کے لئے بنایا گو دوسرے مستقل دلائل سے اس کا نافع ہونا بھی ثابت ہے مگر اس آیت میں یہ سوال نہیں ہوگا بلکہ مسوق لہ الکلام صرف بیان قدرت ہوگا کہ وہ ایسا قادر ہے تاکہ اس پر توحید کو متفرع فرمایا جاوے چنانچہ بعد میں فاء تفریع کے ساتھ ارشاد ہے: فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا الایة اور دوسری بعض آیات میں نظر کرنے سے یہ احتمال قریب ہوا جاتا ہے چنانچہ ارشاد ہے: هُوَ الَّذِیْ خَلَقَ لَکُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا ثُمَّ اسْتَوٰۤی اِلَی السَّمَآءِ الایہ یہاں لَکُمْ کو ارضیات کے ساتھ خاص فرمایا اور تسویہ سموات کا اس کے بعد ذکر فرمایا اور ارشاد ہے: هُوَ الَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَرْضَ ذَلُوْلًا الایة یہاں بھی لَکُمْ کو ارض کے ساتھ فرمایا اور سموات کیساتھ جو لکم کہیں وارد ہوا ہے تو وہاں وصف سقفیت کا ذکر نہیں جیسے سَخَّرَ لَکُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ۔

**تیسرا جواب:** یہ ہوگا کہ نفع سے مراد مطلق نفع ہے خواہ فی الدنیا ہو یا فی الاخرۃ ہو تو ممکن ہے کہ اس کی تخلیق یا سقفیۃ کے متعلق ایسے منافع ہوں جو آخرت میں ہم کو حاصل ہونگے۔ جیسے جنت اس وقت پیدا کی ہوئی ہے اور اس کے منافع آخرت میں حاصل ہوں گے۔ تین جواب تو ان تینوں مقدمات پر منع وارد کرنے کی صورت میں ہوں گے۔ چوتھا جواب وہ ہے جو ان تینوں مقدمات کی تسلیم کی تقدیر پر دیا جاوے یعنی اگر ہم تینوں مقدمات کو بھی مان لیں تب بھی جواب ہو سکتا ہے تو اس صورت میں بیشک ان منافع عاجلہ کے تحقیق کی ضرورت ہوگی جن میں آسمان کی سقفیت کو دخل ہو اور اس تقریر سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ ان مذکورہ جوابوں پر چند اقسام کے نفع کی تحقیق کی ضرورت ہوگی ایک قسم وہ منافع جو ہم کو فی الحال حاصل ہوں اور ان کی سقفیت کو دخل نہ ہو اور یہ قسم مبنی ہے جواب اول کا دوسری قسم وہ منافع جو فی

الحال حاصل ہوں خواہ سقفیت کو ان میں دخل ہو یا نہ ہو اور یہ قسم مبنی ہے جواب ثالث کا تیسری قسم وہ منافع ہیں جو فی الحال حاصل ہوں اور ان میں سقفیت کو دخل ہو اور یہ قسم مبنی ہے جواب رابع کا اور جواب ثانی میں منافع کی تحقیق ہی ضروریات مقام سے نہیں اور جو نفع کہ مستقل دلائل سے ثابت ہے وہ ان ہی اقسام ثلاثہ میں سے کوئی قسم ہوگا اس کے مستقل تحقیق کی حاجت نہیں۔ پس اقسام منافع کے تین ہی رہے ان تینوں قسموں کو ایک ایک فصل میں بیان کیا جاتا ہے۔

فصل اول نفع کی اقسام اول کے بیان میں: اس نفع کا بیان قرآن مجید میں جابجا مذکور ہے کہیں اجمالاً کہیں تفصیلاً مثلاً ا وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ۔ اور مثلاً ۲ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ۔ اور مثلاً ۳ ءَاَنْتُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمِ السَّمَآءُ بَنٰهَا۔ رَفَعَ سَمْكَهَا فَسَوّٰهَا۔ وَاَغْطَشَ لَيْلَهَا وَاَخْرَجَ ضُحٰهَا الاٰية۔ اور مثلاً ۴ وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّزَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ۔ ان میں بعض کا حاصل استدلال علی التوحید ہے جو ایک نفع دینی ہے اور بعض کا حاصل نفع دنیوی ہے جیسا آیت ثالثہ ورابعہ میں ہے اور یہ سب منافع حاصل فی الحال ہیں۔ نیز ارشاد ہے: وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۔ ای طرقا للملائکۃ والکواکب۔ جب سموات کواکب کیلئے مسافت سیر ہے اور سیر کواکب کا نفع مشاہد ہے اور سیر کے لئے مسافت شرط عادی ہے تو بواسطہ کواکب کے ان منافع میں سماوات کو بھی دخل ہوا۔

فصل دوم نفع کی قسم ثانی کے بیان میں: چونکہ اس میں تحقق فی الآخرۃ محتمل ہے۔ اگر وہاں جا کر معلوم نہ ہوں تب تحقیق کی ضرورت ہوگی فی الحال اس کے انتفاء پر دلیل نہ ہونا کافی ہے مگر بسبیل احتمال کے تقریب افہام کے لئے اگر کچھ ذکر کر دیا جاوے مضائقہ نہیں۔ مثلاً ارشاد ہے: اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ (الی قولہ تعالی) نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ۔ اور ارشاد ہے: لَا يَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ وَتَتَلَقّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ۔ اور مثلاً بعد موت کے مومن کی روح کو آسمان کی طرف لے جانا حدیث میں وارد ہے تو آسمان ان ارواح کا بھی مسکن ہے اور ملائکہ کا بھی اور جب ملائکہ انکے لئے نافع ہیں اور ان کا مسکن ان کے لئے نافع تو ان کے لئے بھی بواسطہ نافع ہوئے اور اپنے مسکن ہونے کے اعتبار سے بلاواسطہ بھی نافع ہوئے نیز شیخ اکبر کے مکشوفات میں ہے کہ مقعر سماء سے لطیف لطیف حرارت جنت میں پہنچے گی جس سے ثمار جنت پختہ ہوکر اہل جنت کی غذا بنیں گے اگر سماء کی حیلولۃ نہ ہو تو حرارت میں اعتدال نہ رہے تو یہ نفع سماء کا ظاہر ہے نیز جنت کے حالات میں ارشاد ہے: وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُوْنَ عَلَيْهِمْ مِّنْ كُلِّ بَابٍ۔ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ الاٰية اور آیت: وَكَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِي السَّمٰوٰتِ اپنے اطلاق سے دال ہے کہ آخرت میں بھی سماوات ہی ان کا مسکن رہے گا اور ابھی ذکر ہو چکا ہے کہ نافع للنافع بھی نافع ہے اور ان منافع میں وصف سقفیت کو بھی اس طرح دخل ہو سکتا ہے کہ ہر سماء فوقانی سماء تحتانی کی سقف ہو اور اکثر سماوات ایسے ہی ہیں اور للاکثر حکم الکل اور اسماء میں الف لام جنس کا ہونے سے سب سماوات کو شامل ہو جاوے گا اور اگر اس عادت پر نظر کیا جاوے کہ کبھی سقف کے اوپر بھی سکونت اختیار کر لی جاتی ہے تو سماء تحتانی بھی اس سے مستثنیٰ نہ رہے گا۔ اور یہ سب مبنی ہے اس پر کہ نفخہ ثانیہ کے بعد سب زمین وآسمان پھر بن جاویں گے اور حدیثوں میں حساب کا زمین پر ہونا اور حساب کے وقت ملائکہ کا آسمانوں کا آسمانوں سے زمین پر اترنا صریح اس پر دال ہے۔ نیز قرآن مجید میں: ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى کے بعد وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَوُضِعَ الْكِتٰبُ وَجِايْٓءَ بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ۔ بھی اس پر دال ہے اور بننے کے بعد فنا ہونا کہیں وارد نہیں پس ظاہر بقا ہے شیخ اکبر نے ان سب کی تصریح کی ہے اور يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ الاٰية سے شبہ اس کے خلاف کا نہ کیا جاوے کیونکہ یہ تبدیل وصف ہے۔

فصل سوم نفع کی قسم ثالث کے بیان میں: اس نفع کی حقیقت سمجھنے کے لئے اول سقف کی حقیقت سمجھنا ضروری ہے سو حقیقت اس کی ہر شخص جانتا ہے کہ صرف یہ ہے کہ اپنے مسکن کے اوپر کوئی ایسی چیز سایہ افگن ہو جو اس سے اوپر اور باہر کی ناقابل تحمل آثار سے محفوظ رکھ سکے جیسا گرمی وسردی وبارش یا برف وژالہ یا اوپر سے اینٹ پتھر آ پڑے مثلاً تو ان سب چیزوں سے وہ حفاظت کر سکے اب یہ دیکھئے کہ آیا آسمان سے باہر اور اوپر کچھ ایسی چیزیں ہیں کہ اگر آسمان نہ ہوتا تو ان کا اثر انسان تک پہنچتا اور یہ اس کا تحمل نہ کر سکتا سو نصوص میں نظر کرنے سے ایسی اشیاء کا وجود یقینی ہے مثلاً قرآن مجید میں ہے: وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا۔ ای کواکب عظیمۃ۔ اور دوسری آیت سے ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ اجرام علویہ بھی اپنے ثقل سے مائل الی الاسفل ہیں چنانچہ ارشاد ہے: وَيُمْسِكُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ۔ تو اس بنا پر اگر آسمان نہ ہوتا تو یہ کواکب اہل ارض کو تباہ کر ڈالتے اب آسمان میں تھمے ہوئے ہیں چنانچہ فِي السَّمَآءِ سے ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ وہ آسمان کے ثخن میں ہیں گو مرکوز نہ ہوں جیسا یونانیین کا زعم ہے بلکہ آسمانوں کو خرق کرتے ہوئے چلتے ہوں یا ان میں راستے بنے ہوئے ہوں جیسا ارشاد ہے: وَجَعَلْنَا السَّمَآءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا وَّهُمْ عَنْ اٰيٰتِهَا مُعْرِضُوْنَ۔ وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ كُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ۔ فلک سے مراد دائرہ ہے یعنی سماوات کے اندر ان کی حرکت دائرہ پر ہے خواہ دائرہ حقیقی ہو یا حسی ہو اور ارشاد ہے: وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ۔ باقی یہ کہ جس طرح آسمان قدرت سے تھما ہوا ہے اسی طرح کواکب بھی تھم سکتے تھے سو یہ کوئی معقول سوال نہیں اللہ تعالیٰ اس پر بھی قادر تھے مگر ایسا نہیں کیا اور مثلاً قرآن مجید میں ہے۔ وَكَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِي السَّمٰوٰتِ الاٰية اور حدیث میں ہے: اطت السموات وحق لها ان تاط اور اس کی وجہ ارشاد ہوتی ہے کہ ذرا سی بھی جگہ باقی نہیں جہاں کوئی

فرشتہ سجدہ میں نہ پڑا ہواس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ملائکہ گو نوری ہیں مگر ان میں کچھ ثقل بھی ہے جس سے ان کا میلان الی الاسفل ہے تو اگر سماوات حائل نہ ہوں تو اہل ارض کا کیا حشر ہو۔ اور مثلاً ارشاد ہے وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آسمان میں پانی ہے تو اگر سماوات حائل نہ ہوتے تو اس پانی سے ہماری کیا حالت ہوتی۔ اور مثلاً ملائکہ آسمانوں میں اپنی اصلی صورت میں ہیں اور اصلی صورت پر ملائکہ کا دیکھنا طاقت بشری سے خارج ہے۔ چنانچہ حضرت جبرئیل علیہ السلام کے دیکھنے کا قصہ احادیث میں ہے۔ نیز حوروں کے حسن کے باب میں وارد ہے: لو ان امراة من نساء اهل الجنة اطلعت الى الارض لاضاءت ما بينهما اور وارد ہے: ان عليها (اى الحور) من التيجان ادنى لؤلؤة منها لتضئ ما بين المشرق و المغرب۔ اور سدرۃ المنتہیٰ کے باب میں وارد ہے: فما احد من خلق الله يستطيع ان ينعتها من حسنها اور یہ سب اشیاء وراء السماء ہیں تو اگر سماء کی حیلولۃ نہ ہوتی تو ان انوار کے دیکھنے کی کون تاب لاسکتا تھا اور بجز زہوق روح کے کیا انجام ہوتا تو سماوات جس طرح سقف محفوظ ہیں سقف حافظ بھی ہیں نیز سقف اس غرض سے بناتے ہیں کہ اس میں اسباب زینت مکان کو معلق کریں جیسے شامیانہ میں قنادیل لٹکاتے ہیں گو حر و برد دفع کرنے کی ضرورت نہ ہو اور آسمان میں مصابیح کا زینت ارض کے لئے ہونا منصوص ہے: هذا ما حضرنی الآن۔ اور اس سب تحریر کے بعد ایک جواب یہ سمجھ میں آیا کہ اگر آسمان کو بناء مجازاً و استعارۃً کہا جاوے تو یہ معنی ہوں گے کہ آسمان کو مثل سقف کے بنادیا یعنی فوق ہونے میں جیسا ارشاد ہے: وَبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا اور ارشاد ہے: اَفَلَمْ يَنْظُرُوْا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ تو فراش کا حاصل تحت ہوگا اور بناء کا حاصل فوق ہوگا تو پھر کوئی سوال ہی نہیں رہتا۔ واللہ اعلم۔

**خاتمہ:** اس میں غزالی کا مضمون ہے جو رسالہ کتاب **الحکمۃ** میں حکمت سماوات کے باب میں لکھا ہے اسکا ترجمہ بعینہ رسالہ لباب **النعمۃ** سے نقل کیا جاتا ہے۔

آسمان: اللہ تعالیٰ نے آسمان کو پیدا فرمایا اور اس کے رنگ کو تمام رنگوں سے گہرا اور نگاہ کے موافق قوت دینے والا بنایا ہے اگر آسمان کا رنگ شعاع یا انوار کو لئے ہوئے ہوتا تو وہ دیکھنے والے کی نگاہ کو مضر ہوتا اور اب نافع ہے اس واسطے کہ سبزی اور نیلگونی قوت باصرہ کے موافق ہے اور آسمان کی وسعت کو دیکھنے سے نفس کو راحت اور لذت حاصل ہوتی ہے خصوصاً اس وقت جب کہ ستارے نکل آویں اور چاند کا نور چمکنے لگے۔ اور سلاطین کی عادت ہے کہ اپنے مجالس کی چھتوں کو ایسا منقش و مزین کیا کرتے ہیں کہ جس سے دیکھنے والے کو راحت اور انبساط ہو ایسے ہی آسمان کو بھی اللہ تعالیٰ نے مزین فرمایا ہے لیکن بندوں کی زینت دی ہوئی چھت کو بار بار اور بہت دیر دیکھنے سے آدمی اکتا جاتا ہے اور جو انشراح اور تازگی اس کو نظر اول سے ہوئی تھی وہ جاتی رہتی ہے بخلاف آسمان اور اس کی زینت کے کہ اس کے تماشہ سے کسی وقت طبیعت سیر نہیں ہوتی چنانچہ سلاطین تک بھی جب مشاغل دنیویہ سے تنگ دل ہوتے ہیں تو میدانوں کی وسعت میں جہاں آسمان کا حصہ زیادہ ہے منظر ہو کر چلے جاتے ہیں اور اپنا دل بہلاتے ہیں اور حکماء نے کہا ہے کہ گھر میں بھی راحت اور عیش اسی قدر ہوتی ہے جس قدر کہ آسمان کا حصہ اس میں ہے (اسی واسطے تنگ مکانوں میں دل منقبض ہوتا ہے) اور نیز آسمان نجوم مرصعہ اور قمر کے حامل ہیں اور آسمانوں ہی کی حرکت سے کواکب چلتے ہیں اور کواکب سے تمام جہان والے رستہ پاتے ہیں اور نیز آسمانوں میں کہکشاں ہے جو مشابہ راستوں کے ہے کہ جن کے آثار مشرق سے مغرب تک ہمیشہ پائے جاتے ہیں اور یہ کہکشاں ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے نور کی ایک لمبی صورت ہو اور بعض نے کہا ہے کہ یہ چھوٹے چھوٹے ستارے ہیں جو ایک جگہ مجتمع اور ایک دوسرے سے مل گئے ہیں جو شخص راستہ بھول بھٹک جاوے تو اپنے مقصد میں وہ اس سے راہ یاب ہو جاوے اور بعض نے کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آیہ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْحُبُكِ میں اس کی طرف اشارہ فرمایا ہے چنانچہ الحبک کی تفسیر بعض مفسرین نے طرق سے کی ہے اور بعض نے الحبک کے معنی ذات الزینۃ یعنی زینت والے سے کی ہے بہر حال یہ آسمان صانع عالم کے دلائل واضحہ ہیں اور ایک بڑے مضبوط صنعت ہیں اپنے خالق کی وسعت علم اور ارادہ پر دال ہیں پس وہ پاک ذات قادر علیم مرید ہے اور بعض حکماء نے کہا ہے کہ آسمان کی طرف دیکھنے سے دس فائدے ہیں۔ اول غم کا کم ہونا۔ دوسرے وسواس کی تقلیل اور تیسرے وہم وخوف کا ازالہ اور چوتھے اللہ کی یاد اور پانچویں قلب میں اللہ کی عظمت کا پھیل جانا چھٹے افکار ردیہ کا جاتا رہنا ساتویں سوداوی مرض کے لئے نافع ہے۔ آٹھویں مشتاق کی تسلی۔ نویں محبین کا مونس ہونا۔ دسویں دعا کرنے والوں کا قبلہ ہے فقط انتہی ما قالہ الغزالی۔ **وبانتهآءه تمت الكراسة فى جلسة واحدة فى ثلث ساعات وكله هذا من فضل ربى واليوم يوم الاثنين منتصف رجب فى الخانقاه الامداديه من تهانه بهون ۱۳۴۳ھ۔**



# سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ

| سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ ۳ مَدَنِيَّةٌ ۸۹ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اٰيَاتُهَا ۲۰۰ | رُكُوْعَاتُهَا ۲۰ |
| --- | --- | --- | --- |

سورۂ آل عمران مدینہ میں نازل ہوئی — شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے — اور اس میں دوسو آیتیں ہیں اور بیس رکوع

الٓمّٓ ۚ﴿۱﴾ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ؕ﴿۲﴾ نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ
التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۙ﴿۳﴾ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ؕ
وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿۴﴾ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ؕ﴿۵﴾ هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ فِي
الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۶﴾ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ مِنْهُ اٰيٰتٌ مُّحْكَمٰتٌ
هُنَّ اُمُّ الْكِتٰبِ وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُوْنَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَآءَ
الْفِتْنَةِ وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ ۚ وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ ۘ وَالرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ
رَبِّنَا ۚ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۷﴾

وقف النبی صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ تعالیٰ ایسے ہیں کہ ان کے سوا کوئی قابل معبود بنانے کے نہیں وہ زندہ (جاوید) ہیں۔ سب چیزوں کے سنبھالنے والے ہیں اللہ تعالیٰ نے آپ کے پاس قرآن بھیجا ہے واقعیت کے ساتھ اس کیفیت کے ساتھ کہ وہ تصدیق کرتا ہے ان (آسمانی) کتابوں کی جو اس سے پہلے نازل ہو چکی ہیں اور (اسی طرح) بھیجا تھا تورات اور انجیل کو اس کے قبل لوگوں کی ہدایت کے واسطے اور اللہ تعالیٰ نے بھیجے معجزات۔ بے شک جو لوگ منکر ہیں اللہ تعالیٰ کی آیتوں کے ان کے لئے سزائے سخت ہے اور اللہ تعالیٰ غلبہ (اور قدرت) والا ہے بدلا لینے والا ہے۔ بے شک اللہ تعالیٰ سے کوئی چیز چھپی ہوئی نہیں ہے نہ (کوئی چیز) زمین میں اور نہ (کوئی چیز) آسمان میں وہ ایسی ذات (پاک) ہے کہ تمہاری صورت (شکل) بناتا ہے ارحام میں جس طرح چاہتا ہے کوئی عبادت کے لائق نہیں بجز اس کے وہ غلبہ والا ہے حکمت والا ہے۔ وہ ایسا ہے جس نے نازل کیا تم پر کتاب کو جس میں ایک حصہ وہ آیتیں ہیں جو کہ اشتباہ مراد سے محفوظ ہیں اور یہی آیتیں اصلی مدار ہیں۔ اس پر کتاب کا اور دوسری آیتیں ایسی ہیں جو مشتبہ المراد ہیں۔ سو جن لوگوں کے دلوں میں کجی ہے وہ اس کے اسی حصہ کے پیچھے ہو لیتے ہیں جو مشتبہ المراد ہیں (دین میں) شورش ڈھونڈنے کی غرض سے اور اس کے غلط مطلب ڈھونڈنے کی غرض سے حالانکہ ان کا (صحیح) مطلب بجز حق تعالیٰ کے کوئی نہیں جانتا۔ جو لوگ علم (دین) میں پختہ کار (اور فہیم) ہیں وہ یوں کہتے ہیں کہ ہم اس پر (اجمالاً) یقین رکھتے ہیں (یہ) سب ہمارے پروردگار کی طرف سے ہیں اور نصیحت وہی لوگ قبول کرتے ہیں جو کہ اہل عقل ہیں ۞

تفسیر: سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ وَّاٰيَاتُهَا مِائَتَانِ: ربط: اس سورت کا ماقبل کے ساتھ ختم سورۂ بقرہ پر گزر چکا چونکہ محاجۂ لسانی وسنانی جو کہ وجہ ارتباط ہے۔

بوجہ اختلاف فی التوحید کے ہے لہٰذا اس سورت کو مضمون توحید سے آغاز کیا ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

توحید: الٓمّٓ۔ اس کے معنی تو اللہ ہی کو معلوم ہیں اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ؕ اللہ تعالیٰ ایسے ہیں کہ ان کے سوا کوئی قابل معبود بنانے کے نہیں اور وہ

زندہ (جاوید) ہیں سب چیزوں کے سنبھالنے والے ہیں۔ **ف**: حی قیوم کے صفات لانے میں اشارہ ہے معبودانِ باطلہ کے معبود نہ ہونے کی دلیل عقلی کی طرف کیونکہ ان میں یہ صفتیں نہیں ہیں اور جو چیز ازلاً وابداً موجود نہ ہو اور اپنی حفاظت میں خود دوسرے کا محتاج ہو وہ معبود بننے کے لائق نہیں ہوسکتا کیونکہ عبادت غایت تذلل ہے اور غایت تذلل اس کا حق ہے جس کو غایت عزت حاصل ہو اور غایت عزت اس کے لئے مخصوص ہے جو غایت درجہ کا کامل ہو اور حیات و بقا میں دوسرے کا محتاج ہونا غایت نقص ہے جو منافی غایت عزت کے ہے پس غایت تذلل یعنی عبادت اس کا حق نہیں ہوسکتا۔

**ربط**: آگے توحید کی دلیل نقلی مذکور ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ تمام کتب الٰہیہ جو منزل من اللہ ہیں واخبار انبیاء جن کا نبی ہونا معجزات سے ثابت ہے متفق ہیں توحید پر اور ضمن استدلال مذکور میں نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ سے اثبات نبوت محمدیہ کی طرف بھی اشارہ ہوگیا۔

**اثبات حقانیت کتب وانبیاء علیہم السلام**: نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ (الی قولہ تعالیٰ) وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ؕ اللہ تعالیٰ نے آپ کے پاس قرآن بھیجا ہے واقعیت کے ساتھ اس کیفیت سے کہ وہ تصدیق کرتا ہے ان (آسمانی) کتابوں کی جو اس سے پہلے ہو چکی ہیں اور (اسی طرح) بھیجا تھا توریت اور انجیل کو اس کے قبل لوگوں کی ہدایت کے واسطے (اور اسی سے قرآن کا ہدایت ہونا بھی لازم آ گیا کیونکہ ہدایت کا مصداق ہدایت ہے) اور اللہ تعالیٰ نے (انبیاء کی تصدیق کے واسطے) بھیجے معجزات۔

**ربط**: آگے منکرین توحید کی شان میں وعید ارشاد فرماتے ہیں: اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝ بیشک جو لوگ منکر ہیں اللہ تعالیٰ کی (ان آیتوں کے) (جو توحید پر دلالت کرتی ہیں) ان کے لئے سزائے سخت ہے اور اللہ تعالیٰ غلبہ (اور قدرت) والے ہیں (کہ بدلہ لے سکتے ہیں اور) بدلہ لینے والے (بھی) ہیں **ف**: یعنی انتقام کا امکان ووقوع دونوں امر ثابت ہیں۔

**ربط**: آگے تتمہ توحید کا مذکور ہے۔

**تتمہ توحید**: اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ (الی قولہ تعالیٰ) لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۔ بیشک اللہ تعالیٰ سے کوئی چیز چھپی ہوئی نہیں ہے (نہ کوئی چیز) زمین میں اور نہ (کوئی چیز) آسمان میں (پس ان کا علم بھی نہایت کامل ہے) وہ ایسی ذات (پاک) ہے کہ تمہاری صورت (شکل) بناتا ہے جس طرح چاہتا ہے (کسی کی کیسی صورت اور کسی کی کیسی صورت پس ان کی قدرت بھی کامل ہے پس حیات اور قیومیت اور علم اور قدرت جو امہات صفات سے ہیں ان میں کامل طور سے بلا شرکت موجود ہیں جس سے ثابت ہوا کہ) کوئی عبادت کے لائق نہیں بجز اس (ذات پاک) کے (اور) وہ غلبہ والے ہیں (منکر توحید سے انتقام لے سکتے ہیں لیکن) حکمت والے (بھی) ہیں (کہ بمصلحت دنیا میں ڈھیل دے رکھی ہے) **ف**: روح المعانی میں بروایت ابن جریر ربیع سے منقول ہے کہ کچھ نصاریٰ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مذہبی گفتگو شروع کی آپ نے اپنی تقریر مفصل میں ابطال تثلیث پر اللہ تعالیٰ کی صفت حیات دائمہ و قیومیت کاملہ وعلم محیط وقدرت تخلیق میں متفرد ہونے سے استدلال فرمایا اور یہ سب مقدمات ان کو تسلیم کرنا پڑے۔

**ربط**: جب توحید ثابت ہو چکی جس سے تثلیث کا بھی ابطال ہوگیا اور بعض منکرین توحید کا بعض کلمات موہمہ خلاف توحید سے استدلال ہوسکتا تھا چنانچہ قصہ مناظرہ مذکورہ میں بعض نصاریٰ نے لفظ روح اللہ اور کلمۃ اللہ سے جو کہ قرآن میں واقع ہوا ہے اپنے مدعا پر الزامی طور پر استدلال کیا تھا کذا نقلہ فی روح المعانی عن الدر المنثور عن ابن ابی حاتم وابی جریر عن الربیع اگلی آیت میں اس شبہ کا جواب ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ ایسے کلمات خفی المراد سے احتجاج درست نہیں بلکہ مدار عقائد کا نصوص واضحہ ہیں اور خفی المراد پر جبکہ ان کی تفسیر معلوم نہ ہو اجمالاً ایمان لے آنا واجب ہے زیادہ تفتیش کی اجازت نہیں۔

**تقسیم کتاب بہ محکم ومتشابہ مع تقسیم سامعین**: هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ (الی قولہ تعالیٰ) وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ وہ (اللہ تعالیٰ) ایسا ہے جس نے نازل کیا تم پر کتاب کو جس میں کا ایک حصہ وہ آیتیں ہیں جو کہ اشتباہ مراد سے محفوظ ہیں (یعنی ان کا مطلب ظاہر ہے) اور یہی آیتیں اصلی مدار ہیں (اس) کتاب (یعنی قرآن) کا (یعنی غیر ظاہر المعنی کو بھی ان ہی ظاہر المعنی کے موافق بنایا جاتا ہے) اور دوسری آیتیں ایسی ہیں جو کہ مشتبہ المراد ہیں (یعنی ان کا مطلب خفی ہے خواہ بوجہ مجمل ہونے کے خواہ کسی نص ظاہر المراد کے ساتھ معارض ہونے کے) سو جن لوگوں کے دلوں میں کجی ہے وہ تو اس کے اسی حصہ کے پیچھے ہو لیتے ہیں جو مشتبہ المراد ہے (دین میں) شورش ڈھونڈنے کی غرض سے اور اس (مشتبہ المراد) کے (غلط) مطلب ڈھونڈنے کی غرض سے (تاکہ اپنے غلط عقیدہ میں اس سے مدد حاصل کرے) حالانکہ اس کا (صحیح) مطلب بجز حق تعالیٰ کے کوئی اور نہیں جانتا (یا اگر وہ خود قرآن یا حدیث کے ذریعہ سے صراحۃً یا اشارۃً بتلادیں جیسے لفظ صلوٰۃ کی مراد صراحۃً معلوم ہوگئی اور اِسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ وغیرہ کی تاویل بعض کی رائے پر قواعد کلیہ سے معلوم ہوگئی تو بس اسی قدر دوسروں کو بھی خبر ہوسکتی ہے زیادہ معلوم نہیں ہوسکتا جیسے مقطعات کے معنی کسی کو معلوم نہیں ہوئے اور بعض کی رائے پر اِسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ وغیرہ کے معنی بھی معلوم نہیں ہوئے) اور (اسی واسطے) جو لوگ علم (دین) میں پختہ کار (اور فہیم) ہیں وہ (ایسی آیتوں کے متعلق) یوں کہتے ہیں کہ ہم اس پر (اجمالاً) یقین رکھتے ہیں سب

(آیتیں ظاہر المعنی بھی خفی المعنی بھی) ہمارے پروردگار کی طرف سے ہیں (پس ان کے جو کچھ معنی اور مراد واقع ہوں وہ حق ہیں) اور نصیحت (کی بات کو) وہی لوگ قبول کرتے ہیں جو کہ اہل عقل ہیں (یعنی عقل کا مقتضا بھی یہی ہے کہ مفید اور ضروری بات میں مشغول ہو مضر اور فضول قصہ میں نہ لگے) **ف**: پس روح اللہ اور کلمۃ اللہ بھی فی نفسہ لغۃً ایسے ہی کلمات متشابہ سے ہے لیکن قواعد شرعیہ وعقلیہ کی مساعدت سے ثابت ہو گیا کہ حاصل مراد اس سے علی سبیل المجاز یہ ہے: ذو روح مسبب وجودہ عن امر اللّٰہ و کلمته۔ پس یہ تاویل حق ہو گی اور اس کے خلاف جیسا کہ مخالفین نے مناظرۂ مذکورہ میں سمجھا باطل ہے۔

**ترجمۂ مسائل السلوک**: قولہ تعالیٰ: فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ سے كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا تک اس آیت سے ایسے کلام کے ساتھ معاملہ کرنے کی کیفیت معلوم ہوتی ہے جس کا صادق ہونا ثابت ہو مگر مراد اس کی واضح نہ ہوئی ہو اور وہ معاملہ یہ ہے کہ ایسے کلام کی اجمالاً تصدیق کی جاوے اور تفصیلاً اس کی کاوش نہ کریں اور محققین نے یہی حکم کیا ہے ان اہل اسرار کے کلام کے باب میں جن کا صدق ان کے احوال سے معلوم ہوا اور انکی مراد معلوم نہ ہوئی ہو پس سلامتی اسی میں ہے کہ نہ ان پر انکار کیا جاوے اور نہ اس کلام کے ظاہر پر اعتقاد کیا جاوے۔۱۲

**الحواشی**: (۱) قولہ مشتبہ المراد ہیں یعنی الخ پس اس متشابہ کا مفہوم متشابہ اصطلاحی سے عام ہے یعنی متشابہ اصطلاح اس کی ایک فرد ہے اور اس فرد خاص کے اقسام اور احکام میری ایک مختصر تحریر میں جو بشکل رسالہ کے ہو گئی ہے نہایت جامعیت کے ساتھ مذکور ہیں مفید سمجھ کر اس کو ذیل میں نقل کیا جاتا ہے وھو یجئ فی ہذہ الصفحۃ۔ (۲) بدل من الدعاء ۱۲۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱؎ سنبھالنے والے مر فی آیۃ الکرسی ۱۲ ۲؎ فی ترجمۃ الفرقان معجزات ہو احد الوجوہ المذکورۃ فی البیضاوی ۱۲۔ ۳؎ وفیہ اما قولہ احکمت آیاتہ فمعناہ انہا حفظت من فساد المعنی ورکاکۃ اللفظ وقولہ کتاباً متشابھاً فمعناہ انہ یشبہ بعضہ بعضاً فی صحۃ المعنی وجزالۃ اللفظ ۱۲۔ ۴؎ **قولہ** جو کہ اشتباہ مراد سے محفوظ ہیں کذا فی البیضاوی۔ ۵؎ **قولہ** خواہ بوجہ مجمل ہونے کے الخ فالمتشابہ ھھنا لیس اصطلاحیا۔ ۶؎ **قولہ** غلط مطلب الخ افادہ العہد المستفاد من اضافۃ تاویلہ وکذا فی قولہ صحیح مطلب واعلم ان المراد بالتاویل ھھنا تعیین المراد لا احتمالہ فانہ یجوز بشرط عدم اباء العربیۃ والشرع عنہ ۱۲۔ ۷؎ **قولہ** بعض کی رائے پر مر بیان ھذا الاختلاف فی حواشی الخطبۃ ۱۲۔

**الروایات**: فی روح المعانی عن ابن جریر عن الربیع قال ان النصارٰی اتوا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فخاصموہ فی عیسی بن مریم وقالوا لہ من ابوہ وقالوا علی اللّٰہ تعالٰی الکذب والبھتان فقال لھم النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم الستم تعلمون انہ لا یکون ولد الا وھو یشبہ اباہ قالوا بلٰی قال الستم تعلمون ان ربنا حی لا یموت وان عیسٰی یاتی علیہ الفناء قالوا بلی قال الستم تعلمون ان ربنا قیم علی کل شیء یکلؤہ ویحفظہ ویرزقہ قالوا بلی قال فھل یملک عیسٰی من ذلک شینا قالوا لا قال الستم تعلمون ان اللّٰہ تعالٰی لا یخفٰی علیہ شیء فی الارض ولا فی السماء قالوا بلی قال فھل یعلم عیسٰی من ذلک شینا الا ما علم قالوا لا قال الستم تعلمون ان ربنا صور عیسی فی الرحم کیف شاء وان ربنا لا یأکل الطعام ولا یشرب الشراب ولا یحدث الحدث قالوا بلی قال الستم تعلمون ان عیسی حملتہ امہ کما تحمل المرأۃ ثم وضعتہ کما تضع المرأۃ ولدھا ثم غذی کما یغذی الصبی ثم کان یأکل الطعام ویشرب الشراب ویحدث الحدث قالوا بلی قال فکیف یکون ھذا کما زعمتم فعرفوا ثم ابوا الاجحودا فانزل اللّٰہ الٓمّٓ اللّٰہ لا الہ الا ھو الحی القیوم الخ۔ وفی روح المعانی وقیل ان الوفد قالوا الرسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم الست تزعم ان عیسی کلمۃ اللّٰہ تعالٰی وروح منہ قال بلی قالہ فحسبنا ذلک فنعی سبحانہ علیھم زیغھم وفتنتھم (فی قولہ تعالٰی ھو الذی انزل علیک الکتاب) اخرجہ فی الدر المنثور عن ابن ابی حاتم وابن جریر عن الربیع وفی لباب النقول عن ابن ابی حاتم وابن اسحق بتخریج البیھقی فی آخر القصۃ فانزل اللّٰہ الی بضع و ثمانین آیۃ اوالٰی رأس الثمانین ۱۲۔

**الکلام**: قال البیضاوی فیہ ای فی قولہ انک انت الوھاب دلیل علی ان الھدی والضلال من اللّٰہ تعالٰی وانہ متفضل بما ینعم علی عبادہ لا یجب علیہ شئی ۱۲۔

**النحو**: فی الارض صفۃ لقولہ شئی ۱۲۔

**البلاغۃ**: انتقام التنکیر للتعظیم ۱۲۔

## رسالة التواجه بما تعلق بالتشابه

بعد الحمد و الصلوٰة و الدعاء اللّٰهم ارنا الحق حقا و ارزقنا اتباعه و الباطل باطلا و ارزقنا اجتنابه عرض کرتا ہوں کہ نفس تشابہ کی تعریف یہ ہے کہ اس کی مراد بجز اللہ تعالیٰ کے (اور بقول بعض بجز اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے) کسی کو جزماً معلوم نہ ہو اور جس کی مراد بنا بر شیوع مجاز یا کنایہ کے معلوم ہو وہ متشابہ نہیں اگرچہ اس کے حقیقی معنی میں کوئی استحالہ لازم آتا ہو پھر اس تشابہ کی دو قسمیں ہیں۔ ایک وہ کہ اس کا مدلول لغوی بھی کسی کو معلوم نہ ہو جیسے مقطعات اور ایک وہ کہ اس کا مدلول لغوی معلوم ہو مگر کسی محذور عقلی یا نقلی کے لزوم کے سبب مراد نہ لے سکیں پھر اس قسم اخیر کی دو قسمیں ہیں ایک یہ کہ اس کا مدلول لغوی واحد ہو جیسے سمع و بصر و کلام اور ایک یہ کہ اس کا مدلول لغوی متعدد ہو یعنی وہ مشترک اور محتمل وجوہ متعددہ کو ہو پھر اس کی دو قسمیں ہیں ایک یہ کہ ان معانی و وجوہ میں کسی دلیل سے کسی ایک کو ترجیح نہ دی گئی ہو ایک یہ ان میں کسی ایک کو ترجیح دی گئی ہو خواہ دلیل قطعی سے یا دلیل ظنی سے یہ بیان ہوا اقسام کا آگے احکام کا بیان کیا جاتا ہے۔ مقطعات میں سب کا مذہب یہی ہے کہ اس میں تفویض واجب ہے اور سمع و بصر و کلام میں سب کے نزدیک تفسیر جائز ہے مگر اس قید کے ساتھ کہ لا کسمعنا و لا کبصرنا و لا ککلامنا اور ذاتِ معانی متعددہ میں اگر کسی معنی کو ترجیح نہ دی گئی ہو نہ قطعاً نہ ظناً اس میں بھی سکوت واجب ہے اس کی کوئی مثال ذہن میں نہیں آئی ایک نظیر فقہی تنویر کے لئے لکھتا ہوں کہ امام صاحب نے اسی وجہ سے فرمایا ہے لا ادری ما الدہر اور جس میں کسی ایک معنی کو ترجیح دی گئی ہو اگر اس کو لفظ منصوص ہی سے تعبیر کریں تب تو کوئی اختلاف ہی نہیں جیسے استواء جبکہ اس کا نہ ترجمہ کیا جاوے نہ اس سے اشتقاق کیا جاوے البتہ دفع ایہام معنی متبادر متعارف مستحیل کے لئے اس قید کا بڑھا دینا احتیاط ہے استواء یلیق بہ جیسا جمہور مفسرین کا صنیع ہے اور یہی محمل ہے قول ائمہ کا الاستواء معلوم و الکیف مجهول و الایمان به واجب و السوال عنه بدعة اور اگر لفظ غیر منصوص سے تفسیر کی جاوے تو اس میں دو مسلک ہیں ایک سلف کا وہ یہ کہ اس کو معنی حقیقی ہی پر محمول کیا جاوے خواہ اس معنی کی تعیین دلیل قطعی سے ہو خواہ دلیل ظنی سے مثلاً کسی نے اس کی استقرار سے تفسیر کی کسی نے علو سے کسی نے استیلاء سے کسی نے اقبال سے یہ سب معنی حقیقیہ لغویہ ہیں کما یظهر من کتب اللغة وتفسیر الطبری فی قوله تعالیٰ ثم استوی الی السماء اور یہ سب تفسیریں مسلک سلف پر منطبق ہیں گو تعیین ظنی ہے لیکن ہر قول میں محمل حقیقی معنی ہیں اور یہی حاصل ہے مسلک سلف کا اور ان سب تفسیروں میں سے ہر تفسیر کا حکم تفسیر سمع و بصر کا سا ہوگا یعنی ہر ایک میں اس قید کا اعتبار واجب ہوگا لا کاستقرار نا المستلزم للمادیة و لا کعلونا المقتضی للجهة و لا کاستیلائنا المسبوق بالعجز و لا کاقبالنا المسبوق بالادبار اور ان سب معانی حقیقیہ لغویہ کے مسلک سلف پر منطبق ہونے کی دلیل یہ ہے کہ مضامین قرآن مجید کی تبلیغ عام مامور بہ ہے اور ظاہر ہے کہ عجم کو تبلیغ بدون ترجمہ کے نہیں ہو سکتی اگر ترجمہ قائم مقام اصل کلمہ کے نہ ہو تو لازم آتا ہے کہ مسلک سلف پر ان اجزاء کی تبلیغ ممکن نہ ہو حالانکہ وہ اصل مسلک ہے پس ترجمہ کو قائم مقام اصل کے کہنا لازم ہے اور استویٰ کا جب ترجمہ ہوگا وہ ان ہی معانی حقیقیہ لغویہ میں سے کسی کا ترجمہ ہوگا پس ان سب معانی سے تعبیر کرنا بھی بجائے استوی لا کاستواء نا بالاتفاق مسلک سلف کا ہے اسی طرح دوسری تفاسیر مذکورہ مع القید بھی البتہ خود لفظ استویٰ کا محفوظ رکھنا اسلم و احکم ہے جب کہ مخاطب کو ترجمہ کی احتیاج نہ ہو غرض مترادفات سب ایک حکم میں ہیں لیکن لازم بحکم مرادف نہیں کیونکہ ممکن ہے کہ وہ لزوم حادث میں ہو قدیم نہ ہو مثلاً اتیان کے ثبوت سے حرکت کا اطلاق جائز نہ ہوگا۔ دوسرا مسلک خلف کا ہے وہ یہ کہ اصل تو مسلک سلف ہی کا ہے لیکن ضعفاء العقول کے تحمل و دفع تشویش کی مصلحت سے مجاز یا کنایہ پر محمول کر لیا جائے گا پھر اس مجاز یا کنایہ میں مختلف وجوہ ہو سکتے ہیں یہ خلاصہ ہے مبحث کا اب تین تنبیہوں پر اس مبحث کو ختم کرتا ہوں ایک یہ کہ بعض کلمات کے متشابہ ہونے میں اقوال مختلف بھی ہوئے ہیں منشاء اس کا اسباب مختلفہ سے جن کا مرجع قواعد شرعیہ و عربیہ ہیں اختلاف ہے رائے و اجتہاد کا دوسرے یہ کہ تفصیل مذکور کی بنا پر بعضے دوسرے متشابہات بھی استواء کے حکم میں ہیں پھر خصوصیت کے ساتھ خود سلف سے بھی زیادہ حکم استواء ہی کے متعلق کیوں منقول ہے اس کی وجہ میری رائے میں یہ معلوم ہوتی ہے کہ اس زمانہ میں کسی وجہ سے اہل بدعت نے اسی میں زیادہ تشکیک کی ہوگی دوسری ۳ تنبیہ یہ کہ آج کل بعض لوگ جن پر ظاہریت غالب ہے جب متشابہات کی تفسیر کرتے ہیں تو درجۂ اجمال میں تو مسلک سلف پر رہتے ہیں مگر چار غلطیاں کرتے ہیں ایک یہ کہ تفسیر ظنی کی قطعیت کے مدعی ہو جاتے ہیں دوسرے یہ کہ جب تفصیل کرتے ہیں تو عنواناتِ موہمۂ تکیف و تجسیم اختیار کرتے ہیں تیسرے یہ کہ مسلک تاویل کو علی الاطلاق باطل کہہ کر ہزاروں اہل حق کی تضلیل کرتے ہیں حالانکہ اہل حق کے پاس ان کے مسلک کی صحت کے لئے احادیث بھی بناء ہیں اور قواعد شرعیہ بھی قاعدہ کا بیان تو اسی تحریر میں مذکور ہے اور احادیث رسالہ تمہید الفرش میں مذکور ہیں چوتھے یہ کہ تفسیر بالاستقرار کو تو سلف کے مسلک پر سمجھتے ہیں اور دوسری تفاسیر لغویہ کو تاویل خلف سمجھتے ہیں حالانکہ سب کا مساوی ہونا اوپر ظاہر ہو چکا البتہ دوسری آیات غیر متشابہ میں معنی استقرار میں کثرت سے استعمال ہونا تفسیر بالاستقرار کے لئے ایک گونہ مرجح ہے وههنا فلیکتف القلم و الینته الرقم و نکرر الدعاء اللّٰهم ارنا الحق حقًا و ارزقنا اتباعهٗ و الباطل باطلاً و ارزقنا اجتنابه و صلی الله تعالیٰ علی خیر خلقه محمد و آله و صحبه اجمعین۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝٨ رَبَّنَآ اِنَّكَ جَامِعُ
النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝٩ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ ع
مِّنَ اللّٰهِ شَيْـــًٔا ۭ وَاُولٰۗىِٕكَ هُمْ وَقُوْدُ النَّارِ ۝١٠ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ
بِذُنُوْبِهِمْ ۭ وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝١١ قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَتُغْلَبُوْنَ وَتُحْشَرُوْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ ۭ وَبِئْسَ
الْمِهَادُ ۝١٢ قَدْ كَانَ لَكُمْ اٰيَةٌ فِيْ فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ۭ فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاُخْرٰى كَافِرَةٌ يَّرَوْنَهُمْ مِّثْلَيْهِمْ رَاْيَ
الْعَيْنِ ۭ وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ ۝١٣

اے ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو کج نہ کیجئے بعد اس کے کہ آپ ہم کو ہدایت کر چکے ہیں اور ہم کو اپنے پاس سے رحمت (خاصہ) عطا فرمائیے بلاشبہ آپ بڑے عطا فرمانے والے ہیں اے ہمارے پروردگار آپ بلاشبہ تمام آدمیوں کو (میدانِ محشر میں) جمع کرنے والے ہیں۔ اس دن میں جس میں ذرا شک نہیں (اور) بلاشبہ اللہ تعالیٰ خلاف کرتے نہیں وعدے کو۔ بالیقین جو لوگ کفر کرتے ہیں ہرگز ان کے کام نہیں آ سکتے ان کے مال (دولت) اور نہ ان کی اولاد اللہ تعالیٰ کے مقابلے میں ذرہ برابر بھی اور ایسے لوگ جہنم کا سوختہ ہوں گے جیسا کہ معاملہ تھا فرعون والوں کا اور ان سے پہلے (کافر) لوگوں کا کہ انہوں نے ہماری آیتوں کو جھوٹا بتلایا اس پر اللہ تعالیٰ نے ان پر دارو گیر فرمائی ان کے گناہوں کے سبب اور اللہ تعالیٰ سخت سزا دینے والا ہے۔ آپ ان کفر کرنے والوں سے فرما دیجئے کہ عنقریب تم (مسلمانوں کے ساتھ) مغلوب کئے جاؤ گے اور (آخرت میں) جہنم کی طرف جمع کر کے لے جائے جاؤ گے اور وہ جہنم ہے برا ٹھکانا ہے۔ بیشک تمہارے لئے بڑا نمونہ ہے دو گروہوں (کے واقعہ) میں جو کہ باہم ایک دوسرے کے مقابل ہوئے تھے۔ ایک گروہ تو اللہ کی راہ میں لڑتے تھے۔ (یعنی مسلمان) اور دوسرا گروہ کافر لوگ تھے۔ یہ کافر اپنے کو دیکھ رہے تھے کہ ان مسلمانوں سے کئی حصہ زیادہ ہیں کھلی آنکھوں دیکھنا اور اللہ تعالیٰ اپنی امداد سے جس کو چاہتے ہیں قوت دے دیتے ہیں۔ (سو) بلاشبہ اس میں بڑی عبرت ہے (دانش) بینش والے لوگوں کو۔

آگے ان حق پرستوں کا دوسرا کمال مذکور ہے کہ باوجود وصول الی الحق کے اس پر نازاں نہیں بلکہ حق تعالیٰ سے استقامت علی الحق کی دعا کرتے ہیں۔

دعا: رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا (الی قولہ تعالیٰ) اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝ ۔ اے ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو کج نہ کیجئے بعد اس کے کہ آپ ہم کو (حق کی طرف) ہدایت کر چکے ہیں اور ہم کو اپنے پاس سے رحمت (خاصہ) عطا فرمائیے (وہ رحمت یہ ہے کہ راہ مستقیم پر ہم قائم رہیں) بلاشبہ آپ بڑے عطا فرمانے والے ہیں۔ اے ہمارے پروردگار (ہم یہ دعا کجی سے بچنے کی اور حق پر قائم رہنے کی کسی دنیوی غرض سے نہیں مانگتے بلکہ محض آخرت کی نجات کے واسطے کیونکہ ہمارا عقیدہ ہے کہ) آپ بلاشبہ تمام آدمیوں کو (میدان محشر میں) جمع کرنے والے ہیں اس دن میں جس (کے آنے) میں ذرا شک نہیں (یعنی قیامت کے دن میں اور شک نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ اس کے آنے کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے اور) بلاشبہ اللہ تعالیٰ خلاف کرتے نہیں وعدہ کو (اس لئے قیامت کا آنا ضرور اور اس واسطے ہم کو اس کی فکر ہے)۔

ربط: یہاں تک محاجہ بالِلسان کا بیان تھا آگے محاجہ بالسنان کا بیان اور لقمہ شمشیر وزیر نگین ہونے کی وعید ہے جو صراحۃً اس آیت میں مذکور ہے۔ قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا الی اٰخرہا اور اس سے پہلے کی آیت بطور تمہید کے ہے۔

وعید منکرین بہ خذلان دارین: اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ (الی قولہ تعالیٰ) وَتُحْشَرُوْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ ۭ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ بالیقین جو لوگ کفر کرتے ہیں ہرگز ان کے کام نہیں آ سکتے ان کا مال (ودولت) اور نہ ان کی اولاد اللہ تعالیٰ کے مقابلہ میں ذرہ برابر بھی اور ایسے لوگ جہنم کا سوختہ ہوں گے (ان لوگوں کا معاملہ ایسا ہے) جیسا معاملہ تھا فرعون والوں کا اور ان سے پہلے والے (کافر لوگوں کا (وہ معاملہ یہ تھا) کہ انہوں نے ہماری آیتوں کو (یعنی اخبار و احکام کو) جھوٹا بتلایا اس پر اللہ تعالیٰ نے ان پر دارو گیر فرمائی ان کے گناہوں کے سبب اور اللہ تعالیٰ (کی دارو گیر بڑی سخت ہے کیونکہ ان کی شان یہ ہے کہ وہ) سخت سزا دینے والے ہیں (اسی طرح ان لوگوں کا معاملہ ہوا کہ انہوں نے ہماری آیتوں کی تکذیب کی سو ان کو بھی ایسی ہی سزا ہوگی اور) آپ ان کفر کرنے والے لوگوں سے (یوں بھی) فرما دیجئے کہ (تم یہ نہ سمجھنا کہ یہ دارو گیر صرف آخرت میں ہوگی بلکہ یہاں اور وہاں دونوں جگہ ہوگی چنانچہ دنیا میں) عنقریب تم (مسلمانوں کے ہاتھ سے) مغلوب کئے جاؤ گے اور (آخرت میں) جہنم کی طرف جمع کر کے لیجائے جاؤ گے اور (جہنم) ہے برا ٹھکانا۔ ف: مقابلہ میں کام آنے کے دو معنی ہو سکتے ہیں ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت وعنایت کی ضرورت نہ ہو اس کے عوض صرف مال واولاد نافع اور کافی ہو جاوے دوسرے یہ کہ مال و

النحو والبلاغة: قوله ان يمسسكم في روح المعاني ان قد تجئ لمجرد التعليق من غير نقل من الماضي الى المستقبل قوله تعالٰى وتلك الايام في روح المعاني اسم الاشارة مشار به الٰى ما بعد كما في الضمائر المبهمة التي يفسرها ما بعدها نحو ربه رجلا و مثله يفيد التفخيم والتعظيم والايام بمعنى الاوقات لا الايام العرفية وتعريفها للعهد اشارة الى اوقات الظفر والغلبة الجارية فيما بين الامم الماضية والآتيته ويوما بدر واحد داخلان فيها دخولًا اوليا واسم الاشارة مبتدأ والايام صفة ونداولها هو الخبر وبين الناس ظرف لنداولها۱۲۔ قوله ويعلم الصٰبرين في روح المعاني نصب باضمار ان وقيل بوا والصرف والكلام من باب لا تأكل السمك وتشرب اللبن اى ام حسبتم والحال انه لم يتحقق منكم الجمع بينهما اه قلت نفي الجمع قد يكون بنفي كل واحد من الجزئين وقد يكون بنفي احدهما والمقام يحتمل كليهما فان الثبات لم يتحقق واما الجهاد فقد وقع لكن لو نظر الى الغاية صح الانتفاء۱۲۔ قوله تعالٰى لما يعلم في روح المعاني في اختيار لما على لم اشارة الى ان الجهاد متوقع منهم فيما يستقبل بناء على ما يفهم من كلام سيبويه ان لما تدل على توقع الفعل المنفي بها وايثار الصابرين على الذين صبروا للاهذان بان المعتبر هو الاستمرار على الصبر وللمحافظة على رؤس الآى اه قلت بخلاف الجهاد فانه ينكشف عن قريب اما عن الفرح او عن الترح وانتم تنظرون اى رائيتموه معائنين له وهذا على حد قولك رايته وليس في عيني علة اى رايته رؤية حقيقة لا خفاء فيها ولا شبهة۱۲۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ اَفَا۠ئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ؕ
وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ وَ سَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۴﴾ وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ
اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ كِتٰبًا مُّؤَجَّلًا ؕ وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا ۚ وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الْاٰخِرَةِ
نُؤْتِهٖ مِنْهَا ؕ وَسَنَجْزِى الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۵﴾ وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ قٰتَلَ ۙ مَعَهٗ رِبِّيُّوْنَ كَثِيْرٌ ۚ فَمَا وَهَنُوْا لِمَآ
اَصَابَهُمْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَمَا ضَعُفُوْا وَ مَا اسْتَكَانُوْا ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الصّٰبِرِيْنَ ﴿۱۴۶﴾ وَمَا كَانَ قَوْلَهُمْ
اِلَّآ اَنْ قَالُوْا رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِىْٓ اَمْرِنَا وَ ثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ
ع ۱۵ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۴۷﴾ فَاٰتٰىهُمُ اللّٰهُ ثَوَابَ الدُّنْيَا وَحُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۴۸﴾ يٰٓاَيُّهَا
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تُطِيْعُوا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَرُدُّوْكُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ فَتَنْقَلِبُوْا خٰسِرِيْنَ ﴿۱۴۹﴾ بَلِ
اللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ ۚ وَهُوَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ ﴿۱۵۰﴾

اور محمد ﷺ رسول ہی تو ہیں آپ ﷺ سے پہلے اور بھی بہت رسول گزر چکے ہیں سو اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو جائے یا آپ ﷺ شہید ہی ہو جائیں تو کیا تم لوگ الٹے پھر جاؤ گے اور جو شخص الٹا پھر بھی جائے گا تو خدا تعالیٰ کا کوئی نقصان نہ کرے گا اور خدا تعالیٰ جلد ہی عوض دے گا حق شناس لوگوں کو اور کسی شخص کو موت آنا ممکن نہیں بدوں حکم اور خدا تعالیٰ کے اس طور سے کہ اس کی میعاد معین لکھی ہوئی رہتی ہے اور جو شخص دنیاوی نتیجہ چاہتا ہے تو ہم اس کو دنیا کا حصہ دے دیتے ہیں اور جو شخص اُخروی نتیجہ چاہتا ہے تو ہم اس کو آخرت کا حصہ دیں گے اور ہم بہت جلد عوض دیں گے حق شناسوں کو اور بہت نبی ہو چکے ہیں جن کے ساتھ ہو کر بہت بہت اللہ والے لڑے ہیں۔ سو نہ تو ہمت ہاری انہوں نے ان مصائب کی وجہ سے جو ان پر اللہ کی راہ میں واقع ہوئیں اور نہ ان کا زور گھٹا اور نہ وہ دبے اور اللہ تعالیٰ کو ایسے مستقل مزاجوں سے محبت ہے اور ان کی زبان سے بھی تو اس کے سوا کچھ نہیں نکلا کہ انہوں نے عرض کیا اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہوں کو اور ہمارے کاموں میں ہمارے حد سے نکل جانے کو بخش دیجئے اور ہم کو ثابت قدم رکھیے اور ہم کو کافر لوگوں پر غالب کیجئے سو ان کو اللہ تعالیٰ نے دنیا کا بھی بدلہ دیا اور آخرت کا بھی عمدہ بدلہ دیا اور اللہ تعالیٰ کو ایسے نیکوکاروں سے محبت ہے۔ اے ایمان والو اگر تم کہنا مانو گے کافروں کا تو وہ تم کو الٹا پھیر دیں گے پھر تم ناکام ہو جاؤ گے۔ بلکہ اللہ تعالیٰ تمہارا دوست ہے اور وہ سب سے بہتر مدد کرنے والا ہے ۞

تفسیر لربط: جب اس غزوۂ احد میں جناب رسول اللہ ﷺ کا دندان مبارک شہید ہوا اور سر مبارک زخمی ہوا اس وقت کسی دشمن نے پکار دیا کہ محمد (ﷺ) قتل

کئے گئے۔ مسلمان لڑائی بگڑ جانے سے بدحواس اور منتشر ہو ہی رہے تھے اس خبر سے اور بھی کمر ٹوٹ گئی۔ کسی نے تو یہ تجویز کیا کہ اب کفار سے امن لے لینا چاہئے۔ بعضے ہمت ہار کر بیٹھ رہے اور ہاتھ پاؤں چھوڑ دیئے اور بعض بھاگ کھڑے ہوئے بعضے منافق بولے کہ اگر محمد ﷺ نہیں رہے تو پھر اپنا پہلا ہی دین کیوں نہ اختیار کر لیا جاوے۔ بعض نے کہا کہ اگر نبی ہوتے تو قتل کیوں ہوتے۔ اور بعض نے کہا کہ اگر آپ ہی نہ رہے تو ہم رہ کر کیا کریں گے جس پر آپ نے جان دی اس پر ہم کو بھی جان دے دینا چاہئے اور اگر آپ قتل ہو گئے تو کیا ہے اللہ تو قتل نہیں ہوئے۔ اس پریشانی میں اول آپ کو حضرت کعب بن مالکؓ نے دیکھ کر پہچانا اور پکار کر کہا اے مسلمانو یہ ہیں رسول اللہ ﷺ زندہ صحیح سلامت۔ غرض اس وقت پھر مسلمان مجتمع ہوئے آپ نے ان کو ملامت فرمائی۔ عرض کیا یا رسول اللہ یہ خبر سن کر ہمارے دلوں میں ہول بیٹھ گئی۔ اس لئے ہمارے پاؤں اکھڑ گئے۔ اس موقع پر یہ آیت آئندہ نازل ہوئی۔ کذا فی روح المعانی ولباب النقول عن ابن ابی حاتم وغیرہ۔

تتمہ ملامت برانہزام: وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ (الی قولہ تعالی) وَ سَيَجْزِي اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ اور محمد (ﷺ) نرے رسول ہی تو ہیں (خدا تو نہیں جس پر موت یا قتل ممتنع ہو) آپ سے پہلے بہت سے رسول گزر چکے ہیں (اسی طرح آپ بھی ایک روز آخر گزر ہی جاویں گے) سو اگر آپ کا انتقال ہو جاوے یا آپ شہید ہی ہو جاویں تو کیا تم لوگ (جہاد یا اسلام سے) اُلٹے پھر جاؤ گے (چنانچہ اس واقعہ میں بعضے مسلمان میدانِ جنگ سے بھاگ پڑے تھے اور منافقین ترغیب ارتداد کی دے رہے تھے) اور جو شخص (جہاد سے خواہ اسلام سے) اُلٹا پھر بھی جاوے گا تو خدا تعالیٰ کا کوئی نقصان نہ کرے گا (بلکہ اپنی ہی کچھ کھو دے گا) اور خدا تعالیٰ جلدی ہی (نیک) عوض دے گا حق شناس لوگوں کو (جو ایسے مواقع پر اللہ تعالیٰ کے انعامات کو یاد رکھ کر اس کی اطاعت پر قائم و مستقل رہتے ہیں اور قیامت کو ملنا جلدی ہی ملنا ہے کیونکہ روزانہ قریب ہی ہو رہی ہے) اور (نیز کسی کے مرنے سے اتنا گھبرانا بھی فضول ہے کیونکہ اول تو) کسی شخص کو موت آنا ممکن نہیں (خواہ طبعاً خواہ قتلاً) بدوں حکم خدا کے پھر جب خدا کے حکم سے ہے تو اس پر راضی رہنا ضرور ہے دوسرے یہ کہ جس کی موت آتی بھی ہے تو) اس طور سے کہ اس کی میعاد معین لکھی ہوئی رہتی ہے (جس میں تقدیم و تاخیر نہیں ہو سکتی تو پھر ارمان اور حسرت محض بیکار ہے وہ تو وقت پر ضرور ہو گی اور وقت سے پہلے ہرگز نہ ہو گی) اور (پھر یہ کہ اس توحش پر بھاگنے کا آخر نتیجہ کیا بجز اس کے کہ یہ ایک ناکافی تدبیر ہے چندے اور زندگی دنیوی کی سو ایسی تدبیر کا اثر سن لو کہ) جو شخص (اپنے اعمال و تدابیرات میں) دنیوی نتیجہ چاہتا ہے تو ہم اس کو دنیا کا حصہ (بشرطِ اپنی مشیت کے) دے دیتے ہیں (اور آخرت میں اُس کے لئے کچھ حصہ نہیں) اور جو شخص (اپنے اعمال و تدابیرات میں) اخروی نتیجہ چاہتا ہے (مثلاً جہاد میں اس لئے ثابت قدم رہا کہ یہ تدبیر ہے ثوابِ آخرت کی) تو ہم اس کو آخرت میں حصہ (وعدہ اور ذمہ کر کے) دیں گے اور ہم بہت جلد (نیک) عوض دیں گے (ایسے) حق شناسوں کو (جو اپنے اعمال میں آخرت کی نعمت کہ رضا و لقا ہے چاہیں)

ف: پہلی جگہ اعمال نیک پر قائم رہنے کو شکر کہا تھا یہاں ان اعمال میں آخرت کی نیت کرنے کو شکر کہا تو کلام میں تکرار نہیں ہے۔

فائدہ: قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ عیسیٰ علیہ السلام کے انتقال فرما چکنے پر استدلال کرنا محض باطل ہے۔ کیونکہ آسمان پر زندہ اُٹھ جانا یہ بھی دنیا سے گزر جانا ہے رسول اللہ ﷺ اگر اس طرح بھی اُٹھ جاتے تب بھی صحابہ کو صدمہ موت ہی کا سا ہوتا اس لئے تسلی میں اس کو دخل تام ہے۔

ربط: آگے بھی تتمہ ہے ملامت کا مخلصین امم سابقہ کا حال یاد دلا کر کہ دیکھو وہ کیسے مستقل رہے تم کو بھی ایسا ہی چاہئے تھا۔

ذکر استقلال مخلصین امم سابقہ: وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ قٰتَلَ مَعَهٗ رِبِّيُّوْنَ كَثِيْرٌ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ اور بہت نبی ہو چکے ہیں جن کے ساتھ بہت اللہ والے (کفار کیساتھ) لڑے ہیں سو نہ تو (کام سے) ہمت ہاری انہوں نے ان مصائب کی وجہ سے جو ان پر اللہ کی راہ میں (یعنی جہاد میں) واقع ہوئیں اور نہ ان (کے قلب یا بدن) کا زور گھٹا اور نہ وہ (دشمن کے سامنے) دبے (کہ ان سے عاجزی اور خوشامد کی باتیں کرنے لگے ہوں) اور اللہ تعالیٰ کو ایسے مستقل مزاجوں سے محبت ہے (جو دین کے کام میں ایسے ثابت رہیں) اور (افعال میں تو ان کی کیا لغزش ہوتی) ان کی زبان سے بھی تو اس کے سوا اور کچھ نہیں نکلا کہ انہوں نے (جناب باری میں) عرض کیا کہ اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہوں کو اور ہمارے کاموں میں ہمارے حد سے نکل جانے کو بخش دیجئے اور ہم کو (کفار کے مقابلہ میں) ثابت قدم رکھئے اور ہم کو کافر لوگوں پر غالب کیجئے سو (اس استقلال اور دعا کی برکت سے) ان کو اللہ تعالیٰ نے دنیا کا بھی بدلا دیا (یعنی فتح و ظفر) اور آخرت کا بھی عمدہ بدلہ (دیا یعنی ثواب و جنت) اور اللہ تعالیٰ کو ایسے نیکوکاروں سے محبت ہے۔ ف: اس میں تعلیم ہے کہ مصیبت آوے ظاہری تدبیر کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے بھی دعا کرے اور اپنے گناہ بخشوائے کہ اکثر مصیبت کا سبب گناہ ہوتا ہے۔

غم چو بینی زود استغفار کن ☆ غم بامر خالق آمد کار کن

اور اس میں تعریض ہے کہ احد میں مصیبت بوجہ عدول حکمی کے ہوئی اور اگر یہ اشکال ہو کہ وہ لوگ تو اللہ والے تھے پھر ان کے گناہ کیا ہوں گے۔ جواب یہ ہے کہ کچھ نہ کچھ تو انسان سے ہو ہی جاتا ہے اور ایسے اتفاقیات سے اللہ والے ہونے میں خلل نہیں پڑتا۔ خصوص اس وجہ سے کہ وہ فوراً معذرت کر لیتے ہیں۔ اور فتح و

ظفر کو ثبات و دعا پر مرتب فرمانا مشعر ہے کہ یہ امور دراصل اس کے اسباب سے ہیں اور کسی عارض سے تخلف ہو جانا منافی سیت کے نہیں خوب سمجھ لو۔

ربط: چونکہ لڑائی بگڑنے کے وقت بعض منافقین مسلمانوں سے کہنے لگے تھے کہ جب آپ ہی نہ رہے تو اپنا پہلا ہی دین کیوں نہ اختیار کرلیا جاوے اور اس سے ان منافقین کی خباثت اور ان کا دشمن بدخواہ ہونا ظاہر ہے۔ اس لئے اگلی آیت میں مسلمانوں کو کسی امر میں ان کے مشورے کے اتباع سے ترہیب ہے جیسا اوپر مخلصین سابقین کی اتباع کی ترغیب تھی۔

ترہیب مؤمنین از قبول مشورہ کفار و منافقین: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تُطِيْعُوا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا (الی قولہ تعالٰی) وَهُوَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ ۔ اے ایمان والو اگر تم کہنا مانو گے کافروں کا تو وہ تم کو (کفر کی طرف) الٹا پھیر دیں گے (یعنی ان کا اصل مطلب یہ ہے سو کبھی وہ صراحۃً اس کی طرف بلاتے ہیں اور کبھی ظاہر میں کوئی خیر خواہی کی بات سمجھاتے ہیں لیکن اس میں بھی پیچ ایسا ہی رکھتے ہیں کہ شدہ شدہ وہ تمہید اسی کی ہو جاوے) پھر تم (ہر طرح) ناکام ہو جاؤ گے۔ غرض کسی طرح وہ تمہارے دوست نہیں ہیں) بلکہ اللہ تعالیٰ تمہارا دوست ہے اور وہ سب سے بہتر مدد کرنے والا ہے (پس اسی کی دوستی پر اکتفا کرو اور اسی کو مددگار سمجھو دوسرا مخالف اگر نصرت کی بھی تدبیر بتلاوے خلاف حکم خداوندی عمل مت کرو)۔

ترجمہ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ: اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ الآیۃ ظاہر ہے کہ یہاں صحابہ سے انقلاب کا وقوع نہ ہوا تھا البتہ انقلاب والوں کا سا کچھ عمل ہو گیا تھا جیسے ہزیمت اور جزع فزع شدید اس بناء پر آیت سے معلوم ہوا کہ کسی پیر کے مر جانے پر فزع شدید اور سخت رنج کرنا جیسا کہ اکثر معتقدین عوام بلکہ خواص کا بھی طرز ہے مذموم ہے اور اسی طرح یہ توہم کرنا کہ اب کوئی دین کا حامی و خادم نہ رہا یہ بھی مذموم ہے اور روح میں ہے کہ اس میں اس شخص کے عتاب کی طرف اشارہ ہے جو درمیان میں سے واسطہ کے فوت ہو جانے سے متزلزل ہو جاوے کیونکہ یہ مشاہدہ حق کے منافی ہے آھ)۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله فی ترجمة الا رسول خدا تو نہیں اشارة الى ان القصر اضافى لنفى الالوهية المقصود منه نفى خواصها من وجوب الخلود وامتناع الموت ۱۲۔ ۲ قوله طبعاً خواہ قتلاً اشارة الى ان الموت يراد به الاعم فى قوله ان تموت لدلالة قرينة المقام عليه ۱۲۔ ۳ قوله فى تمهيد ترجمة قوله ومن يرد ثواب الدنيا ناكافى قيد به لان الحذر لا يدفع القدر ۱۲۔ ۴ قوله فى ترجمة منها فى الموضعين حصہ اشارة الى ان من تبعيضية لانه لا يوتى احد جميع الدنيا ولا جميع الآخرة وقوله فى ترجمة منها بشرط مشیت فى الاول ووعده او رذمه فى الثانى دليله قوله تعالٰى من كان يريد العاجلة عجلنا له فيها ما نشاء الخ بتقييده بالمشية الٰى قوله ومن اراد الآخرة وسعى لها سعيها وهو مومن فاولئك كان سعيهم مشكورًا الآية بلا مثنوية ۱۲۔ ۵ قوله فى الفائدة محض باطل تحقيقه ان الخلو لا يختص بالموت بل يطلق على معنى المضى ايضا كما فى القاموس مات ومضى فهو مشترك والمضى عام فانهم يقولون مضيت على بيعى كما فى القاموس ايضا وظاهر ان البائع لم يمت ۱۲۔ ۶ قوله فى ترجمة قولهم زبان سے بھی اه لاخذ مفهوم اللسان فى مفهوم القول وصرح به ليكون ابلغ باعتبار محاورتنا ۱۲۔ ۷ قوله فى ترجمة اسرافنا حد سے الخ لم يفرق بين الذنب والاسراف تفسيراً لانه ليس عندى الا لتقنن ۱۲۔ ۸ قوله فى ترجمة ثواب الدنيا یعنی فتح وظفر فسر به لا بالغنيمة لما ورد فى الاحاديث ان الغنائم لم تحل للامم السابقة بل تاكله النار ومن فسربها اجاب بان الحيوان لم تكن النار تأكله قلت وضعف الجواب ظاهر لان علم اكل النار لها لا يستلزم كونه للغانمين لاحتمال وجوب التصدق به على الفقراء فافهم ۱۲۔ ۹ قوله کہنا مانو گے لم نخصصه كما خصصه غيرنا فانظرا الى قوله يردوكم المفسر بالكفر لانا حققنا بقولنا یعنی ان کا مطلب الخ صحة ترتبه على مطلق الاطاعة فافهم ۱۲۔ ۱۰ قوله تمہارے دوست نہیں اشارة الى تقديره لتوجيه معنى بل فافهم ۱۲۔

اللغات: فى روح المعانى ربيون منسوب الى الرب كربانى على خلاف القياس واخرج سعيد بن منصور عن الحسن انهم العلماء الفقهاء واخرجه ابن جبير عن ابن عباس او جموع وعليه فهو منسوب الى الربة بكسر الراء وهى الجماعة اه وفى البيضاوى ان الكسر من تغيرات النسب استكانوا فى البيضاوى اصله استكن من السكون لان الخاضع يسكن لصاحبه ليفعل به ما يريده والالف من اشباع الفتحة او استكون من الكون لانه يطلب من نفسه ان تكون لمن يخضع له اه فى القاموس الوهن الضعف فى العمل الضعف ويضم ضد القوة اه قلت ومر استكانوا وبذلك حصل الفرق بين الثلثة فان الوهن كترك الجهاد والضعف سلب القوة عن اركان العمل الناشى عن الجبن والاستكانة بحضرة العدد وروعى هذا فى ترجمتى ۱۲۔

النحو: قاتل اسناده الى ربيون او ضمير النبى ومعه ربيون حال عنه واخترت الاول فى الترجمة لان ابن كثير ونافعًا وابا عمرو

ویعقوب قرء وا قتل مجردا مجهولا والاصل فی القراء ت ان تتوافق ولا ینبغی اسناد المقتولیة الی النبی لما اخرجه ابن المنذر عن ابن جبیر انه کان یقول ما سمعنا قط ان نبیا قتل فی القتال ویقول الحسن وجماعة لم یقتل نبی فی الحرب قط نقل هذه الروایات فی روح المعانی وفیه ثم ان من ادعی اسناد القتل الی النبی وانه فی الحرب ایضا علی ما لشعربه المقام حمل النصرة الموعود بها فی قوله تعالی ان لننصر رسلنا علی النصرة باعلاء الکلمة ونحوه لاعلی الاعداء مطلقًا لئلا متنافی الایتان ۱۲۔

البلاغۃ: وانما جعل قولهم خبر الان ان قالوا اعرف لدلالته علی جهة النسبة وزمان الحدث وخص ثواب الآخرة بالحسن اشعاراً بفضله وانه المعتد به عنده کذا فی البیضاوی قوله ربنا اغفرلنا وفی زیادة لنا اشعار بوفورا لرغبة من روح المعانی فی آخر آل عمران ۱۲۔

سَنُلْقِىْ فِىْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ بِمَآ اَشْرَكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا ۚ وَمَاْوٰىهُمُ
النَّارُ ؕ وَبِئْسَ مَثْوَى الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَلَقَدْ صَدَقَكُمُ اللّٰهُ وَعْدَهٗٓ اِذْ تَحُسُّوْنَهُمْ بِاِذْنِهٖ ۚ حَتّٰٓى اِذَا
فَشِلْتُمْ وَتَنَازَعْتُمْ فِى الْاَمْرِ وَعَصَيْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَآ اَرٰىكُمْ مَّا تُحِبُّوْنَ ؕ مِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الدُّنْيَا
وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ۚ ثُمَّ صَرَفَكُمْ عَنْهُمْ لِيَبْتَلِيَكُمْ ۚ وَلَقَدْ عَفَا عَنْكُمْ ؕ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ
عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰٓى اَحَدٍ وَّالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ فِىْٓ اُخْرٰىكُمْ فَاَثَابَكُمْ
غَمًّاۢ بِغَمٍّ لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَآ اَصَابَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝١٥٣

ہم ابھی ڈالے دیتے ہیں ہول کافروں کے دلوں میں بسبب اس کے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کا شریک ایسی چیز کو ٹھیرایا ہے جس پر کوئی دلیل اللہ تعالیٰ نے نازل نہیں فرمائی اور ان کی جگہ جہنم ہے اور وہ بری جگہ ہے بے انصافوں کی اور یقیناً اللہ تعالیٰ نے تو تم سے اپنے وعدہ کو سچا کر دکھلایا تھا جس وقت کہ تم ان کفار کو بحکم خداوندی قتل کر رہے تھے۔ یہاں تک کہ تم جب خود ہی کمزور ہو گئے اور باہم حکم میں اختلاف کرنے لگے اور تم کہنے پر نہ چلے بعد اس کے کہ تم کو تمہاری دلخواہ بات دکھلا دی تھی تم میں سے بعض تو وہ شخص تھے جو دنیا کو چاہتے تھے اور بعض تم میں سے وہ تھے جو آخرت کے طلبگار تھے اس لئے اللہ تعالیٰ نے آئندہ کے لئے اپنی نصرت کو بلند کر لیا اور پھر تم کو ان کفار سے ہٹا دیا تاکہ خدا تمہاری آزمائش فرما دے اور یقین سمجھو کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو معاف کر دیا اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل والے ہیں مسلمانوں پر۔ وہ وقت یاد کرو کہ جب تم چڑھے چلے جاتے تھے اور کسی کو مڑ کر بھی نہ دیکھتے تھے اور رسول تمہارے پیچھے کی جانب سے تم کو پکار رہے تھے سو خدا تعالیٰ نے تم کو پاداش میں غم دیا بسبب غم دینے کے تاکہ مغموم نہ ہوا کرو نہ اس چیز پر جو تمہارے ہاتھ سے نکل جائے اور نہ اس چیز پر جو تم پر مصیبت پڑے اور اللہ تعالیٰ سب خبر رکھتے ہیں تمہارے سب کاموں کی ۝

تفسیر: ربط: اوپر اللہ تعالیٰ کا مولیٰ اور ناصر ہونا مذکور تھا آگے ایک واقعہ سے اس کا اثبات ہے۔

اثبات نصرتِ الہیہ: سَنُلْقِىْ فِىْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ (الی قولہ تعالی) وَبِئْسَ مَثْوَى الظّٰلِمِيْنَ ہم ابھی ڈالے دیتے ہیں ہول (وہیبت) کافروں کے دلوں میں بسبب اس کے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کا شریک ایسی چیز کو ٹھہرایا ہے جس (کے قابل شرکت ہونے) پر کوئی دلیل اللہ تعالیٰ نے (لفظاً یا معنیً) نازل نہیں فرمائی اور ان (کافروں) کی جگہ جہنم ہے اور وہ بری جگہ ہے (ایسے) بے انصافوں کی (جو خدا کا حق الوہیت دوسرے کے لئے سمجھیں)

ف: چنانچہ اس القائے رعب کا ظہور اس طرح ہوا کہ اول تو باوجود مسلمانوں کے شکست کھا جانے کے مشرکین بلا کسی سبب ظاہری کے مکہ کو لوٹ گئے کذا فی البیضاوی پھر جب کچھ راستہ قطع کر چکے اپنے اس طرح آ جانے پر بہت افسوس کیا کہ جب بالکل مسلمانوں میں دم نہ رہا تھا اس وقت آنا کیا ضرور تھا اور پھر ارادہ واپسی مدینہ کا کیا مگر کچھ ایسا رعب چھایا کہ پھر نہ آ سکے اور راہ میں کوئی اعرابی مل گیا اس سے کہا کہ ہم تجھ کو اتنا مال دیں گے تو مسلمانوں کو ذرا دینا یہاں وحی سے معلوم ہو گیا آپ ان کے تعاقب میں حمراء الاسد تک پہنچے یہ آیت اس باب میں نازل ہوئی ہے۔ کذا فی روح المعانی بروایۃ ابن جریر عن السدی اور دلیل کا لفظاً ہونا تو ظاہر ہے۔ معنیً کا مطلب یہ ہے کہ شرع نے اس دلیل کی صحت کا اعتبار کیا ہو اس میں دلیل عقلی قطعی داخل ہوگئی۔

ربط: آگے اس غزوہ میں مغلوب ہو جانے کی وجہ بیان فرماتے ہیں۔

سبب مغلوبیت مؤمنین: وَلَقَدْ صَدَقَكُمُ اللّٰهُ وَعْدَهٗٓ اِذْ تَحُسُّوْنَهُمْ بِاِذْنِهٖ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اور یقیناً اللہ تعالیٰ نے تو تم سے اپنے وعدہ (نصرت) کو سچا کر دکھایا تھا جس وقت کہ تم (ابتدائے قتال میں) ان کفار کو بحکم خداوندی قتل کر رہے تھے (اور یہ غلبہ تمہارا وقتاً

فوقتاً بڑھتا گیا) یہاں تک کہ جب تم خود ہی (رائے میں) کمزور ہو گئے (اس طرح کہ جو تجویز رسول اللہ ﷺ نے فرمائی تھی کہ مورچہ پر پچاس آدمی اور ایک افسر برابر بیٹھے رہیں بعض نے غلطی فہم سے اس کے خلاف رائے دی کہ اب ہم کو بھی کفار کا تعاقب کرنا چاہئے جیسا اوپر شروع قصہ میں گزر چکا) اور باہم (رسول اللہ ﷺ کے) حکم میں اختلاف کرنے لگے (کہ بعض تو اسی پر ثابت رہے اور بعضے دوسری تجویز کرنے لگے اور انکار و ملامت اسی جزو پر ہے) اور تم (رسول اللہ ﷺ کے) کہنے پر نہ چلے بعد اس کے کہ تم کو تمہاری دلخواہ بات (آنکھوں سے) دکھلا دی تھی (یعنی مسلمانوں کا غلبہ دکھلا دیا تھا اور تمہاری اس وقت یہ حالت تھی کہ) تم میں سے بعضے تو وہ شخص تھے جو دنیا (کالینا) چاہتے تھے (یعنی کفار کا تعاقب کر کے غنیمت جمع کرنا چاہتے تھے) اور بعضے تم میں وہ تھے جو (صرف ۲) آخرت کے طلبگار تھے (اور چونکہ بعض سے رائے کی کمزوری اور خلاف حکم رسول ﷺ دوسری تجویز اور آپ کے کہنے پر نہ چلنا اور طلب دنیا ایسے امور صادر ہوئے اس لئے اللہ تعالیٰ نے آئندہ کے لئے اپنی ۳ نصرت کو بند کر لیا اور) پھر تم کو ان کفار (پر غالب آنے) سے ہٹا دیا (اور باوجودیکہ یہ مغلوبیت تمہارے فعل کا نتیجہ تھا مگر پھر بھی یہ بطور سزا نہیں ہوا بلکہ اس مصلحت سے) تاکہ خدا تعالیٰ تمہاری آزمائش (ایمان کی) فرماوے (چنانچہ اس وقت منافقین کا نفاق کھل گیا اور مخلصین کی قدر بڑھ گئی) اور یقین سمجھو کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو معاف کر دیا (اب آخرت میں مواخذہ نہ ہوگا) اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل والے ہیں مسلمانوں (کے حال) پر **ف**: اس آیت سے صحابہ رضی اللہ عنہم کے حال پر بڑی عنایت معلوم ہوئی کہ عتاب میں بھی چند در چند تسلیاں فرمائیں ایک یہ کہ یہ سزا نہ تھی بلکہ اس میں بھی تمہاری مصلحت تھی پھر مواخذۂ آخرت سے بے فکر کر دیا چونکہ ظاہر ہے کہ ایسے حضرات جو ایسی عنایات کے مورد ہوں طالب دنیا نہیں ہو سکتے۔ اس لئے یُرِيْدُ الدُّنْيَا میں دنیا کا مراد بالذات ہونا مراد نہیں ہو سکتا اور اس پر قرینہ عقلی بھی ہے وہ یہ کہ اگر یہ حضرات غنائم کو جمع نہ بھی کرتے تب بھی حسب قانون شریعت شریک و مستحق غنیمت یقیناً تھے اس سے معلوم ہوا کہ اس میں بھی آخرت ہی مقصود تھی کہ حفاظت مورچہ کا ثواب حاصل کر کے اب ترہیب و تخریب کفار کا ثواب بھی لیں اسی لئے بعض اقطاب نے اس آیت میں فرمایا: يُرِيْدُ الدُّنْيَا لِلْاٰخِرَةِ وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الْاٰخِرَةَ الصرفة مگر چونکہ یہ طریق ثواب کا نص کے خلاف تھا اسلئے محمود نہ ہوا گو خطائے اجتہادی سے مخالفت نص کے مجرم نہ کہے جاویں گے اور آزمانے کے معنی کی تحقیق آخر پارہ الٓمّٓ آیت: وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ میں دیکھ لی جاوے۔

ربط: آگے بھی تتمہ اسی مغلوبیت کے قصہ کا ارشاد ہے۔

تتمہ قصہ مغلوبیت: اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰٓى اَحَدٍ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ وہ وقت یاد کرو کہ جب تم (بھاگنے میں جنگل کو) چڑھے چلے جاتے تھے اور کسی کو مڑ کر بھی تو نہ دیکھتے تھے اور رسول اللہ (ﷺ) تمہارے پیچھے کی جانب سے تم کو پکار رہے تھے (کہ ادھر آؤ ادھر آؤ مگر تم نے سنا ہی نہیں) سو خدا تعالیٰ نے تم کو پاداش میں غم دیا بسبب غم دینے کے (رسول اللہ ﷺ کو) تاکہ (اس پاداش و مصیبت سے تم میں پختگی ۴ پیدا ہو جاوے جس سے پھر) تم مغموم نہ ہوا کرو نہ اس چیز پر جو تمہارے ہاتھ سے نکل جاوے اور نہ اس پر جو تم پر مصیبت پڑے اور اللہ تعالیٰ سب ۵ خبر رکھتے ہیں تمہارے سب کاموں کی (اس لئے جیسا کام کرتے ہو اس کے مناسب پاداش تجویز فرماتے ہیں)

**ف**: آیت: وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ کی تمہید میں گزر چکا ہے کہ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے پکارا تو مسلمان جمع ہو گئے اور یہاں رسول اللہ ﷺ کا پکارنا مذکور ہے اور مسلمانوں کا نہ سننا مفہوم ہے سو صاحب روح المعانی نے بہت اچھا جواب دیا ہے کہ اول رسول اللہ ﷺ نے پکارا صحابہ رضی اللہ عنہم نے نہ سنا اور دور نکلے چلے گئے اس وقت حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے پکارا اور سن کر سب جمع ہو گئے اھ میں کہتا ہوں کہ اصل وجہ گھبراہٹ کی خبر قتل رسول اللہ ﷺ کی تھی سو آپ کے پکارنے میں اس خبر سے تعرض نہ تھا اور آپ کی آواز کو پہچانا نہ ہوگا۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ کے پکارنے میں اس خبر کی تکذیب تھی اس سے تسلی ہو گئی باقی عتاب اللہ تعالیٰ کا آپ ﷺ کے پکارنے سے نہ آنے پر اس لئے ہو سکتا ہے کہ استقلال سے ادھر توجہ کرتے تو آواز پہچان سکتے اور رسول اللہ ﷺ کو اس امر سے غم ہوا ہوگا اللہ تعالیٰ نے اس وجہ سے ان کو غم دیا۔ اور یہاں بھی لِكَيْلَا تَحْزَنُوْا میں صحابہ کے حال پر عنایت مترشح ہوتی ہے کہ اس سے مقصود تربیت تھی اخلاق کی تاکہ ایسے مصائب کے عادی ہو کر استقلال و ثبات پیدا ہو اور خواص عباد پر جو مصائب آتے ہیں ان میں یہی حکمتیں ہوتی ہیں ع ایں بلائے دوست تطہیر شماست۔

چونکہ قبض آمد تو دروی بسط بیں ☆ تازہ باش و چیں میفکن برجبیں
چونکہ قبضے آیدت اے راہ رو ☆ آں صلاح تست آئیں دل مشو

ملحقات الترجمۃ: ۱ قولہ فی ترجمۃ ماوی و مثوی جگہ اشارۃ الی التفنن فی العبارۃ ویمکن ان یفرق بینھما بان الماوی ما یرجع الیہ والمثوی ما یستقر فیہ وعلی ھذا کان تقدیم الماوی علی المثوی من الحسن بمکان ۱۲۔ ۲ قولہ فی ترجمۃ الآخرۃ صرف فائدتہ تظھر من تقریر قولہ یرید الدنیا فی آخر فائدۃ التفسیر ۱۲۔ ۳ قولہ قبل ترجمۃ ثم صرفکم اپنی نصرت کو بند کرلیا ھو جواب اذا کما اختارہ الزمخشری وعطف علیہ ثم صرفکم وبہ وضح معنی الغایۃ فی حتی لان الوعد کان بالنصر فالمعنی نصرکم حتی اذا کان کذا و کذا

لم ينصر كم ۱۲۔ ۴؎ قوله پختگی پیدا ہو جاوے في روح المعاني لتتمرنوا على الصبر في الشدائد فلا تحزنوا على نفع فات او ضر آت اه قلت فلا غير زائدة وقدر لتتمرنوا لان المجازاة بالغم انما تكون سببا للحزن لا لعدمه ظاهراً ۱۲۔ ۵؎ قوله في ترجمة خيبر سب وترجمة ما سب وجهه كون الفعيل للمبالغة وكون ما للعموم ۱۲۔ ۶؎ قوله في الفائدة مفہوم ہے لم يقل مذكور اى لانه ليس بمنصوص نعم يفهم من العتاب ۱۲۔

الروایات: في روح المعاني اخرج الامام احمد وجماعة عن ابن عباس انه قال ما نصر الله تعالى نبيه في موطن كما نصره يوم احد فانكروا ذلك فقال ابن عباس بيني و بين من انكر ذلك كتاب الله تعالى ان الله تعالى يقول يوم احد ولقد صدقكم الله وعده اه قلت وهذا الوعدا ما كان بلسان الرسول صلى الله عليه وسلم واما اريد به قوله تعالى يوم بدر ان تصبروا وتتقوا ويأتوكم من فورهم هذا يمددكم الخ فان السبب وان كان خاصًا لكن صح عموم الوعد بعموم العلة وعليه يحمل ما في روح المعاني اخرج البيهقي في الدلائل عن عروة قال كان الله تعالى وعدهم على الصبر والتقوى ان يمدهم بخمسة آلاف من الملائكة مسومين وكان قد فعل (اى يوم بدر) فلما عصوا امر الرسول (اى في احد) وتركوا مصافهم وتركت الرماة عهد الرسول صلى الله عليه وسلم ان لا يبرحوا منازلهم وارادوا الدنيا رفع الله عنهم مد والملائكة اه ويجوز ان عروة حمل آية الامداد على قصة احد ۱۲۔ في روح المعاني الاصعاد الذهاب والابعاد في الارض لوى بمعنى عطف وكثير اما يستعمل بمعنى وقف وفسر ايضا بلا ترجعون اه قلت وفسرت بالاول وفيه في اخرلكم من ورائكم فانه يقال جاء فلان في آخر الناس وآخرتهم واخراهم اذا جاء خلفهم ۱۲۔

اللغات: الحس القتل والاستيصال۔ قاموس وفيه فشل كسل وضعف و تراخي و جبن اه قلت وحملته على الضعف في الرائي موافقًا للبيضاوى وقال عصام الفشل الجبن وضعف الراى اه وفيه صرف يصرف رده يرده ۱۲۔

البلاغۃ: وصرح بسبب الرعب ايذانا بانه ما دام هذه الصفة فيهم لا يزالون مرعوبين ففيه تبشير دائمي للمؤمنين وفيه اشارة الى ان الكفر سبب الضعف في القلب ولا ينافي التخلف بعارض السببية او يقال كان سببا في الماضي واعلم ان الآية لا تدل على ان من سماه كافرا وقت النزول لا يزال كافرًا فان ابا سفيان وغيره اسلموا بعد قوله سنلقي السين فيه للاستقبال ان كانت الآية نزلت قبل الرعب وان كانت نزلت بعده فهي لمجرد التاكيد مجردًا عن التسويف ونلقي لحكاية الحال الماضية ذكره عصام۔ قوله مالم ينزل هذا من باب انتفاء المقيد لانتفاء قيده اللازم وهذا كقولهم السالبة لا تقتضي وجود الموضوع ۱۲۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۱۵۴﴾

اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ ۙ اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا ۚ وَلَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴿۱۵۵﴾ ع ۷ ۱۶ ۷

پھر اللہ تعالیٰ نے اس غم کے بعد تم پر چین بھیجی یعنی اونگھ کہ تم میں سے ایک جماعت پر تو اس کا غلبہ ہو رہا تھا اور ایک جماعت وہ تھی کہ ان کو اپنی جان ہی کی فکر پڑ رہی تھی۔ وہ لوگ اللہ تعالیٰ کے ساتھ خلاف واقع خیالات کر رہے تھے۔ جو کہ محض حماقت کا خیال تھا۔ وہ یوں کہہ رہے تھے کیا ہمارا کچھ اختیار چلتا ہے آپ فرما دیجئے کہ اختیار تو سب اللہ ہی کا ہے۔ وہ لوگ اپنے دلوں میں ایسی بات پوشیدہ رکھتے ہیں جس کو آپ کے سامنے ظاہر نہیں کرتے کہتے ہیں کہ اگر ہمارا کچھ اختیار چلتا تو ہم یہاں مقتول نہ ہوتے۔ آپ فرما دیجئے کہ اگر تم لوگ اپنے گھروں میں بھی رہتے تب بھی جن لوگوں کے لئے قتل مقدر ہو چکا تھا وہ لوگ ان مقامات کی طرف نکل پڑتے جہاں وہ گرے ہیں اور یہ جو کچھ ہوا اس لئے ہوتا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے باطن کی بات کی آزمائش کرے اور تاکہ تمہارے دلوں کی بات کو صاف کر دے اور اللہ تعالیٰ سب باطن کی باتوں کو خوب جانتے

ہیں۔ یقیناً تم میں جن لوگوں نے پشت پھیر دی تھی جس روز کہ دونوں جماعتیں باہم مقابل ہوئیں اس کے سوا اور کوئی بات نہیں ہوئی کہ ان کو شیطان نے لغزش دے دی ان کے بعض اعمال کے سبب سے اور یقین سمجھو کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو معاف فرما دیا۔ واقعی اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت کرنے والے ہیں بڑے علم والے ہیں۞

---

تفسیر ربط: اوپر غم کا بیان تھا آگے اس کے ازالہ کا بیان ہے ظاہراً بھی راحت بدنی نعاس سے حاصل ہوئی اور باطناً بھی کہ راحت روحانی بشارت معافی سے حاصل ہوئی اور اس کے ضمن میں منافقین کی بدحالی اور اس بدحالی کی وجہ سے ان راحتوں سے محروم رہنا مذکور ہے۔

عفو و عافیت مؤمنین: ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى (الى قوله تعالى) اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ پھر اللہ تعالیٰ نے اس غم (مذکور) کے بعد تم پر چین (اور راحت) بھیجی یعنی اونگھ (جب کہ کفار میدان سے واپس ہو گئے اس وقت غیب سے مسلمانوں پر اونگھ غالب ہوئی جس سے سب غم غلط ہو گیا) کہ تم میں سے ایک جماعت پر (یعنی مسلمانوں پر) تو اس کا غلبہ ہو رہا تھا اور ایک جماعت وہ تھی (یعنی منافقین) کہ ان کو اپنی جان ہی کی فکر پڑ رہی تھی (کہ دیکھئے یہاں سے بچ کر بھی جاتے ہیں) وہ لوگ اللہ تعالیٰ کے ساتھ خلاف واقع خیالات (تجویز) کر رہے تھے جو کہ محض حماقت کا خیال تھا (وہ خیال آگے ان کے قول سے معلوم ہوتا ہے اور اس کا ناشی عن الحماقت ہونا اس قول کے جواب سے اس قول کا بیان یہ ہے کہ) وہ یوں کہہ رہے تھے کیا ہمارا کچھ اختیار چلتا ہے (یعنی کچھ نہیں چلتا اس اختیار سے مراد یہ ہے کہ قبل قتال یہ لوگ جہاد سے جی چراتے تھے اور دوسروں کو بھی روکتے تھے۔ مطلب یہ کہ ہماری کسی نے نہ سنی خواہ مخواہ مصیبت میں پھنسے) آپ فرما دیجئے کہ اختیار تو سب اللہ ہی کا (چلتا) ہے۔ (مطلب یہ کہ اگر تمہاری رائے پر عمل بھی ہوتا جب بھی قضائے الٰہی غالب رہتی اور جو افتاد آنے والی تھی آ کر رہتی چنانچہ آگے ان کے قول کا مطلب اور جواب کا مطلب مفصل آتا ہے) وہ لوگ اپنے دلوں میں ایسی بات پوشیدہ رکھتے ہیں جس کو آپ کے سامنے (صراحۃً) ظاہر نہیں کرتے (کیونکہ ظاہر میں تو اس کہنے کا کہ کیا ہمارا اختیار الخ یہ ہو سکتا ہے کہ تقدیر الٰہی کے سامنے بندہ کی تدبیر نہیں چلتی تو عین ایمان کی بات ہے اور جواب بھی ایسا لطیف ہے کہ اس میں اس معنی کی تصدیق ہے کہ واقعی اختیار اللہ ہی کا غالب ہے مگر ان کا مطلب یہ نہیں تھا بلکہ وہ اس معنی کر کہتے ہیں کہ اگر ہمارا کچھ اختیار چلتا (یعنی ہماری رائے پر عمل ہوتا) تو ہم (میں جو لوگ مقتول ہوئے وہ) یہاں مقتول نہ ہوتے (چونکہ ان کے قول کا یہ مطلب تھا آگے جواب کی تفصیل ہے جس سے ان کے قول کی تکذیب ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ) آپ فرما دیجئے کہ اگر تم لوگ اپنے گھروں میں بھی رہتے تب بھی جن لوگوں کے لئے قتل مقدر ہو چکا تھا وہ لوگ ان مقامات کی طرف (آنے کے لئے) نکل پڑتے جہاں وہ (قتل ہو ہو کر) گرے ہیں (غرض یہ ظاہری جس قدر مضرت ہوئی وہ تو ٹلنے والی نہ تھی) اور (منافع تھے اس میں عظیم کیونکہ) یہ جو کچھ ہوا اس لئے ہوا تا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے باطن کی بات (یعنی ایمان) کی آزمائش کرے (کیونکہ اس مصیبت کے وقت منافقین کا نفاق کھل گیا اور مؤمنین کا ایمان اور زیادہ مؤکد اور محقق ہو گیا) اور تا کہ تمہارے دلوں کی بات (یعنی اسی ایمان) کو (شوائب و وساوس سے) صاف کر دے (کیونکہ مصیبت سے مومن توجہ الی غیر اللہ سے منزہ ہو جاتا ہے اور اس سے ایمان و عقیدہ کا تصفیہ ہونا ظاہر ہے) اور (یوں) اللہ تعالیٰ سب باطن کی باتوں کو خوب جانتے ہیں (ان کو آزمائش کی حاجت نہیں مگر اس لئے کہ عام طور پر اس کا انکشاف ہو جاوے ایسے امور کو واقع کر دیتے ہیں) یقیناً تم میں جن لوگوں نے (میدان جنگ سے) پشت پھیر دی تھی جس روز کہ دونوں جماعتیں (مسلمانوں اور کفار کی) باہم مقابل ہوئیں (یعنی احد کے روز) اس کے سوا اور کوئی بات نہیں ہوئی کہ ان کو شیطان نے لغزش دے دی ان کے بعض اعمال (گذشتہ) کے سبب سے (یعنی ان سے کچھ خطا و قصور ایسے ہو گئے تھے جس سے شیطان کو ان سے اور معصیت کرا دینے کی بھی طمع ہو گئی اور اتفاق سے وہ طمع پوری ہو گئی) اور یقین سمجھو کہ (اب) اللہ تعالیٰ نے ان کو معاف فرما دیا واقعی اللہ تعالیٰ بڑے مغفرت کرنے والے ہیں (کہ اخیر میں بخش دیا) بڑے حلم والے ہیں (کہ صدور خطا کے وقت بھی کوئی عقوبت نہیں دی)

**ف**: چند امور سمجھنے کے قابل ہیں اول یہ کہ ابتلاء اور تمحیص اور عفو کا ذکر پہلے بھی آ چکا اور یہاں پھر کیا گیا۔ سو اس تکرار کی وجہ یہ ہے کہ اوپر تو مسلمانوں کی تسلی کرنا منظور تھا اور یہاں منافقین کے اس خیال کا ابطال ہے کہ ہماری رائے پر عمل نہ کرنے سے کیسے نقصان اٹھائے، تو بتلا دیا کہ نقصان میں یہ منافع تھے تو وہ نقصان نہ تھے اور جو حقیقی نقصان تھا گناہ وہ معاف ہو گیا پس اختلاف غرض سے تکرار نہ رہا دوسرے یہ کہ لِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ الخ سے معلوم ہوتا ہے کہ مصیبت کی وجہ یہ امور تھے اور اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ سے معلوم ہوتا ہے کہ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا وجہ تھی۔ سو بات یہ ہے کہ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا تو سبب ہے فرار کا اور وہ امور حکمتیں ہی ہیں مصائب کی پس مسبب بدل گیا اگر کہا جاوے کہ فرار سبب تھا مصائب کا اور سبب السبب سبب ہے تو بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا سبب ہوا مصائب کا بھی۔ تو جواب یہ ہے کہ سبب مصائب کا بَعْضِ مَا كَسَبُوْا ہوا اور حکمت وہ امور ہوں تو تعارض نہیں کیونکہ سبب وجوداً مقدم ہوتا ہے اور حکمت وجوداً مؤخر۔ تیسرے یہ کہ حلیم سے مفہوم ہوتا ہے کہ عقوبت نہیں ہوئی حالانکہ اَثَابَكُمْ وغیرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ پاداش ہوئی۔ جواب یہ ہے کہ عقوب قہر یہ نہیں ہوئی پاداش اصلاحی ہوئی۔

فائدہ: صحابہ کے بعض معاندین نے اس واقعہ سے صحابہؓ پر خصوصاً حضرت عثمانؓ پر طعن کیا ہے اور اس سے عدم صلاحیت خلافت کی مستنبط کی ہے لیکن محض مہمل بات ہے جب اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیا اب دوسروں کو مواخذہ کرنے کا کیا حق رہا۔ چنانچہ حضرت ابن عمر نے ایک شخص کو یہی جواب دیا تھا رواہ البخاری۔ رہا

قصہ خلافت کا سو اہل حق کے نزدیک خلافت کے لئے عصمت شرط نہیں ہے پس شبہ ساقط ہے۔

فَائدہ: اور بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک گناہ سے دوسرا گناہ پیدا ہوتا ہے جیسا کہ ایک طاعت سے دوسری طاعت کی توفیق بڑھتی جاتی ہے۔

ربط: اوپر منافقین کا قول نقل کیا تھا: لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا۔ جس کا حاصل وہی تھا جس کو آگے اس عبارت سے نقل کیا ہے لَوْ كَانُوْا عِنْدَنَا مَا مَاتُوْا وَمَا قُتِلُوْا۔ چونکہ ایسے اقوال کے سننے سے احتمال ہوسکتا ہے کہ مسلمانوں کے دلوں میں اس قسم کے وساوس پیدا ہونے لگیں اس لئے حق تعالیٰ آیت آئندہ میں مسلمانوں کو ایسے اقوال اور ایسے احوال سے ممانعت فرماتے ہیں۔

ترجمہ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ: وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِیْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِیْ قُلُوْبِكُمْ یعنی تمہاری استعداد میں جو صدق و اخلاص و توکل وغیرہ ہے اس کا اس طرح امتحان فرماوے کہ اس کو قوت سے فعل کی طرف لاوے اور قلب میں جو کچھ وساوس وخواطر نفس کا میل کچیل ہے اس کو دور کرے کیونکہ بلاء میں یہ خاصیت ہے کذا فی الروح۔ قولہ تعالیٰ: اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا وجہ یہ کہ ذنوب سے ظلمت پیدا ہوتی ہے اور شیطان کا قابو اسی وقت ہوتا ہے جب قلب میں ظلمت پاتا ہے اور روح المعانی میں زجاج سے نقل کیا ہے کہ شیطان نے ان کو بعضے وہ گناہ یاد دلائے جن کو لے کر حق تعالیٰ سے ملنا ان کو خوش معلوم نہ ہوا اس لئے وہ جہاد سے ہٹ گئے تا کہ وہ اپنی حالت کی درستی کر کے پسندیدہ حالت پر جہاد کریں اور خدا تعالیٰ سے ملیں آہ احقر کہتا ہے کہ زجاج کی تفسیر پر آیت اصل ہے اس مقولہ کی جو شیخ اکبرؒ سے مشہور ہے کہ تکمیل توبہ کے بعد پھر گناہوں کو یاد کرنا مناسب نہیں کیونکہ وہ بندہ کے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان حجاب ہوجاتے ہیں۔

الرِّوَايَات: فی روح المعانی اخرج ابن جرير عن السدی ان المشركين انصرفوا يوم احد بعد الذی كان من امرهم وامر المسلمين فلما ابصرهم رسول الله صلى الله عليه وسلم نادى باعلى صوته بذهابهم فلما راى المؤمنون ذلك صدقوا نبی الله صلى الله عليه وسلم فناموا وبقى اناس من المنافقين يظنون ان القوم يأتونهم فذلك قوله تعالىٰ ثم انزل عليكم الخ مختصرا وفی روح المعانی ذكر ابو قاسم البلخی انه لم يبق مع النبی صلى الله عليه وسلم يوم احد الا ثلثة عشر نفسا خمسة من المهاجرين ابوبكر وعلی وطلحة وعبدالرحمٰن بن عوف وسعد بن ابی وقاص والباقون من الانصار رضی الله عنهم اجمعين اه وفيه واما سائر المنهزمين فقد اجتمعوا فی ذلك اليوم على الجبل وعمر بن الخطاب رضی الله عنه من هذا الصنف كما فی خبر ابن جرير۔ وفی الترمذی عن ابی الطلحة قال رفعت راسی يوم احد فجعلت انظر وما منهم يومئذ احد الا يميد تحت حجفته من النعاس وعنه فی رواية اخرىٰ قال فجعل سيفی يسقط من يدی وآخذه ويسقط من يدی وآخذه الحديث۔ ۱۲

لطيفه هذه الآية جامعة لجميع حروف الهجاء وكذا آية محمد رسول الله الخ فی سورة الفتح ويختص به هاتان الآيتان ۱۲۔

اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَة: قرأ ابو عمرو ويعقوب كله بالرفع على الابتداء ولله خبره والمجموع خبران ۱۲۔

اللُّغَات: مضاجعهم فی روح المعانی جمع مضجع فان كان بمعنى المرقد فهو استعارة للمصرع وان كان بمعنى محل امتداد البدن مطلقًا للحی والميت فهو حقيقة ۱۲۔

النَّحْو: قوله امنة مفعول له وقوله نعاسًا بدل۔ قوله طائفة قد اهمتهم فی روح المعانی طائفة مبتدأ وجملة قد اهمتهم خبره وجاز ذلك مع كونها نكرة لو قوعها موقع التفصيل يظنون فی روح المعانی حال من ضمير اهمتهم لا من طائفة وان تخصصت لما فی مجئ الحال من المبتدأ من المقال قوله وليبتلی الله فی روح المعانی اللام للتعليل لفعل مقدر كانه قيل فعل ما فعل لمصالح جمة وليبتلی ۱۲۔

البَلَاغَة: قوله من بعد الغم فی روح المعانی والتصريح بتاخر الانزال عن الغم مع دلالة ثم عليه وعلى تراخيه عنه لزيادة البيان وتذكير عظم المنة به قوله وليمحص فی روح المعانی وانما عبر بالقلوب ههنا كما قيل لان التمحيص متعلق بالاعتقاد على ما اشرنا اليه وقد شاع استعمال القلب مع ذلك فيقال اعتقد بقلبه ولا تكاد تسمعهم يقولون اعتقد بصدره نعم يذكر الصدرُ مع الاسلام كما فی قوله افمن شرح الله صدره للاسلام وربما يقال عبر بذلك للتفنن بناء على ان المراد بالجمعين واحد قوله اهمتهم انفسهم فی روح المعانی ان العرب تطلق هذا اللفظ على الخائف الذی شغله هم نفسه عن غيره ۱۲۔

---

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَقَالُوْا لِاِخْوَانِهِمْ اِذَا ضَرَبُوْا فِی الْاَرْضِ اَوْ كَانُوْا غُزًّى لَّوْ كَانُوْا عِنْدَنَا مَا مَاتُوْا وَمَا قُتِلُوْا ۚ لِيَجْعَلَ اللّٰهُ ذٰلِكَ حَسْرَةً فِیْ قُلُوْبِهِمْ ؕ وَاللّٰهُ يُحْیٖ وَيُمِيْتُ ؕ وَاللّٰهُ

---

بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿۱۵۶﴾ وَلَئِنْ قُتِلْتُمْ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَحْمَةٌ خَيْرٌ مِّمَّا

يَجْمَعُوْنَ ﴿۱۵۷﴾ وَلَئِنْ مُّتُّمْ اَوْ قُتِلْتُمْ لَاِ۟لَى اللّٰهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿۱۵۸﴾ فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ ۚ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ

الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ ۖ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ وَشَاوِرْهُمْ فِی الْاَمْرِ ۚ فَاِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ

عَلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ ﴿۱۵۹﴾

اے ایمان والوتم ان لوگوں کی طرح مت ہو جانا جو کہ کافر ہیں اور کہتے ہیں اپنے بھائیوں کی نسبت جب کہ وہ لوگ کسی سرزمین میں سفر کرتے ہیں یا وہ لوگ کہیں غازی بنتے ہیں کہ اگر یہ لوگ ہمارے پاس رہتے تو نہ مرتے اور نہ مارے جاتے تا کہ اللہ تعالیٰ اس بات کو ان کے قلوب میں موجب حسرت کر دیں اور مارتا جلاتا تو اللہ ہی ہے اور اللہ تعالیٰ جو کچھ تم کرتے ہو سب کچھ دیکھ رہے ہیں اور اگر تم اللہ کی راہ میں مارے جاؤ یا کہ مر جاؤ تم بالضرور اللہ تعالیٰ کے پاس کی مغفرت اور رحمت ان چیزوں سے بہتر ہے جن کو یہ لوگ جمع کرتے ہیں اور اگر تم لوگ مر گئے یا مارے گئے بالضرور اللہ ہی کے پاس جمع کئے جاؤ گے۔ بعد اس کے خدا ہی کی رحمت کے سبب آپ ان کے ساتھ نرم رہے اور اگر آپ تندخو سخت طبیعت ہوتے تو یہ آپ کے پاس سے سب منتشر ہو جاتے۔ سو آپ ان کو معاف کر دیجئے اور آپ ان کے لئے استغفار کر دیجئے اور ان خاص باتوں میں مشورہ لیتے رہا کیجئے۔ پھر جب آپ رائے پختہ کر لیں تو خدا تعالیٰ پر اعتماد کیجئے۔ بیشک اللہ تعالیٰ ایسے اعتماد کرنے والوں سے محبت فرماتے ہیں ۞

**تفسیر:** نہی مؤمنین از تقلید اقوال منافقین: يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا (الی قولہ تعالی) وَلَئِنْ مُّتُّمْ اَوْ قُتِلْتُمْ لَاِ۟لَى اللّٰهِ تُحْشَرُوْنَ اے ایمان والوتم ان لوگوں کی طرح مت ہو جانا (یعنی ان لوگوں کی سی بات مت کرنا) جو کہ (حقیقت میں) کافر ہیں (گو ظاہراً اسلام کا دعویٰ کرتے ہوں یعنی منافق ہیں) اور کہتے ہیں اپنے (ہم نسب یا ہم مشرب) بھائیوں کی نسبت جب کہ وہ لوگ کسی سرزمین میں سفر کرتے ہیں (اور وہاں اتفاقاً مر جاتے ہیں) یا وہ لوگ کہیں غازی بنتے ہیں (اور اس میں قضاءً قتل ہو جاتے ہیں تو وہ منافقین کہتے ہیں) کہ اگر یہ لوگ ہمارے پاس رہتے (اور سفر اور غزوہ میں نہ جاتے) تو نہ مرتے اور نہ مارے جاتے (یہ بات ان کے دل و زبان پر اس واسطے آتی ہے) تا کہ اللہ تعالیٰ اس بات کو (بنا بر اس خیال کے جس سے یہ بات ان کی زبان پر آئی) ان کے قلوب میں موجب حسرت کر دیں (یعنی نتیجہ اس کا بجز حسرت کے کچھ نہیں) اور مارتا جلاتا تو اللہ ہی ہے (خواہ سفر ہو یا حضر خواہ لڑائی ہو یا امن) اور اللہ تعالیٰ جو کچھ تم کرتے ہو سب کچھ دیکھ رہے ہیں (سو اگر تم بھی ایسی باتیں کرو گے یا دل میں سمجھو گے اللہ تعالیٰ سے مخفی نہ رہے گا) اور اگر تم لوگ اللہ کی راہ میں مارے جاؤ یا کہ (اللہ کی راہ میں) مر جاؤ تو (خوب نفع میں رہو کیونکہ) بالضرور اللہ تعالیٰ کے پاس کی مغفرت اور رحمت (دنیا کی) ان چیزوں سے (بدرجہا) بہتر ہے جن کو یہ لوگ جمع کر رہے ہیں اور اسی کے لالچ میں زندگی کو محبوب رکھتے ہیں) اور اگر تم (ویسے بھی) مر گئے یا مارے گئے (تب بھی) بالضرور اللہ ہی کے پاس جمع کئے جاؤ گے (پس اول تو قضا نہیں ٹلتی دوسرے اللہ کے پاس جانے سے کسی حال میں بچتے نہیں اور دین کی راہ میں مرنا یا مارا جانا موجب مغفرت و رحمت ہے تو ویسے مرنے سے دین کی راہ میں جان دینا ہی بہتر ٹھہرا پھر ایسے اقوال محض بے کار اور عاجلاً موجب حسرت اور آجلاً موجب نار) **ف**: اس مقام پر ان کے قول کے دو جواب ہیں اول: وَاللّٰهُ يُحْيٖ الخ اور دوسرا وَلَئِنْ قُتِلْتُمْ الخ یہ جو فرمایا کہ جب وہ سفر کرتے ہیں میرے نزدیک اس سفر سے دینی کام کے لئے سفر کرنا مراد ہے جیسا کہ جواب میں اس فرمانے سے معلوم ہوتا ہے وَلَئِنْ قُتِلْتُمْ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ الخ کیونکہ وہاں مطلق سفر مراد لیا جاوے تو اس جواب میں ان کے قول کے ایک جزو سے تعرض نہ ہوگا گو پہلا جواب وَاللّٰهُ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ اس سے متعرض ہے لیکن اگر اس دوسرے جواب میں بھی دونوں جزو سے تعرض ہو تو زیادہ بلیغ ہے اور اگر وسوسہ ہو کہ جواب میں تو مطلق متم فرمایا ہے فی سبیل اللہ کی اس میں قید نہیں ہے۔ جواب یہ ہے کہ مغفرت و رحمت کا ترتب قرینہ ہے۔ س تقیید کا پس جب موت کا فی سبیل اللہ کی قید سے مقید ہونا اور دونوں جوابوں میں دونوں جزوں سے تعرض مناسب ہونا ثابت ہو گیا تو معلوم ہوا کہ سفر سے مراد دینی سفر ہے واللہ اعلم اور اِخْوَانِهِمْ کے ترجمہ میں جو تعمیم کی ہے کہ ہم مشرب یا ہم نسب بھائی الخ مراد ہم مشرب سے منافقین ہیں اور ہم نسب مسلمان بھی تھے۔ پس اگر مراد ثانی ہے تو ان کا سفر دینی اور ان کا غزوہ اور ان کے لئے مغفرت و رحمت کا وعدہ سب ظاہر ہے لیکن یہ بات قابل تحقیق ہے کہ ان کے مرنے یا مارے جانے سے منافقین کو حسرت کیا ہوئی۔ جواب یہ ہے کہ یا تو حسرت اس لئے ہوئی کہ آخر قرابت سے کچھ اضطراری تعلق تو ہوتا ہی ہے اور یا یوں کہا جاوے کہ مومنین کی موت یا قتل حسرت نہ ہوئی۔ لیکن اس قول اور اس قول کے منشاء یعنی اعتقاد فاسد سے یہ امر متیقن ہوا کہ وہ اسباب عادیہ کو مؤثر حقیقی سمجھتے ہیں تو ایسا شخص اگر کسی وجہ سے ایک واقعہ میں نہیں تو دوسرے واقعات کثیرہ میں ہمیشہ متحسر رہا کرے گا۔ اور اسی درجہ اعتقاد تاثیر میں تو کہنا حدیث میں ممنوع آیا ہے اور اگر مراد اول ہے تو حسرت کی توجیہ بہت ظاہر ہے لیکن اور امور قابل تحقیق ہوں گے سو کبیر میں کہا ہے شاید اتفاقاً کوئی منافق مقتول ہو گیا ہو گا اھ میں

کہتا ہوں اسی طرح کوئی دینی سفر میں دبا دبایا چلا گیا ہوگا اور ترتب مغفرت ورحمت کی تقریر یوں ہوگی کہ ان اقوال کو چھوڑ کر اگر ایمان واعتقاد درست کرلیں تو ان کے کام بھی فی سبیل اللہ ہونے سے موجب مغفرت ورحمت ہونے لگیں۔

ربط: اوپر ذکر ہو چکا ہے بعض مسلمانوں کی لغزش کا جو احد کے روز صادر ہوگئی تھی کہ میدان سے بھاگ گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں بٹھلا دیا تھا وہاں نہ بیٹھے رہے چونکہ اس قصہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوفت وغم پہنچا جیسا کہ فَاَثَابَكُمْ غَمًّا بِغَمٍّ کی تفسیر مذکور بھی اس پر دال ہے۔ گو آپ اپنے وسعت اخلاق سے اور ان کی دل شکنی کے خیال سے ان حضرات کے ساتھ سختی وملامت سے پیش نہیں آئے لیکن اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا کہ ان صاحبوں کی طرف سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک پر بھی انقباض نہ رہے اور نیز ان صاحبوں کے دل سے بھی یہ کلفت ڈھل جائے اس لئے اول آیات گذشتہ میں اپنی معافی کی بشارت سنا کر آئندہ آیت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو چند امور کا حکم فرماتے ہیں جن سے غرض مذکور حاصل ہو جاوے۔

خطاب برسول اللہ ﷺ بابت عفو از صحابہ: فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ (الی قوله تعالی) اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ بعد اس کے (کہ ان صاحبوں سے ایسی لغزش ہوئی کہ آپ کو ان پر حق ملامت حاصل تھا) خدا ہی کی رحمت کے سبب (جو کہ آپ پر ہے) آپ ان کے ساتھ نرم رہے (اس نرم اخلاقی کو رحمت کے سبب اس لئے فرمایا کہ خوش اخلاقی عبادت ہے اور عبادت کی توفیق خدا تعالیٰ کی رحمت سے ہوتی ہے) اور اگر آپ (خدانخواستہ) تند خو سخت طبیعت ہوتے تو یہ (بیچارے) آپ کے پاس سے سب منتشر ہو جاتے (پھر ان کو یہ فیوض وبرکات کیسے میسر ہوتے) سو (جب آپ نے ان کا افاضہ کے لئے ان کے ساتھ برتاؤ میں ایسی نرمی اختیار فرمائی تو آپ کے حکم میں جو ان سے کوتاہی ہوئی اس کو) آپ (دل سے بھی) ان کو معاف کردیجئے اور (جو کچھ ان سے خدا تعالیٰ کے حکم میں کوتاہی ہوگئی اس میں) آپ ان کے لئے (حق تعالیٰ سے) استغفار کردیجئے (گو اللہ تعالیٰ نے اس لغزش کو معاف فرمادیا ہے مگر آپ کا استغفار فرمانا یہ علامت ہوگی آپ کی زیادہ شفقت کی جس سے ان کی اور زیادہ تسلی ہوگی) اور (بدستور) ان سے خاص خاص باتوں میں مشورہ لیتے رہا کیجئے (تاکہ اس سے اور دونا ان کا جی خوش ہو) پھر (مشورہ لینے کے بعد) جب آپ (ایک جانب) رائے پختہ کرلیں (خواہ وہ انکے مشورہ کے موافق ہو یا مخالف ہو) سو خدا تعالیٰ پر اعتماد (کر کے اس کام کو کر ڈالا کیجئے) بیشک اللہ تعالیٰ ایسے اعتماد کرنے والوں سے (جو خدا تعالیٰ پر اعتماد رکھیں) محبت فرماتے ہیں۔ ف: یہ جو کہا گیا کہ خاص خاص باتوں مراد ان سے وہ امور ہیں جن میں آپ پر وحی نازل نہ ہوئی ہو ورنہ بعد وحی کے پھر مشورہ کی کوئی گنجائش نہیں اور

ف: فوائد مشورہ نبویہ باصحابہ رضی اللہ عنہم: یہ جو کہا گیا کہ اس سے اور دونا ان کا جی خوش ہو یہ اس مقام کے مناسب ایک حکمت ہے منجملہ فوائد مشورہ کے۔ ابن جریر نے اس کو قتادہ سے نقل کیا ہے اور دوسری حکمتیں بھی ہیں مثلاً یہ کہ آپ کی امت کے لئے یہ سنت قرار پاوے۔ اس کو بیہقی نے حسن سے نقل کیا ہے اور اس کی تائید میں ابن عدی اور بیہقی نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ ورسول کو تو اس مشورہ کی حاجت نہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کو میری امت کے لئے ایک رحمت بنائی ہے اھ یا یہ کہ کسی امر میں ممکن ہے کہ مشورہ سے تقویت رائے کی بھی حاصل ہو جاوے جیسا ایک حدیث میں آیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو بکر وعمر رضی اللہ عنہما سے فرمایا کہ اگر تم دونوں کسی مشورہ پر متفق ہو جاؤ تو میں اس کے خلاف نہ کروں اخرجہ الامام احمد عن عبدالرحمٰن بن غنم اھ هذه الروايات كلها مذكورة فی روح المعانی اور یہ غرض تقویت عدم حاجت الی المشورۃ کے منافی نہیں کیونکہ ممکن ہے کہ عدم حاجت باعتبار غالب کے اور یہ تقویت باعتبار بعض احیاب کے ہو ف ابطال اعتبار کثرت رائے اور یہ جو کہا گیا کہ خواہ وہ ان کے مشورہ کے موافق ہو یا مخالف ہو دلیل اس کی یہ ہے کہ لفظ عزم میں کوئی قید نہیں لگائی۔ اور اس سے معلوم ہوا کہ امور انتظامیہ متعلقہ بالرائے والمشورہ میں کثرت رائے کا ضابطہ محض بے اصل ہے ورنہ یہاں عزم میں قید ہوتی کہ بشرطیکہ آپ کا عزم کثرت رائے کے خلاف نہ ہو اور مشورہ عزم کے بعد جو توکل کا حکم فرمایا اس سے ثابت ہوا کہ تدبیر منافی نہیں توکل کے کیونکہ مشورہ عزم کا داخل تدبیر ہونا ظاہر ہے۔ ف: احکام ومراتب توکل: اور جاننا چاہئے کہ یہ مرتبہ توکل کا کہ باوجود تدبیر کے اعتقادًا اعتماد رکھے اللہ تعالیٰ پر یہ ہر مسلمان کے ذمہ فرض عین ہے۔ اور توکل بمعنی ترک تدبیر کے اس میں تفصیل یہ ہے کہ اگر وہ تدبیر دینی ہے تو اس کا ترک مذموم۔ اور اگر دنیوی یقینی عادۃً ہے تو اس کا ترک بھی ناجائز۔ اور اگر ظنی ہے تو قوی القلب کو جائز۔ اور اگر وہمی ہے تو اس کا ترک مامور بہ ہے فقط۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قوله تعالیٰ: وَلَئِنْ قُتِلْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَحْمَةٌ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ اس میں قتل وموت فی سبیل اللہ کی جزاء میں مغفرت ورحمت کو فرمایا ہے وَلَئِنْ مُّتُّمْ اَوْ قُتِلْتُمْ لَاِلَى اللّٰهِ تُحْشَرُوْنَ۔ اس میں موت وقتل کی جزا میں حشر الی اللہ کو فرمایا ہے اس تفاوت کی وجہ میں بعض نے بطریق تاویل نہ کہ بطریق تفسیر یہ کہا ہے کہ اول آیت میں ان کا ذکر ہے جو نار وجنت کے سبب عبادت کرتے ہیں اور دوسری آیت میں ان کا ذکر ہے جو خاص اس کی ذات ہی کو مقصود سمجھتے ہیں تو اس پر خاص تجلی ہوگی۔ کذا فی الروح۔ قوله تعالیٰ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ۔ روح میں ہے کہ فائدہ اس مشورہ لینے کا ان

کی رائے سے مدد اور قوت لینا ہے احقر کہتا ہے تو اس بنا پر آیت اس پر بھی دال ہے کہ بعض احوال میں بعض نفع تابع سے متبوع کو پہنچ جاتا ہے۔

ملحقات الترجمۃ: ١ قوله في ترجمة ضربوا او كانوا غزى مرجاتے ہیں قتل ہو جاتے ہیں نقله الكبير عن الواحدی ١٢۔ ٢ قوله في توضيح ترجمة ليجعل یعنی نتیجہ اشارة الى ان اللام للعاقبة ١٢۔ ٣ قوله في ترجمة خير بدرجها لان خيرا اسم تفضيل ١٢۔ ٤ قوله في ترجمة فبما بعد اس کے الخ اشار به الى كون الفاء الترتيب مضمون الكلام على ما ينبئ عنه السياق من استحقاق الفارين الملامة والتعنيف منه صلى الله عليه وسلم كما في روح المعاني ١٢۔ ٥ قوله في ترجمة فاعف واستغفر آپ کے حکم میں اشار به الى وجه الفرق بين العفو والاستغفار كما في روح المعاني ١٢۔ ٦ قوله في ترجمة الامر خاص خاص خاص اشار به الى كون اللام للعهد كما اوضحه في الفائدة ١٢۔

اللغات: الحشر الجمع ١٢ قاموس۔ الفظ في القاموس الغليظ الجانب الينى الخلق القاسي الخشن الكلام ١٢۔

النحو: فبما ما زائدة ١٢۔

البلاغۃ: قوله يجمعون فيه التفات وفي قراءة يجتمعون بالخطاب فالمآل واحد قوله لئن قتلتم الخ قدم في الآية الاولى القتل وفي الثانية الموت لان الغالب في الجهاد كما يدل عليه في سبيل الله القتل والغالب في غير الجهاد الموت ١٢۔

فائدہ: الالف في لا الى الله بين اللام والى مرسومة في الخط للدلالة على فتح اللام ١٢۔

اِنْ يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ يَّخْذُلْكُمْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ يَنْصُرُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۭ وَعَلَي اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ وَمَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّغُلَّ ۭ وَمَنْ يَّغْلُلْ يَاْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَھُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝ اَفَمَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَ اللّٰهِ كَمَنْۢ بَاۗءَ بِسَخَطٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝ ھُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ۝ لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِھِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۚ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

اگر حق تعالیٰ تمہارا ساتھ دیں۔ تب تو تم سے کوئی نہیں جیت سکتا اور اگر تمہارا ساتھ نہ دیں تو اس کے بعد ایسا کون ہے جو تمہارا ساتھ دے اور غالب کر دے۔ اور صرف اللہ تعالیٰ پر ایمان والوں کو اعتماد رکھنا چاہئے اور نبی کی یہ شان نہیں کہ وہ خیانت کرے۔ حالانکہ جو شخص خیانت کرے گا وہ شخص اپنی اس خیانت کی ہوئی چیز کو قیامت کے دن حاضر کرے گا۔ پھر ہر شخص کو اس کے کئے کا پورا عوض ملے گا اور ان پر بالکل ظلم نہ ہوگا۔ سو ایسا شخص جو کہ رضائے حق کا تابع ہو گیا وہ اس شخص کے مثل ہو جائے گا جو کہ غضب الٰہی کا مستحق ہوا اور اس کا ٹھکانہ دوزخ ہوا اور وہ جانے کی بری جگہ ہے۔ یہ مذکورین درجات میں مختلف ہوں گے اللہ تعالیٰ کے نزدیک اور اللہ تعالیٰ خوب دیکھتے ہیں ان کے اعمال کو۔ حقیقت میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر احسان کیا جبکہ ان میں ان ہی کی جنس سے ایک ایسے پیغمبر کو بھیجا کہ وہ خود ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں اور ان لوگوں کی صفائی کرتے رہتے ہیں اور ان کو کتاب اور فہم کی باتیں بتلاتے رہتے ہیں اور بالیقین یہ لوگ اس سے پہلے صریح غلطی میں تھے ۞

تفسیر ربط: اوپر ان حضرات کی تسلی کے لئے حضور ﷺ کو چند اوامر کا حکم ہوا تھا جس سے رسول اللہ ﷺ کی ناخوشی کا دغدغہ تو زائل ہو گیا لیکن چونکہ ان حضرات کو اس واقعہ مغلوبیت سے حسرت بھی تھی اس لئے آئندہ آیت میں ان کی حسرت کو دل سے اتارتے ہیں۔

ازالۂ حسرتِ مغلوبیت از قلوب صحابہ رضی اللہ عنہم: اِنْ يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ (الى قوله تعالىٰ) وَعَلَي اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ اگر حق تعالیٰ تمہارا ساتھ دیں تب تو تم سے کوئی نہیں جیت سکتا اور اگر تمہارا ساتھ نہ دیں تو اس کے بعد ایسا کون ہے جو تمہارا ساتھ دے (اور تم کو غالب کر دے) اور صرف اللہ تعالیٰ پر ایمان والوں کو اعتماد رکھنا چاہئے۔ ف: حاصل ازالۂ حسرت کا یہ ہوا کہ غالب مغلوب کرنا خدا تعالیٰ کے قبضہ میں ہے مثلاً بدر میں اپنی رحمت سے غالب کر دیا احد میں اپنی حکمت سے مغلوب کر دیا پس جب پورا پورا یہ امر تمہاری قدرت میں نہیں تو اس قدر اس کے پیچھے اپنے جی کو نہ ڈالو جو ہو گیا ہو گیا۔ اس میں جو آفت معصیت سے آئی اس سے توبہ کر لو آئندہ کے لئے اللہ تعالیٰ پر نظر رکھو یعنی اس سے توفیق مانگو کہ معصیت سے محفوظ رکھیں اور پھر جو مصیبت نازل ہو اس کو اس کارساز کی طرف سے خیر اور مصلحت سمجھو فقط۔

قیامت کے دن پر اعتقاد رکھنے والے ہیں (سو) ایسے لوگوں کو ہم ضرور (آخرت میں) ثواب عظیم عطا فرماویں گے **ف**: مراد ان سے یہ حضرات اور ان کے امثال ہیں عبداللہ بن سلامؓ واسیدؓ وثعلبہؓ اور آیت کا یہی شان نزول ہے (**اخرجه البيهقي في الدلائل عن ابن عباس كذا في الروح**) اور آیت میں اجر کامل کی تعلیق ان امور مذکورہ پر مقصود ہے اور نفس اجر و مطلق نجات صرف عقائد ضروریہ کی تصحیح سے وابستہ ہے۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ : فَبِظُلْمٍ مِّنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ طَيِّبٰتٍ اُحِلَّتْ لَهُمْ اسی کے مشابہ ہے معاصی کے سبب سالک سے واردات کا قبض۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ **قوله في فبظلم ان ہی افاد الحصر تقديم الجار والمجرور وفائدة الحصر مذكور في المتن ف۲۔ ۲ قوله هناك بڑے افاده التنوين التفخيمي ۱۲۔ ۳ قوله هناك جرائم لان الظلم يراد به الجنس ۱۲۔ ۴ قوله قبل بعدهم حرام ہی رہیں المقصود به دفع ايراد تقريره ان التحريم في التوراة كيف يصح كونه مسببا عما تاخر منه من التحريف والاخذ والاكل وجه الدفع ان التحريم عام للحدوث والاستمرار بطريق عموم المجاز فالحدوث مسبب عن بعض ماهم عليه والاستمرار عن بعضه ۱۲۔ ۵ قوله في كثيرا آدميوں اشارة الى كون كثيرا صفة لمقدر اى ناسًا وقيل صدا كثيرًا ۱۲۔ ۶ قوله هناك گوطلب صادق فلا يلزم كون هؤلاء الناس معذورين ۱۲۔ ۷ قوله في والمؤمنون هكذا ما بعده اور جوان میں سے اشارة الى ان كلا منها معطوف على الراسخون عطف صفة على صفة والموصوف واحدهم مؤمنو اهل الكتاب فيقدر في كل موضع منهم والكل مبتدأ خبره جملة اولئك الخ ۱۲۔**

**النحو : قوله والمقيمين في الكشاف نصب على المدح لبيان فضل الصلوة وهو باب واسع قد كسره سيبويه على امثلة وشواهد يؤمنون حال من المؤمنون مبينة لكيفية ايمانهم ۱۲۔**

البلاغۃ : **في الروح اعيدت الباء في الصد ولم تعد في الاخذ لانه فصل بين المعطوف والمعطوف عليه بما ليس معمولا للمعطوف عليه وحيث فصل بمعموله لم تعد ۱۲۔ قوله الراسخون في العلم الخ في الآية صنعة التقابل مع ما قبلها الرسوخ في العلم مع اتباع الظن۔ والايمان مع الكفر۔ والخشوع المدلول عليه بالصلوة مع الاستكبار المدلول عليه بسوالهم كتابا۔ ايتاء الزكوة مع اخذهم واكلهم والاجر العظيم مع العذاب الاليم ۱۲۔**

اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ
وَعِيْسٰى وَاَيُّوْبَ وَيُوْنُسَ وَهٰرُوْنَ وَسُلَيْمٰنَ ۚ وَاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ﴿۱۶۳﴾ وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنٰهُمْ عَلَيْكَ
مِنْ قَبْلُ وَرُسُلًا لَّمْ نَقْصُصْهُمْ عَلَيْكَ ۭ وَكَلَّمَ اللّٰهُ مُوْسٰى تَكْلِيْمًا ﴿۱۶۴﴾ رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ
لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌۢ بَعْدَ الرُّسُلِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿۱۶۵﴾ لٰكِنِ اللّٰهُ يَشْهَدُ بِمَآ اَنْزَلَ اِلَيْكَ اَنْزَلَهٗ
بِعِلْمِهٖ ۚ وَالْمَلٰۗىِٕكَةُ يَشْهَدُوْنَ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿۱۶۶﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
قَدْ ضَلُّوْا ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا ﴿۱۶۷﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَظَلَمُوْا لَمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ
طَرِيْقًا ﴿۱۶۸﴾ اِلَّا طَرِيْقَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿۱۶۹﴾

ہم نے آپ کے پاس وحی بھیجی ہے جیسے نوح کے پاس بھیجی تھی اور ان کے بعد اور پیغمبروں کے پاس اور ہم نے ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور اولاد یعقوب اور عیسیٰ اور ایوب اور یونس اور ہارون اور سلیمان کے پاس وحی بھیجی تھی اور ہم نے داؤد کو زبور دی تھی اور ایسے پیغمبروں کو صاحب وحی بنایا جن کا حال اس کے قبل ہم آپ کو بیان کر چکے ہیں اور پیغمبروں کو جن کا حال ہم نے آپ سے بیان نہیں کیا اور موسیٰ سے اللہ تعالیٰ نے خاص طور پر کلام فرمایا ان سب کو خوشخبری دینے والے اور خوف سنانے والے پیغمبر بنا کر اسلئے بھیجا تا کہ لوگوں کے پاس اللہ تعالیٰ کے سامنے ان پیغمبروں کے بعد کوئی عذر باقی نہ رہے اور اللہ تعالیٰ پورے زور والے ہیں بڑی حکمت والے ہیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ بذریعہ اس کتاب کے جس کو آپ کے پاس بھیجا ہے اور بھیجا بھی اپنے علمی کمال کے ساتھ شہادت دے رہے ہیں اور فرشتے تصدیق کر رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ ہی کی شہادت کافی ہے جو لوگ منکر ہیں اور خدائی دین سے مانع ہوتے تھے بڑی دور کی گمراہی میں جا پڑے ہیں بلاشبہ جو لوگ منکر ہیں اور دوسروں کا بھی نقصان کر رہے ہیں۔ اللہ

تعالیٰ انکو کبھی نہیں بخشیں گے اور نہ انکو سوا جہنم کی راہ کے کوئی راہ دکھلائیں گے اس طرح پر کہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہا کریں گے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک یہ سزا معمولی بات ہے ﴿﴾

تفسیر ربط : اوپر یہود کے اس سوال کا جو کہ یَسْئَلُكَ اَهْلُ الْكِتٰبِ میں منقول ہے منشاء کہ جہل وعناد ہے مذکور تھا اور اسی کے اثبات کے لئے بعد کے مضامین تھے آگے اس سوال کا جواب ارشاد ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ اثباتِ نبوت کے لئے یہ درخواست محض لغو ہے ان نبی سے پہلے اور بھی اہل وحی یعنی انبیاء علیہم السلام گزرے ہیں جن کی نبوت تمہارے نزدیک بھی مسلم ہے اگر اثباتِ نبوت اسی پر موقوف ہے تو سب انبیاء میں اس کا اثبات لازم آوے گا اور لازم منتفی ہے پس توقف بھی باطل ہے سو جیسے دلیل سے اوروں کی نبوت ثابت ہے ویسی ہی دلیل یہاں بھی موجود ہے یعنی معجزات پھر ایسی فرمائش اگر عناد نہیں تو اور کیا ہے۔ اس جواب کے لئے بہت سے انبیاء علیہم السلام کی نبوت کی خبر دیتے ہیں اور اس ضمن میں حکمت بعثت رسل کی لِئَلَّا یَكُوْنَ میں اور ختم پر تصریح مقصود یعنی نبوت محمد یہ کی جو کہ نتیجہ مقام ہے لٰكِنِ اللّٰهُ میں اور اس کے بعد باوجود قیام دلائل و وضوح حق کے بھی انکار کرنے والوں کی بدحالی اِنَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا الیٰ یَسِیْرًا۔ میں مذکور ہے۔

اخبار از نبوت کثیر از انبیاء ﷺ و اثبات نبوت محمد یہ و وعید منکر: اِنَّآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ كَمَآ اَوْحَیْنَآ اِلٰی نُوْحٍ وَّالنَّبِیّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ (الی قوله تعالی) ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ یَسِیْرًا ہم نے (کچھ آپ کو انوکھا رسول نہیں بنایا جو ایسی واہی تباہی فرمائشیں کرتے ہیں بلکہ) آپ کے پاس (بھی ایسی ہی) وحی بھیجی ہے جیسی (حضرت) نوح (علیہ السلام) کے پاس بھیجی تھی اور ان کے بعد اور پیغمبروں کے پاس بھیجی تھی اور (ان میں سے بعضوں[1] کے نام بھی بتلائے دیتے ہیں کہ) ہم نے (حضرت) ابراہیم و اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور اولادِ یعقوب (میں جو نبی گزرے ہیں) اور عیسیٰ اور ایوب اور یونس اور ہارون اور سلیمان (علیہم الصلوٰۃ والسلام) کے پاس وحی بھیجی تھی اور (اسی طرح) ہم نے داؤد (علیہ السلام کے پاس بھی وحی بھیجی تھی چنانچہ ان) کو (کتاب) زبور دی تھی اور (ان کے علاوہ) اور (بعضے) ایسے پیغمبروں کو (بھی) صاحب وحی بنایا جن کا حال اس کے قبل (سورۂ انعام وغیرہ مکی سورتوں میں) ہم آپ سے بیان کر چکے ہیں اور (بعضے) ایسے پیغمبروں کو (صاحبِ وحی بنایا) جن کا حال (ابھی تک) ہم نے آپ سے بیان نہیں کیا اور (حضرت) موسیٰ (علیہ السلام کو بھی صاحب وحی بنایا چنانچہ ان) سے اللہ تعالیٰ نے خاص طور پر کلام[(1)] فرمایا (اور) ان سب کو (ایمان پر) خوشخبری (نجات کی) دینے والے اور (کفر پر عذاب کا) خوف سنانے والے پیغمبر بنا کر اس لئے بھیجا تاکہ لوگوں کے پاس اللہ تعالیٰ کے سامنے ان پیغمبروں کے (آنے کے) بعد کوئی عذر (ظاہراً بھی) باقی نہ رہے (ورنہ قیامت میں یوں کہتے کہ بہت سے اشیاء کا حسن وقبح عقل سے معلوم نہ ہو سکتا تھا پھر ہماری کیا خطا) اور (یوں) اللہ تعالیٰ پورے زور (اور اختیار) والے ہیں (کہ بلا ارسال رسل بھی سزا دیتے تو بوجہ اس کے کہ مالک حقیقی ہونے میں متفرد ہیں ظلم نہ ہوتا اور حقیقت عذر کا حق کسی کو نہ تھا لیکن چونکہ) بڑے حکمت والے (بھی) ہیں (اس لئے حکمت ہی ارسال کو مقتضی ہوئی تاکہ ظاہری عذر بھی نہ رہے۔ یہ بیان حکمت درمیان میں تبعاً آ گیا تھا آگے اثبات نبوت محمد یہ کر کے جواب کی تکمیل فرماتے ہیں کہ گو وہ اپنے اس شبہ کے رفع ہونے پر بھی نبوت کو تسلیم نہ کریں) لیکن (واقع میں تو ثابت ہے اور اس کے ثبوت پر دلیل صحیح قائم ہے چنانچہ) اللہ تعالیٰ بذریعہ اس کتاب کے جس کو آپ کے پاس بھیجا ہے اور بھیجا بھی (کس طرح) اپنے علمی[ع] کمال کے ساتھ (جس سے وہ کتاب معجزۂ عظیمہ ہوگئی جو کہ نبوت کی دلیل قاطع ہے ایسی کتاب معجز کے ذریعہ سے آپ کی نبوت کی) شہادت دے رہے ہیں (یعنی دلیل قائم کر رہے ہیں جیسا کہ ابھی معلوم ہوا کہ کتاب معجز نازل فرمائی اور اعجاز دلیل نبوت ہے پس دلیل سے تو واقع میں نبوت ثابت ہے رہا کسی کا ماننا نہ ماننا تو اول تو اس[ع] کا خیال ہی کیا) اور (اگر طبعاً اس کو جی ہی چاہتا ہو تو ان سے افضل مخلوق یعنی) فرشتے (آپ کی نبوت کی) تصدیق کر رہے ہیں (اور مومنین کی تصدیق مشاہد ہی تھی پس اگر چند احمقوں نے نہ مانا نہ سہی) اور (اصل بات وہی ہے کہ) اللہ تعالیٰ ہی کی شہادت (یعنی اقامت دلیل فی الواقع) کافی ہے (کسی کی تصدیق وتسلیم کی آپ کو حاجت ہی نہیں) جو لوگ (ان حجج قاطعہ کے بعد بھی) منکر ہیں اور (طرہ یہ کہ اوروں کو بھی) خدائی دین سے مانع ہوتے ہیں (حق سے) بڑی دور کی گمراہی میں جا پڑے ہیں (یہ تو دنیا میں ان کے مذہب کا حاصل ہے اور اس کا ثمرہ آخرت میں آگے سنو کہ) بلاشبہ جو لوگ (حق کے) منکر ہیں اور (حق سے مانع بن کر) دوسروں کا بھی نقصان کر رہے ہیں اللہ تعالیٰ ان کو کبھی نہ بخشیں گے اور نہ ان کو سوا جہنم کی راہ کے اور کوئی راہ (یعنی جنت کی راہ) دکھلاویں گے اس طرح پر کہ اس (جہنم) میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہا کریں گے اور اللہ کے نزدیک یہ سزا معمولی بات ہے۔ (کچھ سامان نہیں کرنا پڑتا)

الحواشی: (۱) خاص اس لئے کہا کہ مطلق کلام تو سب انبیاء علیہم السلام سے ہوا ہے پھر تخصیص کیوں کی گئی اور مراد اس خاص سے کلام کی وہ قسم ہے جس کو سورۂ شوریٰ کے اخیر میں منجملہ اقسام کلام کے من وراء حجاب فرمایا ہے مفصل بحث اس کے متعلق وہاں آوے گی۔

ملحقات الترجمۃ: [۱] قوله فى ابراهيم الخ بعضوں کے نام اشارة الى ان هذا التعداد تخصيص بعد تعميم للتوضيح كما ان تخصيص نوح قبل النبيين لكونه ابا لهم فكانه آدم الثانى ۱۲۔ [۲] قوله فى اٰتينا و كلم الله و رسلا الاول وحی بھیجی وصاحب وحی بنایا اشارة الى ان المقصود

بالجميع واحد هو الايحاء ليبقى التناسب وتجاذب الاطراف وعليه فيقدر قبل رسلا ارسلنا الذى يدل على الايحاء۱۲۔ ۳ قوله فى تكليما خاص طور پر اشارة الى ان المصدر وتنوينه للتنويع لانه نوع عجيب لا يدرك كنهه۱۲۔ ۴ قوله فى رسلا الثانى ان سب کوالخ اشارة الى نفى كونه بدلا من رسلاً الاول لان التبشير والانذار لا يختصان بالبعض المدلول عليه برسلا الاول بل هو حال عندى من الموحى اليهم فانه وان كان مجرورا لكنه فى حكم المنصوب لان حاصله انا جعلنا هم اى كل من ذكر رسلا كما سيأتى فى اول المائدة من كون غير حالا من الضمير فى لكم واما ترجمتى فاخذ بالحاصل ويقارب منه ما قدر غيرى ارسلنا اى ارسلنا رسلا من جميع من ذكروا۱۲۔ ۵ قوله فى بما انزل بذریعہ ماخذ هذا المعنى ما فى الروح من قوله اى يشهد بنبوتك بسبب ما انزل اليك الخ۱۲۔ ٦ قوله فى انزله الثانى بھیجا بھی کس طرح اشارة الى كون الثانية تفسير الاولى كما فى البيضاوى۱۲۔ ۷ قوله فى بعلمه علمی کمال اشارة الى ما فى الروح ان يكون المعنى انزله بعلمه الخاص به الذى لا يعلمه غيره سبحانه وهو تاليفه على نظم واسلوب يعجز عنه كل بليغ وصاحب بيان واختاره جماعة من المفسرين وفيه بعد اسطر وجعل عليه العلم معناه المصدرى والباء للآية كما يقال فعله بعلمه اذا كان منقاد على ما ينبغى فيكون وصفا للقرآن بكمال الحسن والبلاغة۱۲۔ ۸ قوله يشهدون اس کا خیال ہی کیا...... اگر چند حقا الخ كل هذا مبنى على حملى للحملة على التسلية۱۲۔ ۹ قوله فى ظلموا نقصان ترجمة به ليكون كا عادة صدد اليتعد الفعلان كلاهما فى الموضعين بيان مشربهم وبيان عقوبتهم۱۲۔

الروایات: فى الروح اخرج ابن اسحق وغيره عن ابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما قال قال سكين وعدى بن زيد يا محمد ما نعلم الله تعالىٰ انزل على بشر من شىء بعد موسىٰ عليه السلام فانزل الله تعالىٰ هذه الآية اه قلت لما كان اصل مقصوده انكار نبوة نبينا صلى الله عليه وسلم استحسن قصده تعالىٰ باثباتها بقوله انا اوحينا اليك۔ وفى الروح اخرج البيهقى فى الدلائل وغيره عن ابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما قال دخل جماعة من اليهود على رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال عليه الصلوٰة والسلام والله اعلم انكم تعلمون انى رسول الله تعالىٰ فقالوا ما نعلم ذلك فنزلت لكن الله يشهد وفى رواية ابن جرير عنه انه لما نزل انا اوحينا اليك قالوا ما نشهد لك فنزل لكن الله يشهد۱۲۔

يَٰٓأَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الرَّسُولُ بِالْحَقِّ مِن رَّبِّكُمْ فَـَٔامِنُوا خَيْرًا لَّكُمْ ۚ وَإِن تَكْفُرُوا فَإِنَّ لِلَّهِ
مَا فِى السَّمَٰوَٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ﴿١٧٠﴾ يَٰٓأَهْلَ الْكِتَٰبِ لَا تَغْلُوا فِى دِينِكُمْ وَلَا تَقُولُوا
عَلَى اللَّهِ إِلَّا الْحَقَّ ۚ إِنَّمَا الْمَسِيحُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُولُ اللَّهِ وَكَلِمَتُهُۥٓ أَلْقَىٰهَآ إِلَىٰ مَرْيَمَ وَرُوحٌ مِّنْهُ ۖ
فَـَٔامِنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِۦ ۖ وَلَا تَقُولُوا ثَلَٰثَةٌ ۚ انتَهُوا خَيْرًا لَّكُمْ ۚ إِنَّمَا اللَّهُ إِلَٰهٌ وَٰحِدٌ ۖ سُبْحَٰنَهُۥٓ أَن يَكُونَ لَهُۥ
ع ۲۳ ۹ وَلَدٌ ۘ لَّهُۥ مَا فِى السَّمَٰوَٰتِ وَمَا فِى الْأَرْضِ ۗ وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَكِيلًا ﴿١٧١﴾ لَّن يَسْتَنكِفَ الْمَسِيحُ أَن يَكُونَ وقف لازم
عَبْدًا لِّلَّهِ وَلَا الْمَلَٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُونَ ۚ وَمَن يَسْتَنكِفْ عَنْ عِبَادَتِهِۦ وَيَسْتَكْبِرْ فَسَيَحْشُرُهُمْ إِلَيْهِ جَمِيعًا ﴿١٧٢﴾
فَأَمَّا الَّذِينَ ءَامَنُوا وَعَمِلُوا الصَّٰلِحَٰتِ فَيُوَفِّيهِمْ أُجُورَهُمْ وَيَزِيدُهُم مِّن فَضْلِهِۦ ۖ وَأَمَّا الَّذِينَ اسْتَنكَفُوا
وَاسْتَكْبَرُوا فَيُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا أَلِيمًا وَلَا يَجِدُونَ لَهُم مِّن دُونِ اللَّهِ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ﴿١٧٣﴾ يَٰٓأَيُّهَا
النَّاسُ قَدْ جَآءَكُم بُرْهَٰنٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَأَنزَلْنَآ إِلَيْكُمْ نُورًا مُّبِينًا ﴿١٧٤﴾ فَأَمَّا الَّذِينَ ءَامَنُوا بِاللَّهِ وَ
اعْتَصَمُوا بِهِۦ فَسَيُدْخِلُهُمْ فِى رَحْمَةٍ مِّنْهُ وَفَضْلٍ وَيَهْدِيهِمْ إِلَيْهِ صِرَٰطًا مُّسْتَقِيمًا ﴿١٧٥﴾

اے تمام لوگو تمہارے پاس یہ رسول سچی بات لے کر تمہارے پروردگار کی طرف سے تشریف لائے ہیں۔ سو تم یقین رکھو یہ تمہارے لئے بہتر ہوگا اور اگر تم منکر رہے تو اللہ تعالیٰ کی ملک ہے یہ سب جو کچھ آسمانوں میں ہے اور زمین میں ہے اور اللہ تعالیٰ پوری اطلاع رکھتے ہیں۔ کامل حکمت والے ہیں۔ اے اہل کتاب تم اپنے دین میں حد سے مت نکلو اور اللہ تعالیٰ کی شان میں غلط بات مت کہو۔ مسیح عیسیٰ ابن مریم تو اور کچھ بھی نہیں البتہ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ تعالیٰ کے ایک کلمہ ہیں جس کو اللہ تعالیٰ نے مریم تک پہنچادیا اور اللہ کی طرف سے ایک جان ہیں۔ سو اللہ پر اور اس کے تمام رسولوں پر ایمان لاؤ اور یوں مت کہو کہ تین ہیں۔ باز آجاؤ تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ معبود حقیقی تو ایک ہی معبود ہے۔ وہ صاحب اولاد ہونے سے منزہ ہے جو کچھ آسمانوں میں زمین میں موجودات ہیں۔ سب اسی کی ملک ہیں اور اللہ تعالیٰ کارساز ہونے میں کافی ہے۔ مسیح ہرگز خدا کے بندے بننے سے عار نہیں کریں گے اور مقرب فرشتے اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی بندگی سے عار کرے گا اور تکبر کرے گا تو اللہ تعالیٰ ضرور سب لوگوں کو اپنے پاس جمع کریں گے پھر جو لوگ ایمان لائے ہوں گے اور انہوں نے اچھے کام کئے ہوں گے تو ان کو تو ان کا پورا ثواب دیں گے اور ان کو اپنے فضل سے اور زیادہ دیں گے اور جن لوگوں نے عار کیا ہوگا اور تکبر کیا ہوگا تو ان کو سخت دردناک عذاب دیں گے اور وہ لوگ کسی غیر اللہ کو اپنا یار اور مددگار نہ پاویں گے۔ اے لوگو! یقیناً تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک دلیل آچکی ہے اور ہم نے تمہارے پاس ایک صاف نور بھیجا ہے سو جو لوگ اللہ پر ایمان لائے اور انہوں نے اللہ کو مضبوط پکڑا۔ سو ایسوں کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت میں داخل کریں گے اور اپنے فضل میں اور اپنے تک ان کو سیدھا راستہ بتلادیں گے ۞

تفسیر ربط : اوپر یہود کے شبہ کا جو کہ نبوت محمدیہ کے متعلق تھا جواب اور نبوت کا اثبات مع وعید منکرین نہایت بلاغت اور وضوح سے مذکور ہو چکا آگے عام خطاب سے تصدیق نبوت کا وجوب فرماتے ہیں۔

خطاب عام بوجوب تصدیق رسالت محمدیہ ﷺ : یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَکُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ مِنْ رَّبِّکُمْ (الی قولہ تعالی) وَکَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا۔ اے تمام (جہان کے) لوگو تمہارے پاس یہ رسول (ﷺ) سچی بات (یعنی سچا دعویٰ سچی دلیل) لے کر تمہارے پروردگار (جل شانہ) کی طرف سے تشریف لائے ہیں سو (مقتضا اثبات دعویٰ بالدلیل الصحیح کا یہ ہے کہ) تم (ان پر اور جو جو یہ فرماویں سب پر) یقین رکھو (جو پہلے سے یقین لائے ہوئے ہیں وہ اس پر قائم رہیں اور جو نہیں لائے اب اختیار کرلیں) یہ تمہارے لئے بہتر ہوگا (کیونکہ نجات ہوگی) اور اگر تم منکر رہے تو (تمہارا ہی نقصان ہے خدا تعالیٰ کا کوئی نقصان نہیں کیونکہ) خدا تعالیٰ کی (تو) ملک ہے یہ سب جو کچھ (بھی) آسمانوں میں اور زمین میں (موجود) ہے (تو ایسے بڑے عظیم الشان مالک قادر کو کیا نقصان پہنچا سکتے ہو مگر اپنی خیر منالو) اور اللہ تعالیٰ (سب کے ایمان و کفر کی) پوری اطلاع رکھتے ہیں (اور دنیا میں جو پوری سزا نہیں دیتے تو اس لئے کہ) کامل حکمت والے (بھی) ہیں (وہ حکمت اسی کو مقتضی ہے)۔

ربط : اوپر یہود کو خطاب تھا آگے نصاریٰ کو ہے۔

خطاب بنصاریٰ: یٰٓاَھْلَ الْکِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِیْ دِیْنِکُمْ وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَی اللّٰہِ اِلَّا الْحَقَّ اِنَّمَا الْمَسِیْحُ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ رَسُوْلُ اللّٰہِ وَکَلِمَتُہٗ (الی قولہ تعالی) وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا اے اہل کتاب (یعنی انجیل والو) تم اپنے دین (کے بارہ) میں (عقیدۂ حقہ کی) حد سے مت نکلو اور خدا تعالیٰ کی شان میں غلط بات مت کہو (کہ نعوذ باللہ وہ صاحب اولاد ہے جیسا بعض کہتے تھے اَلْمَسِیْحُ ابْنُ اللّٰہِ یا وہ مجموعہ آلہہ کا ایک جزو ہے جیسے بعض کہتے تھے اِنَّ اللّٰہَ ثَالِثُ ثَلٰثَۃٍ اور بقیہ دو جز دایک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کہتے تھے اور ایک حضرت جبرئیل علیہ السلام کو جیسا آیت آئندہ میں وَلَا الْمَلٰٓئِکَۃُ الْمُقَرَّبُوْنَ کے بڑھانے سے معلوم ہوتا ہے۔ اور بعضے حضرت مریم کو جیسا اتَّخِذُوْنِیْ وَاُمِّیَ سے معلوم ہوتا ہے۔ یا وہ عین مسیح ہے جیسا بعض کہتے تھے اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْمَسِیْحُ ابْنُ مَرْیَمَ۔ (غرض یہ سب عقیدے باطل ہیں) مسیح عیسیٰ بن مریم تو اور کچھ بھی نہیں البتہ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ تعالیٰ کے ایک کلمہ (کی پیدائش) ہیں جس کو اللہ تعالیٰ نے (حضرت) مریم تک (حضرت جبرئیل علیہ السلام کے واسطہ سے) پہنچایا تھا اور اللہ کی طرف سے ایک جان (دار چیز) ہیں (کہ اس جان کو حضرت مریم کے جسم میں بواسطہ نفخ حضرت جبرئیل علیہ السلام کے پہنچادیا تھا باقی نہ وہ ابن اللہ ہیں نہ اللہ ہیں نہ تین میں کے ایک ہیں جیسا عقائد مذکورہ میں لازم آتا ہے) سو (جب یہ سب باتیں غلط ہیں تو سب سے توبہ کرو اور) اللہ پر اور اس کے سب رسولوں پر (حسب ان کی تعلیم کے) ایمان لاؤ (اور وہ موقوف ہے توحید پر پس توحید کا عقیدہ رکھو) اور یوں مت کہو کہ (خدا) تین ہیں (مقصود منع کرنا ہے شرک سے اور وہ سب اقوال مذکورہ میں مشترک ہے اس شرک سے) باز آجاؤ تمہارے لئے بہتر ہوگا (اور توحید کے قائل ہوجاؤ کیونکہ) معبود حقیقی تو ایک ہی معبود ہے (اور) وہ صاحب اولاد ہونے سے منزہ ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں موجودات ہیں سب اس کی ملک ہیں (اور ان کا منزہ اور مالک علی الاطلاق ہونا دلیل ہے توحید کی جس کی تقریر سورۂ بقرہ کے معاملہ سی و نہم میں گذر چکی) اور (ایک دلیل یہ ہے کہ) اللہ تعالیٰ کارساز ہونے میں کافی ہیں (اور ان کے سوا سب کارسازی میں ناکافی محتاج الی الغیر اور ایک حد پر جاکر عاجز ہیں اور یہ کفایت صفات کمال سے ہے اور صفات کا کمال لوازم الوہیت سے ہے جب وہ غیر اللہ میں منتفی ہے پس الوہیت بھی منفی ہے پس توحید ثابت ہے) **ف** : روح المعانی میں نصاریٰ کے اقوال مع رد خوب بسط سے لکھے ہیں اور اس میں یہ بھی لکھا ہے کہ ان اقوال میں سے بعض کا اس وقت نصاریٰ کو انکار ہے سو یا تو وہ قائلین اس

وقت ہوں گے آگے سلسلہ منقطع ہوگیا۔اور یا ان کے اقوال سے یہ عقائد لازم آتے ہیں اور لازم بین مثل ملتزم کے ہوتا ہے۔

رَبط :اوپر حق تعالیٰ کی تنزیہ کا اثبات اور الوہیت عیسیٰ علیہ السلام کا ابطال کیا ہے۔آگے اسی مضمون کی تقریر و تاکید کے لئے عیسیٰ علیہ السلام و ملائکہ کا خود عبدیت کا اقرار کرنا مع وعید منکرین و وعدہ مقرین بیان فرماتے ہیں کہ جن کو شریک الوہیت کہا جاتا ہے وہ خود عبدیت کے مقر ہیں۔

اقرار عیسیٰ و ملائکہ بعبدیت و جزاء اقرار و انکار: لَنۡ يَّسۡتَنۡكِفَ الۡمَسِيۡحُ اَنۡ يَّكُوۡنَ عَبۡدًا لِّلّٰهِ (الی قولہ تعالی) فَيُوَفِّيۡهِمۡ اُجُوۡرَهُمۡ وَيَزِيۡدُهُمۡ مِّنۡ فَضۡلِهٖ‌ۚ وَاَمَّا الَّذِيۡنَ اسۡتَنۡكَفُوۡا وَاسۡتَكۡبَرُوۡا فَيُعَذِّبُهُمۡ عَذَابًا اَلِيۡمًا ۙ وَّلَا يَجِدُوۡنَ لَهُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيۡرًا (نصاریٰ خواہ مخواہ حضرت مسیح علیہ السلام کو الٰہ یا جزو الٰہ بنا رہے ہیں خود حضرت) مسیح (کی یہ کیفیت ہے کہ سکونت ارض کی حالت میں تو ان کا اقرار عبدیت جو کہ مبطل الوہیت ہے مشہور اور سب کو معلوم ہی ہے لیکن اب بھی سکونت سماء کی حالت میں کہ سکونت ارض سے ارفع اور مظنہ تعلّی کا ہے یا قیامت تک وہ جس حالت میں ہوں ان سے کوئی پوچھ دیکھے اس حالت میں بھی) ہرگز خدا کے بندے بننے سے عار (اور انکار) نہیں کریں گے اور نہ مقرب فرشتے (کبھی عار کریں گے جن میں حضرت جبرئیل علیہ السلام بھی ہیں جن کو الٰہ کا ایک جزو مانتے ہیں خود ان سے کوئی پوچھ دیکھے) اور (وہ عار کریں کیسے اس عار کرنے کا تو ایسا برا انجام ہے کہ) جو شخص خدا تعالیٰ کی بندگی سے عار کرے گا اور تکبر کرے گا تو (اس کا انجام سن لو) خدا تعالیٰ ضرور سب لوگوں کو اپنے پاس (یعنی حساب کے موقع پر) جمع کریں گے پھر جو لوگ (دنیا میں) ایمان لائے ہوں گے اور انہوں نے اچھے کام کئے ہوں گے (یعنی عبد بنے رہے ہوں گے کیونکہ حاصل عبدیت کا یہی ایمان اور اعمال ہیں) تو ان کو تو ان کا پورا ثواب (بھی) دیں گے (جو کہ ایمان اور اعمال پر منصوص ہے) اور (اُس کے علاوہ) اُن کو اپنے فضل سے اور زیادہ (بھی) دیں گے (جس کی تفصیل منصوص نہیں) اور جن لوگوں نے (عبد بننے سے) عار کیا ہوگا اور تکبر کیا ہوگا تو ان کو سخت دردناک سزا دیں گے اور وہ لوگ کسی غیر اللہ کو اپنا یار اور مددگار نہ پاویں گے۔ **ف**: ظاہراً ایک شبہ ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو خدا تعالیٰ کی عبادت سے نہ عار تھا نہ استکبار بلکہ خود اس مضمون مذکور کے جزو عبادت اور من اللہ ہونے میں کلام تھا جواب یہ ہے کہ ان کے مجموعۂ احوال سے یہ امر ثابت ہے کہ ان پر حق واضح ہو گیا تھا : يَعۡرِفُوۡنَهٗ كَمَا يَعۡرِفُوۡنَ اَبۡنَآءَهُمۡ مگر رسول اللہ ﷺ کا اتباع ناگوار تھا اور آپ کا اتباع مامور بہ ہے اور ہر مامور بہ عبادت ہے پس آپ کے اتباع سے عار ہونا یقیناً عبادتِ الٰہیہ سے عار ہے۔ **ف**: لَنۡ يَّسۡتَنۡكِفَ کا ترجمہ جو استقبال سے کیا گیا ہے یہ باعتبار معنیٔ حقیقی کے ہے اگر یہ کہا جاوے کہ مقصود ماضی ہے جس کو مجازاً استقبال سے تعبیر کر دیا گیا تو بھی گنجائش ہے اور نکتہ اس میں مبالغہ ہوگا یعنی ان کو اس استنکاف سے اس قدر بعد ہے کہ جس زمانہ میں عدم وقوع محقق ہو چکا ہے یعنی ماضی اس میں تو وقوع کا کیا احتمال ہوتا جس میں عدم وقوع کا ابھی تحقق نہیں ہوا اس میں بھی احتمال نہیں ہے۔ فافہم۔

رَبط :اوپر عقائد نصاریٰ کا بطلان مع جزاو سزا مقرین و منکرین مذکور ہو چکا آگے خطاب عام سے ان مضامین کا اور ان مضامین کے تعلیم فرمانے والے رسول اور یہ قرآن کا صدق اور مصدقین کی فضیلت بیان فرماتے ہیں جس طرح محاجہ یہود کے ختم پر اسی طور پر خطاب عام فرمایا تھا : يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَكُمُ الرَّسُوۡلُ الخ۔

خطاب عام بتصدیق رسول و قرآن: يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَكُمُ الرَّسُوۡلُ بِالۡحَـقِّ مِنۡ رَّبِّكُمۡ (الی قولہ تعالی) وَيَهۡدِيۡهِمۡ اِلَيۡهِ صِرَاطًا مُّسۡتَقِيۡمًا اے (تمام) لوگو یقیناً تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک (کافی) دلیل آچکی ہے (وہ ذات مبارک ہے رسول اللہ ﷺ کی) اور ہم نے تمہارے پاس ایک صاف نور بھیجا ہے (وہ قرآن مجید ہے پس رسول اللہ ﷺ اور قرآن کے ذریعہ سے جو کچھ تم کو بتلایا جاوے وہ سب حق ہے جن میں مضامین مذکورہ بھی داخل ہیں) سو جو لوگ اللہ پر ایمان لائے (جس کے لئے توحید و تنزیہ کا اعتقاد لازم ہے) اور انہوں نے اللہ (کے دین) کو (یعنی اسلام کو) مضبوط پکڑا (جس کے لئے رسول اور قرآن کی تصدیق لازم ہے) سو ایسوں کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت میں (یعنی جنت میں) داخل کریں گے اور اپنے فضل میں (لے لیں گے یعنی دخولِ جنت کے علاوہ اور بھی نعمائے عظمیٰ دیں گے جن میں دیدار الٰہی بھی داخل ہے) اور اپنے تک (پہنچنے کا) اُن کو سیدھا راستہ بتلا دیں گے (یعنی دنیا میں ان کو طریق رضا پر قائم و ثابت رکھیں گے اور اسی سے تارکین ایمان و اعمال صالحہ کی حالت معلوم ہوگئی کہ ان کو یہ ثمرات نہ ملیں گے) **ف**: اگر کسی کو شبہ ہو کہ وہ طریق رضا عین ایمان و اعمال ہیں پھر اسی کو ثمرہ کہنا تحصیل حاصل ہے۔جواب یہ ہے کہ ایمان و عمل ماضی سبب ہے اور ایمان و عمل مستقبل مسبب ہے پس تحصیل حاصل لازم نہ آیا حاصل یہ ہے کہ اطاعت کی برکت سے ثبات علی الاطاعت کی توفیق عطا ہوتی ہے۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ :وَلَا تَقُوۡلُوۡا ثَلٰثَةٌ حلول و اتحاد کے بطلان پر صریح دال ہے جیسا بعض جہلاء و صوفیہ معتقد ہیں۔قولہ تعالیٰ :لَنۡ يَّسۡتَنۡكِفَ الۡمَسِيۡحُ اَنۡ يَّكُوۡنَ عَبۡدًا لِّلّٰهِ جیسا سورۂ مریم میں مباہاۃ عیسیٰ علیہ السلام کا قول ہے :اِنِّىۡ عَبۡدُ اللّٰهِ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ عبدیت مراتب شرف میں اعلیٰ مرتبہ ہے۔

ملحقات الترجمۃ: ١ قوله في الرسول یہ رسول فاللام للعهد ۱۲۔ ٢ قوله في بالحق سے لے کر فالباء للتلبیس ای متلبسا علی انه حال ۱۲۔ ٣ قوله في امنوا تقتضا فالفاء لسببية ما قبلها لما بعدها ۱۲۔ ٤ قوله هناك رکھو هو شامل فی لساننا للحدوث والاستمرار ۱۲۔ ٥ قوله فی خیرًا ہوگا فی الروح عن الكسائی وابی عبيد ان كان مقدر وما ردوه به اجاب عنه فی الروح ۱۲۔ ٦ قوله فی ان تکفروا نقصان نہیں اشارة الی حذف الجزاء ای ان تکفروا فلا يتضرر الله تعالٰی به۔ ٧ قوله اے انجیل والو نقله فی الروح عن کثير من المفسرين ۱۲۔ ٨ قوله فی کلمة وروح منه کلمہ کی پیدائش و جاندار کما فی روح المعانی معنی کونه کلمةً انه حصل بکلمة کن من غير مادة معتادة والی ذلك ذهب الحسن وقتادة ونقل عن الغزالی ان الكلمة سبب بعيد ولما كان القريب يعنی النطفة منتضيا اضافه الی البعيد وفيه ذوروح علی حذف المضاف او استعمال الروح فی معنی ذی الروح والاضافة الی الله تعالٰی للتشريف ۱۲۔ ٩ قوله فی لن يستنكف عار نہیں کریں گے حملته علی المعنی الحقيقی وشرحته بما لا يحتاج الی ازيد منه واقراره بالعبودية مذكور ايضا فی القرآن قال انی عبدالله ولما كان عليه السلام حيا فی هذا الحين فی السماء وينزل حيا فی وقته الی الارض لم يبقی موصونا بالحيٰوة البرزخية بعد وفاته صح كونه عليه السلام اهلا للسوال فی كل حالة وهذا من المواهب الالٰهية ۱۲۔ ١٠ قوله فی الملٰئكة جن میں حضرت جبرئیل علیہ السلام الخ اشار الی وجه زيادة المعطوف من انهم يجعلون بروح القدس احدا الاقانيم فنفاه بهذا الزيادة فعلی هذا لا دلالة له علی تفضيل الملائكة علی الانبياء عليهم السلام ولا حاجة الی الجواب عنه فهو كقولنا ما جاء فی زيد ولا عمر ولا كقولنا لا يعرض عنی وزير ولا سلطان فافهم ۱۲۔ ١١ قوله فی يحشرهم انجام سن لو اشارة الی ان الحشر ليس مقصودا بالجزاء فانه وان كان متاخرا لكنه ليس بمرتب علی الشرط ۱۲۔ ١٢ قوله فی هناك سب لوگوں کو فالمرجع الناس وان لم يصرح بذكره لكن قرينة الحشر المتعلق لجميع الناس كاف فسقط سوال ان المفصل فيه شئی واحد والتفصيل فيه شيئان فلم يتطابقا ۱۲۔ ١٣ قوله فی برهان کافی افاده التنوين ۱۲۔ ١٤ قوله فی آخر الترجمة اور اسی سے تارکین فلا يرد ان التفصيل فيه شیء واحد والمفصل كان عامًا مشتملًا علی شيئين لعموم الناس المصدقين والمكذبين علی عكس ما مر فی يحشرهم ۱۲۔

اللغات: فی الروح عن الاساس استنكف ونكف امتنع وانقبض انفا وحمية ونقل عن الزجاج كونه فوق الاستكبار ۱۲۔

البلاغۃ: زيادة الاستكبار الذی هو دون الاستكاف لعله للمبالغة فالواو مفيدة لمعنی او ولعل عدم زيادة مع لن يستنكف لان الذی وقع من النصاری لعيسٰی عليه السلام هو الاستنكاف لعلو شانه بخلاف غيره من الامم فانه يتحقق فيه الاستنكاف تارةً والاستكبار تارةً والله اعلم ۱۲۔ فی الروح وتقديم ذكر الوعد بالجنة علی الوعد بالهداية (التی فی الدنيا) المسارعة الی التبشير بما هو المقصد الاصلی ۱۲۔

يَسْتَفْتُونَكَ ؕ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيكُمْ فِي الْكَلٰلَةِ ؕ اِنِ امْرُؤٌا هَلَكَ لَيْسَ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَهٗۤ اُخْتٌ فَلَهَا نِصْفُ مَا
تَرَكَ ۚ وَهُوَ يَرِثُهَاۤ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهَا وَلَدٌ ؕ فَاِنْ كَانَتَا اثْنَتَيْنِ فَلَهُمَا الثُّلُثٰنِ مِمَّا تَرَكَ ؕ وَاِنْ كَانُوۤا اِخْوَةً رِّجَالًا وَّ
٢٤ ع ٥ نِسَآءً فَلِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

لوگ آپ سے حکم دریافت کرتے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ تم کو کلالہ کے باب میں حکم دیتا ہے۔ اگر کوئی شخص مر جائے جس کے اولاد نہ ہو (اور نہ ماں باپ) اور اس کی ایک (عینی یا علاتی) بہن ہو تو اس کو اس کے تمام ترکہ کا نصف ملے گا اور وہ شخص اس اپنی بہن کا وارث ہوگا۔ (وہ بہن مر جائے اور) اس کے اولاد نہ ہو اور والدین بھی نہ ہوں اگر ایسی چند بہنیں دو ہوں (یا زیادہ) تو ان کو اس کے کل ترکہ میں سے دو تہائی ملیں گے اور اگر وارث بھائی بہن ہوں مرد اور عورت تو ایک مرد کو دو عورتوں کے حصہ کے برابر ملے گا اللہ تعالیٰ تم سے (دین کی باتیں) اس لئے بیان کرتے ہیں کہ تم گمراہی میں نہ پڑو اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں ۝

تفسیر ربط: شروع سورت کے ذرا بعد میراث کے احکام مذکور تھے پھر وہاں سے تقریباً ایک پارہ کے بعد دوسرے احکام کے ساتھ حکم میراث کی طرف پھر عود ہوا تھا اب ختم سورت پر پھر عود ہے اس کی طرف شاید تین جگہ اس کے متفرق کر دینے میں یہ حکمت ہو کہ اسلام سے پہلے میراث کے باب میں بہت جور ہوتا تھا۔ پس سورت کے اول میں وسط میں آخر میں اس کے ذکر فرمانے سے مخاطبین کو اہتمام بلیغ و اعتناء مزید اس باب میں مفہوم ہوگا جس سے وہ بھی اس کا زیادہ اہتمام کریں۔ واللہ اعلم اور سبب اس کے نزول کا استفتاء حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا ہے کہ اس وقت صرف ان کی بہنیں وارث تھیں رواہ النسائی اور لباب میں ابن مردویہ سے حضرت عمرؓ کا سوال کرنا بھی سبب نزول میں نقل کیا ہے۔

عود بسوئے میراث: يَسْتَفْتُوْنَكَ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِى الْكَلٰلَةِ (الی قولہ تعالی) مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ لوگ آپ سے (میراث کلالہ کے باب میں یعنی جس کے نہ اولاد ہو نہ ماں باپ ہوں) حکم دریافت کرتے ہیں آپ (جواب میں) فرمادیجئے کہ اللہ تعالیٰ تم کو کلالہ کے باب میں حکم دیتا ہے (وہ یہ ہے کہ) اگر کوئی شخص مرجاوے جس کے اولاد نہ ہو (یعنی نہ مذکر نہ مؤنث اور نہ ماں باپ ہوں) اور اس کے ایک (عینی یا علاتی) بہن ہو تو اس (بہن) کو اس کے تمام ترکہ کا نصف ملے گا (یعنی بعد حقوق متقدمہ اور بقیہ نصف اگر کوئی عصبہ ہوا اس کو دیا جاوے گا ورنہ پھر اسی پر رد ہو جاوے گا) اور وہ شخص اس (اپنی بہن) کا وارث (کل ترکہ کا) ہوگا اگر (وہ بہن مرجاوے اور) اس کے اولاد نہ ہو (اور والدین بھی نہ ہوں) اور اگر (ایسی) بہنیں دو (یا زیادہ) ہوں تو ان کو اس کے کل ترکہ میں سے دو تہائی ملیں گے (اور ایک تہائی عصبہ کو ورنہ بطور رد کے ان ہی کو مل جاوے گا) اور اگر (ایسی میت کے جس کے نہ اولاد ہے نہ والدین خواہ وہ میت مذکر ہو یا مؤنث) وارث چند (یعنی ایک سے زیادہ ایسے ہی) بھائی بہن ہوں مرد اور عورت تو (ترکہ اس طرح تقسیم ہوگا کہ) ایک مرد کو دو عورتوں کے حصہ کے برابر (یعنی بھائی کو دوہرا بہن کو اکہرا لیکن عینی بھائی سے علاتی بھائی بہن سب ساقط ہو جاتے ہیں اور عینی بہن سے کبھی وہ ساقط ہو جاتے ہیں کبھی حصہ گھٹ جاتا ہے جس کی تفصیل کتب فرائض میں ہے)۔

ربط: چونکہ سورت ہذا میں یہاں تک اصول وفروع کثیرہ کی تفصیل ہے اس لئے آخر میں ایک مجمل عنوان سے تمامتر تفصیل کو مکرر یاد دلا کر اپنی منت اور احسان کو بیان شرائع میں اور رعایت حکمت ان شرائع میں ذکر فرما کر سورت کو ختم فرماتے ہیں۔

اظہار منت وحکمت در شرائع: يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا ۗ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ اللہ تعالیٰ تم سے (دین کی باتیں) اس لئے بیان کرتے ہیں کہ تم (ناواقفی سے) گمراہی میں نہ پڑو (یہ تو تذکیر واحسان ہے) اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں (پس احکام کی مصلحتوں سے بھی مطلع ہیں اور احکام میں ان کی رعایت کی جاتی ہے یہ حکمت کا بیان ہے) الحمد للہ والمنۃ وہو العلیم ذو الحکمۃ کہ تفسیر سورۂ نساء کی پندرھویں ذی الحجۃ الحرام روز شنبہ وقت چاشت مقام تھانہ بھون میں اتمام واختتام کو پہنچی۔ آگے ان شاء اللہ سورۂ مائدہ کی تفسیر آتی ہے۔ **اللهم فكما اتممت تفسير هذه الاجزاء من قرانك۔ على يد هذا العبد الفقير الى رضوانك۔ كذلك اتمم تفسير كله على يده بفضلك واحسانك۔ وافض عليه من شآء بيب فيضانك۔ اللهم امين ببركة سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم وعلى اله واصحابه اجمعين ابد الآبدين ودهر الداهرين فقط۔**

ملحقات الترجمۃ: ۱ **قوله فى يستفتونك** کلالہ کے باب میں **استغنى عن ذكره لو ردوه فيما بعد ۱۲۔** ۲ **قوله فى ليس له ولد** نہ ماں باپ **اورده فى الكمالين براوية ابن ابى شيبة عن ابى بكر الصديقؓ وحكاه عن جمهور الصحابة والتابعين ولم يذكر فى القرآن ثقه بظهور الامر ۱۲۔** ۳ **قوله فى اخت** عینی یا علاتی **لان اولاد الام قد مر حكمهم فى اول السورة وعليه وقع الاجماع ۱۲۔** ۴ **قوله فى ان تضلوا** اس لئے کہ تم ...... نہ پڑو **اشارة الى وجه التقدير هكذا لئلا تضلوا كما نقله فى الروح عن الكسائى والفراء وقال البصريون كراهة ان تضلوا وبه صرح المبرد ۱۲ ۱۵۔**

الروایات: **فى الاتقان قال الواحدى انزل الله تعالى فى الكلالة آيتين احدهما فى الشتاء وهى التى فى اول النساء والاخرى فى الصيف وهى التى فى آخرها ۱۵ ۱۲۔**

وجوہ المثانی متعلقہ جلد اوّل بیان القرآن

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

**الحمد لله الذى كرمنا بالقرآن العظيم ○ ومنّ علينا بتيسير تلاوته وحفظه بفضله العميم ○ والصلوة والسلام على رسوله سيدنا محمد الواسطة فى هذه البركات ○ وعلى عترته ورفقته وائمة امته الذين بذلوا جهدهم فى هذه الخدمات ○ اما بعد فلطالما كان يختلج فى قلبى ان اجمع رسالة وجيزة تكفل القراء ة السبعة المتواترة مع توجيه معانيها واعاريبها لكون الكتب الدرسية فى الهند خالية عن مثل هذا الكتاب ○ ولكون الكتب الكافلة لهذا الخطب اما متفرقة او مطنبة غاية الاطناب ○ وعلى الله اتوكل وبه اعتصم ○ فى هذا المهم وفى كل مهم مقدمة مشتملة على امور الاول لا اجتنب فيه عن التكرر ○ لما فيه من التيسر ○ الا ما كثر دوره كالمد والقصر ○ الثانى اقدم الكلمة القرآنية ثم اذكر الوجوه فيها مع ذكر اسمِ كل شيخ اوراو ثم اذكر توجيه ما يحتاج الى توجيهه صرفا ونحوًا او تفسيرًا الثالث اسماء القراء السبعة ورواتهم هذه...... فاولهم نافع المدنى وراوياه قالون وورش والثانى ابن كثير المكى وراوياه عن اصحابه البزى وقنبل الثالث ابو عمرو البصرى وراوياه الدورى والسوسى عن اليزيدى عنه الرابع ابن عامر الشامى وراوياه عن اصحابه هما هشام وابن ذكوان الخامس عاصم الكوفى وراوياه شعبة وحفص المشهور روايته بالهند**

السادس حمزة الكوفي وراوياه خلف وخلاد عن سليم عنه السابع الكسائي الكوفي وراوياه ابو الحارث والدوری الراوی عن ابن عمر ايضه الرابع ماخذ هذه الرسالة الكتاب المكور في القراء ات وتفسير روح المعاني في التوجيهات فی الاكثر وغيرهما فی الاقل الاندر الخامس لما فرغت عن الاختلاف فی الفرش الحقت باخره قدراً ضرورياً من الاصول عن الكافی فی كثير وعن غيره فی اليسير○ ومن اراد الزيادة فعليه بكتب الفن وسميته بوجوه المثانی مع توجيه الكلمات والمعانی ○ الفرش ○ سورة الفاتحة قوله تعالیٰ مٰلك يوم الدين۔ فيه قراء تان الاولی مالك بالف بعد الميم لعاصم والكسائی والثانية ملك بغير الف للباقين وتوجيه الكل ظاهر۔ قوله تعالیٰ الصراط۔ فيۃ قراء ات الاولی بالاشمام وهو ان ينطق القارئ بحرف متولد بين الصادو الزای لخلف والثانية بالسين لقنبل والثالثة بالصاد الخالصة للباقين واصل اللغة بالسين من السرط وهو اللقم والصاد لغة قريش والزای الخالصة لغة لعذرة وكعب وبهذا اتضح توجيه القراء ات قوله تعالیٰ عليهم۔ فيه قراء ات الاولی بضم الهاء وسكون الميم وقفا وو صلا لحمزة والثانية بوا وبعد الميم وصلا وسقوط الواو وقفا لابن كثير والثالثة التخيير بين الواو وسقوطها لقالون والرابعة بالسكون للباقين۔

# سُوْرَةُ الْبَقَرَة

قوله تعالیٰ فيه هدی۔ فيۃ قراء تان الاولی وصل الهاء بالياء في الوصل لابن كثير والثانية عدم العلة للباقين قوله تعالیٰ :يؤمنون بالغيب۔ فيه قراء تان الاولی بابدال الهمزة الساكنة واوًا لورش والسوسی و كذ الحمزة في الوقف الثانية ابقائها للباقين قوله تعالیٰ : يقيمون الصلٰوة فيه قراء تان الاولی تغليظ اللام لورش وترقيقها للباقين قوله تعالیٰ بالاٰخرة۔ فيه قراء ات الاولیٰ نقل حركة الهمزة الی الساكن قبلها لورش وكذا الحمزة فی الوقف بخلاف عنه الثانية عدمه للباقين۔ قوله تعالیٰ ء أنذرتهم۔ فيه قراء ات الاولیٰ تسهيل الثانية بين الهمزة والالف وادخال الف بينهم القالون وابی عمرو وهو وجه لهشام الثانية تسهيل الثانية وعدم ادخال الف بينهما لورش وابن كثير والثالثة تبديل الثانية حرف مد وهو وجه لورش الرابعة تحقيق الهمزة الثانية وادخال الف بينهما لهشام فی وجه الخامسة التحقيق والقصر للباقين واما الهمزة الاولیٰ فالكل متفقون علیٰ تحقيقها قوله تعالیٰ علیٰ ابصارهم۔ فيه قراء ات الاولی امالة الالف قبل الراء المكسورة المتطرفة امالة محضة لابی عمرو والدوری عن الكسائی الثانية الامالة بين الامالة المحضة والفتح وتكون الی الفتح اقرب لورش الثالثة الفتح للباقين قوله تعالیٰ غشاوة۔ وقفا۔ فيه قراء تان الاولی الا مالة للكسائی والثانية عدمها للباقين۔ قوله تعالیٰ من يقول۔ فيه قراء تان الاولی ادغام النون فی الياء بغير غنة لخلف والثانية بغنة للباقين قوله تعالیٰ وَمَا يَخْدَعُوْنَ۔ فيه قراء تان الاولی بضم الياء وفتح الخاء والف بعدها وكسر الدال لنافع وابن كثير وابی عمرو والثانية بفتح الياء وسكون الخاء ولا الف بعدها وفتح الدال للباقين وهو علی الاول من المخادعة وعلی الثانية من الخدع قوله تعالیٰ بما كانوا يكذبون۔ فيه قراء تان الاولی بضم الياء وفتح الكاف وتشديد الذال لنافع وابن كثير وابی عمرو وابن عامر والثانية بفتح الياء وسكون الكاف وتخفيف الذال للباقين وكلاهما ظاهر توجيهه قوله تعالیٰ واذا قيل لهم۔ فيه قراء تان الاولی باشمام القاف قبل الياء لهشام والكسائی والثانية بلا اشمام للباقين والاشمام ههنا ان تضم القاف قبل الياء قوله تعالیٰ خلقكم۔ فيه قراء تان الاولی بادغام القاف فی الكاف لابی عمرو بخلاف عنه والثانية بلا ادغام للباقين قوله تعالیٰ وهو۔ فيه قراء تان الاولی بسكون الهاء لقالون وابی عمرو والكسائی والثانية بضمها للباقين قوله تعالیٰ انی اعلم فی الموضعين۔ فيه قراء تان الاولی بفتح الياء لنافع وابن كثير وابی عمرو والثانية بسكونها للباقين قوله تعالیٰ فازلهما۔ فيه قراء تان الاولی بالف بعد الزای وتخفيف اللام لحمزة والثانية بغير الف بعد الزای وتشديد اللام للباقين والاول من الازالة والثانی من الازلال قوله تعالیٰ ادم من ربه كلمات۔ فيه قراء تان الاولیٰ بنصب الميم من ادم ورفع التاء من كلمت لابن كثير والثانية برفع الميم وكسر التاء للباقين وتوجيه الاول فاعلية كلمات ومفعولية ادم والثانی علی العكس وكلاهما ظاهر المعنی لان التلقی يكون من الجانبين قوله تعالیٰ ولا تقبل منها شفاعة فيه قراء تان۔

الحواشی :وقد صدر منی الغلط فی تنشيط الطبع حيث جعلته اثنين ۱۲ منه۔

الاولی بالتاء علی التانيث لابن كثير وابی عمرو والثانية بالياء علی التذكير للباقين قوله تعالیٰ واعدنا۔ فيه قراء تان الاولیٰ بغير الف بين الواو والعين لابی عمرو والثانية بالف بينهما للباقين والاول من الوعد والثانی من المواعدة قوله تعالیٰ نغفرلكم خطاياكم۔ فيه قراء ات الاولی بياء

مضمومة على التذكير مع فتح الفاء لنافع والثانية بتاء مضمومة على التانيث مع فتح الفاء ايضا لابن عامر والثالثة بنون مفتوحة مع كسر الفاء للباقين وتوجيه الاولين كون الخطايا مفعول ما لم يسم فاعله والثالث كونه مفعولا به قوله تعالٰى بغافل عما تعملون۔ فيه قرء ات الاولى بالياء على الغيبة لابن كثير والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالٰى احاطت به خطيئته۔ فيه قراء تان الاولى بالجمع لنافع والثانية بالتوحيد للباقين قوله تعالٰى لا يعبدون فيه قراء تان الاولى بالياء على الغيبة لابن كثير وحمزة والكسائي والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالٰى للناس حسنا۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الحاء والسين لحمزة والكسائي والثانية بضم الحاء وسكون السين للباقين والاول صفة والثاني مصدر بمعنى الصفة بالمبالغة قوله تعالٰى تظاهرون۔ فيه قرأتان الاولى بتخفيف الظاء لعاصم وحمزة والثانية بتشديدها للباقين والاول بحذف احدى التائين والثاني بابدالها ظاء وادغامها في الظاء قوله تعالٰى اسرٰى۔فيه قراء تان الاولى بفتح الهمزة وسكون السين ولا الف بعد السين لحمزة والثانية بضم الهمزة وفتح السين والف بعدها للباقين۔ قوله تعالٰى تفدوهم۔ فيه قراء تان الاولى بضم التاء وفتح الفاء بعدها الف لنافع وعاصم والكسائي والثانية بفتح التاء وسكون الفاء ولا الف بعدها للباقين قوله تعالٰى عما يعملون۔ فيه قراء تان الاولى بالياء على الغيبة لنافع وابن كثير وشعبة والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالٰى بروح القدس فيه قراء تان الاولى بسكون الدال حيث جاء لابن كثير والثانية بضمها للباقين قوله تعالٰى ان ينزل۔ فيه قراء تان الاولى بسكون النون وتخفيف الزاى لابن كثير وابن عمر والثانية بفتح النون وتشديد الزاى للباقين قوله تعالٰى واذا قيل لهم۔ فيه قراء ات ثلث الاولى بالاشمام لهشام والكسائي والثانية بالادغام لابى عمرو والثالثة بلا اشمام والا ادغام للباقين قوله تعالٰى ثم اتخذتم۔ فيه قراء تان الاولى باظهار الذال عند التاء لابن كثير وحفص والثانية بادغامها للباقين قوله تعالٰى لجبريل۔ فيه قراء ات اربعة الاولى بفتح الجيم والراء وهمزة بعد الراء مكسورة ممدودة اى بعدها ياء خفية لحمزة والكسائي والثانية كذلك لكن بحذف الياء بعد الهمزة لشعبة والثالثة بفتح الجيم وكسر الراء من غير همزة لابن كثير والرابعة بكسر الجيم والراء من غير همزة بعد الراء للباقين قوله تعالٰى وميكال۔ فيه قراء ات ثلث الاولى بغير همزة ولا ياء بين الالف واللام لابى عمرو وحفص والثانية بهمزة بعد الالف ولا ياء بعد الهمزة لنافع والثالثة بهمزة بعد الالف وياء للباقين قوله تعالٰى ولكن الشياطين۔ فيه قراء تان الاولى بكسر النون من لكن مخففة ورفع نون الشياطين لابن عامر وحمزة والكسائي والثانية بفتح النون من لكن مشددة ونصب نون الشياطين للباقين قوله تعالٰى ان ينزل فيه كما في ينزل المذكور بعد روح القدس قوله تعالٰى ما ننسخ۔ فيه قراء تان الاولى بضم النون الاولى وكسر السين لابن عامر والثانية بفتح النون والسين للباقين قوله تعالٰى ننسها۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون الاولى وبفتح السين وهمزة ساكنة بعد السين لابن كثير وابى عمرو والثانية بضم النون وكسر السين ولا همزة بعد السين للباقين والاول من نسأ بمعنى اخرٰى نوخرا نزالها فلا ننزلها او نؤخرها ونبعدها عن الذهن بحيث لا يتذكر لفظها ولا معناها والثاني الفعال من النسيان قوله تعالٰى واسع عليم وقالوا فيه قراء تان الاولى بغير واو قبل القاف لابن عامر والثانية بواو للباقين۔ قوله تعالٰى كن فيكون۔ فيه قراء تان الاولى بنصب النون من فيكون لابن عامر على جواب الامر صورة وبرفعها للباقين على الاستيناف قوله تعالٰى ولا تسئل۔ فيه قراء تان الاولى بفتح التاء وسكون اللام على النهى لنافع والثانية بضم التاء واللام على النفى للباقين قوله تعالٰى ابراهيم۔ فيه قراء تان ابراهام لابن عامر و ابراهيم للباقين قوله تعالٰى عهدى۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الياء لحفص وحمزة والثانية بفتحها للباقين ومن اسكن الياء اسقطها في الوصل قوله تعالٰى واتخذوا۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الخاء لنافع وابن عامر على المضى والثانية بكسرها للباقين على الامر قوله تعالٰى بيتى۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الياء لنافع وهشام وحفص والثانية بسكونها للباقين قوله تعالٰى فامتعه۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الميم وتخفيف التاء لابن عامر والثانية بفتح الميم وتشديد التاء واما الهمزة بعد التاء فالجميع اتفقوا على ضمها والاول من الافعال والثاني من التفعيل قوله تعالٰى ارنا۔ فيه ثلث قراء ت الاولى بسكون الراء لابن كثير والسوسى والثانية باختلاس حركة الراء للدورى عن ابى عمرو والثالثة بالحركة الكاملة للباقين وتوجيه الاول انه شبه فيه المنفصل بالمتصل فعومل معاملة فخذ في اسكانه للتخفيف۔

قوله تعالٰى ووصى۔ فيه قراء تان الاولى اوصى من الايصاء لنافع وابن عامر والثانية وصى من التوصية للباقين قوله تعالٰى ام تقولون۔ فيه قراء تان الاولى بالتاء على الخطاب لابن عامر وحفص وحمزة والكسائي والثانية بالياء على الغيبة للباقين قوله تعالٰى عن قبلتهم التي۔ فيه ثلث قراء ت الاولى بكسر الهاء والميم لابى عمرو والثانية بضمها لحمزة والكسائي والثالثة بكسر الهاء وضم الميم للباقين هذا كله في حال الوصل واما في

الوقف فالجميع على كسر الهاء وسكون الميم قوله تعالٰى الى صراط مستقيم۔ ذكر الاشمام لخلف والسين لقنبل قوله تعالٰى لرؤف۔ فی قراء تان الاولٰى بقصر الحمزة لابی عمرو وشعبة وحمزة والكسائی والثانية بمدها للباقين قوله تعالٰى عما يعملون ولئن۔ فيه قراء تان الاولٰى بالتاء على الخطاب لابن عامر وحمزة والكسائی والثانية بالياء على الغيبة للباقين۔ قوله تعالٰى هو موليها فيه قراء تان الاولٰى بفتح اللام والف بعدها لابن عامر والثانية بكسر اللام وياء بعدها للباقين۔ قوله تعالٰى عما تعملون ومن حيث خرجت۔ فيه قراء تان بالياء على الغيبة لابی عمرو والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالٰى ومن تطوع۔ فيه قراء تان الاولٰى بالياء على الغيبة وتشديد الطاء والواو وجزم العين لحمزة والكسائی والثانية بالتاء على الحضور وتخفيف الطاء وفتح العين للباقين قوله تعالٰى وتصريف الريح۔ فيه قراء تان الاولى بالتوحيد لحمزة والكسائی والثانية بالجمع للباقين قوله تعالٰى ولو يرى الذين ظلموا۔ فيه قراء تان الاولٰى بالتاء على الخطاب لنافع وابن عامر والثانية بالياء على الغيبة والموصول على الاول مفعول والجواب لرأيت امرا فظيعا وعلى الثانی فاعل والجواب لوقعوا فی حسرة عظيمة قوله تعالٰى اذ يرون۔ فيه قراء تان الاولٰى بضم الياء لابن عامر والثانية بفتحها للباقين قوله تعالٰى خطوات۔ فيه قراء تان الاولٰى بضم الطاء لابن عامر قنبل وحفص والكسائی والثانية بسكونها للباقين وهما لغتان فی جمع خطوة قوله تعالٰى فمن اضطر۔ فيه قراء تان الاولى فی الوصل الاولی بكسر النون لابی عمرو وعاصم وحمزة والثانية بضمها للباقين اتباعًا للطاء قوله تعالٰى ولكن البر فيه قراء تان الاولى بنصب الراء لحفص و حمزة والثانية برفعها للباقين وهو على الاول خبر لليس و على الثانی اسم لها قوله تعالٰى ولكن البر من امن۔ فيه قراء تان الاولى بكسر النون مخففة ورفع الراء لنافع وابن عامر والثانية بنصب النون مشددة ونصب الراء للباقين قوله تعالٰى من موص۔ فيه قراء تان الولى بفتح الواو من موص وتشديد الصاد لشعبة وحمزة والكسائی والثانية بسكون الواو وتخفيف الصاد للباقين والاول من التفعيل والثانی من الافعال قوله تعالٰى فدية طعام۔ فيه قراء تان الاولٰى بغير تنوين فی فدية وخفض الميم من طعام لنافع وابن ذكوان والثانية بتنوين فدية ورفع الميم من طعام وتوجيه الاول اضافة فدية الى طعام والثانی بدلية طعام من فدية قوله تعالٰى طعام مسكين۔ فيه قراء تان الاولٰى مساكين بفتح الميم والسين والف بعد السين وفتح النون على الجمعية لنافع وابن عامر والثانية بكسر الميم وسكون السين ولا الف بعدها وخفض النون منونة على الافراد للباقين قوله تعالٰى فمن تطوع۔ فيه عين ما ذكر قريبا فی قوله تعالٰى ومن تطوع خيرًا فان الله شاكر عليم قوله تعالٰى ولتكملوا العدة۔ فيه قراء تان الاولٰى بفتح الكاف وتشديد الميم لشعبة والثانية بسكون الكاف وتخفيف الميم للباقين والاول من التفصيل والثانی من الافعال قوله تعالٰى البيوت۔ فيه قرأتان الاولٰى بضم الباء حيث جاء لورش وابی عمرو وحفص والثانية بكسرها للباقين قوله تعالٰى ولكن البر من تقی۔ فيه ما مر قريبًا فی قوله تعالٰى ولكن البر من امن قوله تعالٰى ولا تقتلوهم عند المسجد الحرام حتى يقتلوكم فان قتلوكم فيه قراء تان الاولٰى بكون الصيغ الثلث من نصر ينصر لحمزة والكسائی والثانی بكونها من المفاعلة للباقين قوله تعالٰى فلا رفث ولا فسوق۔ فيه قراء تان الاولٰى برفع الفاء والقاف والتنوين لابن كثير وابی عمرو والثانية بفتحهما للباقين ولا خلاف فی كون لا جدال بالفتح قوله تعالٰى مناسككم۔ فيه قراء تان الاولٰى بالادغام لابی عمرو بخلاف عنه ولم يدغم مثلين من كلمة فی القرآن الا هنا وفی سورة المدثر وهو قوله تعالٰى ما سلككم فی سقر والثانية بلا ادغام للباقين قوله تعالٰى فی السلم۔ فيه قراء تان الاولٰى بفتح السين لنافع وابن كثير والكسائی والثانية بكسرها للباقين وهما لغتان مشهورتان فيه قوله تعالٰى والى الله ترجع۔ فيه قراء تان الاولى بفتح التاء وكسر الجيم لابن عامر وحمزة والكسائی والثانية بضم التاء وفتح الجيم للباقين قوله تعالٰى حتى يقول الرسول۔ فيه قراء تان الاولٰى برفع اللام لنافع والثانية بنصبها للباقين وتوجيه الاول انه حكاية حال ماضية والثانی بتقدير ان قوله تعالٰى الم كبير۔ فيه قراء تان الاولٰى بالثاء المثلثة لحمزة والكسائی والثانية بالباء الموحدة للباقين۔

قوله تعالٰى قل العفو۔ فيه قراء تان الاولٰى برفع الواو لابی عمرو والثانية بالنصب للباقين وتوجيه الاول تقديراً لمبتدأ على ان ما ذا ينفقون مبتدأ وخبر و توجيه الثانی تقدير الفعل وما ذا مفعول ينفقون ليطابق الجواب السوال قوله تعالٰى حتى يطهرن۔ فيه قراء تان الاولی بتشديد الطاء والهاء لشعبة وحمزة والكسائی والثانية بسكون الطاء وضم الهاء مخففة للباقين قوله تعالٰى الا ان يخافا۔ فيه قرائتان الاولی بضم الياء لحمزة مبنيا للمفعول والخائف على هذا هو المخاطب فی خفتم والثانية بفتحها للباقين مبنيا للفاعل قوله تعالٰى لا تضار والدة فيه قراء تان الاولی بضم الراء لابن كثير وابی عمر والثانية بالفتح للباقين والاول نفی والثانی نهی قوله تعالٰى تمسوهن۔ فيه قراء تان الاولی بضم التاء والف بعد الميم فی الموضعين لحمزة

والكسائى من المماسلة والثانية بفتح التاء ولا الف بعد الميم فيهما للباقين من المس قوله تعالىٰ قدره۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الدال لابن ذكوان وحفص وحمزة والكسائى والثانية بسكونها للباقين وهما لغتان فيه قوله تعالىٰ وصية لازواجهم۔ فيه قرائتان الاولى برفع التاء لنافع وابن كثير والثانية بالنصب للباقين وتوجيه الاول حكم الذين يتوجون وصية او نحوه وتوجيه الثانى ليوصوا او يوصون او نحوه قوله تعالىٰ فيضعفه۔ فيه اربع قراء ت الاولى بنصب الفاء من التضعيف لابن عامر والثانية برفع الفاء من التضعيف لابن كثير والثالثة بنصب الفاء من المضاعفة لعاصم والرابعة برفع الفاء من المضاعفة لنافع وابى عمرو وحمزة والكسائى وتوجيه النصب بكونه جواب الاستفهام وتوجيه الرفع بتقدير هو قوله تعالىٰ يبسط۔ فيه قراء تان الاولى بالسين لقنبل وابى عمرو وابن عامر وحفص وحمزة بخلاف عن ابن ذكوان وخلاد والثانية بالصاد للباقين والرسم بالصاد قوله تعالىٰ هل عسيتم۔ فيه قراء تان الاولى بكسر السين لنافع والثانية بالنصب للباقين قوله تعالىٰ غرفة۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الغين لنافع وابن كثير وابى عمرو والثانية لبضمها للباقين وهو بالضم ما يغرف وبالفتح مصدر وقيل هما مصدر ان والضم والفتح لغتان قوله تعالىٰ دفع الله۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الدال وفتح الفاء والف بعدها كقتال لنافع والثانية بفتح الدال وسكون الفاء ولا الف بعدها للباقين قوله تعالىٰ بروح القدس۔ فيه ما قد ذكرو من قبل قوله تعالىٰ لا بيع فيه ولا خلة ولا شفاعة۔ فيه قراء تان الاولى بالفتح فى بيع وخلة وشفاعة ولا تنوين لابن كثير وابى عمرو والثانية بالرفع والتنوين للباقين قوله تعالىٰ كيف ننشزها۔ فيه قراء تان الاولى بالراء لنافع وابن كثير وابى عمرو والثانية بالزاى للباقين ومعناه بالراء الاحياء وبالذى الرفع اى نرفعها من الارض فنردها الى اما كنها من الجسد۔ قوله تعالىٰ قال اعلم۔ فيه قراء تان الاولى بوصل الهمزة قبل العين وسكون الميم على الامر لحمزة والكسائى والثانية بقطع الهمزة ورفع الميم على التكلم وفاعل قال على الاول هو الله تعالىٰ وعلى الثانى هو المار على القرية قوله تعالىٰ فصرهن۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الصاد لحمزة والثانية بضمها للباقين من صاره يصوره و يصيره لغتان بمعنى قطعة او اماله و قيل الكسر بمعنے القطع والضم بمعنے الامالة قوله تعالىٰ جزء فيه قراء تان الاولى بضم الزاى لشعبة والثانى بسكونها للباقين لغتان قوله تعالىٰ والله يضعف۔ قراء تان الاولى بتشديد العين ولا الف قبلها لابن كثير وابن عامر والثانية بتخفيفها والف قبهلا للباقين من التضعيف والمضاعفة قوله تعالىٰ بربوة۔فيه قراء تان الاولى بفتح الراء لابن عامر وعاصم والثانية بضمها للباقين لغتان قوله تعالىٰ فاتت اكلها۔ فيه قرائتان الاولى بسكون الكاف لنافع وابن كثير والثانية بضمها للباقين واصل اللغة هو الثانى والاول تخفيف قوله تعالىٰ فنعما هى۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون لابن عامر وحمزة والكسائى والثانية بكسرها للباقين والاول على الاصل كعلم والثانى على الاتباع قوله تعالىٰ ونكفر عنكم۔ فيه ثلث قراء ات الاولى بالياء ورفع الراء لابن عامر وحفص والثانية بالنون ورفع الراء لابن كثير وابى عمرو وشعبة والثالثة بالنون وجزم الراء لنافع وحمزة والكسائى والرفع على كون الجملة مبتدأة والجزم على العطف جواب الشرط قوله تعالىٰ يحسبهم۔ فيه قراء تان الاولى بفتح السين لابن عامر وعاصم وحمزة والثانية بكسرها للباقين قوله تعالىٰ فاذنوا۔ فيه قراء تان الاولىٰ بفتح الهمزة ومدها وكسر الذال الشعبة وحمزة من الايذان والثانية بسكون الهمزة وفتح الذال للباقين من الاذن قوله تعالىٰ الى ميسرة۔ فيه قراء تان الاولى بضم السين لنافع والثانية بفتحها للباقين لغتان قوله تعالىٰ وان تصدقوا۔ فيه قراء تان الاولى بتخفيف الصاد لعاصم والثانية بالتشديد للباقين والاصل تتصدقوا فحذفت احدى التائين على الاول وادغمت فى الصاد على الثانى قوله تعالىٰ يوما ترجعون۔ فيه قراء تان الاولى بفتح التاء وكسر الجيم لحمزة والثانية بضم التاء وفتح الجيم للباقين قوله تعالىٰ ان تضل۔فيه قراء تان الاولى بكسر الهمزة لحمزة فان شرطية والثانية بفتحها للباقين فان مصدرية قوله تعالىٰ فتذكر۔ فيه ثلث قراء ات الاولى بسكون الذال وتخفيف الكاف مع نصب الراء لابن كثير و ابى عمرو والثانية بفتح الدال و تشديد الكاف مع نصب الراء لنافع وابن عامر وعاصم والكسائى و الثالثة بالفتح والتشديد مع رفع الراء لحمزة والنصب على العطف والرفع على الجواب من الشرط وهو على التخفيف من لذكر وعلى التشديد من التذكير قوله تعالىٰ تجارة حاضرة۔ فيه قراء تان الاولى بنصب التاء فيهما العاصم والثانية بالرفع فيهما للباقين فكان على الاول ناقصة وعلى الثانى تامة قوله تعالىٰ فرهن۔ فيه قراء تان الاولى بضم الراء والهاء والا الف بعدها لابن كثير وابى عمرو والثانية بكسر الراء وفتح الهاء والف بعدها وكلاهما جمع رهن قوله تعالىٰ فيغفر ويعذب فيه قراء تان الاولى برفع الراء والباء لابن عامر وعاصم والثانية بالجزم للباقين والجزم للعطف على جواب الشرط قوله تعالىٰ وكتبه۔ فيه قرائتان الاولى بكسر الكاف وفتح التاء والف بعدها على التوحيد لحمزة والكسائى والثانية بضم الكاف والتاء على الجمع للباقين وقد تمت بحمد لله سورة البقرة

للحادى والعشرين من المحرم ۱۳۲۶ھ

# سورة ال عمران

قوله تعالى ستغلبون و تحشرون۔ فيه قراء تان الاولى بالياء فيهما على الغيبة لحمزة والكسائى والثانية بالتاء على الخطاب للباقين والفرق بين القراء تين بان المعنى على تقدير تاء الخطاب امر النبى صلى الله عليه وسلم ان يخبرهم من عند نفسه بمضمون الكلام حتى لو كذبوا كان التكذيب راجعا اليه وعلى تقدير ياء الغيبة امره بان يؤدى ما اخبر الله تعالى به من الحكم بانهم سيغلبون بحيث لو كذبوا كان التكذيب راجعا الى الله تعالى قوله تعالى يرونهم مثليهم۔ فيه قراء تان الاولى بالتاء على الخطاب لنافع والثانية بالياء على الغيبة للباقين وتوجيه الاول ترون ايها الكفار المومنين مثلى المومنين خرقا للعادة وتوجيه الثانى يرى الفئة الكافرة الفئة المؤمنة مثلى عدد الرائين او المرئيين او بالعكس ويصح مجيع ذلك باختلاف الاحوال والاوقات كما يعلم بالمراجعة الى التفاسير قوله تعالى رضوان۔ فيه قراء تان الاولى بضم الياء لشعبة والثانية بكسرها للباقين وهما لغتان قوله تعالى يقتلون الذين۔ فيه قراء تان الاولى بضم الياء المثناة تحت وفتح القاف والف بعدها وكسر التاء المثناة فوق لحمزة من القتال والثانية بفتح الياء و سكون القاف ولا الف بعدها وضم التاء للباقين من القتل قوله تعالى من الميت ويخرج الميت۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الياء لابن كثير وابى عمرو وابن عامر وشعبة والثانية بكسر الياء مشددة للباقين والاول تخفيف للثانى قوله تعالى بما وضعت۔ فيه قراء تان الاولى بسكون العين وضم التاء لابن عامر وشعبة والثانية بفتح العين وسكون التاء وهو على الاول من مقول امرأة عمران وعلى الثانى من مقول الله تعالى قوله تعالى كفلها۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد الفاء لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بتخفيفها للباقين وزكريا على الاوّل مفعول به لكفلها والفاعل هو الله تعالى وعلى الثانى فاعل له۔ قوله تعالى فى المحراب ان الله۔ فيه قراء تان بكسر الهمزة من ان لابن عامر وحمزة والثانية بفتحها للباقين وتوجيه الاول اضمار القول او اجراء النداء مجرى القول وتوجيه الثانى ظاهر۔ قوله تعالى يبشرك فى الموضعين بشارة زكريا وبشارة مريم۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الياء وسكون الباء الموحدة وضم الشين مخففة لحمزة والكسائى والثانية بضم الياء وفتح الباء الموحدة وكسر الشين مشددة والاول من الثلاثى المجرد والثانى من التفعيل قوله تعالى كن فيكون فيه ما مر فى سورة البقرة اية بديع السمٰوٰت قوله تعالى ويعلمه۔ فيه قراء تان الاولى بالياء لنافع وعاصم والثانية بالنون للباقين قوله تعالى فيكون طيرا۔ فيه قراء تان الاولى بالف بعد الطاء بعدها همزة مكسورة والثانية بياء ساكنة بعد الطاء من غير الف قوله تعالى فى بيوتكم فيه ما تقدم فى البقرة اية يسئلونك عن الاهلة قوله تعالى فيوفيهم۔ فيه قراء تان الاولى بالياء لحفص والثانية بالنون للباقين قوله تعالى لتحسبوه۔ فيه قراء تان الاولى بفتح السين لابن عامر وعاصم وحمزة والثانية بكسرها للباقين قوله تعالى تعلمون الكتٰب۔ فيه قراء تان الاولى بفتح التاء وسكون العين ووفتح اللام مخففة لنافع وابن كثير وابى عمرو والثانية بضم التاء وفتح العين وكسر اللام مشددة للباقين والاول من الثلاثى المجرد والثانى من التفعيل قوله تعالى لما۔ فيه قراء تان الاولى بكسر اللام لحمزة والثانية بالفتح للباقين واللام على الاول جارة وعلى الثانى موطئة للقسم قوله تعالى اتيتكم۔ فيه قراء تان الاولى بنون مفتوحة بعد الياء بعدها الف لنافع على الجمعية والثانية بتاء مضمومة للباقين على الافراد قوله تعالى يبغون۔ فيه قراء تان الاولى بالياء على الغيبة لابى عمرو وحفص و بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالى اليه يرجعون۔ فيه قراء تان بالياء على الغيبة لحفص وبالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالى من قبل ان تنزل۔ فيه قراء تان الاولى بسكون النون وتخفيف الزاى من الانزال والثانية بفتح النون وتشديد الزاى من التنزيل قوله تعالى حج البيت۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الحاء لحفص وحمزة والكسائى والثانية بالفتح للباقين والكسر لغة نجد قوله تعالى ترجع الامور۔ فيه قراء تان الاولى بفتح التاء وكسر الجيم لابن عامر و حمزة والكسائى والثانية بضم التاء وفتح الجيم للباقين قوله تعالى وما يفعلوا من خير فلن يكفروه۔ فيه قراء تان الاولى بالتاء فيهما على الغيبة لحفص و حمزة والكسائى والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالى لا يضركم كيدهم۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الضاد و جزم الراء لنافع وابن كثير وابى عمرو والثانية بضم الضاد ورفع الراء مشددة للباقين والاول من ضاره يضيره والجزم على انه جواب الشرط والثانى من ضره يضره والضم لاتباع ضمة الضاد كما فى الامر المضاعف المضموم العين كمد والجزم مقدر وجوز وافى مثله الفتح والكسر قوله تعالى منزلين۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون وتشديد الزاى من التنزيل لابن عامر والثانية بسكون النون وتخفيف الزاى من الانزال للباقين قوله تعالى مسومين۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الواو لابن كثير وابى عمرو وعاصم والثانية بفتحها للباقين ومعنى الاول معلمين انفسهم ومعنى الثانى معلمين من جهة الله تعالى قوله تعالى مضعفة۔ فيه

قراء تان الاولی بتشدید العین ولا الف قبلها من التضعیف لابن کثیر وابن عامر والثانیة بتخفیف العین والف قبلها من المضاعفة للباقین قوله تعالٰی وسارعوا۔ فیه قراء تان الاولی بغیر واو قبل السین لنافع وابن عامر والثانیة بالواو قبل السین للباقین قوله تعالٰی قرح فی الموضعین۔ فیه قراء تان الاولی بضم القاف لابی بکر شعبة وحمزة والکسائی والثانیة بفتحها للباقین وهما لغتان قوله تعالٰی قتل معه۔ فیه قراء تان الاولی بضم القاف وکسر التاء ولا الف بین القاف والتاء لنافع وابن کثیر وابی عمرو والثانیة بفتح القاف والتاء والف بین القاف والتاء والاول مبنی للمفعول من القتل والثانی مبنی للفاعل من القتال قوله تعالٰی الرعب۔ فیه قراء تان الاولی بضم العین لابن عامر والکسائی والثانیة بالسکون للباقین وهما لغتان قوله تعالٰی یغشی۔ فیه قراء تان الاولی بالتاء علی التانیث لحمزة والکسائی والثانیة بالیاء علی التذکیر للباقین قوله تعالٰی کله لله۔ فیه قراء تان الاولی برفع اللام بعد الکاف لابی عمرو والثانیة بالنصب للباقین وهو علی الاول مبتدا ولله خبره والجملة خبر لان وعلی الثانی تاکید لاسم ان ولله خبرها قوله تعالٰی فی بیوتکم فیه ما تقدم قوله تعالٰی بما تعملون بصیر۔ فیه قراء تان الاولی بالیاء علی الغیبة لابن کثیر وحمزة والکسائی والثانیة بالتاء علی الخطاب للباقین قوله تعالٰی متم۔ فیه قراء تان الاولی بکسر المیم لنافع وحمزة والکسائی والثانیة بالضم للباقین وهو علی الاول من مات یمات مثل خفتم من خاف یخاف وعلی الثانی من مات یموت مثل کنتم من کان یکون قوله تعالٰی یجمعون۔ فیه قراء تان الاولی بیاء الغیبة لحفص والثانیة بتاء الخطاب للباقین قوله تعالٰی ان یغل۔ فیه قراء تان الاولی بفتح الیاء وضم الغین مبنیا للفاعل لابن کثیر وابی عمرو وعاصم والثانیة بضم الیاء وفتح الغین مبنیا للمفعول ای ما صح لنبی ان ینسبه احد الی الغلول او یوجد غالا قوله تعالٰی رضوان فیه ما مر فی اول السورة قوله تعالٰی ماقتلوا۔ فیه قراء تان الاولی مشددة لهشام والثانیة مخففة للباقین قوله تعالٰی الذین قتلوا۔ فیه قراء تان الاولی مشددة لابن عامر والثانیة مخففة لباقین قوله تعالٰی و ان الله لا یضیع۔ فیه قراء تان الاولی بکسر الهمزة للکسائی علی انه تذییل لما قبله والثانیة بفتحها للباقین عطفا علی فضل او نعمة قوله تعالٰی القرح قد مر قوله تعالٰی خافون۔ فیه قراء تان الاولی باثبات الیاء وصلا وحذفها وقفا لابی عمرو والثانیة بالحذف وقفا ووصله للباقین قوله تعالٰی لا یحزنك۔ فیه قراء تان الاولی بضم الیاء وکسر الزای من الافعال لنافع والثانیة بفتح الیاء وضم الزای للباقین قوله تعالٰی حتی یمیز۔ فیه قراء تان الاولی بضم الیاء وفتح المیم وتشدید الیاء بعد المیم مع کسرها من التفعیل لحمزة والکسائی والثانیة بفتح الیاء وکسر المیم وسکون الیاء بعد المیم من ماز للباقین قوله تعالٰی بما تعملون خبیر۔ فیه قراء تان الاولی بالیاء علی الغیبة لابن کثیروابی عمرو والثانیة بالتاء علی الخطاب للباقین قوله تعالٰی سنکتب ما قالوا(الی) نقول۔ فیه قراء تان الاولی سیکتب بیاء مضمومة وفتح التاء وقتلهم برفع اللام یقول بالیاء لحمزة والثانیة سنکتب بنون مفتوحة وضم التاء وقتلهم بنصب اللام ونقول بالنون قوله تعالٰی والزبر۔ فیه قراء تان الاولی وبالزبر لابن عامر والبزی والثانیة والزبر للباقین قوله تعالٰی والکتٰب المنیر۔ فیه قراء تان الاولی وبالکتٰب لهشام والثانیة والکتاب للباقین قوله تعالٰی لتبیننه للناس ولا تکتمونه۔ فیه قراء تان بیاء الغیبة فیهما لابن کثیر وابی عمرو وشعبة والثانیة بتاء الخطاب للباقین قوله تعالٰی لا تحسبن الذین۔ فیه قراء تان الاولی بتاء الخطاب لعاصم وحمزة والکسائی والثانیة بیاء الغیبة للباقین والفاعل علی الثانی هو الموصول والمفعول مقدر ای انفسهم قوله تعالٰی فلا تحسبنهم۔ فیه قراء تان الاولی بالیاء علی الغیبة وضم الباء الموحدة لابن کثیر وابی عمرو والثانیة بالتاء علی الخطاب وفتح الباء الموحدة للباقین قوله تعالٰی وقٰتلوا وقُتلوا۔ فیه قراء تان الاولی بتقدیم فعل المفعول علی فعل الفاعل لحمزة والکسائی والثانیة ضد ذلك للباقین وفی فعل المفعول قراء تان الاولٰی بالتشدید لابن کثیر وابن عامر والثانیة بالتخفیف للباقین۔

تمت سورة ال عمران غرة صفر ۱۳۲۶ھ

# سورة النساء

قوله تعالٰی تساء لون به۔ فیه قراء تان الاولی بتخفیف السین لعاصم وحمزة والکسائی والثانیة بتشدیدها للباقین وتوجیه الاولٰی حذف التائین والثانیة ادغامها فی السین قوله تعالٰی والارحام۔ فیه قراء تان الاولی بخفض المیم لحمزة والثانیة بنصبها للباقین وهو علی الاول معطوف علی الجلالة والثانی علی الضمیر المجرور علی رأی الکوفیین او هو مجرور بتقدیر الباء علی رأی البصریین علی نحو والله لافعلن قوله تعالٰی سیصلون۔ فیه قراء تان الاولٰی بضم الیاء علی البناء للمفعول لابن عامر و شعبة والثانیة بالفتح علی البناء للفاعل للباقین قوله تعالٰی وان کانت واحدة۔ فیه قراء تان الاولی برفع واحدة لنافع والثانیة بالنصب للباقین وکانت علی الاولٰی تامة وعلی الثانیة ناقصة قوله تعالٰی فلامه الثلث قوله تعالٰی فلامه السدس۔ فیه قراء تان الاولی بکسرة الهمزة لحمزة والکسائی والثانیة بضمها للباقین والکسر اتباع لکسرة اللام وقیل اتباع لکسرة المیم وضعف بان فیه

اتباع حركة اصلية لحركة عارضة وهى الاعرابية وقيل انها لغة فى الام قوله تعالىٰ يوصى بها فى الموضعين فى المجموع ثلث قراء ا ت الاولىٰ بفتح الصاد والف بعدها فيهما لابن كثير وابن عامر وشعبة والثانية بالفتح والالف فى الاول وبكسر الصاد وياء ساكنة بعدها فى الثانى لحفص والثالثة بالكسر والياء فيهما للباقين قوله تعالىٰ يدخله جنات قوله تعالىٰ يدخله نارا۔ فيه قراء تان الاولى بالنون لنافع وابن عامر والثانية بالياء للباقين قوله تعالىٰ واللذان۔ فيه قراأتان الاولىٰ بتشديد النون لابن كثير والثانية بالتخفيف للباقين وتشديد النون لغة وهو عوض عن ياء الذى المحذوف اذ قياسه اللذيان قوله تعالىٰ كرها۔ فيه قراء تان الاولى ضم الكاف لحمزة والكسائى والثانية بالفتح للباقين وهما لغتان قوله تعالىٰ مبينة۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الياء المثناة تحت لابن كثير وشعبة والثانية بالكسر للباقين على صيغة الفاعل من بين اللازم بمعنى تبين او المتعدى والمفعول محذوف اى مبينة حال صاحبها قوله تعالىٰ والمحصنٰت قرأ الكسائى جميع ما فى القرآن من لفظ المحصنات ومحصنات بكسر الصاد الا هذا الحرف فانه فتح الصاد موافقا للجميع قوله تعالىٰ واحل لكم۔ فيه قراء تان الاولى بضم الهمزة وكسر الحاء لحفص وحمزة والكسائى على البناء للمفعول والثانية بفتحهما للباقين على البناء للفاعل قوله تعالىٰ فاذا احصن۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الهمزة والصاد لشعبة و حمزة والكسائى على البناء للفاعل والثانية بضم الهمزة وكسر الصاد على البناء للمفعول قوله تعالىٰ تجارة۔ فيه قراء تان الاولى بالنصب لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بالرفع للباقين والوجه ظاهر قوله تعالىٰ مدخلا۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الميم لنافع والثانية بالضم للباقين ويحتملان المصدر والظرف قوله تعالىٰ عقدت۔ فيه قراء تان الاولى بغير الف بين العين والقاف لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بالالف للباقين۔ قوله تعالىٰ بالبخل۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الباء والخاء لحمزة والكسائى والثانية بضم الباء وسكون الخاء للباقين هما لغتان قوله تعالىٰ ان تك حسنة۔ فيه قراء تان الاولى برفع التاء لنافع وابن كثير والثانية بالنصب للباقين والكون على الاولى تامة وعلى الثانية ناقصة قوله تعالىٰ يضاعفها۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد العين ولا الف قبلها من التضعيف لابن كثير وابن عامر والثانية بتخفيف العين والف قبلها من المضاعفة للباقين قوله تعالىٰ لو تسوى۔ فيه ثلث قراء ات الاولى بضم المثناة فوق من التفعيل لابن كثير وابى عمرو و عاصم والثانية بفتح المثناة و تشديد السين من التفعل وادغام المثناة فى السين لنافع وابن عامر والثالثة بالفتح بلا ادغام على حذف احدى التائين لحمزة والكسائى قوله تعالىٰ او لٰمستم۔ فيه قراء تان الاولى بغير الف بين اللام والميم من اللمس لحمزة والكسائى والثانية بالف من الملامسة للباقين قوله تعالىٰ نعما يعظكم به۔ فيه ما ذكر فى قوله تعالىٰ فنعما هى فى سورة البقرة جزء تلك الرسل قوله تعالىٰ الا قليل منهم۔ فيه قراء تان الاولى قليلًا بالنصب لابن عامر والثانية بالرفع للباقين والنصب على الاستثناء والرفع على البدلية من الضمير المرفوع فى فعلوه قوله تعالىٰ كان لم تكن۔ فيه قراء تان الاولى بالتاء فى تكن على التانيث لابن كثير وحفص والثانية بالياء على التذكير للباقين قوله تعالىٰ ولا تظلمون فتيلًا۔ فيه قراء تان الاولى بالغيبة لابن كثير وحمزة والكسائى والثانية بالخطاب للباقين قوله تعالىٰ فتبينوا فى الموضعين فيهما قراء تان الاولىٰ بالثاء المثلثة والباء الموحدة والتاء المثناة من فوق لحمزة والكسائى من التثبت والثانية بالباء الموحدة والياء المثناة من تحت والنون من البيان للباقين قوله تعالىٰ القى اليكم السلم۔ فيه قراء تان الاولى بغير الف بعد اللام من السلم بمعنى الانقياد لنافع وابن عامر وحمزة والثانية بالالف للباقين قوله تعالىٰ غير اولى الضرر۔ فيه قراء تان الاولى بنصب الراء من غير لنافع وابن عامر والكسائى على الحالية او الاستثناء والثانية بالرفع للباقين على انه صفة للقاعدون قوله تعالىٰ فسوف نؤتيه۔ فيه قراء تان الاولى بالياء لابى عمرو والثانية بالنون للباقين قوله تعالىٰ يدخلون الجنة۔ فيه قراء تان الاولى بضم الياء وفتح الخاء لابن كثير وابى عمرو وشعبة على البناء للمفعول والثانية بفتح الياء و ضم الخاء للباقين على البناء للفاعل قوله تعالىٰ ان يصلحا۔ فيه قراء تان الاولى بضم الياء وسكون الصاد ولا الف بعدها و كسر اللام من الاصلاح لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بفتح الياء وفتح الصاد مع التشديد والف بعدها وفتح اللام من الاصلاح الذى اصله تصالح قوله تعالىٰ والكتٰب الذى نزل على رسوله والكتاب الذى انزل من قبل۔ فيه قراء تان بضم النون من نزل والهمزة من انزل وكسر الزاى فيهما لابن كثير وابى عمرو وابن عامر والثانية بفتح النون والهمزة وفتح الزاى فيهما للباقين قوله تعالىٰ وقد نزل۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون والزاى لعاصم والثانية بضم النون وكسر الزاى للباقين قوله تعالىٰ فى الدرك۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الراء لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بفتحها للباقين وهما لغتان قوله تعالىٰ اولٰئك سوف يؤتيهم۔ فيه قراء تان الاولى بالياء لحفص والثانية بالنون للباقين۔قوله تعالىٰ ان تنزل۔ فيه قراء تان الاولى من الانزال لابن كثير وابى عمرو والثانية من التنزيل للباقين قوله تعالىٰ زبورا۔ فيه قراء تان الاولى بضم الزاى لحمزة والثانية بالفتح للباقين والمفتوح فعول بمعنى مفعول كالحلوب والركوب والمضموم جمع كفلس وفلوس او مصدر كالقعود والجلوس تمت سورة النساء للثامن والعشرين من جمادى الاولىٰ ۱۳۲۶ھ

# سُوْرَةُ الْمَائِدَةِ

سُوْرَةُ الْمَائِدَةِ ۵ مَدَنِيَّةٌ ۱۱۲ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اٰيَاتُهَا ۱۲۰ | رُكُوْعَاتُهَا ۱۶

سورۂ مائدہ مدینہ میں نازل ہوئی — شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے — اور اس میں ایک سو بیس آیتیں اور سولہ رکوع ہیں

المنزل الثانی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ۭ اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ
حُرُمٌ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَاۗىِٕرَ اللّٰهِ وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ وَلَا الْهَدْيَ وَلَا الْقَلَاۗىِٕدَ
وَلَآ اٰۗمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرِضْوَانًا ۭ وَاِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوْا ۭ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ
اَنْ صَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اَنْ تَعْتَدُوْا ۘ وَتَعَاوَنُوْا عَلَي الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى ۠ وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَي الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ۠
وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝۲

اے ایمان والو عہد کو پورا کرو تمہارے لئے تمام چوپائے جو مشابہ انعام (یعنی اونٹ بکری گائے) کے ہوں حلال کئے گئے ہیں۔ مگر جن کا ذکر آگے آتا ہے لیکن شکار کو حلال مت کرنا جس حالت میں کہ تم احرام میں ہو بے شک اللہ جو چاہیں حکم کریں۔ اے ایمان والو بے حرمتی نہ کرو خدا تعالیٰ کی نشانیوں کی اور نہ حرمت والے مہینے کی اور نہ حرم میں قربان ہونے والے جانور کی اور نہ ان جانوروں کی جن کے گلے میں پٹے پڑے ہوں اور نہ اُن کی جو بیت الحرام میں قصد سے جا رہے ہوں۔ اپنے رب کے فضل اور رضامندی کے طالب ہو اور جس وقت تم احرام سے باہر آ جاؤ تو شکار کیا کرو اور ایسا نہ ہو کہ تم کسی قوم سے جو اسی سبب سے افضل ہے کہ انہوں نے مسجد حرام سے روک دیا تھا وہ تمہارے لئے اس کا باعث ہو جائے کہ تم حد سے نکل جاؤ اور نیکی اور تقویٰ میں ایک دوسرے کی اعانت کرتے رہو اور گناہ اور زیادتی میں ایک دوسرے کی اعانت مت کرو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرا کرو بلاشبہ اللہ تعالیٰ سخت سزا دینے والے ہیں۞

تفسیر: سورة المائدة مدنية وهي مائة وعشرون آية۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اوپر کی سورت کے ختم پر فرمایا تھا کہ شرائع کو تم سے بیان کرتے ہیں اس سورت کے شروع پر اس کا امر ہے کہ تم ہمارے ان بیان کئے ہوئے شرائع کی پوری پوری بجا آوری کرو یہ مناسبت تو دونوں سورتوں کے انجام اور آغاز میں ہے باقی پوری پوری سورتوں میں بھی دونوں کے اشتمال علی الشرائع سے ربط ظاہر ہے اور خود اس سورت کی اجزاء میں ایک ارتباط بدیع ہے کہ اس کے اول کی آیت بمنزلہ متن کے ہے اور تمام سورت بمنزلہ اس کی شرح کے کیونکہ لفظ عقود بقول ابن عباس رضی اللہ عنہما جو کہ روح میں منقول اور قاموس کے قول العقد العہد سے مؤید ہے تمام شرائع کو عام اور شامل ہے اور سورت میں ان ہی شرائع کی تفصیل ہے پس اولاً اجمالی اور کلی عنوان سے امتثال شرائع کا حکم فرماتے ہیں۔

ایجاب امتثالِ شرائع: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ۭ اے ایمان والو تمہارے ایمان کا مقتضاء یہ ہے کہ اپنے عہدوں کو (جو کہ ایمان کے ضمن میں تم نے خدا تعالیٰ سے کئے ہیں) پورا کرو (یعنی احکام شرعیہ کو بجا لاؤ کیونکہ ایمان لانے سے سب کا التزام ہو گیا اور التزام کا مقتضاء ایفاء ہے)

ربط: اوپر اجمالی اور کلی عنوان سے امتثال شرائع کا امر تھا آگے مامور بہ کی جزئیات کی تفصیل ہے جس میں بعض احکام فرعیہ ہیں۔ اور بعض مضامین مشتمل احوال مخالفین ہیں اور بعض ان کے مقدمات و متممات ہیں۔

حکم اول تحلیل وتحریم بہائم: اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ (الی قولہ تعالیٰ) اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ تمہارے لئے تمام چوپائے جو مشابہ (ان) انعام (یعنی اونٹ بکری گائے) کے ہوں (جن کی حلت اس کے قبل سورۂ انعام میں جو کہ مکیہ ہے معلوم ہو چکی ہے پس ان کے مشابہ جتنے چوپائے ہیں سب) حلال کئے گئے ہیں (جیسے ہرن نیل گائے وغیرہ کہ اونٹ بکری گائے کے مشابہ ہیں اس بات میں کہ درندے اور شکاری نہیں بجز ان بہائم کے جو کہ دوسرے دلائل شرعیہ حدیث وغیرہ سے مخصوص ومستثنیٰ ہو چکے ہیں جیسا گدھا خچر وغیرہ ان مستثنیات کے سوا اور سب بہائم اہلی و وحشی حلال ہیں) مگر جن کا ذکر آگے (آیت حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ میں) آتا ہے (کہ وہ باوجود بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ میں داخل ہونے اور مخصوص بالحدیث وغیرہ سے خارج ہونے کے بھی حرام ہیں اور باقی تم کو حلال ہیں) لیکن (ان میں جو) شکار (ہیں ان) کو حلال مت سمجھنا جس حالت میں کہ تم احرام (یا حرم) میں ہو (مثلاً حج وعمرہ کا احرام باندھے ہو گو حرم سے خارج ہو یا یہ کہ حرم کے اندر ہو کہ غالباً شکار بھی حرم کے اندر ہوگا کیونکہ اصل مدار حکم کا شکار کا حرم کے اندر ہونا ہے گو احرام نہ باندھے ہو دونوں حالتوں میں شکار یعنی بری وحشی کا حرام ہے) بیشک اللہ تعالیٰ جو چاہیں حکم کریں (یعنی وہی مصلحت ہوتا ہے پس جس جانور کو چاہا ہمیشہ کے لئے فی نفسہٖ غیر اوقات اضطرار میں حرام کر دیا جس کو چاہا ہمیشہ کے لئے حلال کر دیا جس کو چاہا کسی حالت میں حلال کر دیا کسی حالت میں حرام کر دیا تم کو ہر حالت میں امتثال واجب ہے) **ف**: اور حلال طیور کا یہاں ذکر نہیں ان کی حلت دوسری دلیل شرعی سے مثل انعام کے ثابت ہے پس خلاصہ آیت اور اس کی تفسیر کا یہ مسائل ہیں۔

**مسئلہ** ①: اونٹ گائے بھینس بکری بھیڑ فی نفسہٖ حلال ہیں البتہ موت طبعی واختناق وغیرہ کی حالت میں حرام ہیں جیسا آگے آوے گا۔

**مسئلہ** ②: خنزیر حرام ہے جیسا آگے آوے گا۔

**مسئلہ** ③: گدھا خچر وغیرہ حرام ہے حدیث میں آیا ہے۔

**مسئلہ** ④: ہرن نیل گائے گھوڑا وغیرہ جو انعام کے مشابہ ہیں حلال ہیں۔

**مسئلہ** ⑤: لیکن ہرن وغیرہ جو وحشی جانور ہیں حرم اور احرام میں ان کا شکار کرنا اسی طرح ان کا ذبح کرنا حرام ہے یعنی جب کہ وہ جانور حرم کے اندر ہو اگرچہ شکاری خارج ہو یہی حکم ہے طیور وحشیہ کا۔

**مسئلہ** ⑥: دریائی شکار یعنی مچھلی حرم واحرام میں بھی حلال ہے۔

**مسئلہ** ⑦: درندہ حرام ہے۔

**ربط**: اوپر غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ کی قید میں ایک امر کو جو کہ محل تعظیم احرام وحرم ہے حرام فرمایا ہے آگے اور چند امور کی جو کہ محل تعظیم شعائر یعنی اشیائے معظمہ فی الدین ہیں تحریم فرماتے ہیں۔

حکم دوم تحریم ترک تعظیم شعائر: يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا (الی قولہ تعالیٰ) اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝ اے ایمان والو بے حرمتی نہ کرو خدا تعالیٰ (کے دین) کی نشانیوں کی یعنی جن چیزوں کے ادب کی حفاظت کے واسطے خدا تعالیٰ نے کچھ احکام مقرر کئے ہیں ان احکامؑ کے خلاف کر کے ان کی بے ادبی نہ کرو مثلاً حرم اور احرام کا یہ ادب مقرر کیا ہے کہ اس میں شکار نہ کرو تو شکار کرنا بے ادبی اور حرام ہوگا) اور نہ حرمت والے مہینے کی (بے ادبی کرو کہ اس میں کافروں سے لڑنے لگو) اور نہ حرم میں قربانی ہونے والے جانور کی (بے ادبی کرو کہ اس سے تعرض کرنے لگو) اور نہ ان جانوروں کی (بے ادبی کرو) جن کے گلے میں (اس نشانی کے لئے) پٹے پڑے ہوں (کہ یہ اللہ کی نیاز ہیں حرم میں ذبح ہوں گے) اور نہ ان لوگوں کی (بے حرمتی کرو) جو کہ بیت الحرام (یعنی بیت اللہ) کے قصد سے جا رہے ہوں (اور) اپنے رب کے فضل اور رضامندی کے طالب ہوں (یعنی ان چیزوں کے ادب سے کافروں کے ساتھ بھی تعرض مت کرو) اور (اوپر کی آیت میں جو احرام کے ادب سے شکار کو حرام فرمایا گیا ہے وہ احرام ہی تک ہے ورنہ) جس وقت تم احرامؒ سے باہر آ جاؤ تو (اجازتؒ ہے کہ) شکار کیا کرو (بشرطیکہ وہ شکار حرم میں نہ ہو) اور (اوپر جن چیزوں کے تعرض سے منع کیا گیا ہے اس میں) ایسا نہ ہو کہ تم کو کسی قوم سے جو اس سبب سے بغض ہے کہ انہوں نے (تم کو سال حدیبیہ میں) مسجد حرام میں (جانے سے) روک دیا تھا (مراد کفار قریش ہیں) وہ (بغض) تمہارے لئے اس کا باعث ہو جاوے کہ تم (شرع کی) حد سے نکل جاؤ (یعنی احکام مذکورہ کے خلاف کر بیٹھو ایسا نہ کرنا) اور نیکی اور تقویٰ (کی باتوں میں) ایک دوسرے کی اعانت کرتے رہو (مثلاً یہ احکام ہیں ان میں دوسروں کو بھی عمل کرنے کی ترغیب دو) اور گناہ اور زیادتی (کی باتوں) میں ایک دوسرے کی اعانت مت کرو (مثلاً یہی احکام ہیں اگر کوئی ان کے خلاف کرنے لگے تم اس کی اعانت مت کرو) اور اللہ تعالیٰ سے ڈرا کرو (کہ اس سے سب احکام کی پابندی سہل ہو جاتی ہے) بلاشبہ اللہ تعالیٰ (احکام کی مخالفت کرنے والے) کو سخت سزا دینے والے ہیں۔ **ف**: حدیبیہ کا قصہ اور اشہر حرم کا منسوخ ہونا سورۂ بقرہ کے حکم نہم کے مسائل میں گزر چکا ہے اور حکم یازدہم هَدْيَ کے معنی گزر چکے اور قَلَآئِدَ کے معنی یہاں ترجمہ سے واضح ہو گئے اور وَلَا الْهَدْيَ سے آٰمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ تک یہ احکام اس وقت تھے جب کفار حج وعمرہ کے لئے جانے پاتے تھے اب

خود ان کا حج وعمرہ کے لئے جانے دینا منسوخ ہے نقله البيضاوی عن ابی حنيفة تحت قوله تعالٰى فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا اور شعائر اللہ گو عام ہے مگر اس کے بعض خاص افراد کا ذکر اہتمام کے لئے ہے جیسا کہ هدى کے بعد قَلَآئِدَ کا ذکر بھی اسی غرض سے ہے کیونکہ هَدْیَ کبھی ذی قلادہ ہوتی ہے کبھی نہیں اور آمِّيْنَ کا عطف تغایر کے لئے ہے کیونکہ بعض قاصدین حرم ہدی نہیں لے جاتے اور کفار کو جو طالب فضل ورضوان فرمایا یہ بنا بر ان کے زعم کے کنایہ ہے حج وعمرہ سے جو سبب ہے فضل ورضوان کا اور شروع آیت لَا تُحِلُّوْا حطم بن ہند البکری کے باب میں نازل ہوا کہ اسلام کے بعد مرتد ہوگیا اور ذیعقدہ میں مکہ کو اس کا جانا سن کر مسلمانوں نے ارادہ اس سے تعرض کا کیا اور آخر آیت کا وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ بعض مشرکین کے باب میں نازل ہوا کہ بعد واقعہ حدیبیہ کے ان کا مکہ کو بقصد عمرہ جانا مسلمانوں کو معلوم ہوا اور ان کو روکنا چاہا اخرج الاول ابن جرير عن عكرمة والثانی ابن ابی حاتم عن زيد بن سلم كذا فی اللباب۔

مَسْئَلَہ: اور جس طرح احرام سے خارج ہو کر شکار کرنا درست ہے جس کا بیان وَاِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوْا میں گزر چکا ہے اسی طرح حرم سے باہر کا شکار غیر محرم کو حلال ہے۔

ترجمہ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ اِنَّ اللّٰهَ الخ اس میں اسرار احکام کی تفتیش کی ممانعت کی طرف اشارہ ہے۔ قولہ تعالیٰ: يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا الخ اس سے تبرکات کی تعظیم بوجہ تعلق ذات واجب التعظیم کے مفہوم ہوتی ہے۔ قولہ تعالیٰ وَلَآ اٰمِّيْنَ الخ حسن نے فرمایا کہ مراد اس سے خاص مشرکین ہیں اور فضل سے مراد تجارت کا نفع اور رضوان سے مراد ان کے زعم کے موافق رضوان تھا پس اس سے معلوم ہوا کہ طالب رضائے حق قابل رعایت ہے اگرچہ اس کے طریق میں اس نے خطا ہی کی ہو اور مِنْ رَّبِّهِمْ میں اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ رب العالمین ہے نہ صرف رب المسلمین ہے پس اس میں وسعت رحمت اللہ کا بیان ہے قولہ تعالیٰ وَاِذَا حَلَلْتُمْ الخ باوجود اصطیاد کے مباح ہونے کے اس میں صیغہ امر کا وارد ہونا دال ہے اس پر کہ جس مباح کے ترک سے اس کے ممنوع ہونے کا شبہ ہونے لگے اس مباح کا کرنا مطلوب ہے اس سے سمجھ لیا جاوے کہ بعض متشددین جو بعض مباحات کے ترک میں مثل حرام کے مبالغہ وتشدد کرتے ہیں اس میں کیا طرز عمل ہونا چاہئے۔ قولہ تعالیٰ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ الخ اس سے معلوم ہوا کہ اگر کسی سے بغض فی اللہ بھی ہوتا ہم اس کے معاملات میں حدود شرعیہ سے تجاوز جائز نہیں۔ قولہ تعالیٰ وَتَعَاوَنُوْا الخ اس میں دلالت ہے اس پر کہ مقدمات کو حسن وقبح میں مقاصد کا حکم دیا جاتا ہے اور اس قاعدہ کو مشائخ اہل تربیت بہت زیادہ استعمال کرتے ہیں اور امر کو نہی پر مقدم کرنے میں تحلیہ کی تقدیم ہے تخلیہ پر ۱۲۔

الحواشی: (۱) مفسرین نے اس اضافت کو اضافۃ العام الی الخاص مانا ہے لیکن مصنف دام بالفضل والفیض نے اضافۃ المشبہ بالمشبہ بہ کو اس وجہ سے ترجیح دی کہ اگر اضافۃ العام الی الخاص لی جاتی تو تقیید غير محلي الصيد بیکار ہوتی ہے وجہ یہ ہے کہ اس صورت میں صرف ازواج ثمانیہ ہی آیت میں داخل ہوں گے کہ انہیں پر انعام کا اطلاق عرف میں ہوتا ہے اور صید داخل ہی نہ ہوں گے پس ان کے اخراج کی بھی ضرورت نہیں اور اگر اضافۃ تشبیہی لی جاوے تو چونکہ وجہ شبہ مذکور فی التفسیر کے سبب صیود بھی داخل ما احلت ہوں گے اس لئے ان کے اخراج کی ضرورت ہوگی ۱۲ تبیان۔

ملحقات الترجمۃ: ۱؎ قوله فی الذين آمنوا۔ مقتضا یہ ہے كما نبينه عنقريب وفيه الاشارة الى وجه الخطاب بهذا العنوان ۱۲۔ ۲؎ قوله فی بهيمة الانعام تمام چوپائے الخ اشار الى فوائد الاول معنے البهيمة كل ذات اربع كما فی القاموس الثانی الانعام كما فی البيضاوی سورة النحل الابل والبقر والغنم وفی المائدة منه ثمانية ازواج قلت لكن اصل معناه الابل او هور الشاء كما فی القاموس وتعورف فی الازواج الثمانية وهی المراد فی الآية للعرف الثالث الاضافة فی بهيمة الانعام للمشبه الى المشبه به رواه فی الروح عن الكلبی والفراء الرابع فائدة الاضافة الاشعار بعلة الحكم المشتركة بين المتضايفين كانه قيل احلت لكم البهيمة المشبهة بالانعام التی بين احلالها فيما سبق كذا فی الروح الخامس ان الآية مخصوصة بما عدا البهائم التی تشابه الانعام لكنها محرمة كالحمار والبغل نبّه عليه بقوله بجز ان بہائم کے الخ السادس ان الاستثناء بالا متصل نبه عليه بقوله باوجود بہیمۃ الانعام میں داخل ہونے الخ السابع غير حال من الضمير فی لكم عبر عنه بقوله لكن اتباعًا للمحاورة واخذا بحاصل الحال من تقييد الحكم بها ونقض اطلاقه وتفيد لكن هذا المعنے فی لساننا۔ الثامن فائدة التقييد بالحال ان بهيمة الانعام شامل للصيود فخرجت بالتقييد نبه عليه بقوله ان میں جو شکار ہیں فلا يرد ان بهيمة الانعام حلال وان اصل الصيود محرم فما معنى هذا التقييد حاصلها معنى قوله انها حلال لان جميعها ليس بحلال لخروج الصيود عنه التاسع وانتم حرم حال مما استكن فی محلی اشار اليه بقوله جس حالت العاشر قوله انتم حرم عام للاحرام والكون فی الحرم صرح به فی حاشية البيضاوی عن التيسير فی سورة الانعام وانما ترجمت باحدهما لانه كالمشترك ولا تجوز فيه العموم ولان قوله حللتم فيما

بعد لم یثبت لی عمومه بل انه مخصوص بمقابل الاحرام فترجح ما ترجمت به بهذا الوجه نعم حرمة الحرم ثابت بالاحادیث الصحیحة فائدة فی القاموس القول الثانی فی البهیمة کل حی لا یمیز فلو فسر علیه لما احتیج الی ما قال فی ف حلال طیور کا یہاں ذکر نہیں فانها تدخل فی ۲ البهیمة لکن یخص منه بقیة المحرمات الحیوانیة بدلیل آخر نعم لو فسر المشابهة بمفهوم خاص یخرج به سائر المحرمات لم یحتج الی التخصیص ۱۲۔ والله اعلم وعلمه اتم واحکم۔ ۳ قوله فی لا تحلوا ان احکام کے خلاف کرکے اشارة الی المراد بالادب لا ما یتبادر الی الذهن من تعظیم المتعارف فانه یحتاج الی اثباته الی دلیل مستقل ۱۲۔ ۴ قوله فی توضیح رضوانا۔ کافروں کے ساتھ بھی دل علی نزولها فی المشرکین روایات اسباب النزولها وقوله فیما بعد شنآن قوم الخ۔ ۵ قوله فی حللتم احرام سے فی القاموس حل من احرار واماحکم غیر الحرم لغیر المحرم فقد ذکره فی آخر ف بعنوان المسئلة تتمیماً لمقابلة وجهی قوله انتم حرم۔ ۶ قوله فی اصطادوا اجازت اشارة الی کون الامر للاباحة ۱۲۔ ۷ قوله تعاونوا مثلاً الخ بقولہ یہ احکام الی وجه ایراد هذا الامر ههنا واشار بقوله مثلاً الی کون المراد عاما ۱۲۔

اَللُّغَاتُ: قوله لا یجرمنکم لا یحملنکم او لا یکسبنکم و اکثر ما یستعمل فی کسب الشر کذا فی الروح ۱۲۔ الشنآن مصدر معناه البغض ۱۲۔

اَلنَّحْوُ: الشنآن مضاف الی المفعول کذا فی الروح اه وبه ترجمت ۱۲۔

(۲) وهو قوله ما بین القوسین فی توضیح ترجمة اوفوا کیونکہ ایمان لانے سے الخ ۱۲ تبیان (۳) ای لو فسر البهیمة علی طبق هذا القول بکل حی لا یمیز فیدخل فیه الطیور لکن یخص منه بقیة المحرمات الحیوانیة بدلیل آخر الحدیث وغیره کما خصصت فی التفسیر الاول المختار فی المتن ایضًا بذلك الدلیل ۱۲ تبیان۔

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللَّهِ بِهِ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَا أَكَلَ السَّبُعُ إِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَأَنْ تَسْتَقْسِمُوا بِالْأَزْلَامِ ۚ ذَٰلِكُمْ فِسْقٌ ۗ الْيَوْمَ يَئِسَ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ دِينِكُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِ ۚ الْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي وَرَضِيتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ دِينًا ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ فِي مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِإِثْمٍ ۙ فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ③ يَسْأَلُونَكَ مَاذَا أُحِلَّ لَهُمْ ۖ قُلْ أُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبَاتُ ۙ وَمَا عَلَّمْتُمْ مِنَ الْجَوَارِحِ مُكَلِّبِينَ تُعَلِّمُونَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَكُمُ اللَّهُ ۖ فَكُلُوا مِمَّا أَمْسَكْنَ عَلَيْكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللَّهِ عَلَيْهِ ۖ وَاتَّقُوا اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَرِيعُ الْحِسَابِ ④

تم پر حرام کئے گئے مردار اور خنزیر کا گوشت اور جو جانور کہ غیر اللہ کے لئے نامزد کر دیا گیا ہو اور گلا گھٹنے سے مر گیا ہو اور جو کسی ضرب سے مر جائے اور جو اونچے سے گر کر مر جائے اور جو کسی کی ٹکر سے مر جائے اور جس کو کوئی درندہ کھانے لگے لیکن جس کو ذبح کر ڈالو اور جو جانور پرستش گاہوں پر ذبح کیا جائے اور یہ کہ تقسیم کرو بذریعہ قرعہ کے تیروں کے یہ سب گناہ ہیں۔ آج کے دن نا اُمید ہو گئے کافر لوگ تمہارے دین سے سو ان سے مت ڈرنا اور مجھ سے ڈرتے رہنا۔ آج کے دن تمہارے لئے تمہارے دین کو میں نے کامل کر دیا اور میں نے تم پر اپنا انعام تمام کر دیا اور میں نے اسلام کو تمہارا دین بننے کے لئے پسند کر لیا پس جو شخص شدت کی بھوک میں بے تاب ہو جائے بشرطیکہ کسی گناہ کی طرف اس کا میلان نہ ہو تو یقیناً اللہ تعالیٰ معاف کرنے والے ہیں رحمت والے ہیں لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ کیا کیا جانور اُن کے لئے حلال کئے گئے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ تمہارے لئے کل حلال جانور حلال رکھے گئے ہیں اور جن شکاری جانوروں کو تم تعلیم دو اور تم ان کو چھوڑو بھی اور ان کو اس طریقہ سے تعلیم دو جو تم کو اللہ تعالیٰ نے تعلیم دیا ہے تو ایسے شکاری جانور جس شکار کو تمہارے لئے پکڑیں اسکو کھاؤ اور اس پر اللہ کا نام بھی لیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہا کرو بے شک اللہ تعالیٰ جلدی حساب لینے والے ہیں ۞

تفسیر ربط: اوپر تحلیل بَهِيمَةُ الْأَنْعَامِ میں اجمالاً بعض کا استثناء فرمایا آگے ان بعض کی تفصیل ہے۔

حکم سوم اسباب تحریم حیوانات: حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ (الی قوله تعالی) ذَٰلِكُمْ فِسْقٌ تم پر (یہ جانور وغیرہ) حرام کئے گئے ہیں مردار جانور (جو کہ باوجود واجب الذبح ہونے کے بلا ذبح شرعی مر جاوے) اور خون (جو بہتا ہو) اور خنزیر کا گوشت (اسی طرح اس کے سب اجزاء) اور جو جانور کہ (بقصد قربت)

غیر اللہ کے نامزد کر دیا گیا ہو اور جو گلا گھٹنے سے مر جاوے اور جو کسی ضرب سے مر جاوے اور جو اونچے سے گر کر مر جاوے (مثلاً پہاڑ سے یا کنوئیں میں) اور جو کسی کی ٹکر سے مر جاوے اور جس کو کوئی درندہ (پکڑ کر) کھانے لگے (اور اس کے صدمہ سے مر جاوے) لیکن (منخنقة سے ما اکل السبع تک جن کا ذکر ہے ان میں سے) جس کو (دم نکلنے سے پہلے قاعدۂ شرعیہ کے مطابق) ذبح کر ڈالو (وہ اس حرمت سے مستثنیٰ ہے) اور (نیز) جو جانور (غیر اللہ کی) پرستش گاہوں پر ذبح کیا جاوے (حرام ہے گو زبان سے غیر اللہ کے نامزد نہ کرے کیونکہ مدار حرمت کا نیت خبیثہ پر ہے اس کا ظہور کبھی قول سے ہوتا ہے کہ نامزد کر دے کبھی فعل سے ہوتا ہے کہ ایسے مقامات پر ذبح کرے) اور یہ (بھی حرام ہے) کہ گوشت وغیرہ) تقسیم کرو بذریعہ قرعہ کے تیروں کے یہ سب گناہ (اور حرام) ہیں۔ **ف**: میتہ اور دم اور لحم خنزیر اور مَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ کے متعلق مسائل پارۂ سیقول کے ربع کے قریب مذکور ہو چکے ہیں ملاحظہ فرما لیا جاوے اور زمانہ جاہلیت میں ان چیزوں کی اور منخنقه وغیرہ کی بھی کھانے کی عادت تھی اس لئے ان کی تصریح فرمائی اور زیادہ تفصیل بھی اسی لئے فرمائی ورنہ بہت سی چیزیں خود میتہ کے عموم میں داخل ہیں۔ اور شرعی قاعدے کے موافق ذبح کرنے کی تفصیل کتب فقہ میں ہے اور بعد ان صدمات کے دم نکلنے سے پہلے ذبح کرنے کے اس وقت حلت ہوتی ہے جب علامات سے اس کی حیات معلوم ہو جاوے تفصیل ان علامات کی کتب فقہ میں ہے اور احکام متردیہ کی تفصیل بھی کتب فقہ میں ہے اور یہ بھی اس وقت ایک رسم تھی کہ شرکت میں مثلاً ایک اونٹ خرید کر ذبح کیا لیکن اس کے گوشت کو جو کہ داموں کی نسبت سے شرکاء کا مملوک ہوتا تھا اس نسبت سے تقسیم نہ کرتے تھے بلکہ دس عدد تیر اسی غرض سے مقرر تھے کہ ان میں سات پر کچھ لکیریں بنی تھیں بعضے سادہ تھے اور اس کے متعلق کچھ اصطلاح ٹھہرا رکھی تھی پھر مثلاً ایک کے نام پر اول ایک تیر تھیلی میں سے نکالا اور اس اصطلاح کے موافق اس کا جس قدر حصہ ہوا اتنا گوشت اس کو دے دیا اور اگر اس اصطلاح کے موافق کچھ حصہ نہ ہو محروم کر دیا اسی طرح سب شرکاء کے واسطے یہی عمل کرتے تھے پس یہ ایک صورت قمار کی تھی جس کی حرمت حکم پانزدہم سورۂ بقرہ میں گزر چکی ہے جیسے آج کل چٹھی ڈالنے کی رسم ہے اور قرعہ جو شریعت میں ثابت ہے وہ اس صورت میں ہے کہ جہاں بلا قرعہ بھی اس پر باہم اتفاق جائز ہو جیسے مکان کی تقسیم کر کے یہ جائز ہے کہ دونوں اپنی رضامندی سے ایک شریک ایک طرف کا لے لے دوسرا دوسری طرف کا لے لے تو اس میں قرعہ بھی جائز اور کئی شخص گوشت کے خرید کرنے کو برابر روپیہ دیں پھر اتفاق کر لیں کہ ایک کو ایک ثلث گوشت دیا جاوے دوسرے کو دو ثلث یہ حرام ہے اور ربوا ہے پس یہ عمل اس صورت میں قرعہ سے بھی حرام ہے خوب سمجھ لو۔

تنبیہ: ہر چند کہ اوپر ذکر بہائم کا ہے لیکن یہ استثناء باعتبار خصوصیت بہیمیت کے نہیں بلکہ بعلت موت وانخناق وغیرہ کے ہے جو کہ بہائم وغیر بہائم سب کو شامل ہے اور استثناء کی صحت کے لئے یہ عموم مضر نہیں کیونکہ استثناء بعنوان عام بھی جائز ہے جیسا جاء نی القوم الا العمیان۔ اگرچہ عمیان قوم کے عمیان سے عام ہے پس طیور مختقہ بھی حرام قطعی ہیں۔ لا کما زعم بعض المحرفین۔

**ربط**: جن چیزوں کو اوپر حرام فرمایا ہے حالت اضطرار میں ان کا حلال ہونا آگے فمن اضطر میں مذکور ہوگا درمیان میں بطور جملہ معترضہ کے اکمال دین کی بشارت دینے میں اہتمام ہے امتثال جمیع اوامر ونواہی کا جن میں یہ محرمات ومحللات بھی داخل ہیں۔

بشارتِ اکمال دین: اَلْيَوْمَ يَىِٕسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ (الی قولہ تعالٰی) وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ۭ

تتمہ حکم سوم: فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

آج کے دن (یعنی اب) ناامید ہو گئے کافر لوگ تمہارے دین (کے مغلوب وگم ہو جانے) سے (کیونکہ ماشاء اللہ اسلام کا خوب شیوع ہو گیا) سو ان (کفار) سے مت ڈرنا (کہ تمہارے دین کو گم کر سکیں) اور مجھ سے ڈرتے رہنا (یعنی میرے احکام کی مخالفت مت کرنا) آج کے دن تمہارے لئے تمہارے دین کو میں نے (ہر طرح) کامل کر دیا (قوت میں بھی جس سے کفار کو مایوسی ہوئی اور احکام وقواعد میں بھی) اور (اس اکمال سے) میں نے تم پر اپنا انعام تام کر دیا (دینی انعام بھی کہ احکام کی تکمیل ہوئی اور دنیوی انعام بھی کہ قوت حاصل ہوئی اور اکمال دین میں دونوں آگئے) اور میں نے اسلام کو تمہارا دین بننے کے لئے (ہمیشہ کو) پسند کر لیا (یعنی قیامت تک تمہارا یہی دین رہے گا اس کو منسوخ کر کے دوسرا دین تجویز نہ کیا جاوے گا پس تم کو چاہئے کہ میری نعمت کا شکر کر کے اس دین پر پورے پورے قائم رہو) پھر (اشیائے مذکورہ بالا کی حرمت دریافت کر لینے کے بعد یہ بھی معلوم کر لو کہ) جو شخص شدت کی بھوک میں بیتاب ہو جاوے (اور اس وجہ سے اشیائے بالا کو کھا لے) بشرطیکہ کسی گناہ کی طرف اس کا میلان نہ ہو (یعنی نہ قدر ضرورت سے زیادہ کھاوے اور نہ لذت مقصود ہو جس کو سورۂ بقرہ میں غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ سے تعبیر فرمایا ہے) تو یقیناً اللہ تعالیٰ معاف کرنے والے ہیں (اگر قدر ضرورت کا پورا اندازہ نہ ہوا اور ایک آدھ لقمہ زیادہ بھی کھا گیا اور) رحمت والے ہیں (کہ ایسی حالت میں اجازت دے دی) **ف**: یہ آیت جیسا کہ شیخین نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا عصر کے وقت جمعہ کے روز ذی الحجہ کی نویں تاریخ حجۃ الوداع میں جو کہ ۱۰ھ ہجری میں تھا نازل ہوئی ہے اور اس کے نزول کے بعد قریب تین ماہ کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم زندہ رہے اور آج کے دن سے مراد خاص

وہی دن نہیں بلکہ وہ زمانہ متصل ماقبل و مابعد کے مراد ہے پس اگر اس کے بعد بھی کسی حکم کا نازل ہونا ثابت ہو تو اکمال بمعنی تکمیل احکام پر اعتراض لازم نہیں آتا اور وَرَضِيتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ کی تفسیر میں جو نسخ نہ ہونا کہا گیا ہے یہ عام ہے حضور ﷺ کی حیات میں بھی اس طرح کہ کوئی دین جو اس کا ناسخ ہو وحی نہ کریں گے اور بعد وفات اس طرح کہ کوئی نبی من حیث النبوۃ نہ آوے گا کوئی شبہ نہ کرے کہ بہت سے احکام دوسرے دلائل سے بھی ثابت ہیں تو اکمال کہاں رہا۔ جواب یہ ہے کہ حدیث تو مابہ الاکمال میں داخل ہی ہے اور احکام قیاسیہ اجماعیہ یا غیر اجماعیہ ان کے ماخذ استنباط یہی قران و حدیث ہیں پس اکمال کے معارض نہ ہوا اسی لئے احقر نے ترجمہ میں احکام کے ساتھ لفظ قواعد بھی توضیحاً کہہ دیا اور حکم اضطرار کا سورۂ بقرہ کے ربع کے قریب بھی مفصل گزر چکا ہے دیکھ لیا جاوے۔

**ربط** : اوپر بعض محرمات فی غیر الاضطرار کا ذکر تھا آگے بعض محللات کا ذکر ہے جو من وجہ تحلیل مذکور فی الحکم الاول کی تفصیل ہے اور سبب نزول اس کا یہ ہے کہ بعض صحابہؓ نے رسول اللہ ﷺ سے حکم شکاری کتے اور باز کے شکار کا دریافت کیا تھا اس کا جواب اس آیت میں مذکور ہے۔

**حکم چہارم اسباب حلت بعضے حیوانات** : يَسْـَٔلُوْنَكَ مَاذَآ اُحِلَّ لَهُمْ (الی قولہ تعالی) اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ (کتے اور باز کے شکار کئے ہوئے جانوروں میں سے) کیا کیا جانور ان کے لئے (یعنی ہمارےؓ لئے) حلال کئے گئے ہیں (یعنیؓ جتنے حلال شکار ذبح سے حلال ہو جاتے ہیں کیا کتے اور باز کے ذریعہ سے شکار کرنے سے بھی سب حلال رہتے ہیں یا ان میں کچھ مخصوص جانور حلال ہوتے ہیں یا مطلقاً حلال نہیں ہوتے اور جو حلال ہوتے ہیں ان کی کچھ شرط بھی ہے) آپ (جواب میں) فرما دیجئے کہ تمہارے لئے کل حلال جانور (جوؓ از قسم شکار پہلے سے حلال ہیں وہ سب کتے اور باز کے ذریعہ سے شکار کرنے سے بھی) حلالؓ رکھے گئے ہیں۔ (یہ تو جواب ہو گیا غرض سوال کے ایک جزو کا آگے دوسرے جزو کا جواب ہے وہ یہ کہ شرط حلت کی یہ ہے کہ) جن شکاری جانوروں کو (جس میں کتا اور باز وغیرہ بھی آ گئے) تم (خاص طور پر جس کا بیان آگے آتا ہے) تعلیم دو (یہ ایک شرط ہے) اور تمؓ ان کو (شکار پر) چھوڑو بھی (یہ دوسری شرط ہے) اور ان کو (جو تعلیم دو جس کا اوپر ذکر آیا ہے تو) اس طریقہ سے تعلیم دو جو تم کو اللہ تعالیٰ نے (شریعتؓ میں) تعلیم دیا ہے (وہ طریقہ یہ ہے کہ کتے کو تو یہ تعلیم دی جاوے کہ شکار کو پکڑ کر کھائے نہیں اور باز کو یہ تعلیم دی جاوے کہ جب اس کو بلاؤ گو شکار کے پیچھے جا رہا ہو فوراً چلا آوے یہ شرط اول کا بیان ہے) تو ایسے شکاری جانور جس شکار کو تمہارےؓ لئے پکڑیں اس کو کھاؤ (یہ تیسری شرط ہے جس کی علامت طریقہ تعلیم میں بیان ہو چکی۔ سو اگر کتا اس شکار کو کھانے لگے یا باز بلانے سے نہ آوے تو سمجھا جاوے گا کہ جب اس کے کہنے میں نہیں تو اس نے شکار بھی اس کے لئے نہیں پکڑا بلکہ اپنے لئے پکڑا ہے) اور (جب شکار پر جانور چھوڑنے لگو تو) اس (جانورؓ) پر (یعنی اس کے چھوڑنے کے وقت) اللہ کا نام بھی لیا کرو (یعنی بسم اللہ کہہ کر چھوڑو یہ چوتھی شرط ہے) اور (تمام امور میں) اللہ سے ڈرتے رہا کرو (مثلاً شکار میں ایسے منہمک نہ ہو کہ نماز وغیرہ سے غافل ہو جاؤ یا اتنی حرص مت کرو کہ شرائط حلت کی نہ پائے جاویں جب بھی شکار کو کھا جاؤ) بیشک اللہ تعالیٰ جلدی حساب لینے والے ہیں (جس کے بعد سب کو جزا و سزا مل جاوے گی اس لئے ڈرنا چاہئے)

**ف : مسئلہ** : ایک پانچویں شرط امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک یہ بھی ہے کہ وہ جانور اس شکار کو زخمی بھی کر دے جوارح کا مادہ جرح اس کا مشعر ہے۔

**مسئلہ** : ایک طریق شکار کا تیر یا بھالہ وغیرہ بھی ہے یہ بھی بشرائط حلال ہے۔

**مسئلہ** : جو حلال جانور وحشی نہیں ہیں وہ بدون ذبح حلال نہیں ہوتے یہاں صرف وحشی جانور کا ذکر ہے اسی طرح اگر شکاری جانور کے پکڑنے کے بعد مہلت ذبح کی ملی وہ بھی بدون ذبح کے حلالؓ نہ ہو گا باقی تفصیل شکار کے احکام و مسائل کی کتب فقہ میں ہے۔

**ترجمہ مسائل السلوک** : قولہ تعالیٰ : اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ الخ اس میں دلالت ہے اس پر کہ فقہاء ظاہر و باطن نے نصوص سے جو مستنبط کیا ہے سب دین ہے ورنہ بعد اکمال دین کے اس کی اجازت نہ ہوتی کہ اس سے غیر دین کی اجازت دینا یا دین کا غیر مکمل ہونا لازم آتا ہے پس آیت دال ہوئی مجتہدین و مشائخ کے اتباع کے وجوب پر۔ قولہ تعالیٰ: فَمَنِ اضْطُرَّ الخ اس کی تفسیر دوسری آیتوں میں آئی ہے۔ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ اور غیر باغی کی تفسیر حسن سے آئی غیر متناول للذۃ اھ اس سے معلوم ہوا کہ جس چیز کی بضرورت اجازت دی جاوے اس سے حظ نفس کا قصد جائز نہیں جیسے طبیب یا گواہ عورت کو یا اس کے بدن کو بضرورت دیکھے تو بقصد شہوت حرام ہے اور اس سے قلب کی حفاظت کا خاص اہتمام مفہوم ہوتا ہے۔

**ملحقات الترجمۃ** : ۱ **قوله فی** حرمت جانور وغیرہ للذکر الدم والاستسقام فیما بعد وان کانا من متعلقات الحیوانات ومن ثم ذکرهما معها ۱۲۔ ۲ **قوله فی** الا ما ذکیتم ان میں سے اشارة الی ان الاستثناء راجع الی الکل لا الی خصوص ما اکل السبع نقله فی الروح عن علی وابن عباسؓ ۱۲۔ ۳ **قوله فی** النصب نامزد نہ کرے فلا تکرار فیه مع ما اهل الخ ۱۲۔ ۴ **قوله فی** ذلکم یہ سب کذا فی الروح عن ابن عباسؓ۔ ۵ **قوله فی** اخر ف سب کو شامل ہے ولو فسر البهائم کما نقل فی الفائدة من الحاشیة المتعلقة بآیة احلت لکم (بقوله لغم لو فسر المشابهة الخ) کان شاملا للطیور لفظا فلم یکن مساغ لقول بعض المحرفین اصلاً ۱۲۔ ۶ **قوله فی** لا تخشوهم گم کر سکیں فهو بشارة

لکل مسلم الی قرب یوم القیٰمة لان الاسلام لا یستاصل ابدا وان صار اھله مغلوبین احیانا۱۲۔ ۷ **قوله** فی ترجمت رضیت تمہارا دین بننے کے لئے فیه اشارة الی توجیه ترکیبه بان الجار صفة لدین قدم علیه فانتصب والاسلام ودینا مفعولا رضیت ان ضمن معنی صیرا ودینا منصوب علی الحالیة من الاسلام کذا فی الروح۱۲۔ ۸ **قوله** فی تفسیر رضیت یعنی قیامت تک وبه ظھر وجه صحة التقیید بقوله الیوم فان کون التقیید مشکلا لان الاسلام کان مرضیا قبل الیوم ایضا تقریر الصحة ان الرضا بمعنی عدم النسخ لم یخبر عنه قبل ذلك فھذا ھو وجه التقیید واجاب بعضھم انه مستانف لیس معطوفا علی ما قبله لیلزم التقیید۔ ۹ **قوله** ھناك تم کو چاہئے ھذا ھو الفائدة فی ھذه الجملة المعترضة بین الاحکام والیه اشیر فی تقریر التمھید بقوله اہتمام ہے امتثال الخ۱۲۔ ۱۰ **قوله** فی فمن اضطر دریافت کرلینے کے بعد فالفاء للتعقیب الذکری۱۲۔ ۱۱ **قوله** فی لھم یعنی ہمارے کما اقسم زید لیضربن۱۲۔ ۱۲ **قوله** فی احل لھم یعنی جتنے حلال شکار وبھذا التقریر ظھر فائدة قوله احل لکم الطیبٰت فافھم فانه من المواھب الخاصة۱۲۔ ۱۳ **قوله** فی احل لکم از قسم شکار قرینة التخصیص سوالھم۱۲۔ ۱۴ قوله ھناك حلال رکھے گئے فسر به لئلا یلزم تحصیل الحاصل۱۲۔ ۱۵ **قوله** فی مکلبین اور تم یصرح بالعطف فی لساننا اذا کانت الحال متعددة کما فی الآیة فالاول من الجوارح من ضمیر المفعول المقدر فی علمتم والثانی مکلبین من فاعل علمتم والثالث تعلمونھن۱۲۔ ۱۶ **قوله** فی علمکم الله شریعت میں دلیله ما رواه محمد فی کتاب الآثار عن ابن عباس بھذا التفصیل کذا فی حاشیة الھدایة وروی مرفوعاً فی الکلب عن عدی بن حاتم فی السنن۱۲۔ ۱۷ **قوله** فی امسکن علیکم تمہارے لئے فعلی بمعنی اللام۱۲۔ ۱۸ **قوله** فی اذکروا اسم الله علیه اس جانور پر المرجع مدلول بما علمتم وارجاع ضمیر امسکن الیه رعایة للمعنی۱۲۔ ۱۹ **قوله** فی آخر ف حلال نہ ہوگا لانه مما اکل السبع الذی من شرط حله ما فی قوله تعالٰی الا ما ذکیتم۱۲۔

**الرِّوَایَاتُ**: فی اللباب فی روایات عدیدة اخرج ابن ابی حاتم ان سعید بن جبیر ان عدی بن حاتم وزید ابن المھلھل الطائیین سألا رسول الله صلی الله علیه وسلم فقالا ان قوم نصید بالکلاب والبزاة وان کلاب ال ذریح تصید البقر والحمیر والظباء وقد حرم الله المیتة فماذا یحل لنا فنزلت یسئلونك ماذا احل الآیة قلت وفی ھذه الروایة تائید صریح لما قررت فی تفسیر جملة احل لکم الطیبٰت الذی حاصله السوال عن الامرین ما ھو الحلال وما به الحل فافھم۔

**اللُّغَاتُ**: وقد ضرب قوله النصب جمع نصاب بمعنی منصوب کحمار وحمر وقد کانت الاصنام والاحجار تنصب فتعبد ویدخل فیه الاشجار بالھند وما ترجمت به فھو اخذ بالحاصل وعلی اما بعمناه او بمعنی اللام۱۲۔ الاستقسام طلب معرفة ما قسم لھم دون ما لم یقصم وھو عام لما فسر به ولغیره من التفاول بالقداح فالقسمة فی الاول حسی عینی وفی الثانی خفی غیبی وانما آثرت الاول لکونه انسب للمقام والحرمة شامل لکلیھما وھذا التفاول غیر لتفاول الثابت بالسنة فان ھذا انما ھو رجاء من الله تعالٰی لا اعتقاد حکم او خبر بخلاف ذلك فانه کان فیه ذلك۱۲۔ قوله الازلام جمع زلم کجمل القداح۱۲۔ الاضطرار الوقوع فی الضرورة من تناول ھذه المحرمات۱۲ قوله مخمصة مجاعة تخمص لھا البطون ای تضمر یخاف معھا الموت او مبادیه۱۲ التکلیب تعلیم الکلاب فی الاصل ثم تناول الکل کما فی الھدایة لکن لما کان التادیب غالبًا فی الکلاب اشتق منه کذا فی حاشیتھا ومن اجل عدم کون التکلیب خاصا بالکلاب فسر فی الجلالین ما لا سلیال الذی ھو عام للکلب وغیره علیه ترجمت والقرینة علی السوال عن الامرین الجوارح الکواسب من سباع البھائم والطیور۱۲۔

**فَائِدَۃٌ**: فی الروح سریع الحساب ای سریع اتیان حسابه او سریع اتمامه اذا شرع فیه وفیه ما علمتم مبتدأ وقوله فکلوا الخ خبر وفیه مما علمکم الله من اجلیة ای للتعلیل وفیه ما معناه ان قوله یسئلونك فی معنی یقولون لك فصح وقوع الجملة بعده وعدم تعدیته بعن۱۲۔

اَلْیَوْمَ اُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبٰتُ ؕ وَطَعَامُ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتٰبَ حِلٌّ لَّکُمْ ۪ وَطَعَامُکُمْ حِلٌّ لَّھُمْ ۫ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ
الْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتٰبَ مِنْ قَبْلِکُمْ اِذَآ اٰتَیْتُمُوْھُنَّ اُجُوْرَھُنَّ مُحْصِنِیْنَ غَیْرَ
ع ۱ مُسٰفِحِیْنَ وَلَا مُتَّخِذِیْٓ اَخْدَانٍ ؕ وَمَنْ یَّکْفُرْ بِالْاِیْمَانِ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ ۫ وَھُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ ۝
یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَی الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْھَکُمْ وَاَیْدِیَکُمْ اِلَی الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِکُمْ

وَاَرْجُلَكُمْ اِلَى الْكَعْبَيْنِ ؕ وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا ؕ وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰۤى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ ؕ مَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيَجْعَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ حَرَجٍ وَّلٰكِنْ يُّرِيْدُ لِيُطَهِّرَكُمْ وَلِيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ الَّذِيْ وَاثَقَكُمْ بِهٖۤ ۙ اِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۫ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

آج تمہارے لئے حلال چیزیں حلال رکھی گئیں اور جو لوگ کتاب دیئے گئے ہیں ان کا ذبیحہ تم کو حلال ہے اور تمہارا ذبیحہ ان کو حلال ہے اور پارسا عورتیں بھی جو مسلمان ہوں اور پارسا عورتیں ان لوگوں میں سے بھی جو تم سے پہلے کتاب دیئے گئے ہیں جب کہ تم ان کو ان کا معاوضہ دے دو اس طرح سے کہ تم بیوی بناؤ نہ تو علانیہ بدکاری کرو اور نہ خفیہ آشنائی کرو اور جو شخص ایمان کے ساتھ کفر کرے گا تو اس شخص کا عمل غارت ہو جائیگا اور وہ شخص آخرت میں بالکل غارت ہو جائے گا اے ایمان والو! جب تم نماز کو اٹھنے لگو تو اپنے چہروں کو دھوؤ اور اپنے ہاتھوں کو کہنیوں سمیت اور اپنے سروں پر ہاتھ پھیر لو اور اپنے پیروں کو ٹخنوں سمیت دھوؤ اور اگر تم جنابت کی حالت میں ہو تو سارا بدن پاک کرو اور اگر تم بیمار ہو یا حالت سفر میں ہو یا تم میں سے کوئی شخص استنجے سے آیا ہو یا تم نے بیبیوں سے قربت کی ہو پھر تم کو پانی نہ ملے تو تم پاک زمین سے تیمم کر لیا کرو۔ یعنی اپنے چہروں اور ہاتھوں پر ہاتھ پھر لیا کرو۔ اس زمین پر سے اللہ تعالیٰ کو یہ منظور نہیں کہ تم پر کوئی تنگی ڈالیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ کو یہ منظور ہے کہ تم کو پاک صاف رکھے اور یہ کہ تم پر انعام تمام فرما دے تا کہ تم شکر کرو اور تم لوگ اللہ تعالیٰ کے انعام کو جو تم پر ہوا ہے یاد کرو اور اس کے عہد کو بھی جس کا تم سے معاہدہ کیا ہے جب کہ تم نے کہا تھا کہ ہم نے سنا اور مان لیا اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ دلوں تک کی باتوں کی پوری خبر رکھتے ہیں ۝

**تفسیر ربط**: اوپر شکاری جانوروں کے شکار کا حلال ہونا مذکور تھا آگے ذبائح اہل کتاب کے حلال ہونے کا بیان ہے اور ساتھ میں ایک اور حکم بھی اہل کتاب کے متعلق یعنی کتابیات سے نکاح کرنے کا جواز ارشاد ہے کہ اہل کتاب سے منتفع ہونا ہر دو حکم میں مشترک فیہ ہے گویا ایک متعلق بنفس ہے ایک متعلق بمال۔

**حکم پنجم تحلیل ذبائح کتابی وحکم ششم حلت نکاح کتابیہ**: اَلْيَوْمَ اُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبٰتُ ؕ (الی قولہ تعالی) وَهُوَ فِى الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ آج (تم پر ہر دینی ابدی انعام ہوا کہ اکمال دین سے مشرف کئے گئے اسی طرح ایک معتد بہ دنیوی ابدی انعام بھی ہوا بلکہ) تمہارے لئے حلال چیزیں (کہ اس سے پہلے حلال کر دی گئی ہیں ہمیشہ کے لئے) حلال رکھی گئیں (کہ کبھی منسوخ نہ ہوں گی) اور جو لوگ (تم سے پہلے آسمانی) کتاب دیئے گئے ہیں (یعنی یہود و نصاریٰ) ان کا ذبیحہ بھی تم کو حلال ہے اور اس کا حلال ہونا ایسا ہی یقینی ہے جیسا تمہارا ذبیحہ ان کو حلال ہے اور پارسا عورتیں بھی جو مسلمان ہوں (تم کو حلال ہیں) اور (جیسا مسلمان عورتوں کا حلال ہونا یقینی ہے اسی طرح) پارسا عورتیں ان لوگوں میں سے بھی جو تم سے پہلے کتاب (آسمانی) دیئے گئے ہیں (تم کو حلال ہیں) جب کہ تم ان کو ان کا معاوضہ دے دو (یعنی مہر دینا گو شرط نہیں مگر واجب ہے اور یہ عورتیں مذکورہ جو حلال کی گئی ہیں تو) اس طرح سے کہ تم (ان کو) بیوی بناؤ (یعنی نکاح میں لاؤ جس کی شرطیں شرع میں معلوم ہیں) نہ تو علانیہ بدکاری کرو اور نہ خفیہ آشنائی کرو (یہ سب احکام شرعیہ ہیں جن پر ایمان لانا فرض ہے) اور جو شخص ایمان (لانے کی چیزوں) کے ساتھ کفر کرے گا (مثلاً حلال قطعی کی حلت کا یا حرام قطعی کی حرمت کا انکار کرے گا) تو اس شخص کا (ہر نیک) عمل غارت (اور اکارت) جاویگا اور وہ شخص آخرت میں بالکل زیاں کار ہوگا (بس حلال کو حلال سمجھو اور حرام کو حرام سمجھو) **ف**: **حبط عملہ** کی تحقیق سورۂ بقرہ حکم پانزدہم کے قبل گزر چکی ہے اور احقر کے نزدیک وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالْاِيْمَانِ کا اس مقام پر ایک اور فائدہ بھی ہو سکتا ہے وہ یہ کہ اوپر مرد یا عورت کتابی کے ذبائح اور عورت کتابیہ کے نکاح کا حلال ہونا مذکور ہے چونکہ بعضے مسلمان نصرانی یا یہودی ہو جاتے ہیں تو شبہ ہو سکتا تھا کہ ان کا حکم بھی اہل کتاب کا سا ہوگا اس لئے اس جملہ میں اس شبہ کے رفع کی طرف اشارہ کر دیا جو شخص اپنے ایمان سابق کی حقیقت کا انکار کرے یعنی اسلام حق نہ سمجھ کر مرتد ہو جاوے اس کا عمل مثلاً نکاح یا ذبح بے اثر ہو جاوے گا یعنی اس پر حلت مرتب نہ ہوگی اور آخرت کا خسارہ تو ظاہر ہی ہے اور بعض نے یہ فائدہ فرمایا ہے کہ اتنی سی بات عزت کی اہل کتاب کو دنیا میں دے دی ہے آخرت میں کفر سے خراب ہوں گے۔

**مسئلہ**: کتابی کا ذبیحہ حلال ہے دو شرط سے ایک یہ کہ اصلی کتابی ہو یعنی مرتد نہ ہو اور اگر کوئی غیر مسلم نصرانی ہو جاوے تو اس کا حکم نصرانی کا سا ہوگا اور دوسری شرط یہ کہ ذبح کے وقت اللہ کے سوا اور کا نام نہ لے ورنہ حرام ہوگا درمختار۔ اور یاد رکھنا چاہئے کہ ہمارے زمانہ میں اکثر نصاریٰ برائے نام ہیں ایسوں کا حکم نصاریٰ

يذهبن السيئات فقط۔

العربية :في الروح انثت التوراة معاملة معها بعد التعريب معاملة الاسماء العربية الموازنة لها كمومات و دودات ۱۲۔

الفقه : اشكل على بعضهم الآية الدالة على كون من لم يحكم الخ كافر او الحال انه معصية دون الكفر على اصول اهل السنة لكن الذى فسرت به عدم الحكم اتضح وجه الآية واندفع الاشكال فان انكار كون الشرع شرعًا ولو باللسان كفر قوله والمرء يكفر بقول الكفر البتة وافاد بقوله قصدا الى وضع الخطأ والجهل فى غير ضروريات الدين والقرينة على هذا التفسير كون علماء اليهود كذلك واما الامر فى قوله الظالمون والفاسقون فسهل لانهما ليس نصًّا فى الكفر ولو حملتهما على الكفر فقد علمت توجيهه ۱۲۔

اللغات : قوله لِلَّذِيْنَ هَادُوْا اللام بمعنى لاجل فلا يردان الحكم كما كان لهم كذلك كان عليهم الربانى منسوب الى الرب والالف والنون المبالغة ولذا ترجمته باهل الله الذين يقال لهم فى عرفنا مشائخ ودرویش لانهم يعلمون ايضا الاحكام الشرعية فان اصلاح الباطن و طرقها جزء من الشريعة و فيه دلالة على ان الذى لا يحفظ الشرع لا يكون ربانيا و شيخا ۱۲۔

النحو : قوله قصاص خبر بتقدير ذات ۱۲۔

البلاغة : فى الروح قوله والربانيون الخ توسيط المحكوم لهم اى للذين هادوا بين المتعاطفين اى النبيون والربانيون للايذان بان الاصل فى الحكم بها وحمل الناس على مافيها هم النبيون وانما الربانيون والاحبار خلفاء و نواب لهم فى ذلك كما ينبئ عنه قوله بما استحفظوا اى من جهة النبيين اھ۔ قوله فمن تصدق فى التعبير بالتصدق ترغيب فى العفو۔

وَقَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ ۪ وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ هُدًى وَّنُوْرٌ ۙ
وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿٤٦﴾ وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِيْلِ بِمَآ اَنْزَلَ
اللّٰهُ فِيْهِ ۭ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿٤٧﴾ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا
لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ وَمُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَاۗءَهُمْ عَمَّا جَاۗءَكَ مِنَ الْحَقِّ ۭ
لِكُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا ۭ وَلَوْ شَاۗءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ فَاسْتَبِقُوا
الْخَيْرٰتِ ۭ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿٤٨﴾ وَاَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا
تَتَّبِعْ اَهْوَاۗءَهُمْ وَاحْذَرْهُمْ اَنْ يَّفْتِنُوْكَ عَنْۢ بَعْضِ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ اِلَيْكَ ۭ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمْ اَنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ
يُّصِيْبَهُمْ بِبَعْضِ ذُنُوْبِهِمْ ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ لَفٰسِقُوْنَ ﴿٤٩﴾ اَفَحُكْمَ الْجَاهِلِيَّةِ يَبْغُوْنَ ۭ وَمَنْ اَحْسَنُ
مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ﴿٥٠﴾ ع ۷/۱۱

اور ہم نے ان کے پیچھے عیسیٰ بن مریم کو اس حالت میں بھیجا کہ وہ اپنے سے قبل کی کتاب یعنی تورات کی تصدیق فرماتے تھے اور ہم نے انجیل دی جس میں ہدایت تھی اور نور تھا اور اپنے سے قبل کی کتاب یعنی تورات کی تصدیق کرتی تھی اور وہ سراسر ہدایت اور نصیحت تھی خدا سے ڈرنے والوں کے لئے اور انجیل والوں کو چاہئے کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ اس میں نازل فرمایا ہے اس کے موافق حکم کیا کریں اور جو شخص خدا کے نازل کئے ہوئے کے موافق حکم نہ کرے تو ایسے لوگ بالکل بے حکمی کرنے والے ہیں اور ہم نے یہ کتاب آپ کے پاس بھیجی ہے جو خود بھی صدق کے ساتھ موصوف ہے اور اس سے پہلے جو کتابیں ہیں ان کی بھی تصدیق کرتی ہے اور ان کتابوں کی محافظ ہے تو ان کے باہمی معاملات میں اسی بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور یہ جو سچی کتاب آپ کو ملی ہے اس سے دور ہو کر ان کی خواہشوں پر عملدرآمد نہ کیجئے۔ تم میں سے ہر ایک کے لئے خاص شریعت اور خاص طریقت تجویز کی تھی اور اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو تم سب کو ایک ہی اُمت میں کر دیتے۔ لیکن ایسا نہیں کیا تا کہ جو دین تم کو دیا ہے اس

میں تم سب کا امتحان فرما دیں۔ تو مفید باتوں کی طرف دوڑو تم سب کو خدا ہی کی طرف جانا ہے پھر وہ تم سب کو جتلا دے گا جس میں تم اختلاف کیا کرتے تھے اور ہم (مکرر) حکم دیتے ہیں کہ آپ ان کے باہمی معاملات میں اس بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور ان کی خواہشوں پر عملدر آمد نہ کیجئے اور ان سے یعنی ان کی بات سے احتیاط رکھئے کہ وہ آپ کو خدا تعالیٰ کے بھیجے ہوئے کسی حکم سے بھی بچلا دیں۔ پھر اگر یہ لوگ اعراض کریں تو یہ یقین کر لیجئے کہ بس خدا ہی کو منظور ہے کہ ان کے بعضے جرموں پر ان کو سزا دیں اور اکثر آدمی تو بے حکم ہی ہوتے ہیں۔ یہ لوگ پھر کیا زمانہ جاہلیت کا فیصلہ چاہتے ہیں اور فیصلہ کرنے میں اللہ سے کون اچھا ہو گا یقین رکھنے والوں کے نزدیک ۞

تفسیر: ربط: اوپر توراۃ کا اپنے زمانہ میں حجت ہونا مذکور تھا آگے انجیل کی یہی صفت مذکور ہے جیسا تمہیداً آیت اِنَّآ اَنْزَلْنَا التَّوْرٰىةَ میں مفصل تقریر اس کی گزر چکی ہے۔

ذکر وجوب عمل بانجیل در زمانِ او: وَقَفَّيْنَا عَلٰٓي اٰثَارِهِمْ بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ (الی قولہ تعالی) فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ اور ہم نے ان (نبیوں) کے پیچھے (جن کا ذکر يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّوْنَ میں آیا ہے) عیسیٰ ابن مریم (علیہ السلام) کو اس حالت میں (پیغمبر بنا کر) بھیجا کہ وہ اپنے سے قبل کی کتاب یعنی توریت کی تصدیق فرماتے تھے (جو کہ لوازم[۱] رسالت سے ہے کہ تمام کتب الٰہیہ کی تصدیق کرے) اور ہم نے ان کو انجیل دی جس میں (توریت[۲] ہی کی طرح عقائد صحیحہ کی بھی) ہدایت تھی اور (احکام عملیہ[۳] کا بھی) وضوح تھا اور وہ (انجیل) اپنے سے قبل کی کتاب یعنی توریت کی تصدیق (بھی) کرتی تھی (کہ یہ لوازم کتاب الٰہی سے ہے) اور وہ سراسر ہدایت اور نصیحت تھی خدا سے ڈرنے والوں کے لئے اور (ہم نے انجیل[۴] دے کر حکم کیا تھا کہ) انجیل والوں کو چاہیے کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ اس میں نازل فرمایا ہے اس کے موافق حکم کیا کریں اور (اے اس[۵] زمانہ کے نصاریٰ سن رکھو کہ) جو شخص خدا تعالیٰ کے نازل کئے ہوئے کے موافق حکم نہ کرے (اور اس کے معنی اوپر گزر چکے ہیں) تو ایسے لوگ بالکل[۶] بے حکمی کرنے والے ہیں (اور انجیل رسالت محمدیہ کی خبر دے رہی ہے تم اس کے خلاف کیوں چل رہے ہو)

ربط: اوپر توریت وانجیل کا اپنے اپنے دورہ میں واجب العمل ہونا بیان فرمایا تھا آگے قرآن مجید کا اپنے دورہ میں جو کہ زمانِ نزول سے قیام قیامت تک ہے واجب العمل ہونا بیان فرماتے ہیں اور ان آیات کے ضمن میں اشارۃً ایک قصہ سے بھی تعرض ہے جس کو ابن اسحٰق نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ چند علماء ورؤسائے یہود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر ملتمس ہوئے کہ ہماری قوم سے ہمارا کچھ مقدمہ ہے اگر آپ ہمارے موافق فیصلہ فرماویں تو ہم آپ کا اتباع اختیار کر لیں جس سے بقیہ یہود بھی متبع ہو جاویں گے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف انکار کر دیا جس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تصویب کے لئے وَاَنِ احْكُمْ الخ نازل ہوا

**كذا في اللباب واخرج نحوه كما في الروح ابن ابي حاتم والبيهقي في الدلائل۔**

ذکر وجوبِ عمل بالقرآن علی التابید: وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ (الی قولہ تعالی) وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ اور (توراۃ وانجیل کے بعد) ہم نے یہ کتاب (مسمیٰ بقرآن) آپ کے پاس بھیجی ہے جو خود بھی صدق (وراستی) کے ساتھ موصوف[۷] ہے اور اس[۸] سے پہلے جو (آسمانی) کتابیں[۹] (آچکی) ہیں (جیسے توراۃ وانجیل وزبور) ان کی بھی تصدیق کرتی ہے (کہ وہ نازل[۱۰] من اللہ ہیں) اور (چونکہ[۱۱] وہ کتاب مسمیٰ بقرآن قیامت تک محفوظ ومعمول بہ ہے اور اس میں ان کتب سماویہ کی تصدیق موجود ہے اس لئے وہ کتاب) ان کتابوں) کے صادق ہونے کے مضمون) کی (ہمیشہ کے لئے) محافظ ہے (کیونکہ قرآن میں ہمیشہ یہ محفوظ رہے گا کہ وہ کتب نازل من اللہ ہیں جب[۱۲] قرآن ایسی کتاب ہے) تو ان (اہل کتاب[۱۳]) کے باہمی معاملات میں (جب کہ آپ کے اجلاس میں پیش[۱۴] ہوں) اسی بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور یہ جو سچی کتاب آپ کو ملی ہے اس سے دور ہو کر ان کی (خلاف شرع) خواہشوں (اور فرمائشوں) پر آئندہ[۱۵] بھی عملدر آمد نہ کیجئے (جیسا کہ اب تک باوجود ان کی درخواست والتماس کے آپ نے صاف انکار فرمادیا یعنی یہ آپ کی رائے نہایت ہی درست ہے اسی[۱۶] پر ہمیشہ قائم رہئے اور اے اہل کتاب تم کو اس قرآن کے حق جاننے سے اور اس کے فیصلہ ماننے سے کیوں انکار ہے کیا دین جدید کا آنا کچھ تعجب کی بات ہے آخر) تم میں سے ہر ایک (امت[۱۷]) کیلئے (اس کے قبل) ہم نے خاص شریعت[۱۸] اور خاص طریقت تجویز[۱۹] کی تھی (مثلاً یہود کی شریعت وطریقت توراۃ تھی اور نصاریٰ کی شریعت وطریقت انجیل تھی پھر اگر امت محمدیہ[۲۰] کے لئے شریعت وطریقت قرآن مقرر کیا گیا جس کا حق ہونا بھی دلائل سے ثابت ہے تو وجہ انکار کیا) اور اگر اللہ تعالیٰ کو (سب[۲۱] کا ایک ہی طریقہ رکھنا) منظور ہوتا (تو وہ اس پر بھی قدرت رکھتے تھے) کہ تم سب (یہود ونصاریٰ واہل اسلام[۲۲]) کو (ایک ہی شریعت دے کر) ایک ہی امت میں کر دیتے (اور شرع جدید نہ آتی جس سے تم کو توحش ہوتا ہے) لیکن (اپنی حکمت سے) ایسا نہیں کیا[۲۳] (بلکہ ہر امت کو جدا جدا طریقہ دیا) تا کہ جو جو دین تم کو (ہر زمانہ میں نیا نیا) دیا ہے اس میں تم سب کا (تمہارے اظہار[۲۴] اطاعت کے لئے) امتحان فرمادیں (کیونکہ[۲۵] اکثر طبعی امر ہے کہ نئے طریقہ سے وحشت اور مخالفت کی طرف حرکت ہوتی ہے لیکن جو شخص عقل صحیح وانصاف سے کام لیتا ہے تو اس کی ظہورِ حقیقت کے بعد اپنی طبیعت کو موافقت پر مجبور کر دیتا ہے اور یہ ایک امتحانِ عظیم ہے پس اگر سب کی ایک ہی شریعت ہوتی تو اس شریعت کے ابتداء کے وقت جو لوگ ہوتے ان کا امتحان تو ہو جاتا لیکن دوسرے جو ان کے مقلد اور اس طریق سے مالوف ہوتے ان کا امتحان نہ ہوتا اور اب ہر امت کا امتحان ہو گیا اور امتحان کی ایک یہ صورت ہوتی ہے کہ انسان کو جس چیز سے روکا

جاوے خواہ معمول ہو یا متروک اس پر حرص ہوتی اور یہ امتحان شرائع کے تعدد میں اقویٰ ہے کہ منسوخ سے روکا جاتا ہے اور شریعت کے اتحاد میں گو معاصی سے روکتے لیکن ان میں حقیت کا تو شبہ نہیں ہوتا اس لئے امتحان اس درجہ کا نہیں ان دونوں امتحانوں کا مجموعہ ہر امت کے سلف اور خلف سب کو عام ہو گیا جیسا کہ صورتِ اولیٰ کو صرف سلف سے خصوصیت ہے پس[۲۵] جب شرع جدید میں یہ حکمت ہے) تو (تعصب کو چھوڑ کر) مفید[۲۶] باتوں کی طرف (یعنی ان عقائد و اعمال و احکام کی طرف جن پر قرآن مشتمل ہے) دوڑو (یعنی قرآن پر ایمان لا کر اس پر چلو ایک روز) تم سب کو خدا ہی کے پاس جانا ہے پھر وہ تم سب کو جتلا دے گا جس میں تم (باوجود وضوح حق کے دنیا میں خواہ مخواہ) اختلاف کیا کرتے تھے (اس لئے اس اختلاف بے جا کو چھوڑ کر حق کو جو کہ اب منحصر ہے قرآن میں قبول کر لو) اور (چونکہ[۲۷] ان اہل کتاب نے ایسی بلند پردازی کی کہ آپ سے درخواست اپنے موافق مقدمہ طے کر دینے کی کرتے ہیں جہاں کہ اس کا احتمال ہی نہیں اس لئے ان کے حوصلے پست کرنے کو اور اس کو سنا کر ہمیشہ ہمیشہ ان کے نا اُمید کر دینے کو) ہم (مکرر) حکم دیتے ہیں کہ آپ ان (اہل کتاب) کے باہمی معاملات میں (جبکہ آپ کے اجلاس میں پیش ہوں) اس بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور ان کی (خلافِ شرع) خواہشوں (اور فرمائشوں) پر (آئندہ بھی) عملدر آمد نہ کیجئے (جیسا اب تک بھی نہیں کیا) اور ان سے یعنی[۲۸] ان کی اس بات سے (آئندہ بھی مثل سابق) احتیاط رکھئے کہ وہ آپ کو خدا تعالیٰ کے بھیجے ہوئے کسی حکم[۲۹] سے بھی بچلاویں (یعنی گو اس کا احتمال نہیں لیکن اس کا قصد بھی رہے تو موجب[۳۰] ثواب بھی ہے) پھر (باوجود وضوحِ قرآن اور اس کے فیصلہ کے حق ہونے کے بھی) اگر یہ لوگ (قرآن سے اور آپ کے فیصلہ سے جو موافق قرآن کے ہوگا) اعراض کریں تو یہ یقین کر لیجئے کہ بس[۳۱] خدا ہی کو منظور ہے کہ ان کے بعضے جرموں پر (دنیا ہی میں) ان کو سزا دیدیں (اور وہ بعض جرم فیصلہ کو نہ ماننا ہے اور حقانیت قرآن کے نہ ماننے کی سزا پوری آخرت میں ملے گی کیونکہ پہلا جرم ذمی ہونے کے خلاف ہے اور دوسرا جرم ایمان کے خلاف ہے حربیت کی سزا دنیا ہی میں ہوتی ہے اور کفر کی سزا آخرت میں چنانچہ یہود کی سرکشی اور عہد شکنی جب حد تسامح سے متجاوز ہوئی تو ان کو سزائے قتل اور قید اور اخراجِ وطن کی دی گئی) اور (اے محمد ﷺ ان کے یہ حالات سن کر آپ ﷺ کو رنج ضرور ہوگا لیکن آپ ﷺ زیادہ[۳۲] غم نہ کیجئے کیونکہ) زیادہ آدمی تو (دنیا میں ہمیشہ سے) بے حکم ہی ہوتے (آئے) ہیں یہ لوگ فیصلہ قرآنی سے جو کہ عین عدل ہے اعراض کر کے) پھر کیا زمانۂ جاہلیت کا فیصلہ چاہتے ہیں (جس کو انہوں نے برخلاف شرائع سماویہ کے خود مخترع کر لیا تھا جس کا ذکر دو واقعوں کے ضمن میں اس رکوع سے پہلے رکوع آیت: یٰٓاَیُّھَا الرَّسُوْلُ کی تمہید میں گزر چکا ہے حالانکہ وہ سراسر عدل اور دلیل کے خلاف ہے یعنی اہل علم[۳۳] ہو کر علم سے اعراض کرنا اور جہل کا طالب ہونا عجب[۳۴] در عجب ہے) اور فیصلہ کرنے میں اللہ سے کون اچھا (فیصلہ کرنے والا) ہوگا (بلکہ کوئی مساوی[۳۵] بھی نہیں پس خدائی فیصلہ کو چھوڑ کر دوسرے کے فیصلہ کا طالب ہونا عین جہل نہیں تو کیا ہے لیکن یہ بات بھی یقین (وایمان) رکھنے والوں (ہی) کے نزدیک[۳۶] (ہے کیونکہ اس کا سمجھنا موقوف ہے قوتِ عقلیہ کی صحت پر اور وہ کفار اس سے بے نصیب ہیں) **ف**: اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ یہاں سے مفہوم ہوتا ہے کہ ہر امت کا طریقۂ دین جدا ہے اور دوسری آیت سے واحد ہونا معلوم ہوتا ہے جیسے سورۂ شوریٰ میں ہے شَرَعَ لَکُمْ مِّنَ الدِّیْنِ الخ (شوریٰ: ۱۳) جواب یہ ہے کہ جدا ہونا باعتبار فروع و اعمال کے ہے اور واحد ہونا باعتبار اصول و عقائد کے۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱ قوله فی مصدقا فی الموضعين لوازم الخ اشارة الى كون الحال مؤكدة اما فائدتها ههنا فالذى عندى ان اليهود كانوا يكذبون الانجيل و صاحبه عليه السلام فنوه بهذا التاكيد شانهما و عرض باليهود انكم تكذبون ما يصدق كتابكم واما النصارٰى فانهم لا يكذبون التوراة فلم يوت ثمه بما اتى به ههنا و هذا هو الفائدة عندى فى تكرير هدى و زيادة موعظة والله اعلم ۱۲۔ ۲ قوله فى فيه هدى توریت کی طرح اشارة الى ان المراد التماثل بين الكتابين ۱۲۔ ۳ قوله فى نورًا احکام عملیہ بناءً على كون الانجيل شرعًا مستقلا كما يدل عليه قوله تعالٰى و ليحكم كما استدل به المفسرون۔ ۴ قوله فيه وليحكم دیکر حکم کیا فيه رعاية لمن قدر قلنا التى شاع تقديرها عند القرينة كما فى قوله والملائكة يدخلون عليهم من كل باب سلام عليكم ولمن قرأ بلام کے وقدر آتينا ۱۲۔ ۵ قوله فى ومن لم يحكم اس زمانہ قرينة تذئيل نظيره لقوله فلا تخشوا الناس الذى خوطب به اليهود المعاصرون واستحسان التناسب فى النظائر وانما خوطب النصارى مرة واليهود مرتين كما قدرت قبل من كون الثانية تاكيد اللاولى لما ان اليهود كانوا اظلم واطغى فعلى هذا لا يكون الحكم بكونه جزء من الانجيل مقصودا ۱۲۔ ۶ قوله بالکل افاده ضمير الفصل و تعريف المسند ۱۲ ۷ قوله فى بالحق موصوف اشار الى كونه حالا من الكتاب اى متلبسا بالحق ۱۲۔ ۸ قوله فى مصدقًا اور اوضح بحرف العطف كونه حالاً ثانية ۱۲ ۔ ۹ قوله فى من الكتب کتابیں فاللام للجنس ۱۲۔ ۱۰ قوله فى هناك نازل فلا يلزم نفى التحريف عنه ولا يلزم جوب العمل به ۱۲۔ ۱۱ قوله فى مهيمنًا چونکہ الخ كذا فى الخازن والكبير. و قوله ہمیشہ ماخوذ من عدم اعتبار زمان خاص فى الصفة

هنا نعم الازمنة مكها ۱۲۔ ۱۲؎ قوله قبل فاحكم جب اشارة الى كون الفاء فصيحة ۱۲۔ ۱۳؎ قوله في بينهم اہل کتاب لكون الكلام السابق فيهم ۱۲۔ ۱۴؎ قوله فى هناك پیش ہوں باختيارهم ان كانوا غير ذميين و بلا اختيارهم فى بعض الامور لو كانوا ذميين ۱۲۔ ۱۵؎ قوله فى لا تتبع آئندہ الخ فالمقصود تصويب رايه ﷺ فلا اشكال ۱۲۔ ۱۶؎ قوله في ما انزل الله ای اشارة الى ان فيه وضع المظهر موضع المضمر ۱۲۔ ۱۷؎ قوله فى لكل امت لان عدم كون شرع جديد لكل فرد مشاهد ۱۲۔ ۱۸؎ قوله فى شرعة ومنهاجا شریعت طریقت نقله فى الكبير عن المبرد وايضا يساعده اللغة ولما كان اصل الطريقة تدبير رسوخ الملكات التى تصدر منها الاعمال فلا جرم تختلف التدبير باختلاف الاعمال فلا يرو ان الاعمال يجرى فيها النسخ الا لاخلاق التى هى الطريقة ثم ان الشريعة والطريقة متحد ان ذاتا مختلفان اعتبار فعلى هذا يكونان متلازمين نسخا و بقاء ۱۲۔ ۱۹؎ قوله فى جعلنا تجویز کی تھی اشارة الى كون جعل اخبار بالا انشائيا۔ ۲۰؎ قوله فى لوشاء سب کا الخ اشار الى حذف مفعول شاء وهو الاكثر الشائع فيه ۱۲۔ ۲۱؎ قوله فى جعلكم واہل اسلام ادخلوا فى الخطاب مع اهل الكتاب تغليبا ۱۲۔ ۲۲؎ قوله فى لكن ايسا نہيں كيا جعله جزء للترجمة لان المقدر كالملفوظ ۱۲۔ ۲۳؎ قوله فى ليبلوكم اظہار اشارة الى التجوز فى معنى الابتداء ۱۲۔ ۲۴؎ قوله هناك کیونکہ هذا من المواهب المختصة ولله الحمد ۱۲۔ ۲۵؎ قوله فى فاستبقوا پس جب اشار الى كون الفاء فصيحة ۱۲۔ ۲۶؎ قوله فى خيرات مفيد كما فى قوله تعالٰى ذلكم خير لكم عند بارئكم ۱۲ ۔ ۲۷؎ قوله فى وان احكم چونکہ الى قوله مكرر حكم افاد فيه امورًا احدها انه معطوف على انزلنا بتقدير امرناك ثانيها انه تاكيد ثالثها بيان فائدة التكرير والتاكيد وهى مفهومة من المدارك واعلم انه لما كان معنى الفتنة والعدول المعتبر فى عما جاءك واحد اتمائل الموضعان مفهوما بلا زيادة ولا نقصان ۱۲۔ ۲۸؎ قوله فى ان يفتنوك یعنی اشارة الى كونه بدلا ۱۲ ۔ ۲۹؎ قوله فى عن بعض کسی حکم سے بھی اشار بكلمة بھی الى فائدة كلمة بعض وهى المبالغة ۱۲۔ ۳۰؎ قوله بعد يفتنوك موجب ثواب بھی ہے اشار الى فائدة الامر بالحذر لمن لا يحتمل عنه ضده تقريرها ان الثواب لا يكون بمحض الحذر بل يتوقف على قصدة فلذا امر صلى الله عليه وسلم به واشار بكلمة بھی الى عدم الحصضر فى الفائدة المذكورة بل فيه قطع لا طماعهم كما ذكر و فيه تنبيه للولاة والعلماء من الامة على وجوب هذا الحذر و فيه نعى على الكفار بانهم فاتنون ۱۲۔ ۳۱؎ قوله فى انما يريد بس داد بس لافادة ما افاده انما ۱۲ ۔ ۳۲؎ قوله قبل ان كثيرا غم نہ کیجئے صرح بكونه تسلية فى الروح ۱۲۔ ۳۳؎ قوله فى الجاهلية اہل علم ہوکر كذا فى الكبير ۱۲۔ ۳۴؎ قوله بعد يبغون عجب در عجب الاول التولى والثانى البغى وافاد التعجب مع التوبيخ كلمة الاستفهام التى قدر بعدها التولى و ذكر صريحا البغى ۱۲۔ ۳۵؎ قوله فى من احسن مساوی افاد الاستعمال والمحاورة ۱۲۔ ۳۶؎ قوله فى لقوم نزدیک فاللام بمعنے عند كذا فى الروح و حقيقة ان اللام للبيان كما فى هيت لك اى تبين مضمون هذا الاستفهام الانكارى تقوم كذا فى الروح و هذا الاستفهام لقوم يوقنون كذا فى الكبير ۱۲۔

اللغات : فى الكبير الشريعة المشرعة التى يشرعها الناس فيشربون منها والمنهاج فهو الطريق الواضح و فيه قال الخليل و ابو عبيدة يقال قد يمن الرجل بهيمن اذا كان رقيبا على الشئى و شاهدا عليه حافظًا۔

النحو : مصدقا الاول من عيسٰى او جملة فيه هدى و نور حال من الانجيل و كذا مصدقا الثانى حال منه و صرح فى الروح بجواز عطف الحال المفرد على الحال الجملة و كذا هدى و موعظة ۱۲۔

البلاغة : تخصيص المتقين مع عموم كون الكتاب الآلهى موعظة باعتبار الانتفاع ۱۲ ۔ قوله عما جاءك عدى الاتباع بعن لتضمنه معنے العدول ۱۲ ۔ قوله الكتٰب اى القرآن لم يسم به كالتوراة والانجيل اشارة الى فخامة شانه بانه حقيق بانه يفهم من لفظ الكتب لا غيره۔

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ لَا تَتَّخِذُواْ ٱلۡيَهُودَ وَٱلنَّصَٰرَىٰٓ أَوۡلِيَآءَۘ بَعۡضُهُمۡ أَوۡلِيَآءُ بَعۡضٖۚ وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمۡ فَإِنَّهُۥ مِنۡهُمۡۗ إِنَّ

ٱللَّهَ لَا يَهۡدِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلظَّٰلِمِينَ ﴿٥١﴾ فَتَرَى ٱلَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٞ يُسَٰرِعُونَ فِيهِمۡ يَقُولُونَ نَخۡشَىٰٓ أَن

تُصِيبَنَا دَآئِرَةٞۚ فَعَسَى ٱللَّهُ أَن يَأۡتِيَ بِٱلۡفَتۡحِ أَوۡ أَمۡرٖ مِّنۡ عِندِهِۦ فَيُصۡبِحُواْ عَلَىٰ مَآ أَسَرُّواْ فِيٓ أَنفُسِهِمۡ نَٰدِمِينَ ﴿٥٢﴾

وَيَقُولُ الَّذِينَ آمَنُوا أَهٰؤُلَاءِ الَّذِينَ أَقْسَمُوا بِاللّٰهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ إِنَّهُمْ لَمَعَكُمْ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فَأَصْبَحُوا
خٰسِرِينَ ﴿۵۳﴾ يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَنْ يَرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِينِهِ فَسَوْفَ يَأْتِي اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُ أَذِلَّةٍ
عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِينَ يُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَلَا يَخَافُونَ لَوْمَةَ لَائِمٍ ذٰلِكَ فَضْلُ
اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿۵۴﴾ إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ وَرَسُولُهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ يُقِيمُونَ
الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُونَ ﴿۵۵﴾

اے ایمان والو! تم یہود و نصاریٰ کو دوست مت بنانا' وہ ایک دوسرے کے دوست ہیں اور جو شخص تم میں سے ان کے ساتھ دوستی کرے گا وہ ان ہی میں سے ہوگا یقیناً اللہ تعالیٰ سمجھ نہیں دیتے ان لوگوں وک جو اپنا نقصان کر رہے ہیں اسی لئے تم ایسے لوگوں کو کہ جن کے دل میں مرض ہے دیکھتے ہو کہ دوڑ دوڑ کر ان میں گھستے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ہم کو خدشہ ہے کہ ہم پر کوئی حادثہ پڑ جائے۔ سو عنقریب اُمید ہے کہ اللہ تعالیٰ کامل فتح ظہور فرما دے یا کسی اور بات کا خاص اپنی طرف سے پھر اپنے پوشیدہ دلی خیالات پر نادم ہوں گے اور مسلمان لوگ کہیں گے ارے کیا یہ وہی لوگ ہیں کہ بڑے بڑے مبالغہ سے قسمیں کھایا کرتے تھے کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں ان لوگوں کی ساری کاروائیاں غارت ہوگئیں جس سے ناکام رہے۔ اے ایمان والو جو شخص تم میں سے اپنے دین سے پھر جائے تو اللہ تعالیٰ بہت جلد ایسی قوم پیدا کر دے گا جن سے اللہ تعالیٰ کو محبت ہوگی اور ان کو اللہ تعالیٰ سے محبت ہوگی۔ مہربان ہوں گے وہ مسلمانوں پر تیز ہوں گے کافروں پر جہاد کرتے ہوں گے اللہ کی راہ میں اور وہ لوگ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے اندیشہ کریں گے۔ یہ اللہ کا فضل ہے جس کو چاہیں عطا کریں اور اللہ تعالیٰ بڑے وسعت والے ہیں بڑے علم والے ہیں۔ تمہارے دوست تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اور ایماندار لوگ ہیں جو کہ اس حالت نماز کی پابندی کرتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے ہیں کہ ان میں خشوع ہوتا ہے ۞

تفسیر: ربط: اوپر یہود و نصاریٰ کے قبائح مذکور ہوئے ہیں اور بعض منافقین جو کہ ظاہراً اسلام کے مدعی تھے ان سے بعض وہمی مصلحتوں کی بناء پر دوستی رکھتے تھے اس لئے آگے اہل ایمان کو ان کے ساتھ دوستی کرنے سے بطور تفریع مضمون مذکور کے منع فرماتے ہیں کہ جب ان لوگوں کے یہ حالات ہیں تو ان کا مقتضا تو یہی ہے کہ ان سے منافقوں کی طرح ہرگز دوستی مت کرو پھر اہل ایمان کے منع کرنے کے بعد ان منافقین کی مذمت اور ان مصلحتوں کا ابطال اور انجام کار ان کا ندامت اٹھانا بطور پیشینگوئی کے مذکور ہے اور قصہ اس دوستی کا یہ ہوا تھا کہ جب غزوۂ احد میں اہل اسلام کو ظاہراً شکست ہوئی تو منافقین سخت اندیشہ میں پڑے اور باہم مشورہ کرنے لگے کہ مسلمانوں کے غالب آنے کی تو کچھ امید نہیں رہی اپنی کہیں پناہ لگائے رکھنا چاہیے کہ وقت پر کام دے کسی نے کہا کہ میں فلانے یہودی سے امان لے لیتا ہوں اور ایسے وقت پر یہودی بن جاؤں گا کسی نے کہا کہ میں فلانے نصرانی سے پناہ لئے لیتا ہوں اور ایسے وقت پر نصرانی بن جاؤں گا۔ اخرجہ کما فی الروح ابن جریر وابن ابی حاتم عن السدی اور نیز جب یہود بنی قینقاع مسلمانوں سے محاربہ پر آمادہ ہوئے تو عبداللہ بن ابی منافق نے ان سے ساز کر لیا اور ان کی حمایت میں کھڑا ہوا اور حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بھی مثل عبداللہ کے اس قوم کے حلیف لیکن انہوں نے صاف طور پر ان سے علاقہ منقطع کر دیا۔ اخرجہ کما فی اللباب ابن اسحٰق وابن جریر وابن ابی حاتم والبیہقی عن عبادۃ اور عبداللہ بن ابی نے یہ بھی کہا کہ انی رجل اخاف الدوائر یعنی مجھ کو تو حوادثِ دہر کا اندیشہ ہے میں ان سے علاقہ قطع نہیں کرتا۔ **اخرجه کما فی الروح ابن ابی شیبة عن عطیة** ان واقعات میں یہ آیت آئندہ نازل ہوئی۔

حکم چہارم و ہم منع مؤمنین از موالاۃِ کفار و ذم منافقین بدیں موالاۃ: يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا (الی قولہ تعالیٰ) فَأَصْبَحُوا خٰسِرِينَ اے ایمان والو! تم (منافقوں کی طرح) یہود و نصاریٰ کو (اپنا) دوست مت بنانا وہ (خود ہی) ایک دوسرے کے دوست ہیں (یعنی یہودی یہودی باہم اور نصرانی نصرانی باہم مطلب یہ کہ دوستی ہوتی ہے مناسبت سے سو ان میں باہم تو تناسب ہے مگر تم میں اور ان میں کیا مناسبت) اور (جب جملہ مذکورہ) سے معلوم ہوا کہ دوستی ہوتی ہے تناسب سے تو) جو شخص تم میں سے ان کے ساتھ دوستی کرے گا بے شک وہ (کسی خاص مناسبت کے اعتبار سے) ان ہی میں سے ہوگا (اور گو یہ امر بہت ہی ظاہر ہے لیکن یقیناً اللہ تعالیٰ (اس امر کی) سمجھ ہی نہیں دیتے ان لوگوں کو جو (کفار سے دوستی کر کے) اپنا نقصان کر رہے ہیں (یعنی دوستی میں منہمک ہونے کی وجہ سے یہ بات ان کی سمجھ ہی میں نہیں آتی اور چونکہ ایسے لوگ اس امر کو نہیں سمجھتے) اسی لئے (اے دیکھنے والے) تم ایسے لوگوں کو کہ جن کے دِل میں (نفاق کا) مرض ہے دیکھتے ہو کہ دوڑ دوڑ کر ان (کفار) میں گھستے ہیں (اور کوئی ملامت کرے تو حیلہ بازی اور سخن سازی کیلئے یوں) کہتے ہیں کہ (ہمارا ملنا ان کے ساتھ دِل سے نہیں بلکہ دِل سے تو تمہارے ساتھ ہیں صرف ایک مصلحت سے ان کے ساتھ ملتے ہیں وہ یہ کہ) ہم کو اندیشہ ہے کہ (شاید انقلاب زمانہ سے)

ہم پر کوئی حادثہ پڑ جاوے (جیسے قحط ہے تنگی ہے) اور یہ یہودی ہمارے ساہوکار ہیں ان سے قرض ادھار مل جاتا ہے اگر ظاہری میل جول قطع کر دیں گے تو وقت پر ہم کو تکلیف ہوگی۔ ظاہراً نَخْشٰٓى اَنْ تُصِيْبَنَا دَآئِرَةٌ کا یہ مطلب لیتے تھے لیکن دِل میں اور مطلب لیتے کہ شاید آخر میں مسلمانوں پر کفار کے غالب آ جانے سے پھر ہم کو ان کی احتیاج پڑے (اس لئے ان سے دوستی رکھنا چاہیے) سو قریب امید (یعنی وعدہ) ہے کہ اللہ تعالیٰ (مسلمانوں کی) کامل فتح (کا دن ان کفار کے مقابلہ میں جن سے یہ دوستی کر رہے ہیں) ظہور فرماوے (جس میں مسلمانوں کی کوشش کا بھی دخل ہوگا) یا کسی اور بات کا خاص اپنی طرف سے (ظہور فرماوے یعنی ان کے نفاق کا علی التعیین بذریعہ وحی کے عام اظہار فرماویں جس میں مسلمانوں کی تدبیر کا اصلاً دخل نہیں مطلب یہ کہ مسلمانوں کی فتح اور ان کی پردہ دری دونوں امر قریب ہونے والے ہیں) پھر (اس وقت) اپنے (سابق) پوشیدہ دِلی خیالات پر نادم ہوں گے (کہ ہم کیا سمجھتے تھے کہ کفار غالب آ دیں گے اور یہ کیا برعکس ہوگیا ایک ندامت تو اپنے خیال کی غلطی پر کہ امر طبعی ہے دوسری ندامت اپنے نفاق پر جس کی بدولت آج رسوا ہوئے مَآ اَسَرُّوْا میں یہ دونوں داخل ہیں اور یہ تیسری ندامت کفار کے ساتھ دوستی کرنے پر کہ رائیگاں ہی گئی اور مسلمانوں سے بھی برے بنے چونکہ یہ دوستی مَآ اَسَرُّوْا پر مبنی تھی لہٰذا ان دو ندامتوں کے ذکر سے یہ تیسری بلا ذکر صریح خود مفہوم ہوگئی) اور (جب اس زمانہ فتح میں ان لوگوں کا نفاق بھی کھل جاویگا تو آپس میں) مسلمان لوگ (تعجب سے) کہیں گے ارے کیا یہ وہی لوگ ہیں کہ بڑے مبالغہ سے (ہمارے سامنے) قسمیں کھایا کرتے تھے کہ ہم (دِل سے) تمہارے ساتھ ہیں (یہ تو کچھ اور ہی ثابت ہوا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ) ان لوگوں کی ساری کارروائیاں (کہ دونوں فریق سے بھلا رہنا چاہتے تھے سب) غارت گئیں جس سے (دونوں طرف سے) ناکام رہے (کیونکہ کفار تو خود مغلوب ہوگئے ان کا ساتھ دینا محض بیکار ہے اور مسلمانوں کے سامنے قلعی کھل گئی ان سے اب بھلا بننا دشوار وہی مثل ہوگئی از یں سو راندہ از اں سو ماندہ)۔ **ف** : چنانچہ یہ پیشینگوئی صادق ہوئی ان منافقوں کی زیادہ دوستی مدینہ کے یہود اور مکہ کے مشرکین سے تھی کہ مکہ فتح ہوگیا اور یہود خستہ و خراب ہوئے جس کا ذکر کئی بار آ چکا ہے اور قرائن اور واقعات سے تو اکثر اوقات منافقین کا نفاق کھلتا رہتا تھا مگر عموم فتوحات کے بعد تصریحاً و تعییناً معلوم کرا دیا گیا اور یہ جو فرمایا کہ یہ نادم ہونگے اگر کسی کو شبہ ہو کہ ندامت تو توبہ ہے تو اس سے تو ان کا تائب ہونا لازم آتا ہے اور اس کے بعد متصل ہی ان کے حبط اعمال اور خسران کے ذکر سے ان پر ملامت مفہوم ہوتی ہے اور تائب پر ملامت نہیں ہوتی اس سے لازم آتا ہے کہ وہ تائب نہیں قرار دیئے گئے۔ جواب یہ ہے کہ ہر ندامت توبہ نہیں بلکہ وہ ندامت جس کے ساتھ معذرت اور اعتراف اپنی خطا کا اور کوشش تلافی و تدارک کی بھی ہو ان لوگوں نے ایسا نہیں کیا ور نہ دِل سے مسلمان ہو جاتے اس لئے شرعاً تائب نہیں ہوئے۔ **ربط** : اوپر کفار کے ساتھ دوستی کرنے سے خود دوستی کرنے والوں کے ضرر کا بیان تھا آگے مرتدین کے ذکر سے اس دوستی مذکور کا اسلام کو ضرر نہ پہنچنا مبالغہ کے ساتھ مذکور ہے کہ جب ارتداد سے جو کہ بالکل کافر ہی بن جانا ہے اسلام کو کوئی ضرر نہیں پہنچتا تو کفار کے ساتھ کسی کے دوستی کرنے سے تو اسلام کا کیا ضرر ہوگا خود دوستی کرنے والے ہی کا ضرر ہے)۔

**عدم تضرر اسلام از مرتدین**: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَنْ يَّرْتَدَّ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ اے ایمان والو! (یعنی جو لوگ وقت نزول اس آیت کے ایمان والے ہیں) جو شخص تم میں سے اپنے (اس) دین سے پھر جاوے تو (اسلام کا کوئی نقصان نہیں کیونکہ اسلامی خدمات انجام دینے کے لئے) اللہ تعالیٰ بہت جلد (ان کی جگہ) ایسی قوم کو پیدا کر دے گا جن سے اللہ تعالیٰ کو محبت ہوگی اور ان کو اللہ تعالیٰ سے محبت ہوگی مہربان ہونگے وہ مسلمانوں پر تیز ہونگے کافروں پر (کہ ان سے) جہاد کرتے ہونگے اللہ کی راہ میں اور (دین اور جہاد کے مقدمہ میں) وہ لوگ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہ کرینگے (جیسا منافقین کا حال ہے کہ دبے دبائے جہاد میں جاتے تھے مگر اندیشہ لگا رہتا تھا کہ کفار جن سے دِل میں دوستی ہے ملامت کرینگے یا اتفاق سے جن کے مقابلہ میں جہاد ہے وہی اپنے دوست یا عزیز ہوں تو سب دیکھتے سنتے طعن کریں گے کہ ایسوں کو مارنے گئے تھے) یہ (صفاتِ مذکورہ) اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جس کو چاہیں عطا فرماویں اور اللہ تعالیٰ بڑی وسعت والے ہیں (کہ اگر چاہیں سب کو یہ صفات دے سکتے ہیں لیکن) بڑے علم والے (بھی) ہیں (ان کے علم میں جس کو دینا مصلحت ہوتا ہے اس کو دیتے ہیں)۔ **ف** : چنانچہ بعضے لوگ مرتد ہوگئے تھے لیکن خدا تعالیٰ نے اپنی پیشینگوئی کے موافق مؤمنین مخلصین کے ہاتھوں عہد صدیقی میں ان کا استیصال فرما دیا بعض نے توبہ کر لی تھی بہرحال اسلام کو کوئی ضعف یا ضرر نہیں پہنچا اور اگر کسی کو شبہ ہو کہ ارتداد سے اسلام کو ضرر نہ پہنچنے کی جو علت بیان کی گئی ہے وہ اس صورت میں جاری نہیں ہوتی جب خدانخواستہ سب مرتد ہو جاویں تو یہ حکم عام نہ رہا۔ جواب یہ ہے کہ اوّل تو دوسرے نصوص سے معلوم ہوا کہ یہ تقدیر ممتنع ہے دوسرے اگر اس سے قطع نظر کی جاوے تو مقصود اصلی اسلام کو حقیقی ضرر نہ پہنچنا ہے اور جو علت مذکور ہے وہ محض اس کا ایک طریق ہے اور حقیقی ضرر نہ پہنچنا دونوں صورتوں میں امر مشترک ہے کیونکہ اسلام کی مثال فن طب کی سی ہے اگر تمام مریض متفق ہو کر دوا چھوڑ دیں تو دوا کا یا فن طب کا کیا ضرر ہے دوا اور طب کا جو کمال ہے کہ جو شخص اس کو استعمال کرے اس کو شفا اور نفع ہو یہ کمال اس کا اب بھی باقی ہے اسی طرح اسلام کا کمال فی نفسہ یہ ہے کہ جو اس پر عمل کرے اس کو نجات ہو پس بعض کے یا کل کے چھوڑ دینے سے خود اسی تارک کی نجات میں خلل پڑے گا اسلام کا کیا بگڑا۔ **ربط** : اوپر کفار سے دوستی کرنے کی ممانعت

پھر ذکر مرتدین سے اس کی تاکید ارشاد فرمائی تھی آگے اللہ و رسول و مؤمنین سے دوستی کا علاقہ رکھنے کا حکم اور اس کی فضیلت و برکت فرماتے ہیں۔

اَمر بولایت اللہ و رسول و مؤمنین: اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ (الی قولہ تعالٰی) وَهُمْ رٰكِعُوْنَ تمہارے دوست تو (جن سے تم کو دوستی رکھنا چاہیے) اللہ تعالٰی اور اس کے رسول (ﷺ) اور ایماندار لوگ ہیں جو کہ اس[۳] حالت سے نماز کی پابندی رکھتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے ہیں کہ ان (کے دِلوں) میں خشوع ہوتا ہے (یعنی عقائد اخلاق و اعمالِ بدنی و مالی سب کے جامع ہیں) وَمَنْ يَّتَوَلَّ (الی قولہ) هُمُ الْغٰلِبُوْنَ اور جو شخص (موافق مضمون مذکور) اللہ سے دوستی رکھے گا اور اس کے رسول سے اور ایماندار لوگوں سے سو (وہ اللہ کے گروہ میں داخل ہو گیا اور) اللہ کا گروہ بے شک غالب ہے (اور کفار مغلوب ہیں اور غالب کو مغلوب سے سازگاری اور دوستی کی فکر کرنا محض نازیبا ہے)۔ **ف**: اگر کسی کو شبہ ہو کہ ہم تو بعض اوقات مسلمانوں کو جو کہ حزب اللہ ہیں کفار سے مغلوب پاتے ہیں جواب یہ ہے کہ مدار اس حکم کا اللہ اور رسول اور مؤمنین کاملین کے ساتھ تعلق ولایت کا ہے سو اگر کہیں اسی میں کمی ہو مثلاً اللہ و رسول کی کوئی معصیت سرزد ہوئی یا امام کی مخالفت کی ہو اور اکثر یہی ہوتا ہے وہ صورت تو مقصود بالحکم ہی نہیں اس لئے اس میں تو شبہ ہی کی گنجائش نہیں اور جہاں یہ بات نہ ہو اس کا جواب احقر کی تقریر ترجمہ سے ظاہر ہے یعنی بعنوان دیگر یہ لوگ واقع میں ارفع اور کفار واقع میں ادون ہیں گو کسی وقت مثلاً دُنیا میں وہ بھی کسی خاص وقت تک ارفعیت کے آثار کسی خاص وجہ سے مثل حکمت ابتلاء وغیرہ کے ظاہر نہ ہوں لیکن ارفعیت باقی ہے اور اس کے آثار دوسرے وقت پر جو کہ ان کے ظہور کا اصلی و مقدر وقت ہے یعنی آخرت میں اور بعد چندے دنیا میں بھی ظاہر ہونگے جیسے کوئی ذلیل رہزن کسی بڑے حاکم افسر کو کہیں سفر کی حالت میں لوٹ مار کرنے لگے مگر وہ اپنی خداداد عالی دماغی کی وجہ سے ہرگز اس ذلیل رہزن کی خوشامد نہ کرے گا حتیٰ کہ جب وہ افسر اپنے خاص دارالحکومت میں پہنچے گا اس رہزن کو گرفتار کر کے سزا دے گا پس اس عارضی غلبہ سے نہ اُس رہزن کو حاکم کہہ سکتے ہیں اور نہ اُس افسر کو محکوم بلکہ اصلی حالت کے اعتبار سے وہ رہزن اس غلبہ میں بھی محکوم ہے اور افسر اس مغلوبیت میں بھی حاکم ہے اسی معنی کو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ایک مختصر اور سلیس عنوان سے تعبیر فرمایا ہے: **ان لم ینصروا فی الدنیا ینصروا فی الأخرۃ کما فی حاشیۃ البیضاوی عن جامع البیان فی سورۃ الصٰفٰت قولہ تعالٰی انھم لھم المنصورون** اور تقریر پر ان آیات میں بھی شبہ نہیں رہا جن میں تصریح ہے غلبہ فی الدنیا کی جیسے: اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُوْمُ الْاَشْهَادُ [المؤمن: ۵۱] کیونکہ بالمعنی المذکور دنیا میں ہمیشہ غلبہ حاصل ہے گو اس کا خاص وقت تک ظہور نہ ہو پھر باعتبار مجموع قوم کے تو دنیا میں بھی انجام کار ظہور ہوتا ہے اور ہر فرد کے اعتبار سے آخرت میں ہو گا جیسے کوئی یوں کہے کہ تحصیلدار سفر میں بھی تحصیلدار ہے معزول نہیں گو بعضے آثار خاص یعنی غلبہ بالا بدان نمایاں نہ ہوں اسی کو دوسرے عنوان سے علماء نے تعبیر کیا ہے **بالحجۃ و العواقب** جیسا تحصیلدار قانونی حجت سے حاکم ہی ہے اور عارضی حالتوں کے بعد وہ آثار اخیر میں ظاہر ہوتے ہیں اور دوسری قومیں چونکہ دلیل سے باطل پر ہیں وہ اس تقریر سے متمتع نہیں ہو سکتے یا یوں کہا جاوے کہ مقصود اس عادت کا بیان کرنا ہے اور عادت میں اکثریت کافی ہے اور اس کا انکار نہیں ہو سکتا۔

**ترجمہ مسائل السلوک**: قولہ تعالیٰ: فَسَوْفَ ...... اس میں اہل اللہ کے طریق کی تصریح ہے ۱۲۔ قولہ تعالیٰ وَيُؤْتُوْنَ الخ اس سے یہ امر بھی ماخوذ ہو سکتا ہے کہ اگر عین ذکر میں کسی ایسے شغل کا ہجوم و تقاضا ہو کہ اگر اس سے فارغ نہ ہو تو اس کا قلب مشغول رہے تو اسے جلدی فارغ ہو جانا مستحسن ہے اور اہل طریق کے نزدیک یہ معروف ہے ۱۲۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱ **قولہ فی بعضھم** یعنی یہودی یہودی الخ **فلا ینافی الآیات التی یفھم منھا التعادی بین الفریقین ولما ارید بالموالاۃ التناسب لاینافی الآیات الدالۃ علی تعادی الیھود فیما بینھم و کذا النصارٰی فیھما بینھم و بھذہ الارادۃ اتضح معنی فانہ منھم و لا یلزم کفر المسلم و ھذا التفسیر من المواھب الخاصۃ ولہ الحمد و لا فخر ۱۲۔ ۲ قولہ فی لا یھدی** سمجھ **فالھدایۃ بمعنی الایصال الی المطلوب و بقولہ فیما بعد** سمجھ میں نہیں آتی **اشار الی ان محط الفائدۃ نفی ھدایتھم لا اسناد ھذا النفی الی اللہ تعالٰی فلا مس ھھنا المسئلۃ القدر ۱۲۔ ۳ قولہ فی فتری** اسی لئے **فالفاء للترتیب علی عدم الھدایۃ ۱۲۔ ۴ قولہ ھناک۔** اے دیکھنے والے **اشار بہ الی کون الخطاب لغیر معین ۱۲۔ ۵ قولہ فی یسارعون** گھستے **اشارۃ الی تضمین معنی یسارعون الدخول کذا فی الروح ۱۲۔ ۶ قولہ فی یقولون۔** دِل سے تمہارے ساتھ **دل علیہ قولہ فیما سیأتی انھم لمعکم وھو مذکور ایضا فی الآیات الاخر کقولہ تعالٰی فی النساء الم تکن معکم و قولہ تعالٰی فی العنکبوت انا کنا معکم ۱۲۔ ۷ قولہ فی توضیح نخشٰی** ظاہراً **الی قولہ** لیکن دل میں **دل علیہ مجموع نفاقھم واسرارھم المدلول بقولہ علی ما اسروا لانھم لو لم یظھروا ذلک لظھر نفاقھم ولو لم یبطنوا ھذا لما ندموا ولما وقع علیھم کثیر ملامۃ و ھذا جمع کما ذھب الیہ صاحب الروح بین تفسیر مجاھد و قتادۃ والسدی بغلبۃ الکفار و تفسیر الکلبی بالجدب ۱۲۔ ۸ قولہ فی عسٰی** اُمید یعنی وعدہ **ماخذہ الروح حیث قال فان عسی منہ عزوجل وعد محتوم لان الکریم اذا اطمع اطعم فما ظنک باکرم**

الاکرمین ۱۲۔ ۹؎ قوله فی الفتح کامل لیدخل فیه جمیع الاقوال فی الفتح و تخصیصی بالیهود والمشرکین لما ان موالاتهم اکثر ما کانت مع هؤلاء ۱۲۔ ۱۰؎ قوله هناك کوشش دل علیه مقابلة قوله اوامر من عنده ۱۲۔ ۱۱؎ قوله فی امر من عنده۔ عام اظہار اورده فی الروح عن الحسن والزجاج و فی الکبیر و یدل علی هذا الظهور تعیینا قوله تعالیٰ فی سورة محمد ولو نشاء لاریناکهم فلعرفتهم بسیماهم ولتعرفنهم فی لحن القول فانها مدنیة علی الراجح کما فی الاتقان و نقل فی الکمالین عن انس قال ما خفی علی رسول الله ﷺ بعد نزول الآیة شئی من المنافقین کان یعرفهم بسیماهم ۱۲۔ ۱۲؎ قوله هناك دونوں امر قریب او لمانعة الخلو یدل علیه وقوع کلا الامرین وروایاتا لفتح شهیرة واورده فی الحقانی لوم المسلمین للمنافقین بعد غزوة الاحزاب والله اعلم ماذا سنده ولکن قوله تعالیٰ ام حسب الذین فی قلوبهم مرض ان لن یخرج الله اضغانهم کالصریح فی وقوع ابراز نفاقهم بعد نزوله ولعل التعبیر باد مراعاة لعسی فان کلیهما فیه ابهام والنکتة فی الابهام ان احتمال الفتح او امر من الله کان للامتناع عن افعالهم الشنیعة۔ ۱۳؎ قوله فی توضیح نٰدمین چونکہ یہ دوستی الخ اشارة الی نکتة تخصیص الندامة علی ما اسروا والمقام مقتض ایضا لذکر الندامة علی ما اظهروا من الموالاة ۱۲۔ ۱۴؎ قوله فی جهد مبالغہ لان الجهد هو المبالغة ۱۲۔ ۱۵؎ قوله قبل حبطت اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں هو احد القولین المفسرین والآخر انه تتمة لقول المؤمنین لکن ما اخترته هو اظهر ۱۲۔ ۱۶؎ قوله فی فاصبحوا جس سے اشارة الی کون الفاء للترتیب ۱۲۔ ۱۷؎ قوله فی آمنوا وقت نزول فلا یتوهم التنافی بین الایمان والارتداد ۱۲۔ ۱۸؎ قوله فی یأتی ان کی جگہ اشارة الی العائد فی الخبر الی المبتدأ ۱۲۔ ۱۹؎ قوله فی اذلة مہربان اشارة الی ان تعدیة اذلة بعلی لتضمنه معنی العطف والحنو ۱۲۔ ۲۰؎ قوله فی لا یخافون جیسا منافقین اشارة الی ان فی الکلام تعریضًا بالمنافقین المذکورین سابقًا ۱۲۔ ۲۱؎ قوله فی ف دوسرے نصوص کقوله تعالیٰ لیظهره علی الدین کله و قوله علیه السلام لا یزال طائفة من امتی الحدیث ۱۲۔ ۲۲؎ قوله فی ولیکم جن سے تم کو دوستی اشارة ان الولی معناه من یجب لولیه واللفظ اخبار و معناه انشاء قرینة من یتول الله ۱۲۔ ۲۳؎ قوله فی وهم راکعون اس حالت سے الی خشوع اشارة الی امرین احدهما کونه حالا من الجملتین والثانی کون الرکوع بمعنی الخشوع کما فی قول الشاعر لاتهین الفقیر علك ان ترکع یوما الدهر قد رفعه و یدخل فیه الرکوع الشرعی دخولا اولیا فلا تنافی بین التفسیر و بعض اسباب النزول ۱۲۔

**الرِّوَایَات** : فی الروح اخرج الحاکم و ابن مردویه و غیرهما عن ابن عباس قال اقبل ابن سلام و نفر من قومه آمنوا بالنبی ﷺ فقالوا یا رسول الله ﷺ ان قومنا لما رأونا آمنا فضونا و آلوا ان لا یجالسونا الی قوله النبی ﷺ انما ولیکم الله وقد سبق عن اللباب فی تمهید قوله تعالیٰ اول الرکوع یا ایها الذین آمنوا لا تتخذوا الخ قصة عبادة بن الصامت و براء ته من موالاة حلفائه الی الله و رسوله و یفهم منها ان هذا مدح له ولا مثاله فافهم ولا یعارض کونها فی علیؓ کما فی اللباب فان اولها فی عبادة وامثاله وآخرها فی علیؓ۔

**الکَلَام** : استدل الشیعة بالآیة باعتبار بعض اسباب النزول علی الولایة العامة متصلا برسول الله صلی الله علیه وسلم والجواب ظاهر فان الولایة ههنا المحبة بقرینة السیاق والسباق لا الولایة بالتصرف ولو سلم فلا دلیل علی العموم ولو سلم فلا دلیل علی الاتصال و بسط القول فیه فی الروح ۱۲۔

**اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَة** : فی البیضاوی و یقول الذین بالرفع قراءة عاصم و حمزة والکسائی علی انه کلام مبتدأ و یؤیده قراءةً ابن کثیر ونافع بن عامر مرفوعه بغیر واو علی انه جواب قائل یقول فما ذا یقول المؤمنون و بالنصب قراءةً ابی عمرو و یعقوب عطفا علی ان یأتی باعتبار المعنی وکانه قال عسی ان یأتی الله بالفتح و یقول الذین آمنوا اه فی الحاشیة لاباعتبار اللفظ لانه لا ضمیر فی قوله و یقول الی الله تعالیٰ ۱۲۔

**اللُّغَات** : الدائرة فی الروح عن القاموس نوائب الزمان بملاحظة احاطتها وهی من الصفات الغالبة التی لا یذکر موصوفها کان فی الاصل داورة ۱۲۔

**النَّحْو** : جهد ایمانهم فی البیضاوی اغلظها وهو فی الاصل مصدر و نصبه علی الحال علی تقدیر واقسموا بالله یجتهدون جهد ایمانهم فحذف الفعل واقیم المصدر مقامه و لذلك ساغ کونها معرفة او علی المصدر لانه بمعنی اقسموا ۱۲۔

**البَلَاغَة** : ترك العطف بین اذلة واعزة للایذان یکون کل من الوصفین مستقلا بالتمدح به ۱۲۔ قوله لومة لائم التاء للوحدة فی

الاصل لكنها ليست بمرادة والالفات البلاغة لانه يوهم انهم لا يخافون لومة واحدة والحال ان القصد انتفاء خوفهم من مطلق اللوم فعلم ان المراد هو الجنس لكن الاتيان بالتاء للاشارة الى ان جنس اللوم عندهم بمنزلة لومة واحدة والقرينة على هذا التجوز كون المقام للمدح ۱۲۔ قوله انما وليكم الخ في الروح كانه قيل لا تتخذوا اولئك اولياء لان بعضهم اولياء بعض وليسو باولياء كم انما وليكم الله الخ وافرد الولي مع تعدده ليفيدان الولاية لله تعالى بالاصالة ولمن بعده بالتبع۔

ع ٨ ١٢ وَمَنْ يَّتَوَلَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿۵۶﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
لَا تَتَّخِذُوا الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَآءَ ۚ
وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۵۷﴾ وَاِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ؕ ذٰلِكَ
بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ﴿۵۸﴾ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ
مِنْ قَبْلُ ۙ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۵۹﴾ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ
وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ
عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿۶۰﴾

اور جو شخص اللہ سے دوستی رکھے گا اور اس کے رسول سے اور ایماندار لوگوں سے سو اللہ کا گروہ بلاشک غالب ہے۔ اے ایمان والو جن لوگوں کو تم سے پہلے کتاب مل چکی ہے جو ایسے ہیں کہ انہوں نے تمہارے دین کو ہنسی اور کھیل بنا رکھا ہے ان کو اور دوسرے کفار کو دوست مت بناؤ اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو اگر تم ایماندار ہو اور جب تم نماز کے لئے اعلان کرتے ہو تو وہ لوگ اسکے ساتھ ہنسی اور کھیل کرتے ہیں یہ اس سبب سے ہے کہ وہ لوگ ایسے ہیں کہ بالکل عقل نہیں رکھتے۔ آپ کہہ دیجئے کہ اے اہل کتاب تم ہم میں کونسی بات معیوب پاتے ہو بجز اسکے کہ ہم ایمان لائے ہیں اللہ پر اور اس کتاب پر جو ہمارے پاس بھیجی گئی ہے باوجود اس کے کہ تم میں اکثر لوگ ایمان سے خارج ہیں۔ آپ کہئے کہ کیا میں تم کو ایسا طریقہ بتلاؤں جو اس سے بھی خدا کے یہاں پاداش ملنے میں زیادہ برا ہو۔ وہ ان اشخاص کا طریقہ ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے دور کر دیا ہو اور ان پر غضب فرمایا ہو اور ان کو بندر اور سور بنا دیا ہو اور انہوں نے شیطان کی پرستش کی ہو ایسے اشخاص مکان کے اعتبار سے بھی بہت برے ہیں اور راہ راست سے بھی بہت دور ہیں ۞

تفسیر ربط: اوپر یہود و نصاریٰ سے دوستی کی ممانعت اس علت سے تھی کہ تم میں اور ان میں مناسبت نہیں اور اس کے ضمن میں منافقین اور مرتدین کا ذکر آ گیا تھا آگے مضمون مذکور کی ایک خاص علت یعنی استہزاء بالدین جو کہ اس عدم مناسبت کے آثار میں سے ہے اور یہود و نصاریٰ کے مثل دوسرے کفار جیسے مشرکین کے ساتھ دوستی کرنے کی ممانعت بھی بیان فرماتے ہیں پس گویا یہ تتمہ ہے ماقبل کا۔

تتمہ حکم چہاردہم: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ (الی قوله تعالی) ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ۔ اے ایمان والو! جن لوگوں کو تم سے پہلے کتاب (آسمانی یعنی توریت و انجیل) مل چکی ہے (مراد یہود و نصاریٰ) جو ایسے ؎ ہیں کہ انہوں نے تمہارے دین کو ہنسی اور کھیل بنا رکھا ہے (جو علامت ہے تکذیب کی) ان کو اور (اسی طرح) دوسرے کفار کو (بھی جیسے مشرکین ؎ وغیرہ) دوست مت بناؤ (کیونکہ اصل علت کفر و تکذیب تو مشترک ہے) اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو اگر تم ایماندار ہو (یعنی ایماندار تو ہو ہی پس جس چیز سے اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہے اس کو مت کرو) اور (جیسے اصول دین کے ساتھ استہزاء کرتے ہیں اسی طرح فروع کے ساتھ بھی چنانچہ) جب تم نماز کے لئے (اذان کے ذریعہ سے) اعلام کرتے ہو تو وہ لوگ (تمہاری) اس عبادت ؎ کے ساتھ (جس میں اذان اور نماز دونوں آ گئیں) ہنسی اور کھیل کرتے ہیں (اور) یہ (حرکت) اس سبب سے ہے کہ وہ ایسے لوگ ہیں کہ بالکل عقل نہیں رکھتے (ورنہ امر حق کو سمجھتے اور اس کے ساتھ ہنسی نہ کرتے)۔

ف: یہ اشارہ ہے دو قصوں کی طرف ایک یہ کہ جب اذان ہوتی اور مسلمان نماز شروع کرتے تو یہود کہتے یہ کھڑے ہوئے ہیں خدا کرے کبھی کھڑا ہونا نصیب نہ ہو اور جب ان کو رکوع و سجدہ کرتے دیکھتے تو ہنستے اور تمسخر کرتے اخرجه البيهقي في الدلائل من طريق الكلبي عن ابي صالح عن ابن عباسؓ۔ دوسرا قصہ یہ کہ مدینہ میں ایک نصرانی تھا جب اذان میں سنتا اشهد ان محمدا رسول الله تو کہتا قد حرق الكاذب یعنی جھوٹا جل جاوے ایک شب ایسا اتفاق ہوا کہ وہ اور اس کے اہل و عیال سب سو رہے تھے کہ کوئی خادم گھر میں آگ لے کر گیا ایک چنگاری گر پڑی وہ اور اس کا گھر اور گھر والے سب جل گئے۔ اخرجه ابن جرير وغيره

عن السدی یہ تو الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ کے مصداق تھے اور اَلْكُفَّارَ کے مصداق ایک قصہ ہوا تھا کہ رفاعہ بن زید بن تابوب اور سوید بن الحارث نے منافقانہ اظہار اسلام کیا تھا بعضے مسلمان ان سے اختلاط رکھتے تھے اخرجہ ابن اسحٰق و جماعۃ عن ابن عباسؓ ان سب واقعات پر یہ آیتیں نازل ہوئیں والروایات کلھا فی الروح۔ ربط: اوپر کفار اہل کتاب کا اسلامی طریقہ کے ساتھ خاص طور پر استہزاء وتکذیب کرنا مذکور تھا آگے اسلامی طریقہ میں جس پر مؤمنین قائم تھے اور ان کے مخترع طریقہ میں موازنہ کر کے تنبیہ فرمانا مقصود ہے کہ استہزاء وتکذیب کے لائق کونسا طریقہ ہے۔

**جواب** استہزاء مذکور بہ بیان موازنہ بین الطریقین: قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ (الی قولہ تعالٰی) وَّاَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ۔ آپ (ان سے) کہئے کہ اے اہل کتاب تم (دین کے باب میں) ہم میں کونسی بات معیوب پاتے ہو (جس پر نفی کرتے ہو) بجز اس کہ ہم ایمان لائے ہیں اور اللہ پر اور اس کتاب پر جو ہمارے پاس بھیجی گئی ہے (یعنی قرآن) اور اس کتاب پر (بھی) جو (ہم سے) پہلے بھیجی جا چکی ہے (یعنی تمہاری کتاب توریت وانجیل) باوجود اس کے کہ تم میں اکثر لوگ (ان کتب مذکورہ پر دائرہ) ایمان سے خارج ہیں (نہ قرآن پر تمہارا ایمان ہے جیسا کہ ظاہر ہے اور نہ توریت وانجیل پر کیونکہ ان میں خود تصدیق ہے قرآن کی پس قرآن کی تکذیب ان کے اس جزو کی تکذیب ہے اور جزو کی اور کل کی تکذیب برابر ہے مطلب یہ کہ باوجود تمہارے کسی کتاب پر ایمان نہ رکھنے کے ہم جو سب کتابوں پر ایمان رکھتے ہیں جو کہ واقع میں ہماری خوبی اور تمہارا عیب ہے کیا اپنے عیب کو خوبی اور ہماری خوبی کو عیب سمجھتے ہو اور اے محمد ﷺ) آپ (ان سے) کہئے کہ (اگر اس پر بھی ہمارے طریقہ کو برا سمجھتے ہو تو آؤ) کیا میں (موازنہ کے لئے) تم کو ایسا طریقہ بتلاؤں جو (ہمارے) اس (طریقہ) سے بھی (جس کو تم برا سمجھ رہے ہو) خدا کے یہاں پاداش ملنے میں زیادہ برا ہو وہ ان اشخاص کا طریقہ ہے جن کو (اس طریقہ کی بدولت) اللہ تعالیٰ نے (اپنی رحمت سے) دور کر دیا ہو اور ان پر غضب فرمایا ہو ان کو بندر اور سور بنا دیا ہو اور انہوں نے شیطان کی پرستش کی ہو (اب دیکھ لو کہ کون سا طریقہ برا ہے آیا وہ طریقہ جس میں غیر اللہ کی عبادت ہو اور اس پر یہ وبال نازل ہوں یا وہ طریقہ جو سر تا سر توحید اور نبوۃ انبیاء ﷺ کی تصدیق ہو یقیناً موازنہ کا نتیجہ یہی ہے کہ) ایسے اشخاص (جن کا طریقہ ابھی مذکور ہوا آخرت میں) مکان کے اعتبار سے بھی (جو ان کو پاداش میں ملے گا) بہت برے ہیں (کیونکہ یہ مکان دوزخ ہے) اور (دنیا میں) راہ راست (توحید وتصدیق رسالت) سے بہت دور ہیں (پس ایسے اشخاص کا طریقہ جو کہ سبب ہے جہنم میں جانے اور دوری از حق کا لامحالہ بہت برا ہوا اور تم بھی اسی طریقہ پر ہو پھر کیا منہ لے کر ہنستے ہو)۔ ف: یہ حالتیں یہود ونصاریٰ میں پائی جاتی تھیں چنانچہ گوسالہ پرستی کا وقوع یہود میں اور اتخاذ احبار ورہبان ومسیح کا وقوع جو کہ شرک بامر شیطانی ہے نصاریٰ میں اور امت موسویہ میں اصحاب سبت کا بندر ہو جانا اور امت عیسویہ میں اہل[۲] مائدہ کا کفران مائدہ سے بندر اور خنزیر ہو جانا اور نقض میثاق وتکذیب نبوات سے ملعون ومغضوب ہونا مشہور آیات واحادیث میں جا بجا مذکور ہے اور یہ جو فرمایا کہ تم میں اکثر لوگ ایمان سے خارج ہیں اکثر اس لئے فرمایا کہ بعض بعض ہر زمانہ میں ایمان کے ساتھ متصف رہے۔

**ترجمہ مسائل السلوک:** قولہ تعالیٰ: فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ۔ اگر اس غلبہ کی تفسیر قوت قلب سے کی جاوے تو فہم میں اسہل ہو جاوے اور اہل اللہ پر خواہ اسباب مغلوبیت کا ظاہراً کتنا ہی ہجوم ہو مگر بوجہ توکل اور تعلق مع اللہ کے ان کو ضعف واستکانت نہیں ہوتا قولہ تعالیٰ: لَا تَتَّخِذُوا الَّذِيْنَ الخ اس میں ایسے شخص سے علیحدگی رکھنے پر دلالت ہے جو اہل اللہ کے اور ان کے طریق کے ساتھ تمسخر کرے ۱۲۔ قولہ تعالیٰ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ الخ اس میں دلالت ہے کہ جب مصلحت دینیہ ہو تو مخالف کی ذم کو خوب ظاہر کر دے اور یہ صبر وحلم کے منافی نہیں ۱۲۔

**الحواشی:** (۱) قولہ اظہر خبر لقولہ استہزائہم ۱۲۔ (۲) فی اہل مائدہ کا کما رواہ الترمذی ۱۲۔

**ملحقات الترجمۃ:** ۱ قولہ فی من الذین اوتوا جوایسے ہیں لم یزد قبلہ ان میں سے اشارۃ الی ان من للتبیین لا للتبعیض لانهم کلھم کانوا کذلک کما اشار الیہ بقولہ جو علامت ہے تکذیب کی و قولہ کیونکہ اصل علت الخ فافھم فلا ساغ لمن یقول ان حرمۃ التولی مخصوصۃ بالمستهزئين ويجوز مع غيرهم فافهم ۱۲۔ ۲ قولہ فی الکفار مشرکین وغیرہ دخل فی الغیر المنافقون المذکورون فی الروایۃ الثالثۃ فی المتن واستهزائهم صريحًا ومنه اظهار الاسلام وابطان الكفر كما نقل عنهم قالوا انا معكم انما نحن مستهزؤن و بمعنی التکذیب ظهر[۱] من ان يخفى ۱۲۔ ۳ قولہ فی اتخذوها عبادت اشارۃ الی ان المرجع المناداۃ والصلوۃ کلاهما کما یشهد به الروایات المذکورۃ فی المتن ووحدۃ الضمیر بتاویل العبادت ۱۲۔ ۴ قولہ فی التمهید خاص طور پر لان مطلق الاستهزاء والتکذیب کان عاما لجمیع الکفار ۱۲۔ ۵ قولہ فی تنقمون دین کے باب میں لان الکلام فیہ ولم یقصد الی تزکیۃ انفسهم مطلقًا ۱۲۔ ۶ قولہ فی وان اکثرکم باوجود اس کے اختار من وجوہ الترکیب فیہ ما فی الروح قیل هو مبتدأ خبر محذوف والجملۃ حالیۃ اخترتہ لسهولۃ المعنی علیہ ولتائیدہ بقراءۃ نعیم بن میسرۃ وان اکثرکم بکسر الهمزۃ ۱۲۔ ۷ قولہ فی شر من ذٰلک جس کو تم برا سمجھ رہے ہو اخذتہ مما فی الروح والاشارۃ الی الذین

المنقوم لهم واعتبرت الشرية بالنسبة اليه مع انه خير محض منزه عن شائبة الشرية بالكلية مجاراة معهم على زعمهم الباطل ۱۲۔ ۸ قوله في من لعنه ان اشخاص کا طریقہ لما في الروح اى دين من لعنه ۱۲۔ ۹ قوله في شرمكانا بہت برے ہیں بہت دور ہیں اشارة الى توجيه آخر في شر هو ان المقصود من صيغتي التفضيل الزيادة مطلقا من غير نظر الى مشاركة غير في ذلك و تفسير المكان بجهنم من الروح ۱۲۔ ۱۰ قوله في توضيح اولئك ایسے اشخاص کا طریقہ الخ زادوه لان المقام لبيان شرية الطريق لا اهل الطريق لكنه اتى بطريق البرهان والاستدلال من الملزوم على اللازم ماخذه الروح حيث قال فاذا كانوا اضل كان دينهم ضلالا مبنيا لاغاية ورائه ۱۲۔ ۱۱ قوله في ف بامر شیطانی فالعبادة كما في الروح مجاز عن الاطاعة ۱۲۔

الروایات: في اللباب روى ابو الشيخ و ابن حبان عن ابن عباس قال كان رفاعة بن زيد بن التابوت و سويد بن الحرث قد اظهرا الاسلام و نافقا و كان رجل من المسلمين يوادهما فانزل الله يايها الذين آمنوا لا تتخذوا الذين اتخذوا دينكم الى قوله بما كانوا يكتمون و به قال اتى النبى ﷺ نفر من يهود فيهم ابو ياسر بن اخطب و نافع بن ابى نافع و غازى بن عمرو فسالوه عمن يؤمن به من الرسل قال او من بالله وما انزل الى ابراهيم و اسمٰعيل واسحٰق و يعقوب والاسباط وما اوتى موسٰى و عيسٰى وما اوتى النبيون من ربهم لا نفرق بين احد منهم و نحن له مسلمون فلما ذكر عيسى اجحدوا نبوته و قالوا لا نؤمن بعيسى ولا بمن آمن به فانزل الله فيهم قل يا اهل الكتٰب هل تنقمون من الآية وفي الروح عن الطبراني قالوا لا نعلم ديناشرا من دينكم فانزل الله تعالٰى الآية اه قلت وما ذكرت من تقرير الربط مبنى على الرواية الاولى الدالة على كون هذه الآيات مع السابقة عليها منزلة في وقت واحد ويمكن ان تكون القصة الثانية قد وقعت ايضا ثم نزلت الآيات بعد الاسباب جميعا فافهم وبالرواية الثانية اتضح استحسان لفظا الشرفي في قوله انبئكم بشر من ذلك ۱۲۔

اختلاف القراءۃ: قرأ الكسائي والكفار بالجر عطفا على الموصول الاخير فهم ايضا من جملة المستهزئين واما على قراء ة النصب فلم يصرح بكونهم مستهزئين ههنا كما صرح به في قوله تعالٰى كفيناك المستهزئين وغيره لنكتة وهي ان غير اهل الكتاب لا يستبعد منهم الاستهزاء لكن عجيب كل العجب من اهل العلم ۱۲۔ قرأ حمزة عبد بفتح العين وضم الباء و فتح الدال و خفض الطاغوت على ان عبد واحد مراد به الجنس والنصب بالعطف على القردة والخنازير ۱۲۔

اللغات: قوله هل تنقمون هل تنكرون و تعيبون منا وهو من نقم منه كذا اذا نكره و كرهه من حد ضرب كذا في الروح ۱۲۔

النحو: قوله عبد الطاغوت معطوف على لعنه اے ومن عبد الخ ۱۲۔ قوله الا ان والمستثنٰى منه محذوف اى شيئا كما في الروح ۱۲۔

البلاغۃ: قوله الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا في الروح رتب سبحانه النهى على وصف يعمهما وغيرهما تعميما للحكم و تنبيها على العلة وايذانا بان من هذا شانه جدير بالمعادات فكيف بالموالاة ۱۲۔ قوله وَالْكُفَّارَ اريد به ههنا غير اهل الكتب واخصوا به مع عموم الوصف لاهل الكتب ايضا لتضاعف كفرهم ۱۲۔ قوله اتَّخَذُوْا بين استهزائهم بحكم خاص من الدين بعد استهزائهم بالدين على الاطلاق اظهار الكمال شقاوتهم من الروح ۱۲۔ قوله هزوا ولعبا يفهم من الكبير ان الاستهزاء باعتبار فعلهم الظاهرى واللعب باعتبار اعتقادهم الباطنى حيث يعتقدونه خاليا عن الفائدة ۱۲۔ لعل الترتيب في اوصافهم من اللعن والغضب وما بعدهما من باب الترقى والتدرج لان الغضب اشد من اللعن والمسخ ابلغ فيه و مؤكد له و عبادة الطاغوت التى هى شرك اشد مما قبله الذى يصح ترتبه احيانا على مطلق المعصية ولا ترتب في كون الاتخاذ شركا فصح كون الفريقين عابدين للطاغوت في اشراكهم ۱۲۔

وَاِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَقَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَهُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ؕ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ۝۶۱

وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝۶۲

لَوْلَا يَنْهٰهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا

يَصْنَعُوْنَ ۝٦٣ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ۭ غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ بَلْ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ
يَشَاۗءُ ۭ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۭ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاۗءَ
اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۭ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ۝٦٤

اور جب یہ لوگ تم لوگوں کے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے حالانکہ وہ کفر ہی کو لے کر آئے تھے اور کفر ہی کو لے کر چلے گئے اور اللہ تعالیٰ خوب جانتے ہیں جس کو یہ پوشیدہ رکھتے ہیں اور آپ ان میں بہت آدمی ایسے دیکھتے ہیں کہ دوڑ دوڑ کر گناہ اور ظلم اور حرام مال کھانے پر گر گئے ہیں واقعی یہ اُن کے برے کام ہیں۔ ان کو مشائخ اور علما گناہ کی بات کہنے سے اور حرام مال کھانے سے کیوں منع نہیں کرتے۔ واقعی یہ ان کی عادت بری ہے اور یہود نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کا ہاتھ بند ہو گیا ہے ان ہی کے ہاتھ بند ہیں اور اپنے کہنے سے یہ رحمت سے دور کر دیئے گئے بلکہ ان کے تو دونوں ہاتھ کھلے ہوئے ہیں جس طرح چاہتے ہیں خرچ کرتے ہیں اور جو مضمون آپ کے پاس آپ کے پروردگار کی طرف سے بھیجا جاتا ہے وہ ان میں سے بہتوں کا سرکشی کے اور کفر کی ترقی کا سبب ہو جاتا ہے اور ہم نے ان میں باہم قیامت تک عداوت اور بغض ڈال دیا ہے۔ جب کبھی لڑائی کی آگ بھڑکانا چاہتے ہیں حق تعالیٰ اس کو فرو کر دیتے ہیں اور ملک میں فساد کرتے پھرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ فساد کرنے والوں کو محبوب نہیں رکھتے ۞

تفسیر ربط: جن سے دوستی کرنے کی اوپر ممانعت فرمائی ان میں بعضے منافق تھے جو اوپر بھی لفظ الکفار میں یا عموم لفظ یہود میں داخل ہو کر مذکور ہیں آگے ان کی ایک خاص حالت بیان فرماتے ہیں۔

بعض حال منافقین: وَاِذَا جَاۗءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا (الی قولہ تعالی) بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ اور جب یہ (منافق) لوگ تم لوگوں کے پاس (یعنی رسول اللہ ﷺ کی مجلس میں جہاں مسلمانوں کا مجمع ہوتا ہے) آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے حالانکہ وہ (بالکل جھوٹے ہیں کیونکہ وہ) کفر ہی کو لے کر (مجلس میں) آئے تھے اور (اسی طرح) کفر ہی کو لے کر (باہر) چلے اور اللہ تعالیٰ (ان مکاروں کے کذب اور نفاق پر خوب سزا دیں گے کیونکہ وہ) تو خوب جانتے ہیں جس (عقیدہ) کو یہ (اپنے دل میں) پوشیدہ رکھتے ہیں (کہ وہ عقیدہ کفر ہے)۔

ربط: یہود کے کچھ حالات اوپر دوسرے فرق کفار کے ساتھ مذکور ہوئے ہیں کچھ حالت آگے بیان فرماتے ہیں۔

بعضے حالات یہود: وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِي الْاِثْمِ (الی قولہ تعالی) لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ اور آپ ان (یہودیوں) میں بہت آدمی ایسے دیکھتے ہیں جو دوڑ دوڑ کر گناہ (یعنی جھوٹ) اور ظلم اور حرام (مال) کھانے پر گرتے ہیں واقعی ان کے یہ کام برے ہیں (یہ تو عوام کا حال تھا آگے خواص کا حال ہے کہ) ان کو مشائخ اور علماء گناہ کی بات کہنے سے (یعنی جھوٹ بولنے سے) اور حرام مال کھانے سے (باوجود علم مسئلہ و اطلاع واقعہ کے) کیوں نہیں منع کرتے واقعی ان کی یہ عادت بری ہے۔

ربط: آگے بھی مثل سابق کے یہود کے بعض حالات خاص مذکور ہیں جس کا قصہ یہ ہوا تھا کہ بعض یہود نے یعنی نباش بن قیس اور فنحاص رئیس یہود قینقاع نے حق تعالیٰ کی جناب میں گستاخانہ الفاظ بخل وغیرہ کے کہے اس پر اگلی آیت نازل ہوئی **كذا في اللباب برواية الطبراني عن ابن عباسؓ وبرواية ابي الشيخ عنه** اور وجہ اس گستاخی کی یہ ہوئی تھی کہ پہلے یہود پر رزق کی فراغت تھی جب حضور ﷺ تشریف لائے اور وہ آپ کے ساتھ عداوت و مخالفت سے پیش آئے تو رزق کی تنگی ہو گئی اس پر بیہودہ باتیں کہنے لگے **اوردہ في المعالم عن ابن عباسؓ وعكرمة والضحاك وقتادة** اور معالم میں وہ قول ان ہی الفاظ سے نقل کیا ہے يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ اور ہر چند کہ کہنے والے دو ہی شخص تھے لیکن چونکہ اور یہود بھی اس سے مانع نہیں ہوئے بلکہ راضی رہے اس لئے اوروں کو بھی اس نسبت میں شریک فرمایا گیا۔

نقل قول یہود و تقبیح شان: وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ اور یہود نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کا ہاتھ بند ہو گیا ہے (یعنی نعوذ باللہ بخل کرنے لگا ہے در حقیقت) ان ہی کے ہاتھ بند ہیں (یعنی واقع میں خود عیب بخل میں مبتلا ہیں اور خدا پر عیب دھرتے ہیں) اور اپنے اس کہنے سے یہ رحمت (الٰہی) سے دور کر دیئے گئے (جس کا اثر دنیا میں ذلت اور قید اور قتل وغیرہ ہے اور آخرت میں عذاب جہنم اور حاشا وکلا کہ خدا تعالیٰ میں اس کا احتمال بھی ہو) بلکہ ان کے تو دونوں ہاتھ کھلے ہوئے ہیں (یعنی بڑے جواد و کریم ہیں لیکن چونکہ حکیم بھی ہیں اس لئے) جس طرح چاہتے ہیں خرچ کرتے ہیں (پس یہود پر جو تنگی ہوئی اس کی علت حکمت ہے کہ ان کے کفر کا وبال ان کو چکھانا اور دکھانا ہے نہ یہ کہ بخل اس کی علت ہو) اور (یہود کے کفر اور سرکشی کی یہ حالت ہے کہ ان کو یہ توفیق نہ ہو گی کہ مثلاً اپنے قول کا بطلان بدلیل سن لیا تو اس سے توبہ کر لیں نہیں بلکہ) جو مضمون آپ کے پاس آپ کے پروردگار کی طرف سے بھیجا جاتا ہے وہ ان میں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر کی ترقی کا سبب ہو جاتا ہے (اس طرح سے کہ وہ اس کا بھی انکار کرتے ہیں تو کچھ تو پہلا طغیان اور کفر تھا پھر اور بڑھ

گیا) اور (ان کے کفر سے جوان پر لعنت یعنی رحمت سے دوری واقع کی گئی ہے اس کے آثار دنیویہ میں سے ایک یہ ہے کہ) ہم نے ان میں باہم (دین کے باب میں) قیامت تک عداوت اور بغض ڈال دیا چنانچہ ان میں مختلف فرقے ہیں اور ہر فرقہ دوسرے کا دشمن چنانچہ باہم عداوت و بغض کی وجہ سے جب کبھی (مسلمانوں کے ساتھ) لڑائی کی آگ بھڑکانا چاہتے ہیں (یعنی لڑنے کا ارادہ کرتے ہیں) حق تعالیٰ اس کو فرو کر دیتے ہیں (اور بجھا دیتے ہیں یعنی مرعوب ہو جاتے ہیں یا لڑ کر مغلوب ہو جاتے ہیں یا آپس میں اختلافات کی وجہ سے اتفاق کی نوبت نہیں آتی) اور (جب لڑائی سے رہ جاتے ہیں تو اپنی عداوت دوسری طرح نکالتے ہیں کہ) ملک میں (خفیہ) فساد کرتے پھرتے ہیں (جیسے نو مسلموں کو بہکانا لگائی بجھائی کرنا عوام کو توریت کے محرف مضامین سنا کر اسلام سے روکنا) اور اللہ تعالیٰ (چونکہ) فساد کرنے والوں کو محبوب نہیں رکھتے (یعنی مبغوض رکھتے ہیں اس لئے اس فساد کی ان کو خوب سزا ہوگی خواہ دنیا میں بھی ورنہ آخرت میں تو ضرور) **ف**: کفر و طغیان کے جو آثار دنیویہ اس مقام پر بطور واقعات کے مذکور ہیں کہ دنیا میں ذلیل اور خوار اور قتل و قید ہوئے اور ان میں مختلف فرقے ہو گئے اور لڑائی میں ناکام رہے آیت میں نہ ان کے لزوم کا دعویٰ ہے نہ ان کے خصوص کا پس یہ اعراض عامہ مفارقہ ہیں پس اگر یہ آثار کبھی مرتب نہ ہوں یا غیر کفار میں بھی پائے جاویں تو کوئی اشکال لازم نہیں آتا۔ غرض ان اعمال اور آثار میں سبب مسبب کا علاقہ ہے علت و معلول کا نہیں اور یہود کا یہ قول گو اعتقاد سے نہ ہو جیسا ان کا اہل علم ہونا بظاہر اسی کو مقتضی ہے لیکن کلمۂ کفر پھر بھی کفر ہے اسی لئے لُعِنُوْا کی علت بِمَا قَالُوْا فرمائی گئی بما اعتقدوا نہیں فرمایا اور یہود کا بخل جو اس جگہ مذکور ہے سو یہ بخل تمام عالم میں مشہور ہے اور کثیراً اس لئے فرمایا کہ بعضے ان مضامین کو سن کر ڈر جاتے اور ایمان لے آتے تھے۔

**ترجمۂ مسائل السلوک**: قولہ تعالیٰ: وَتَرٰى كَثِيْرًا الخ اثم ایک رذیلہ ہے جو قوت نطقیہ سے پیدا ہوتا ہے اور عدوان ایک رذیلہ ہے جو قوت غضبیہ سے ناشی ہے اور اکل سحت ایک رذیلہ ہے جو قوت شہویہ پر مرتب ہوتا ہے (تو اس میں دلالت ہے کہ افعال کے مصادر ملکات ہیں) قولہ تعالیٰ: لَوْلَا يَنْهٰهُمُ الخ روح میں ہے کہ جو فعل محض قصد سے صادر ہو وہ عمل ہے اور جو مزاولت و اعتیاد سے صادر ہو وہ صنع ہے تو صنع میں زیادتی ہے عمل سے بس اس میں تنبیہ ہے کہ جو شیخ اور مقتدا باوجود امید اثر کے منع نہ کرے وہ زیادہ بدحال ہے اصل مرتکب سے کیونکہ مرتکب کے لئے داعی شہوت عارضی ہے اور اس شیخ کے لئے حب دنیا ہے جو ملکہ ہو گئی ہے اور حب دنیا شہوت سے اقبح ہے ۱۲۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱؎ **قوله** في الكفر لے کر اشارة الى ان الباء للملابسة كما في الروح ۱۲۔ ۲؎ **قوله** في دخلوا مجلس لما في الروح نزلت كما قال السدى وقتادة في ناس من اليهود كانوا يدخلون على رسول الله صلى الله عليه وسلم فيظهرون له الرضا والايمان بما جاء نفاقا فالخطاب له عليه الصلوٰة والسلام مع من عنده من اصحابه رضي الله تعالىٰ عنهم ۱۲۔ ۳؎ **قوله** في خرجوا اسی طرح قلت وهو محط الفائدة اى لم ينتفعوا بحضورهم ولم يوثر فيهم ما سمعوا منك ۱۲۔ ۴؎ **قوله** في يسارعون ایسے اشارة الى كونه صفة لكثير او ترى بصرية ۱۲۔ ۵؎ **قوله** في الاثم یعنی جھوٹ القرينة عليه ما سيأتي من قولهم الاثم كذا في الجلالين والكمالين ۱۲۔ ۶؎ **قوله** في يعملون کام وفي يصنعون عادت ماخذه ما في الروح من ان الصنع ابلغ من العمل لانه رسوخ فيه فلذا ترجمت الصنع بالعادة التي هي موضوعة لتكرار المستلزم الرسوخ غالبًا وانما كان عدم النهي اشد من العمل لا باعتبار ذاته بل لان المعصية من الخواص ابعد واعجب خافهم فانه من المواهب ۱۲۔ ۷؎ **قوله** في ينهاهم باوجود الخ فان الذم يتوقف على هذين ۱۲۔ ۸؎ **قوله** في التمهيد معالم میں وظاهر القرآن يؤيده وما ذكر في اللباب من قول النباش ان ربك بخيل لعله رواية بالمعنى ويمكن ان يكون الآية رواية بالمعنى والامر فيه هين ۱۲۔ ۹؎ **قوله** في مغلولة یعنی بخل وقوله في مبسوطتان یعنی جواد اشارة الى ان غل اليد وبسطها كناية عن البخل والجود وقوله بڑے اشارة الى النكتة في التثنية فان اقصى ما تنتهي اليه همم الاسخياء لان يعطوا بكلتا يديهم هذا كله من الروح ۱۲۔ ۱۰؎ **قوله** في غلت ايديهم بخل میں مبتلا ہیں نقله في الخازن عن الزجاج فهي ح جملة اخبارية ويلزمه كون ما بعده كذلك ۱۲۔ ۱۱؎ **قوله** قبل بل حاشا وكلا اشارة الى انه عطف على مقدر يقتضيه المقام اى كلا ليس الشان كما زعموا بل الخ ۱۲۔ ۱۲؎ **قوله** قبل ينفق حکیم هذا القى في روعي اولا ثم رأيته في الروح ولله الحمد۔ ۱۳؎ **قوله** في يزيدن سبب اشارة الى ان الاسناد الى السبب ۱۲۔ ۱۴؎ **قوله** في اوقدوا یعنی اراده اشارة الى كونه كناية في الروح وقد كانت العرب اذا تواعدت للقتال جعلوا علامتهم ايقاد نار على جبل او ربوة ويسمونها نار الحرب وهي احدى ونير ان مشهورة عندهم ۱۲۔

**اللغات**: في الروح عن البحر ان هذا التخصيص المدلول بلولا يتضمن التوبيخ ۱۲۔

**النحو**: في الروح فسادًا اما مفعول له او في موضع المصدر او حال من ضمير يسعون اى يسعون للفساد او سعي فساد او مفسدين ۱۲۔

البلاغۃ : تخصیص هذه الاعمال بالذکر لکون الکذب معصیة لسانية والظلم جارحية والاکل مالية فشمل الاقسام کلها ثم عدم ذکر الظلم فی الآية الثانية لعل النکتة فيه ان الظلم لتوقفه علی اسباب کثيرة اقل ما يقع بخلاف اخويه فلما لم ينهوا عما يکثر وقوعه فما الذی يقل وقوعه کيف يتوقع منهم ان ينهوا عنه وهذا ايضا من المواهب ۲۔فی الروح قوله ينفق کيف يشاء ترک سبحانه ذکر ما ينفقه لقصد التعميم ۳۔

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاَدْخَلْنٰهُمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿۶۵﴾ وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ
وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ۭ مِنْهُمْ اُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ۭ
وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَاۗءَ مَا يَعْمَلُوْنَ ﴿۶۶﴾ يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا ع ۹ ۱۳
بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ۭ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۶۷﴾ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ
عَلٰي شَيْءٍ حَتّٰي تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۭ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ
مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۚ فَلَا تَاْسَ عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۶۸﴾

اور اگر یہ اہل کتاب ایمان لے آتے اور تقویٰ اختیار کرتے تو ہم ضرور ان کی تمام برائیاں معاف کر دیتے اور ضرور ان کو چین کے باغوں میں داخل کرتے اور اگر یہ لوگ تورات کی اور انجیل کی اور جو کتاب ان کے پروردگار کی طرف سے ان کے پاس بھیجی گئی ہے۔ اس کی پوری پابندی کرتے تو یہ لوگ اوپر سے اور نیچے سے خوب فراغت سے کھاتے۔ ان میں ایک جماعت راہ راست پر چلنے والی ہے اور زیادہ ان میں ایسے ہی ہیں کہ ان کے کردار بہت برے ہیں۔ اے رسول ﷺ جو کچھ آپ کے رب کی جانب سے آپ پر نازل کیا گیا ہے آپ سب پہنچا دیجئے اور اگر آپ ایسا نہ کریں گے تو آپ نے اللہ تعالیٰ کا ایک پیغام بھی نہیں پہنچایا اور اللہ تعالیٰ آپ کو لوگوں سے محفوظ رکھے گا یقیناً اللہ تعالیٰ ان کافر لوگوں کو راہ نہ دیں گے۔ آپ کہیے کہ اے اہل کتاب تم کسی راہ پر نہیں ہو جب تک کہ تورات کی اور انجیل کی اور جو کتاب تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے بھیجی گئی ہے اس کی پوری پابندی نہ کرو گے اور ضرور جو مضمون آپ کے پاس آپ کے رب کی طرف سے بھیجا جاتا ہے۔ وہ ان میں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر کی ترقی کا سبب ہو جاتا ہے تو آپ ان کافر لوگوں پر غم نہ کیا کیجئے ۞

تفسیر ربط : اوپر بعض آیات میں یہود کی اور بعض میں نصاریٰ کی اور بعض میں دونوں کی تقبیح اور ان کے احوال و اقوال کفریہ مذکور ہیں آگے فریقین کو ایمان کے برکاتِ اخرویہ و دنیویہ سنا کر ایمان کی ترغیب دیتے ہیں اور برکاتِ اخرویہ کے ضمن میں ایمان لانے پر ان سب جنایات و کفریات کے عفو کا باجود ان کی غایت قباحت و شناعت کے وعدہ اور برکاتِ دنیویہ کے ضمن میں ان پر تنگی رزق کے جس سے یَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ کہنے کی نوبت آئی سبب پر تنبیہ کہ وہ ترک احکام الٰہی ہے نیز ارشاد ہے۔

ترغیبِ ایمان اہل کتاب را بہ ذکر برکات اوورداریں : وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا (الی قولہ تعالیٰ) وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَاۗءَ مَا يَعْمَلُوْنَ اور اگر یہ اہل کتاب (یہود و نصاریٰ جن امور حقہ کے منکر ہیں جیسے رسالت محمدیہ و حقیقتِ قرآن ان سب پر) ایمان لے آتے اور (رسول اللہ ﷺ کے واسطہ سے جن امور کا کفر و معصیت ہونا بتلایا گیا ہے ان سب سے) تقویٰ (یعنی پرہیز) اختیار کرتے تو ہم ضرور ان کی تمام (گذشتہ) برائیاں (کفر اور شرک اور معاصی جن میں سب اقوال و احوال آ گئے) معاف کر دیتے اور (معاف کر کے) ضرور ان کو چین (اور آرام) کے باغوں میں (یعنی بہشت میں) داخل کرتے (یہ تو برکات اخرویہ ہوئیں) اور اگر یہ لوگ (ایمان اور تقویٰ مذکور اختیار کرتے جس کو بعنوانِ دیگر یوں کہا جاتا ہے کہ) توریت کی اور انجیل کی اور جو کتاب ان کے پروردگار کی طرف سے (اب) ان کے پاس (بواسطۂ رسول اللہ ﷺ کے) بھیجی گئی (یعنی قرآن) اس کی پوری پابندی کرتے (یعنی ان میں جس جس بات پر عمل کرنے کو لکھا ہے سب پر پورا عمل کرتے اس میں تصدیق رسالت بھی آ گئی اور اس سے احکام محرفہ و منسوخہ نکل گئے کیونکہ ان کتب کا مجموعہ ان پر عمل کرنے کو نہیں بتلاتا بلکہ منع کرتا ہے) تو یہ لوگ (بوجہ اس کے کہ) اوپر سے (یعنی آسمان سے پانی برستا) اور نیچے سے (یعنی زمین سے پیداوار ہوتی) خوب فراغت سے کھاتے (برتتے یہ ایمان کی برکاتِ دنیویہ کا ذکر ہوا لیکن یہ کفر پر مصر رہے اس لئے تنگی میں پکڑے گئے جس پر بعض نے حق تعالیٰ کی شان میں بخل کی نسبت کر کے گستاخی کی مگر پھر بھی سب یہود و نصاریٰ برابر نہیں چنانچہ) ان (ہی) میں ایک جماعت راہ راست پر چلنے والی (بھی) ہے (جیسے یہود میں حضرت عبداللہ بن سلام اور ان کے

ہمراہی اور نصاریٰ میں حضرت نجاشی اور ان کے ہمراہی لیکن ایسے قلیل ہی ہیں ) اور (باقی ) زیادہ ان میں ایسے ہی ہیں کہ ان کے کردار بہت برے ہیں ( کیونکہ کفر و عناد سے بدتر کیا کردار ہوگا )

32
32

ف : یہاں بھی مثل آیت سابقہ کے دنیوی برکات بصورتِ واقعہ بیان کئے گئے ہیں جس کے عموم اشخاص و احوال پر اسی طرح اختصاص بایمان و اعمال پر کوئی دلیل نہیں پس اگر کوئی مسلم تنگی میں ہو یا کوئی کافر وسعت میں ہو کوئی اشکال لازم نہیں جیسا پہلی آیت کے فائدہ کے تحت میں بھی اس کی تقریر آ چکی ہے اور احقر نے اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ الخ کی جو تقریر کی ہے اس سے یہ شبہ کہ اب بھی پوری توریت و انجیل پر عمل کرنا چاہئے دفع ہو گیا اور ان کے بڑھانے کی وجہ باوجود کفایت ذکر قرآن کے یہ ہے کہ اہل کتاب کو یہ بتلانا ہے کہ تکذیب محمدی سے توریت و انجیل پر بھی عمل فوت ہوتا ہے اور تصدیق محمدی عمل بتوریت و انجیل کے خلاف نہیں۔

ربط : اوپر کفار کی مذمت دور سے چلی آ رہی ہے چونکہ کفار کی کثرت تھی جو کہ مشاہدہ ہونے کے علاوہ بعض جگہ قرآن میں بھی منصوص ہے جیسے اَكْثَرُهُمْ فٰسِقُوْنَ۔ كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَآءَ مَا يَعْمَلُوْنَ۔ الخ اور مخالفین کی کثرت میں ان کی مذمت علی الاعلان کرنا اور بالخصوص ان سے مشافہت کرنا جیسا بعض آیات میں لفظ قل کا مدلول ہے بعض اوقات موجب خطر و محتمل ضرر ہو سکتا ہے اس لئے آگے جناب رسول اللہ ﷺ کو امر بالتبلیغ کے ساتھ اس ضرر سے بے خطر کرتے ہیں۔

ازالۂ خوف در تبلیغ : يٰۤاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ (الی قولہ تعالیٰ) اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ اے رسول (ﷺ) جو جو کچھ آپ کے رب کی جانب سے آپ پر نازل کیا گیا ہے آپ (لوگوں کو) سب پہنچا دیجئے اور اگر (بفرض محال) آپ ایسا نہ کریں گے تو (ایسا سمجھا جاوے گا جیسے) آپ نے اللہ تعالیٰ کا ایک پیغام بھی نہیں پہنچایا ( کیونکہ یہ مجموعہ فرض ہے تو جیسا کل کے اخفاء سے یہ فرض فوت ہوتا ہے اسی طرح بعض کے اخفاء سے بھی وہ فرض فوت ہوتا ہے ) اور (تبلیغ کے باب میں کفار کا کچھ خوف نہ کیجئے کیونکہ ) اللہ تعالیٰ آپ کو لوگوں سے (یعنی اس سے کہ آپ کو مقابل ہو کر قتل و ہلاک کر ڈالیں ) محفوظ رکھے گا (اور) یقیناً اللہ تعالیٰ ان کافر لوگوں کو (اس طرح قتل و ہلاک کر ڈالنے کے واسطے آپ تک ) راہ نہ دیں گے۔

ف : چنانچہ یہ وعدہ اسی طرح صادق ہوا گو بعض غزوات میں آپ زخمی ہوئے اور یہود نے نامردوں کی طرح آپ کو زہر دیا مگر مجتمع و مقابل ہو کر کوئی قتل و ہلاک نہ کر سکا اور اس پیشینگوئی کا واقع ہونا آپ کا معجزہ دلیل نبوت ہے اور ترمذی میں ہے کہ پہلے حضور ﷺ کا پہرہ دیا جاتا تھا جب یہ آیت نازل ہوئی آپ نے فرمایا سب چلے جاؤ اللہ تعالیٰ نے میری حفاظت کر لی یہ بھی دلیل نبوت ہے کیونکہ ایسا اعتماد بدون وحی کے نہیں ہو سکتا۔

ربط : آیت مذکورہ سے اوپر اہل کتاب کو اسلام کی ترغیب تھی آگے ان کے طریقہ موجودہ کا جس کے حق ہونے کے وہ مدعی تھے عند اللہ ناکارہ اور نجات میں ناکافی ہونا اور نجات کا اسلام پر موقوف ہونا اور اس کے بعد بھی ان کے اصرار علی الکفر پر رسول اللہ ﷺ کے لئے تسلی کا مضمون ارشاد فرماتے ہیں اور درمیان میں ایک خاص مناسبت و ضرورت سے تبلیغ کا مضمون آ گیا تھا۔

نامقبول بودن طریقۂ موجودہ اہل کتاب و تسلیہ رسول اللہ ﷺ : قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ (الی قولہ تعالیٰ) فَلَا تَاْسَ عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ آپ (ان یہود و نصاریٰ سے ) کہئے کہ اے اہل کتاب تم کسی راہ پر بھی نہیں ( کیونکہ غیر مقبول راہ پر ہونا مثل بے راہی کے ہے ) جب تک کہ توریت کی اور انجیل کی اور جو کتاب (اب) تمہارے پاس (بواسطۂ رسول ﷺ کے ) تمہارے رب کی طرف سے بھیجی گئی ہے (یعنی قرآن ) اس کی بھی پوری پابندی نہ کرو گے (جس کے معنی اور ترغیب اور برکات اوپر مذکور ہوئے ہیں ) اور (اے محمد ﷺ چونکہ ان میں اکثر لوگ تعصب نامحمود میں مبتلا ہیں اس لئے یہ ) ضرور (ہے کہ ) جو مضمون آپ کے پاس آپ کے رب کی طرف سے بھیجا جاتا ہے وہ ان میں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر کی ترقی کا سبب ہو جاتا ہے (اور اس سے ممکن ہے کہ آپ کو رنج و غم ہو لیکن جب یہ معلوم ہو گیا کہ یہ لوگ متعصب ہیں ) تو آپ ان کافر لوگوں ( کی اس حالت ) پر غم نہ کیا کیجئے۔

ترجمۂ مسائل السلوک : قولہ تعالیٰ : قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ الخ اس سے معلوم ہوا کہ بدون اتباع شریعت کے کوئی کمال معتبر نہیں ۱۲ قولہ تعالیٰ : فَلَا تَاْسَ الخ اس میں دلالت ہے کہ اعراض کرنے والے پر زیادہ قلق نہ کرے جیسا بعض مبالغین فی الشفقۃ کرتے ہیں ۔۱۲ قولہ تعالیٰ كُلَّمَا جَآءَهُمْ الخ اس پر دال ہے کہ تمام کبائر کی اصل اتباع ہویٰ ہے اس لئے صوفیہ اس کے استیصال میں سخت کوشش کرتے ہیں ۱۲۔ قولہ تعالیٰ وَحَسِبُوْۤا اَلَّا تَكُوْنَ الخ اس میں دلالت ہے کہ اصرار علی المعاصی سے استعداد بالکل مضمحل ہو جاتی ہے اس لئے بطلان استعداد کہہ دیتے ہیں ۱۲۔

ملحقات الترجمۃ : ۱ قوله فی امنوا جن امور حقه هی التی ذکرت قبل فی قوله آمنا بالله وما انزل الینا وما انزل من قبل الخ ۱۲ ع قوله قبل اقاموا تقویٰ مذکور الی دیگر اشارة الی اتحاد المعبر عنهما وانما خولف کما فی الروح بین العبارتین فقیل اولا آمنوا واتقوا وثانیا اقاموا اذا وذا سلوکا بطریق البلاغة اه قلت یعنی انه افاد ان ما امر به هو جامع لو صف کونه ایمانا وتقوی وکونه اقامة لجمیع

الكتب الالٰهية فافهم ۱۲۔ ۳؎ قوله في اكلوا یعنی آسمان الی قوله فراغت ارادة للمعنى الحقيقي ورعاية للمعنى المجازى فانه نقل كما في الروح عن ابن عباس وقتادة و مجاهد لاعطتهم السماء مطرها وبركتها والارض نباتها وخيرها وقيل المراد المبالغة في شرح السعة والخصب لاتعيين الجهتين كانه قيل لاكلوا من كل جهة وهو نظير قولك فلان في الخير من قرنه الى مقدمه اى يأتيه الخير من كل جهة يلتمسه منها اھ ۱۲۔ ۴؎ قوله في اكلوا برتتے ماخذه ما في الروح والمراد بالاكل الانتفاع مطلقًا وعبر عن ذلك به لكونه اعظم الانتفاعات ويستتبع سائرها ۱۲۔ ۵؎ قوله في ما انزل جو جو کچھ الی قوله سب وقوله في رسالته ایک پیغام الخ وبه حصل التغائر بين الشرط والجزاء فلا اشكال فيه ۱۲۔ ۶؎ قوله في ان لم تفعل بفرض محال فلا يلزم وقوع المقدم لاستحالته شرعًا ۱۲۔ ۷؎ قوله في توضيح ما ذكر مجموعہ فرض كاجزاء الصلوٰة ولا يقدح في فرض هذا المجموع كون بعض الاحكام فرضا وبعضه مستحبا لان التبليغ غير المبلغ مبنيا للمفعول فلا يستلزم استحباب المبلغ استحباب التبليغ من الرسول۔ ۸؎ قوله في لا يهدى آپ تک هكذا في البيضاوى ۱۲۔ ۹؎ قوله في التمهيد مدعی كما سيظهر من رواية ابن جرير الآتية عنقريب ۱۲۔ ۱۰؎ قوله ايضا قوله تسلی فيه اشارة الٰى فائدة تكرار ذكر طغيانهم من ان السابق كان المقصود به بيان الاصرار وهذا اللاحق قصد به التسلية فلا تكرار حقيقة واما اعادة اقامة التوراة والانجيل فهو عين المقصود لكون اللاحق تذكير السابق ۱۲۔ ۱۱؎ قوله في قل يہود ونصاریٰ وهو الظاهر من هذا اللفظ العام العاد من ذكر التوراة والانجيل ومن ذكر الذين هادوا والنصارٰى فيما بعد ولا يضر تخصيص شان النزول المدلول عليه بالرواية الآتية لان العبرة لعموم اللفظ فاى جرح لو نزلت في قوم وضم معهم في الخطاب قوم آخرون مثلهم ۱۲۔

**الرِّوَايَاتُ:** في اللباب اخرج ابو الشيخ عن الحسن ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان الله بعثنى برسالة فضقت بها درعا وحرفت ان الناس مكذبى فوعدنى لابلغن او ليعزبنى فانزلت يا ايها الرسول بلغ ما انزل اليك من ربك واخرج ابن ابى حاتم عن مجاهد قال لما نزلت يا ايها الرسول بلغ ما انزل اليك من ربك قال يا رب كيف اصنع وانا وحدى يجتمعون على نزلت وان لم تفعل فما بلغت رسالته آه قلت وكان هذا الضيق والتردد طبعيا فلا ينافى شان النبوة وما ورد في بعض الضعاف نزولها في عليؓ فان صح فلا يلزم منه الافضلۃ لا خلافته بلا فصل وبسط القول في هذا الباب صاحب الروح المعانى فان اشتقت فانظر فيه في اللباب روى ابن جرير وابن ابى حاتم عن ابن عباس قال جاء رافع وسلام بن مشكم ومالك بن الصيف فقالوا يا محمد الست تزعم انك على ملة ابراهيم ودينه وتؤمن بما عندنا قال بلى ولكنكم احدثتم وجحدتم بما فيها وكتمتم ما امرتم ان تبينوه للناس قالوا فانا نافذ بما في ايدينا فانا على الهدى والحق وفانزل الله تعالٰى قل يا اهل الكتاب لستم على شئى الآية ۱۲۔

**اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَةِ:** قرأ نافع وابن عامر رسالاته بالجمع لكن المراد به الجنس ليتوافق القراء تان ولا يلزم الاشكال ۱۲۔

**اَلْبَلَاغَةُ:** قوله لكفرنا ولا دخلنا تكرير اللام لتاكيد الوعد وفيه تنبيه على كمال عظم ذنوبهم وكثرة معاصيهم وان الاسلام يجب ما قبله وان جل وجاوز الحد ۱۲۔ قوله جنّٰت النعيم في الاضافة تنبيه على ما يستحقونه من العذاب لو لم يؤمنوا و يتقوا ۱۲۔ قوله انزل اليهم والتعبير بذلك العنوان وتقديم اليهم على من ربهم للايذان بوجوب اقامة عليهم لنزوله اليهم وللتصريح ببطلان ما كانوا يدعونه من عدم نزوله الٰى بنى اسرائيل و معنى انزال الكتاب الى احد خبر ووصوله اليه ايجاب العمل به وان لم يكن الوحى نازلا عليه ۱۲۔ قوله لاكلوا تقديم الترغيب بالامر الاخروى لانه اهم اذبه النجاة السرمدية والنعيم المقيم ۱۲۔ قوله وان لم تفعل اختلاف العنوان بين الشرط والجزاء ليتغائرا لفظًا كما تغائرا معنى بخلاف ما لو قيل وان لم تبلغ حيث كان فيه تغائر معنوى فقط ۱۲۔

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَادُوا وَالصَّابِئُونَ وَالنَّصَارَىٰ مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوْفٌ
عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿٦٩﴾ لَقَدْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِي إِسْرَائِيلَ وَأَرْسَلْنَا إِلَيْهِمْ رُسُلًا ۖ كُلَّمَا جَاءَهُمْ رَسُولٌ بِمَا لَا
تَهْوَىٰ أَنْفُسُهُمْ فَرِيقًا كَذَّبُوا وَفَرِيقًا يَقْتُلُونَ ﴿٧٠﴾ وَحَسِبُوا أَلَّا تَكُونَ فِتْنَةٌ فَعَمُوا وَصَمُّوا ثُمَّ تَابَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ ثُمَّ
عَمُوا وَصَمُّوا كَثِيرٌ مِنْهُمْ ۚ وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِمَا يَعْمَلُونَ ﴿٧١﴾

یہ تحقیقی بات ہے کہ مسلمان اور یہودی اور فرقہ صابئین اور نصاریٰ جو شخص یقین رکھتا ہو اللہ تعالیٰ اور روزِ قیامت پر اور کارگزاری اچھی کرے ایسوں پر نہ کسی طرح کا اندیشہ ہے اور نہ مغموم ہوں گے۔ ہم نے بنی اسرائیل سے عہد لیا اور ہم نے ان کے پاس بہت سے پیغمبر بھیجے۔ جب کبھی ان کے پاس کوئی پیغمبر ایسا حکم لایا جس کو ان کا جی نہ چاہتا تھا سو بعضوں کو جھوٹا بتلایا اور بعضوں کو قتل ہی کر ڈالتے تھے اور یہی گمان کیا کہ کچھ سزا نہ ہوگی۔ اس سے اور بھی بہرے اور اندھے بن گئے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان پر توجہ فرمائی۔ پھر بھی اندھے اور بہرے بنے رہے یعنی ان میں کے بہتیرے اور اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کو خوب دیکھنے والے ہیں ۞

تفسیر: ربط: اوپر اہل کتاب کو اسلام کی ترغیب تھی آگے بھی ایک قانونِ عام سے جو کہ اہل کتاب و غیر اہل کتاب سب کو شامل ہے اسی کی ترغیب ہے۔

قانونِ نجات: اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا (الی قولہ تعالی) فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ یہ تحقیقی بات ہے کہ مسلمان اور یہود اور فرقہ صابئین اور نصاریٰ (ان سب میں) جو شخص یقین رکھتا ہو اللہ تعالیٰ (کی ذات وصفات) پر اور روزِ قیامت پر اور کارگزاری اچھی کرے (یعنی موافق قانونِ شریعت کے) ایسوں پر (آخرت میں) نہ کسی طرح کا اندیشہ ہے اور نہ وہ مغموم ہوں گے۔

ف: ایک ایسی ہی آیت سورۂ بقرہ کے معاملہ سیز دہم کے بعد مع اس کے ضروری مضامین متعلقہ کے گزر چکی ہے وہاں دیکھ لی جاوے۔

ربط: اوپر سے قبائح اہل کتاب کا ذکر چلا آرہا تھا آگے پھر اس کی طرف عود ہے اول یہود کا ذکر ہے جس میں مضمون تسلیۂ رسول اللہ ﷺ کی جو کہ لیزیدن الخ میں مذکور تھا تاکید ہے کہ اس قوم کی تو ہمیشہ سے ایسی ہی عادت چلی آتی ہے پھر نصاریٰ کا ذکر ہے۔

عود بسوئے ذکر یہود: لَقَدْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ (الی قولہ تعالی) وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ہم نے بنی اسرائیل سے (اول توریت میں تمام پیغمبروں کی تصدیق واطاعت کا) عہد لیا اور (اس عہد کے یاد دلانے کو) ہم نے ان کے پاس بہت پیغمبر بھیجے (لیکن ان کی یہ حالت تھی کہ) جب کبھی ان کے پاس کوئی پیغمبر ایسا حکم لایا جس کو ان کا جی نہ چاہتا تھا (تب ہی ان کے ساتھ مخالفت سے پیش آئے) سو بعضوں کو (تو) جھوٹا بتلایا اور بعضوں کو (بے دھڑک) قتل ہی کر ڈالتے تھے اور (ہمیشہ ہر شرارت پر جب چندے سزا سے مہلت دی گئی) یہی گمان کیا کہ کچھ سزا نہ ہوگی اس (گمان) سے اور بھی اندھے اور بہرے (کی طرح) بن گئے (کہ نہ دلائل صدق انبیاء کو دیکھا، نہ ان کے کلام کو سنا) پھر (ایک مدت کے بعد) اللہ تعالیٰ نے ان پر (رحمت کے ساتھ) توجہ فرمائی (کہ اور کسی پیغمبر کو بھیجا کہ اب بھی راہ پر آویں مگر) پھر بھی (اسی طرح) اندھے اور بہرے بنے رہے یعنی سب تو نہیں مگر ان میں کے بہتیرے اور اللہ تعالیٰ ان کے (ان) اعمال کو خوب دیکھنے والے ہیں (یعنی ان کا گمان غلط تھا چنانچہ ان کو وقتاً فوقتاً سزا بھی ہوتی رہی مگر ان کا یہی شیوہ رہا حتی کہ اب آپ کے ساتھ اسی طرح تکذیب و خلاف کا برتاؤ کیا)

ف: ان رسل میں جن کی شریعت یا بعض احکام جدید تھے ان کا خلاف ہونا تو اعتقاد کے اعتبار سے بھی ممکن ہے اور جو رسل صرف احکام توریت کی بعینہ تعلیم کرتے تھے ان کا خلاف ہونا باعتبار ناگواری عمل کے تھا جیسا اب نکاح بیوہ کا حال ہے اور یہ سزائیں ہر زمانہ میں جدا جدا ہوتی رہیں کبھی طاعون کبھی قتل کبھی ذلت وقید کبھی مسخ وغیرہ جیسا آیت وروایات میں مذکور ہے اور مشہور ہے۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله في التمهيد اس کی ترغیب لان اقامة التوراة والانجيل والقرآن دخل فيه الايمان والعمل الصالح المذكور ان ههنا ۱۲۔ ۲ قوله في التمهيد تاكيد والاشكال في كون المذكورين قبل كلا الفريقين وكون المذكور ههنا يهود لان كثيرا من اليهود فرد من كثير من المجموع ۱۲۔ ۳ قوله في ميثاق تمام پیغمبروں الخ كما هو مذكور صريحا في قوله آمنتم برسلي وعزرتموهم ۱۲۔ ۴ قوله في فريقا كذبوا مخالفت اشارة الى حذف الجواب اى ناصبوه اواستكبروا الذى هو مذكور صريحًا في نظيرها لان المذكور لا يصلح ان يكون جوابا لان الرسول الواحد لا يكون فريقين اه من الكبير وفيه او يقال ان الرسول الواحد وان لم يكن فريقين لكن قوله كلما يدل على كثيرة الرسل ولصبح كونهم فريقين ۱۲۔ ۵ قوله في حسبوا ہمیشہ يدل عليه القرينة المقامية الدالة على ذكر ازمنة مختلفة متعددة هكذا يفهم من المدارك والوجه الرابع من الكبير ۱۲۔ ۶ قوله في فتنة سزا كما في القاموس الفتنة العذاب ۱۲۔ ۷ قوله في آخر الترجمة یہی شیوہ اشارة الى ان ذكر المرتين ليس للتشبيه بل للتعدد ۱۲۔

اختلاف القراءۃ: قرا ابو عمرو وحمزة والكسائى لا تكون بالرفع على ان ان هى المخففة من المثقلة واصله انه لا تكون ۱۲۔

النحو: في الكشاف الصابئون رفع على الابتداء وخبره والنية به التاخير عما في حيزان من اسمها وخبرها كانه قيل ان الذين آمنوا والذين هادوا والنصارىٰ حكمهم كذا والصائبون كذلك وانشد سيبويه شاهدا له ۱۲۔ والا فاعلموا انا وانتم۔ بغاة ما بقينا في شقاق۔ اى فاعلموا انا بغاة وانتم كذلك فان قلت ما التقديم والتاخير الا لفائدة فما فائدة هذا التقديم والتاخير قلت فائدة التنبيه على ان الصائبين

يتاب عليهم ان صح منهم الايمان والعمل الصالح فما الظن بغيرهم وذلك انهم ابين هولاء وضلالا واشدهم عتيا قوله كثير بدل من ضمير الفاعل لا فاعل ۱۲۔

البلاغۃ: تقديم فريقا للاهتمام لا للحصر وتقديم العمى لان المرء متى كان بصيرا يدرك المبصرات بالبصر ولما ذهب بصره يدركها بالسمع فالبصر مقدم على السمع فيكون اضدادهما ايضا كذلك فمفاد الآية انه كان حقهم ان يبصروا الدلائل ولكن لم يبصروها وعموا وكان حقهم ان يسمعوا الدلائل ولكن لم يسمعوها ايضا وصموا ۱۲ منه ولا يخفى ما في بصير من اللطف بعد ذكر العمى ۱۲۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۖ وَقَالَ الْمَسِيحُ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اعْبُدُوا اللَّهَ رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۖ إِنَّهُ مَن يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللَّهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَاهُ النَّارُ ۖ وَمَا لِلظَّالِمِينَ مِنْ أَنصَارٍ ﴿٧٢﴾ لَّقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ ثَالِثُ ثَلَاثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ إِلَٰهٍ إِلَّا إِلَٰهٌ وَاحِدٌ ۚ وَإِن لَّمْ يَنتَهُوا عَمَّا يَقُولُونَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٧٣﴾ أَفَلَا يَتُوبُونَ إِلَى اللَّهِ وَيَسْتَغْفِرُونَهُ ۚ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٧٤﴾

بے شک وہ لوگ کافر ہو چکے جنہوں نے یہ کہا کہ اللہ تعالیٰ عین مسیح ابن مریم ہے حالانکہ مسیح نے خود فرمایا تھا کہ اے بنی اسرائیل تم اللہ کی عبادت کرو جو میرا بھی رب ہے اور تمہارا بھی رب ہے بے شک جو شخص اللہ تعالیٰ کے ساتھ شریک قرار دے گا۔ سو اس پر اللہ تعالیٰ جنت کو حرام کر دے گا۔ اس کا ٹھکانا دوزخ ہے اور ایسے ظالموں کا کوئی مددگار نہ ہوگا۔ بلاشبہ وہ لوگ بھی کافر ہیں جو کہتے ہیں کہ اللہ تین میں کا ایک ہے حالانکہ بجز ایک معبود کے اور کوئی معبود نہیں اور اگر یہ لوگ اپنے ان اقوال سے باز نہ آئے تو جو لوگ ان میں کافر رہیں گے ان پر دردناک عذاب واقع ہوگا۔ کیا پھر بھی خدا تعالیٰ کے سامنے توبہ نہیں کرتے اور اس سے معافی نہیں چاہتے حالانکہ اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت کرنے والے اور بڑی رحمت فرمانے والے ہیں۔

تفسیر ربط: آیت بالا کی تمہید میں مذکور ہو چکا۔

عود بذکر نصاریٰ وابطال عقیدۂ شان: لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ (الی قوله تعالی) وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ بیشک وہ لوگ کافر ہو چکے جنہوں نے یہ کہا کہ اللہ عین مسیح ابن مریم ہے (یعنی دونوں میں اتحاد ہے) حالانکہ (حضرت) مسیح نے خود فرمایا تھا کہ اے بنی اسرائیل تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو جو میرا بھی رب ہے اور تمہارا بھی رب ہے (اور اس قول میں اپنے مربوب اور بندہ ہونے کی تصریح ہے پھر ان کو الٰہ کہنا وہی بات ہے مدعی سست اور گواہ چست) بیشک جو شخص اللہ تعالیٰ کے ساتھ (کسی الُوہیت وخواص الوہیت میں) شریک قرار دے گا سو اس پر اللہ تعالیٰ جنت کو حرام کر دے گا۔ اور اس کا ٹھکانہ (ہمیشہ کے لئے) دوزخ ہے اور ایسے ظالموں کا کوئی مددگار نہ ہوگا (کہ دوزخ سے بچا کر جنت میں پہنچا سکے اور جیسے عقیدۂ اتحاد کفر ہے اسی طرح عقیدۂ تثلیث بھی کفر ہے پس) بلاشبہ وہ لوگ بھی کافر ہیں جو کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تین (معبودوں) میں کا ایک ہے حالانکہ بجز ایک معبود (حق) کے اور کوئی معبود (حق) نہیں (نہ دو اور نہ تین جب یہ عقیدہ بھی کفر وشرک ہے تو إِنَّهُ مَن يُشْرِكْ الخ میں جو سزا مذکور ہے وہ اس پر بھی مرتب ہوگی) اور اگر یہ (دونوں عقیدہ کے) لوگ اپنے اقوال (کفریہ) سے باز نہ آئے تو (سمجھ رکھیں کہ) جو لوگ ان میں کافر رہیں گے ان پر (آخرت میں) دردناک عذاب واقع ہوگا کیا (ان مضامین توحید و وعید کو سن کر) پھر بھی (اپنے ان عقائد واقوال سے) خدا تعالیٰ کے سامنے توبہ نہیں کرتے اور اس سے معافی نہیں چاہتے حالانکہ اللہ تعالیٰ (جب کوئی توبہ کرتا ہے) بڑی مغفرت کرنے والے (اور) بڑی رحمت فرمانے والے ہیں۔

ف: او پر اس سورت کے تیسرے رکوع آیت: وَمِنَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ کی تفسیر میں ان عقیدہ والے فرقوں کی تعیین گزر چکی ہے۔ اور جملہ إِنَّهُ مَن يُشْرِكْ اور مَا لِلظَّالِمِينَ میں دو احتمال ہیں یا تو کلام عیسوی کا تتمہ ہو، اور اناجیل موجودہ میں منقول نہ ہو یا بقول حقانی محفوظ نہ رہا ہو یا اللہ تعالیٰ کا کلام ہو جو بقول حقانی انجیل کے بھی دوسرے مواضع سے ثابت ہے۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ: لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ اس میں بطلان حلول و اتحاد پر جس کے قائل جاہل صوفی ہیں دلالت ہے ۱۲۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله في قال المسيح وما من اله والله غفور رحيم حالانکہ صرح بكون هذه الجمل حالية في الروح ۱۲ ۲ قوله في

ثالث ایک کما فی روح المعانی ومعنی ذلک احد تلک الاعداد لا الثالث والرابع خاصة ۱۲۔ ۳ے قوله بعد الله واحد جب یہ عقیدہ...... دونوں عقیدے کے لوگ اشارة الى ان قوله وان لم ينتهوا الخ راجع الى الفريقين لكونه افيد والى انه على هذا التقدير يكون الوعيد السابق مغنيا عن ذكر مثله مع القول الآخر لاشتراك العلة ۱۲۔ ۴ے قوله في كفروا کافر ہیں گے نقله فی الکبیر عن الزجاج فمن تبعیضیة لاخراج من تاب وآمن منهم ۱۲۔ ۵ے قوله فی افلا يتوبون کیا سن کر اشارة الى كون الفاء لتعطف على مقدر يقتضيه المقام اى يسمعون هذه الشهادات المكررة والتشديدات المقررة فلا يتوبون عقيب ذلك كذا فى الروح ۱۲۔

اللغات: التوبة من افعال القلب فی الاصل والاستغفار من افعال اللسان وبهذا ظهر وجه الجمع بينهما فنسبة الاستغفار الى التوبة نسبة الاقرار الى التصديق فكلاهما واجب ۱۲۔

البلاغة: قوله حرم الله عليه الجنة التحريم مجاز عن المنع فهو تحريم تكويني لا تشريعي ۱۲۔

مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۗ وَاُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ۗ كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ۗ اُنْظُرْ كَيْفَ نُبَيِّنُ لَهُمُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝ قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ۗ وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوْۤا اَهْوَآءَ قَوْمٍ قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا وَّضَلُّوْا عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ۝ ع ۱۱/۱۴

مسیح ابن مریم کچھ بھی نہیں صرف ایک رسول ہیں جن سے پہلے اور بھی پیغمبر گزر چکے ہیں اور ان کی والدہ ایک ولی بی بی ہیں۔ دونوں کھانا کھایا کرتی تھے۔ دیکھئے تو ہم کیونکر دلائل ان سے بیان کر رہے ہیں۔ پھر دیکھئے وہ الٹے کدھر جا رہے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کیا خدا کے سوا ایسے کی عبادت کرتے ہو کہ تم کو نہ ضرر پہنچانے کا اختیار رکھتا ہو اور نہ نفع پہنچانے کا حالانکہ اللہ تعالیٰ سب سنتے ہیں سب جانتے ہیں۔ آپ فرمائیے کہ اے اہل کتاب تم اپنے دین میں ناحق کا غلو مت کرو اور ان لوگوں کے خیالات پر مت چلو جو پہلے خود بھی غلطی میں پڑ چکے ہیں اور بہتوں کو غلطی میں ڈال چکے ہیں اور وہ لوگ راہ راست سے دور ہو گئے تھے ۝

تفسیر ربط: اوپر الوہیۃ مسیحیہ کا ابطال مضمون عام سے بیان فرمایا تھا آگے ایک خاص دلیل سے فرماتے ہیں۔

دلیل ابطال الوہیت مسیح: مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُوْلٌ (الی قولہ تعالیٰ) ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ (حضرت) مسیح ابن مریم (عین خدا یا جزو خدا) کچھ بھی نہیں صرف ایک پیغمبر ہیں جن سے پہلے اور بھی پیغمبر (اہل معجزات) گزر چکے ہیں (جن کو عیسائی الٰہ نہیں مانتے پس اگر پیغمبری یا خرق عادت دلیل اُلوہیت ہے تو سب کو الٰہ ماننا چاہئے اور اگر دلیل اُلوہیت نہیں تو حضرت مسیح کو کیوں الٰہ کہا جاوے۔ غرض جب اوروں کو الٰہ نہیں کہتے تو عیسیٰ علیہ السلام کو بھی مت کہو۔ اور (اسی طرح) ان کی والدہ (بھی الٰہ یا جزو الٰہ نہیں بلکہ وہ) ایک ولی بی بی ہیں (جیسی اور بیبیاں بھی ولی ہو چکی ہیں اور دونوں حضرات کے الٰہ نہ ہونے کے دلائل میں سے ایک سہل دلیل یہ ہے کہ) دونوں (حضرات) کھانا کھایا کرتے تھے (اور جو شخص کھانا کھاتا ہے وہ اس کا محتاج ہوتا ہے خواہ تغذی میں یا تلذذ میں نیز کھانا کھانا خواص مادیات سے ہے اور احتیاج اور مادیت خواص امکان سے ہے۔ اور امکان منافی وجوب ہے اور وجوب لوازم الوہیت سے ہے جب وجوب منتفی ہوگا الوہیت باطل ہو جاوے گی) دیکھئے تو (سہی) ہم کیونکر (صاف صاف) دلائل ان سے بیان کر رہے ہیں۔ پھر دیکھئے وہ الٹے کدھر جا رہے ہیں۔

ف: یہ دلیل بہ اعتبار استدلال بالمادیات کے روح القدس کے ابطال الوہیت کے لئے بھی کافی ہے کیونکہ ان کا آنا جانا چلنا پھرنا یہ سب امور کہ خواص مادہ سے ہیں مسلم ہیں اور مادیت سے امکان اور اس سے بطلان الوہیت ظاہر ہے اس لئے بالاستقلال اس کا ذکر ضروری نہ ہوا اور چونکہ ان لوگوں سے ان ہی میں کلام تھا اس لئے غیر مادیات کے متعلق استدلال کا ذکر بھی یہاں ضروری نہ تھا۔

ربط: اوپر الوہیت مسیح کا ابطال فرمایا تھا آگے قائلین الوہیت کو توبیخ فرماتے ہیں۔

توبیخ قائلین الوہیت مسیح: قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (الی قولہ تعالیٰ) وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ آپ (ان سے) فرمائیے کیا خدا کے سوا ایسی (مخلوق) کی عبادت کرتے ہو جو نہ تم کو کوئی ضرر پہنچانے کا اختیار رکھتا ہو اور نہ نفع پہنچانے کا اختیار رکھتا ہو اور عجز خود منافی الوہیت ہے) حالانکہ اللہ تعالیٰ سب سنتے ہیں سب جانتے ہیں (پھر بھی خدا سے نہیں ڈرتے اور اپنے کفر و شرک سے باز نہیں آتے)

ف: یا تو یہ نصاریٰ مذکورین عیسیٰ علیہ السلام کی پرستش بھی کرتے ہوں یا یہ کہ عبادت میں سب سے بڑا درجہ اعتقادِ الوہیت کا ہے جب وہ معتقد الوہیت عیسویہ ہوئے تو یقیناً ان کی عبادت کی۔

ربط: اوپر نصاریٰ کے عقائد باطلہ کا ابطال تھا چونکہ ایسے عقائد میں اکثر لوگوں کی عادت ہے کہ اپنے اسلاف کے طریقہ سے تمسک کیا کرتے ہیں۔ اس لئے آگے ان لوگوں کو اس سے منع فرماتے ہیں۔

نہی نصاریٰ از اتباع اسلاف درخلافِ حق: قُلْ يَٰٓأَهْلَ الْكِتَٰبِ لَا تَغْلُوا۟ فِى دِينِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوٓا۟ (الی قولہ تعالی) وَضَلُّوا۟ عَن سَوَآءِ السَّبِيلِ آپ (ان نصاریٰ[۱۱] سے) فرمایئے کہ اے اہل کتاب تم اپنے دین (کے مقدمہ) میں[۱۲] ناحق کا غلو (اور افراط مت کرو اور اس افراط[۱۳] کے باب) میں ان لوگوں کے خیالات[۱۵] (یعنی بے سند باتوں) پر مت چلو جو (اس وقت سے) پہلے خود بھی غلطی میں پڑ چکے ہیں اور (اپنے ساتھ) اور بھی بہتوں کو (لے کر ڈوبے ہیں اور) غلطی میں ڈال چکے ہیں اور (وہ ان کی غلطی اس وجہ سے نہیں ہوئی کہ حق مفقود[۱۶] ہوگیا ہو اس کا پتہ نہ لگتا ہو بلکہ) وہ لوگ راہِ راست (کے ہوتے ہوئے قصداً اس) سے دور (اور علیحدہ) ہوگئے تھے (یعنی جب[۱۷] ان کی غلطی دلائل سے ثابت ہوگئی پھر ان کا اتباع کیوں نہیں چھوڑتے)۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ: قُلْ أَتَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ الخ اس میں ابطال ہے مشائخ کو متصرف مستقل سمجھنے کا جیسا جاہلوں کا زعم ہے۔ قولہ تعالیٰ: وَلَا تَتَّبِعُوٓا۟ أَهْوَآءَ قَوْمٍ الخ اس میں ان رسوم کا ابطال ہے جو شریعت کے خلاف ہیں گو مشائخ کی طرف منسوب ہوں اور اگر وہ مشائخ محققین ہیں تو ان کی طرف منسوب کرنے کی تکذیب کریں گے یا کسی عذر صحیح پر محمول کریں گے ۱۲۔

ملحقات الترجمۃ: ۱؎ قوله ما المسيح ابن الخ اشارة الى كون القصر اضافيا ۱۲۔ ۲؎ قوله فى قد خلت جن سے اشارة الى كون الجملة صفة لرسول ۱۲۔ ۳؎ قوله فى الرسل اور بھی اشارة الى كون اللام للجنس وكذا فى قوله تعالىٰ وما محمد الا رسول الخ لكونه كافيا فى المقصود اى بطلان الوهية فلا يستدل به على موت عيسىٰ عليه السلام وان سلمنا كون الخلو مفيد الموت واما ختم النبوة فثابت بدليل آخر فلا يرد انه اذا كان اللام فى الرسل من قوله تعالىٰ وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل للجنس لا للاستغراق لم يدل على ختم لاالنبوة ۱۲۔ ۴؎ قوله قبل نظروا دلائل میں سے يعنى ان الدليل لا منحصر فيه فلا يضر عدم تمشية فى المجردات وكذا لا يضر عدم تمشية فى بعض الاحوال كما اغتر به مدعى موت عيسى فى زماننا من انه لو كان حيا وما اكل الطعام بطل الاستدلال على ابطال الوهية اه فان عدم دليل لا يستلزم عدم المدلول ۱۲۔ ۵؎ قوله فى ياكلان تلذذ ليعم الدليل اهل الجنة ولو لم يعم لم يضر ايضاً ۱۲۔ ۶؎ قوله فى الآيات دلائل اللام للجنس فلا يضر كون الدليل المذكور واحدا لو استدل فى الكبير بكونه صاحب الام ايضا وفى الروح بقوله قد خلت من قبله الرسل فيكون الدلائل المذكورة ههنا ثلثة ۱۲۔ ۷؎ قوله فى يوفكون جارہے ہیں ترجم بالحاصل والا فالصيغة مبنية للمفعول ولعل النكتة فى هذه الصيغة المبالغة لان الذى مدفعه آخر اندفاعه اشد يكون وهذا الآخر هو الشيطان باعتبار كسب الاضلال ۱۲۔ ۸؎ قوله فى ف ضروری نہ ہوا لعل الترك باعتبار ان منشأ اشتباههم كانت هى الخوارق ووجودها فيهما وهما بشر ان اعجب من وجودها فى روح القدس هو ملك فلما بطل الوهية ما فيه المنشأ اقوى بطل ما لاولى فى غيره ۱۲۔ ۹؎ قوله یہاں ضروری نہ تھا قيد بهذا المقام حيث قال یہاں لان الدلائل العامة مذكورة فى آيات اُخر كآية خلق السمٰوات والارض الى قوله الآيات وكآية التمانع وغيرهما ۱۲۔ ۱۰؎ قوله فى دون الله خدا کے سوا هذا عام لعبادة لغير انفرادًا او اشتراكًا ۱۲۔ ۱۱؎ قوله فى السمع نہیں ڈرتے كذا قال بعضهم وقيل معناه انكم تعبدون العاجز ولا تعبدون الكامل فى الصفات ۱۲۔ ۱۲؎ قوله فى قل ان نصاریٰ لان الكلام معهم ونقله فى الروح عن الطبرى قلت والتعبير بهذا العنوان ايذان بكمال شناعتهم حيث قلدوا فى الباطل مع كونهم اهل العلم بالكتاب ۱۲۔ ۱۳؎ قوله فى غير الحق ناحق کا غلو اشارة الى انه صفة مصدر محذوف اى غلو غير الحق اى باطلا وتوصيفه به للتوكيد فان الغلو لا يكون الا غير الحق كذا فى الروح قلت ولفظ كافى الترجمة اتباع للمحاورة كما يقال ناحق کا ظلم اى ظلما غير حق ۱۲۔ ۱۴؎ قوله لا تغلوا افراط الغلو اكثر ما يستعمل فى الافراط وهو ايضا قرينة على كون الخطاب للنصارىٰ لان اليهود كان منهم تفريط فى شان عيسىٰ عليه السلام ۱۲۔ ۱۵؎ قوله فى اهواء خيالات هكذا ترجم الشاه عبدالقادر والمراد به البدعات التى لم يدع اليها سوى الشهوة ولم تقم عليها حجة ۱۲۔ ۱۶؎ قوله فى ضلوا عن سواء مفقود ہوگیا وبهذا ظهر وجه الفائدة فى اعادة ضلوا وهو من المواهب واعلم ان التقييد لكمال شناعتهم لا للاحتراز فان اتباع الضال لا يجوز بحال سواء ضل عن جهل او عن علم ۱۲۔ ۱۷؎ قوله فى آخر الترجمة جب ان کی غلطی اشار به الى وجه

الجواب لمن يتمسك بالآية فى ابطال التقليد الشائع بين اهل الحق حاصله الفرق بين التقليدين فانهم يقلدون بعد ثبوت بطلان ما هم عليه وانا لا نقلد كذلك فافهم ۱۲۔

البلاغۃ : قوله ما المسيح ابن مريم الخ فى الروح قيل وتقديم ما لهما من صفات الكمال وتاخير الافراد جنسهما من نقائص البشرية لئلا توحش لمفاجاة بذلك ففى ذلك استنزل لهم بطريق التدريج عن رتبة الاصرار الى التوبة والاستغفار وثم لاظهار ما بين العجبين من التفاوت اى ان بياننا للآيات امر بديع بالغ واعراضهم عنها مع انتفاء ما يصححه اعجب وابدع ويجوز ان يكون على حقيقتها والمراد منها بيان استمرار زمان بيان الآيات وامتداده اى انهم مع طول زمان ذلك لا يتاثرون ويؤفكون ۱۲۔

لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰي لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۭ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا
يَعْتَدُوْنَ ﴿٧٨﴾ كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ۭ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿٧٩﴾ تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ
الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۭ لَبِئْسَ مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَفِي الْعَذَابِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿٨٠﴾
وَلَوْ كَانُوْا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالنَّبِيِّ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَا اتَّخَذُوْهُمْ اَوْلِيَاۗءَ وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ
فٰسِقُوْنَ ﴿٨١﴾ لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الْيَهُوْدَ وَالَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚ وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ
مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿٨٢﴾

بنی اسرائیل میں جو لوگ کافر ہوئے ان پر لعنت کی گئی تھی داؤد اور عیسیٰ ابن مریم کی زبان سے۔ یہ لعنت اس سبب سے ہوئی کہ انہوں نے حکم کی مخالفت کی اور حد سے نکل گئے۔ جو برا کام انہوں نے کر رکھا تھا۔ اس سے باز نہ آتے تھے۔ واقعی ان کا فعل بے شک برا تھا۔ آپ ان میں بہت آدمی دیکھیں گے کہ کافروں سے دوستی کرتے ہیں جو کام انہوں نے آگے کے لئے کیا ہے وہ بے شک برا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان پر ناخوش ہوا اور یہ لوگ عذاب میں دائم رہیں گے اور اگر یہ لوگ اللہ پر ایمان رکھتے اور پیغمبر پر اور اس کتاب پر جو ان کے پاس بھیجی گئی تھی تو ان کو کبھی دوست نہ بناتے لیکن ان میں زیادہ لوگ ایمان سے خارج ہی ہیں۔ تمام آدمیوں سے زیادہ مسلمانوں سے عداوت رکھنے والے آپ ان یہود اور مشرکین کو پائیں گے اور ان میں مسلمانوں کے ساتھ دوستی رکھنے کے قریب تر ان لوگوں کو پائے گا جو اپنے کو نصاریٰ کہتے ہیں یہ اس سبب سے ہے کہ ان میں بہت سے علم دوست عالم ہیں اور بہت سے تارک دنیا درویش ہیں اور اس سبب سے ہے کہ یہ لوگ متکبر نہیں ہیں ۞

تفسیر ربط : اوپر ذکر نصاریٰ سے پہلے جیسے یہود کا ذکر تھا آگے پھر یہود ہی کا ذکر ہے اور اس ذکر کے ختم پر یہود کی شدتِ تعصب کے مقابلہ میں نصاریٰ کا عموماً قلیل التعصب ہونا اور ان میں سے ایک خاص نومسلموں کی جماعت کا خصوصاً منقاد للحق ہونا بیان فرما کر اس بحث کو اس مقام پر ختم کر کے دوسرے احکام مختلفہ ارشاد فرماتے ہیں۔ پھر کچھ بقیہ کلام مع النصاریٰ کا آخر سورت میں لاویں گے۔

ذکر یہود ماضیین : لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰي لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۭ (الی قولہ تعالیٰ) لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿٧٩﴾ بنی اسرائیل میں جو لوگ کافر تھے ان پر (اللہ تعالیٰ کی طرف سے سخت) لعنت کی گئی تھی (زبور اور انجیل میں جس کا ظہور حضرت) داؤد (علیہ السلام) اور (حضرت) عیسیٰ بن مریم (علیہ السلام) کی زبان سے (ہوا یعنی زبور اور انجیل میں کافروں پر لعنت لکھی تھی جیسے قرآن مجید میں بھی ہے : فَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَي الْكٰفِرِيْنَ چونکہ یہ کتابیں حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئیں اس لئے یہ مضمون ان کی زبان سے ظاہر ہوا اور) یہ لعنت اس سبب سے ہوئی کہ انہوں نے حکم کی (اعتقادی) مخالفت کی (جو کفر ہے) اور (اس مخالفت میں) حد سے (بہت دور) نکل گئے (یعنی کفر بھی شدید تھا پھر شدید کے ساتھ مدید بھی تھا یعنی اس پر استمرار رکھا چنانچہ) جو برا کام (یعنی کفر) انہوں نے (اختیار) کر رکھا تھا اس سے (آئندہ کو) باز نہ آتے تھے (بلکہ اس پر مصر تھے پس ان کے کفر شدید اور مدید کے سبب ان پر شدید لعنت ہوئی) واقعی ان کا (یہ) فعل (مذکور یعنی کفر پھر وہ بھی شدید اور مدید) بیشک برا تھا (کہ اس پر یہ سزا مرتب ہوئی)

ربط : اوپر اسلافِ یہود کا ذکر تھا آگے ان کے اخلاف موجودین کا ذکر ہے اور اس کی تقدیم میں علاوہ ترتیب وجودی کے یہ بھی فائدہ ہے کہ اس میں تسلی دینا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ آپ ان لوگوں کی مخالفت کا غم نہ کیجئے۔ اس قوم کا شیوہ مدت سے ایسا ہی چلا آتا ہے۔

ذکر یہود حاضرین : تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۭ (الی قولہ تعالیٰ) وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ آپ ان (یہود) میں بہت

سے آدمی دیکھیں گے کہ (مشرکؒ) کافروں سے دوستی کرتے ہیں (چنانچہ یہود مدینہ اور مشرکین مکہ میں مسلمانوں کی عداوت کے علاقہ سے جس کا منشاء تناسب فی الکفر تھا باہم خوب سازگاری تھی) جو کام انہوں نے آگے (بھگتنے) کے لئے کیا ہے (یعنی کفر جو سبب تھا دوستی کفار اور عداوتِ مومنین کا) وہ بیشک برا ہے کہ (اس کے سبب) اللہ تعالیٰ ان پر (دوام کے لئے) ناخوش ہوا اور (اس ناخوشی دائمی کا ثمرہ یہ ہوگا کہ) یہ لوگ عذاب میں دائم رہیں گے اور اگر یہ (یہودی) لوگ اللہ پر ایمان رکھتے اور پیغمبر (یعنی موسیٰ علیہ السلام) پر (ایمان رکھتے جس کا ان کو دعویٰ ہے) اور اس کتاب پر (ایمان رکھتے) جو ان (پیغمبر) کے پاس بھیجی گئی تھی (یعنی توریت) تو ان (مشرکین) کو (اس طرح) کبھی دوست نہ بناتے (کہ ایک نبی ثابت النبوۃ یعنی رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کفر کر کے اس کفر اور اس کے آثار یعنی عداوتِ اہل اسلام کی مناسبت سے مشرکین سے تعلق رکھیں کیونکہ ظاہر ہے کہ جب ایک نبی کا بھی انکار کیا تو اللہ تعالیٰ اور سب انبیاء اور کتب الٰہیہ کے ساتھ کفر ہو گیا) لیکن ان میں زیادہ لوگ (دائرہ) ایمان سے خارج ہی ہیں (اس لئے اتخاذ ولایت کفار بالمعنی المذکور ان سے سرزد ہو رہا ہے)

**ف:** کثیر کا دونوں جگہ مصداق ایک ہی ہے یعنی غیر مومن اور یہ قید اخراج مومنین کے لئے ہے جیسا کئی بار گزر چکا۔

**ربط:** اوپر یہود کا مشرکین سے دوستی رکھنا مذکور تھا آگے ان کا مع مشرکین کے مسلمانوں سے عداوت رکھنا کہ وہی اصل میں سبب ہے اس دوستی کا اور مسبب ہے کفر کا مذکور ہے اور جیسا ہر مضمون میں انصاف وعدل رکھنا قرآن مجید کے لوازم ذات سے ہے اسی بناء پر ایک خاص جماعت نصاریٰ میں بہ نسبت ان یہود کے تعصب کا کم ہونا اور ان نصاریٰ میں جنہوں نے حق قبول کر لیا تھا ان کا مستحق حسن ثناء وحسن جزاء ہونا مذکور ہے اور یہ خاص جماعت حبشہ کے نصاریٰ ہیں جنہوں نے مسلمانوں کو جب کہ ہجرت مدینہ کے قبل وہ اپنا وطن مکہ چھوڑ کر حبشہ چلے گئے تھے کچھ تکلیف نہیں دی اور جو اور نصرانی ایسا ہی ہو وہ بھی حکماً ان ہی میں داخل ہے اور ان میں سے جنہوں نے حق قبول کر لیا تھا وہ نجاشی بادشاہ اور ان کے مصاحب ہیں کہ حبشہ میں بھی قران سن کر روئے اور مسلمان ہو گئے پھر تیس آدمی حضور ﷺ کی خدمت مبارک میں حاضر ہوئے اور قرآن سن کر روئے اور اسلام قبول کیا اس موقع پر اس آیت کا نزول ہوا تھا۔

ذکر شدت تعصب در یہود ومشرکین وقلت او در بعض نصاریٰ: لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ (الی قولہ تعالی) وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ۞ (غیر مومنین میں) تمام آدمیوں سے زیادہ مسلمانوں سے عداوت رکھنے والے آپ ان یہود اور ان مشرکین کو پاویں گے اور ان (غیر مومنین آدمیوں) میں مسلمانوں کے ساتھ دوستی رکھنے کے قریب تر (بہ نسبت اوروں کے) ان لوگوں کو پائے گا جو اپنے کو نصاریٰ کہتے ہیں (قریب تر کا یہ مطلب کہ دوست وہ بھی نہیں مگر دوسرے مذکورین سے غنیمت ہیں) یہ (دوستی) سے قریب تر ہونا اور عداوت میں کم ہونا اس سبب سے ہے کہ ان (نصاریٰ) میں بہت سے علم دوست عالم ہیں اور بہت سے تارکِ دنیا درویش ہیں (اور جب کسی قوم میں ایسے لوگ بکثرت ہوتے ہیں تو عوام میں بھی حق کے ساتھ زیادہ عناد نہیں رہتا اگرچہ خواص وعوام حق کو قبول نہ بھی کریں) اور اس سبب سے ہے کہ یہ (نصاریٰ) لوگ متکبر نہیں ہیں (قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا سے جلدی متاثر ہو جاتے ہیں اور نیز تواضع کا خاصہ ہے امر حق کے سامنے نرم ہو جانا اس لئے ان کو عداوت زیادہ نہیں پس وجود قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا اشارہ ہے علت فاعلہ کی طرف اور عدم استکبار قابلیت کی طرف بخلاف یہود ومشرکین کے کہ محب دنیا اور متکبر ہیں اور گو یہود میں بھی بعض علمائے حقانی تھے جو مسلمان ہو گئے تھے لیکن بوجہ ان کی قلت کے عوام میں اثر نہیں پہنچا اس لئے ان میں عناد ہے جو سبب ہو جاتا ہے شدتِ عداوت کا اسی لئے یہود تو مومن ہی کم ہوئے اور مشرکین میں سے جب عناد نکل گیا تب مومن ہونا شروع ہوئے)۔

**ف:** آیت کی تقریر تفسیر سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ یہ تمام ازمنہ وامکنہ کے نصاریٰ کے باب میں نہیں ہے اور اس پر بعض دلائل اور بعض قرائن ہیں۔ دلیل اول: اس قرب مودت کا سبب ایک یہ فرمایا کہ ان میں ایسے ایسے اوصاف کے عالم اور درویش ہیں اور ہم اس سبب کو عام نہیں پاتے۔ دلیل دوم: اس کا دوسرا سبب یہ فرمایا کہ ان میں تکبر نہیں ہم اس کو بھی عام نہیں پاتے۔ دلیل سوم: یہاں قرب مودت لِّلْمُؤْمِنِيْنَ کی خبر دی ہے خود اس کا وقوع بھی عام نہیں پایا جاتا اور صدق لوازم کلام الٰہی سے ہے معلوم ہوا کہ جو نصاریٰ ان اوصاف سے جو کہ سبب اور مسبب میں مذکور ہیں موصوف ہوں وہی مراد ہیں پس بعض اہل تملق کا دنیوی غرض سے اس میں عموم مطلق کا دعویٰ کرنا محض ہوا پرستی ہے۔ قرینۂ اول: سبب نزول خاص ہے جیسا تمہید میں مذکور ہوا۔ قرینۂ ثانی: قالوا ماضی کا صیغہ ہے پس جو لوگ اِنَّا نَصٰرٰى کہنے والے پائے جاویں، وہ آیت میں مذکور وداخل نہیں بلکہ وہ مسکوت عنہ ہیں دوسرے دلائل سے ان کا حکم ڈھونڈا جاوے گا ان خیراً فخیر وان شراً فشر۔ قرینۂ ثالث: لَتَجِدَنَّ میں اصل یہی ہے کہ خطاب رسول اللہ ﷺ کو ہو پس دوسرے اعصار کو شامل نہیں اب ہم کو جواب میں اس قائل ہونے کی ضرورت نہیں رہی کہ آیت کو خاص نو مسلم نصاریٰ کے ساتھ مخصوص کہا جاوے گو بہت مفسرین اس کے قائل ہیں اور دو شاہد اس کی تائید بھی کرتے ہیں۔ شاہد اول: سبب نزول۔ شاہد دوم: وَاِذَا سَمِعُوْا کا یقیناً خاص اسلام لانے والوں کی شان میں ہونا اور اس میں ضمیر کا ما قبل کی طرف راجع ہونا اور راجع اور مرجع متحد ہونا لیکن ظاہراً قرائن سے اتنا خصوص بھی معلوم نہیں ہوتا اور صاحب روح المعانی نے بھی خصوص نہیں لیا۔ قرینۂ اول: ان کو مودت میں اقرب فرمایا

ہے اور جو مسلمان ہو گئے تھے وہ تو قرب مودت سے متجاوز ہو کر خود مودت بلکہ شدت مودت کے ساتھ موصوف ہو گئے تھے۔ قرینۂ دوم: ان نومسلموں کی دوستی کی اصل علت ایمان ہے نہ کہ اخلاق ترک دنیا وحب علم وتواضع پھر ترکِ دنیا کو عنوان رہبانیت سے تعبیر فرمایا جو کہ شریعت محمدیہ میں غیر محمود ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حکم بقائے نصرانیت ہی کی حالت میں فرمایا گیا ہے پس آیت میں نہ مطلقاً عموم ہے اور نہ مطلقاً خصوص اور شان نزول عموم من وجہ کو مضر نہیں کیونکہ ایک جزو اس کا یعنی ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ الخ باعتبار حالت نصرانیت کے ہوسکتا ہے اور دوسرا جزو یعنی وَاِذَا سَمِعُوْا الخ باعتبار حالت اسلام کے اور وَاِذَا سَمِعُوْا کی ضمیر ماقبل کی طرف باعتبار بعض کے راجع ہوسکتی ہے جیسا کہ کبیر میں ہے پس اس سے شاہدین مذکورین کا جواب ہو گیا اور یہاں مفسرین نے دو فائدے لکھے ہیں۔ فائدۂ اول: اخلاق حمیدہ کسی قوم میں ہوں حمیدہ ہیں۔ فائدۂ دوم: نصاریٰ کا کفر ذات وصفات میں ہے کہ تثلیث کے قائل ہیں اور اکثر یہود کا نبوت کے ساتھ صرف بعض نے البتہ عزیر علیہ السلام کو بھی ابن اللہ کہا تھا اور پہلا کفر اشد ہے دوسرے کفر سے لیکن اخلاق کے تفاوت سے ثانی پر زیادہ ملامت کی گئی یہاں سے فرق مبتدعہ اہل اسلام میں اس تفاوت کا حال سمجھنا چاہئے اور یہاں دو تنبیہ ہیں۔ تنبیہ اول: یہاں کفار نصاریٰ کی مدح نہیں بلکہ انصاف ہے اور اخلاق کی فی نفسہا مدح۔ تنبیہ دوم: اخلاق میں رہبانیت کی مدح باعتبار اس کی جمیع خصوصیات کے نہیں بلکہ صرف اس کے ایک جزو یعنی ترک حب دنیا کے اعتبار سے ہے اور احقر نے جو آیت کی تقریر ربط میں لفظ عدل وانصاف اور اقرب کے ترجمہ میں لفظ نسبت ظاہر کر دیا ہے اس سے دو امر رافع اشکال حاصل ہو گئے۔ امر اول: مقصود آیت میں مدح نصاریٰ کی نہیں بلکہ تقریر میں انصاف ہے جیسا ابھی تنبیہ اول میں ذکر کیا گیا۔ امر دوم: مقصود آیت میں موّدت کا قرب کامل نہیں بلکہ قرب اضافی ہے اور یہاں دو نکتے دو تحقیقوں کو مفید ہیں۔ نکتہ اول: اَلَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا کو ماضی لائے اس سے یہ فائدہ ہے کہ تمام ازمنہ وامکنہ کے مشرکین پر یہ حکم جاری ہونا ضرور نہیں۔ نکتہ دوم: اَلَّذِيْنَ قَالُوْٓا کو ماضی لائے قرینہ ثانیہ میں اس کا بھی یہی فائدہ گزر چکا پس اگر کسی جگہ پرانے طرز کے ہندو بہ نسبت متعصب عیسائیوں کے مسلمانوں سے زیادہ الفت رکھنے والے پائے جاویں تو قرآن اس کی نفی نہیں کرتا اور یہود اول تو اب تک الفت کرنے والے سنے نہیں گئے لیکن اگر کہیں پائے جاویں تو الیہود میں الف لام عہد کا ہوسکتا ہے چنانچہ ترجمہ میں لفظ ان اس طرف مشیر ہے اور یا یوں کہا جاسکتا ہے کسی قوم پر کوئی حکم باعتبار اکثر کے ہوتا ہے معدودے چند کا اس حکم سے خارج ہونا موجب تخلف حکم نہیں اور دو تحقیق قرب مودت کے متعلق اور ہیں۔ تحقیق اول: یہ حکم مذکور قرب موّدت کا نصاریٰ کے حق میں ہے اور جو قوم واقع میں نصاریٰ نہ ہو گو عام لوگ بعض اوضاع ومشابہات کی وجہ سے ان کو نصاریٰ کہتے ہیں آیت میں ان کے لئے یہ حکم مذکور نہیں۔ تحقیق دوم: یہاں نصاریٰ کے لئے مسلمانوں سے قرب مودت کی خبر دی ہے یہ نہیں کہ مسلمانوں کے لئے نصاریٰ سے موّدت کی اجازت دی ہو **وقد تم ھٰھنا بحمد اللہ تعالٰی تفسیر ھذا الآیۃ مع فوائد تتعلق بھا تبلغ عشرین ما جمع تقریر وامنعہ احسن بیان واتقن تبیین وسمیتہ لخیر الودۃ فی تفسیر آیۃ المودۃ۔**

**ترجمۂ مسائل السلوک:** قولہ تعالٰی ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ الخ اس باء سببیت سے معلوم ہوا کہ علوم واخلاق کو عمل میں دخل عظیم ہے اس لئے مشائخ کو اخلاق وعلوم کا اہتمام اعمال سے زیادہ ہوتا ہے ۱۲۔

**الحواشی:** (۱) **ای لما کان الیھود وایضا کفارا فما معنی لو مھم علی تولیھم الذین کفروا فعلم منہ المراد بالذین کفروا المشرکون الذین شان کفرھم غیر شان کفرھم ۱۲ منہ۔** (۲) لفظ علم دوست اس لئے بڑھایا کہ یہ شبہ جاتا رہے کہ یہود میں بھی بہت سے عالم تھے پھر نصاریٰ کی کیا تخصیص وجہ اندفاع یہ ہے کہ اگرچہ یہود میں عالم تھے لیکن وہ لوگ علم دوست نہ تھے اس لئے ان کو مسلمانوں سے بغض ہوا اور نصاریٰ کو نہ ہوا کہ وہ علم دوست تھے اور مسلمان ذی علم ہیں اس لئے وہ ان سے موّدت رکھتے تھے ۱۲ تبیان۔

**ملحقات الترجمۃ:** ۱؎ **قولہ فی لعن** سخت **لان المطلق یراد بہ الکامل عند القران والقرینۃ ھھنا بیان شناعتھم ویتاید بما فی الروح وبناء الفعل ما لم یسم فاعلہ للجری علی سنن الکبریاء ۱۲۔** ۲؎ **قولہ فی لسان** یعنی زبور **ھکذا فی روح المعانی ویتاید ایضًا بما یلیہ فانہ یدل علی ان سبب اللعن کفرھم المستمر لا کفرھم الخاص الذی صار سببا للمسخ الذی فسر بہ آخرون وقلت سواء کان بعین ھذا اللفظ او بما یفید معناہ لان الکتب الالٰھیۃ لا یخلوا شیء منھا عن ذم الکفار عمومًا وخصوصًا ولو کان المذکور عاما فتخصیص بنی اسرائیل بالذکر فی القرآن لکون الکلام فیھم باعتبار کونھم فردا من العام لا لنفی ما عداھم ۱۲۔** ۳؎ **قولہ فی عصوا** اعتقادی **وھو الکفر فلا یرد ان قولہ الذین کفروا مشعر بسببیۃ الکفر وھذا بسببیۃ العصیان وقرینہ ولعل الفائدۃ فی اختلاف العنوان الکشف عن قبح کفرھم المذکور فی الذین کفروا لیتضح وجہ ترتب ھذا الامر الفظیع علیہ ۱۲۔** ۴؎ **قولہ فی یعتدون** بہت دور **یدل علیہ المقام لیفید الزیادۃ والافکل کفر یکون اعتداء لا محالۃ فافاد بھذا التفسیر کون کفرھم شدیدا لان الکفر بعضہ دون بعض ۱۲۔** ۵؎ **قولہ قبل کانوا**

استمرارا فافاد جملة لا يتناهون الامتداد كما افاد السابقة الاشتداد فكان اشارة الى ان هذا اللعن الفظيع لا يكون بمطلق الكفر بل اذا اشتدوا وامتدوا وانما ترك العطف لكونها كالتفسير للسابق لان الاشتداد اكثر ما يكون مفضيا الى الامتداد ۱۲۔ ۶ قوله في فعلوه اختيار الی آئندہ اشار به الى دفع اشكال مشهور ههنا وهو ان التناهي يستحيل تعلقه بما قد وقع لانه اعدام في الماضي وهو غير مقدور تقرير الجواب انه لما كان الماضي والمستقبل متماثلين صح هذا الاطلاق كما في قوله تعالى وان لم ينتهوا عما يقولون فافهم فانه من المواهب ولا يحتاج فيه اليك تقدير مثل او معاودة وان كان حاصل الجميع واحداً ۱۲۔ ۷ قوله في لا يتناهون بازنہ آتے كما في الروح قيل التناهي بمعنى الانتهاء من قولهم متناهي عن الامر وانتهى عنه اذا امتنع ۱۲۔ ۸ قوله في كفروا مشرک لان نفس (۱) الكفر مشترك بينهم جميعاً ۱۲۔ ۹ قوله بعد يتولون مسلمانوں کی عداوت كما سياتي من قوله لتجدن وبهذا حصل التجاذب بين اطراف الكلام ۱۲۔ ۱۰ قوله هناك تناسب فی الکفر فلا يرادان التولي غايته او حرام فكيف يترتب عليه ما يترتب على الكفر وللاشارة اليه زدت في ترجمة ما اتخذوهم اس طرح واوضحته ايضا ثمه ۱۲۔ ۱۱ قوله في قدمت بھیجتے اوضح به مفهوم التقديم كما في الروح فعلوه في الدنيا ليردوا على جزائه في العقبى ۱۲۔ ۱۲ قوله في ان سخط اس کے سبب اراد به دفع اشكال وهو ان المخصوص بالذم هو ان سخط وظاهر ان سخط الله ليس مذموما ثم هو ليس من اعمالهم حاصل الدفع ان المضاف محذوف اى موجب سخط الله دل عليه لفظ سبب واقيم المضاف اليه مقامه تنبيهًا على كمال التعلق والارتباط بينهما كانهما شيء واحد ۱۲۔ ۱۳ قوله قبل في العذاب ثمرہ اشارة الى انه ليس معطوفا لعدم صحة دخوله في حيز الحرف المصدرى بل في موضع الحال المسببة عما قبلها ۱۲۔ ۱۴ قوله في النبي موسیٰ علیہ السلام كذا في الروح وهو كما ترى الطف وادق ۱۲۔ ۱۵ قوله في ف بے قیداح ولا يشكل عليك ان التولي كما هو مشاهد لا يكون الا من البعض فان الرضاء بمنزلة الفعل وكان كلهم راضيا بالكفر ۱۲۔ ۱۶ قوله في قسيسين علم دوست وفي رهبانا تارک دنیا ماخذه ما في الروح ما نصه وفي مجمع البيان نقلا عن بعضهم ان النصارى ضيعت الانجيل واد خلوا فيه ما ليس منه وما بقي من علمائهم واحد على الحق والاستقامة يقال له قسيس فمن كان على هديه ودينه فهو قسيس وهو لغة رومية وقد تكلمت به العرب واجرۂ مجرى سائر كلماتهم والرهبان اصله من الرهبة الخوف كانوا يرهبون بالتخلي من اشغال الدنيا وترك ملاذها والزهد فيها والعزلة عن اهلها اه قلت واخذت في معنى القسيس بالحاصل لان من كان كذا فهو لا بدان يحب العلم ولو لم يكن على الحق كما كان اكثرهم كذلك فاتسع في اطلاق القسيس ۱۲۔ ۱۷ قوله هناك بہت سے في الروح والتنكير في رهبانا لا فادة الكثرة ولا بد من اعتبارها في القسيسين اذ هي التي تدل على مؤدة جنس النصارى للمؤمنين فان اتصاف افراد كثيرة لجنس بخصلة مظنة لا تصاف الجنس بها والا فمن اليهود ايضا قوم مهتدون لكنهم لما لم يكونوا في الكثرة كالذين من النصارى لم يتعد حكمهم الى جنس اليهود آه وفي حديث لو آمن بى عشرة من اليهود اشارة اليه ۱۲۔ ۱۸ قوله في اخر الترجمة محبِ دنیا دل عليه قوله تعالى ولتجدنهم احرص الناس على حيٰوة وتكبرهم مشهور ۱۲۔ ۱۹ قوله في ف فائدة اول اخلاق حمیدہ الخ وهذا القول ايضا قرينة لارادة العموم من وجه في الآية وعدم ارادة خصوص المسلمين منهم ۱۲۔

الروایات: في اللباب اخرج ابن ابي حاتم عن سعيد بن المسيب وابى بكر بن عبدالرحمن وعروة بن الزبير قالوا بعث رسول الله صلى الله عليه وسلم عمرو بن امية الضمرى وكتب معه كتابا الى النجاشي فقدم على النجاشي فقرأ كتاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم دعا جعفر بن ابى طالب والمهاجرين معه وارسل الى الرهبان والقسيسين ثم امر جعفر بن ابى طالب فقرأ عليه سورة مريم فآمنوا بالقرآن فاضت اعينهم من الدمع فهم الذين انزل الله فيهم ولتجدن اقربهم مودة الى قوله فاكتبنا مع الشٰهدين وروى ابن ابى حاتم عن سعيد بن جبير قال بعث النجاشي ثلاثين رجلا من خيارا صحابه الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقرأ عليهم سورة يٰسٓ فبكوا فنزلت فيهم الآية واخرج النسائي عن عبدالله ابن الزبير قال انزلت هذه الآية لفي النجاشي واصحابه واذا سمعوا ما انزل الخ وروى الطبراني عن ابن عباس نحوه البسط منه ۱۲۔

البلاغۃ: في الروح والعدول عن جعل ما فيه التفاوت بين الفريقين شيئا واحدا قد تفاوتا فيه بالشدة والضعف او بالقرب والبعد بان يقال آخر او لتجدن اضعفهم عداوة او بان يقال او لا لتجدن ابعد الناس مودة للايذان بكمال تباين ما بين الفريقين من التفاوت ببيان ان احدهما في اقصى مراتب احد النقيضين والآخر في اقرب مراتب النقيض الآخر ۱۲۵۱۔

وَإِذَا سَمِعُوا مَا أُنزِلَ إِلَى الرَّسُولِ تَرَىٰ أَعْيُنَهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوا مِنَ الْحَقِّ ۖ يَقُولُونَ رَبَّنَا
آمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشَّاهِدِينَ ﴿٨٣﴾ وَمَا لَنَا لَا نُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَمَا جَاءَنَا مِنَ الْحَقِّ وَنَطْمَعُ أَن يُدْخِلَنَا رَبُّنَا
مَعَ الْقَوْمِ الصَّالِحِينَ ﴿٨٤﴾ فَأَثَابَهُمُ اللَّهُ بِمَا قَالُوا جَنَّاتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا ۚ وَذَٰلِكَ
ع ۹ ۱۱ جَزَاءُ الْمُحْسِنِينَ ﴿٨٥﴾ وَالَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ ﴿٨٦﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا
تُحَرِّمُوا طَيِّبَاتِ مَا أَحَلَّ اللَّهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ﴿٨٧﴾ وَكُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ
حَلَالًا طَيِّبًا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنتُم بِهِ مُؤْمِنُونَ ﴿٨٨﴾

اور جب وہ اس کو سنتے ہیں جو کہ رسول کی طرف بھیجا گیا ہے تو آپ ان کی آنکھیں آنسوؤں سے بہتی ہوئی دیکھتے ہیں اس سبب سے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا۔ یوں کہتے ہیں کہ اے ہمارے رب ہم مسلمان ہو گئے تو ہم کو بھی ان لوگوں کے ساتھ لکھ دے۔ جو تصدیق کرتے ہیں اور ہمارے پاس کونسا عذر ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ پر اور جو حق ہم کو پہنچا ہے اس پر ایمان نہ لائیں اور اس بات کی امید رکھیں کہ ہمارا رب ہم کو نیک لوگوں کی معیت میں داخل کر دے گا۔ سو ان کو اللہ تعالیٰ ان کے قول کی پاداش میں ایسے باغ دیں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی یہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہیں اور نیکوکاروں کی یہی پاداش ہے اور جو لوگ کافر رہے اور ہماری آیات کو جھوٹا کہتے رہے وہ لوگ دوزخ والے ہیں۔ اے ایمان والو اللہ تعالیٰ نے جو چیزیں تمہارے واسطے حلال کی ہیں ان میں لذیذ چیزوں کو حرام مت کرو اور حدود سے آگے مت نکلو بے شک خدا تعالیٰ حد سے نکلنے والوں کو پسند نہیں کرتے اور خدا تعالیٰ نے جو چیزیں تم کو دی ہیں ان میں سے حلال مرغوب چیزیں کھاؤ اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو جس پر تم ایمان رکھتے ہو۔

تفسیر: ربط: اوپر نصاریٰ کے ایک خاص صفات کی جماعت کا ذکر تھا آگے ان کا ذکر ہے جو ان میں مسلمان ہو گئے تھے۔

مدح نو مسلمان نصاریٰ: وَإِذَا سَمِعُوا مَا أُنزِلَ إِلَى الرَّسُولِ تَرَىٰ أَعْيُنَهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ (الی قولہ تعالی) أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ اور (بعضے ان میں جو کہ آخر میں مسلمان ہو گئے تھے ایسے ہیں کہ) جب وہ اس (کلام) کو سنتے ہیں جو کہ رسول (ﷺ) کی طرف بھیجا گیا ہے (یعنی قرآن) تو آپ ان کی آنکھیں آنسو سے بہتی ہوئی دیکھتے ہیں اس سبب سے کہ انہوں نے (دین) حق (یعنی اسلام) کو پہچان لیا (مطلب یہ کہ حق کو سن کر متاثر ہوتے ہیں اور) یوں کہتے ہیں کہ اے ہمارے رب ہم مسلمان ہو گئے تو ہم کو بھی ان لوگوں کے ساتھ لکھ لیجئے (یعنی ان میں شمار کر لیجئے) جو (محمد ﷺ اور قرآن کے حق ہونے کی) تصدیق کرتے ہیں اور ہمارے پاس کون سا عذر ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ پر (حسب تعلیم شریعت محمد ﷺ) اور جو (دین) حق ہم کو (اب) پہنچا ہے اس پر ایمان نہ لاویں اور (پھر) اس بات کی امید (بھی) رکھیں کہ ہمارا رب ہم کو نیک (مقبول) لوگوں کی معیت میں داخل کر دے گا (بلکہ یہ امید موقوف اسلام پر ہے اس لئے مسلمان ہونا ضرور ہے) سو ان (لوگوں) کو اللہ تعالیٰ ان کے (اس) قول (مع الاعتقاد) کی پاداش میں ایسے باغ (بہشت کے) دیں گے جن کے (محلات کے) نیچے نہریں جاری ہوں گی (اور) یہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہیں گے اور نیکوکاروں کی یہی پاداش ہے اور (برخلاف ان کے) جو لوگ کافر رہے اور ہماری آیات (واحکام) کو جھوٹا کہتے رہے وہ لوگ دوزخ (میں رہنے والے) ہیں۔

ربط: یہاں تک اہل کتاب کے متعلق گفتگو تھی آگے پھر عود ہے احکام فرعیہ کی طرف جن کا کچھ شروع سورت میں اور کچھ درمیان میں بھی بیان ہوا ہے اور باعتبار خصوصیت مقام کے ایک ربط خاص بھی منقول ہے وہ یہ کہ اوپر مقام مدح میں رہبانیت کا ذکر آیا ہے گو وہ باعتبار اس کے ایک جزو خاص یعنی ترک حب دنیا کے ہے لیکن مظنہ تھا اس کی خصوصیات کے قابل مدح سمجھ جانے کا اس لئے اس مقام پر اس تحریم حلال کی ممانعت زیادہ مناسب ہوئی اسی طرح حکم شانزدہم کو سورت کی اول آیت: أَوْفُوا بِالْعُقُودِ سے خاص مناسبت ہے کہ ان عقود سے مراد عقود مطلوبہ ہیں اور جو عقد شرعاً مطلوب نہ ہو مثلاً وہ یمین جس کا توڑنا مناسب ہو اس کا ظاہری ایفاء نہ چاہئے بلکہ اس کا حقیقی ایفاء یہی ہے کہ عدم ایفاء کر کے کفارہ دے اور حکم ہفدہم کو سورت کے حکم سوم سے خاص تعلق ہے کہ دونوں میں کچھ ماکولات و مشروبات اور قمار اور انصاب کا ذکر ہے اور حکم ہشدہم کو حکم اول و دوم سے خاص ارتباط ہے کہ تینوں میں حرم کا احترام مضمون مشترک ہے اور احکام میں بھی تامل سے خاص تناسب معلوم و مفہوم ہو سکتا ہے واللہ اعلم۔

حکم پانزدہم نہی از تحریم حلال: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُحَرِّمُوا طَيِّبَاتِ مَا أَحَلَّ اللَّهُ لَكُمْ (الی قولہ تعالی) وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنتُم بِهِ مُؤْمِنُونَ اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ نے جو چیزیں تمہارے واسطے حلال کی ہیں (خواہ از قسم مطعومات ہوں یا ملبوسات یا منکوحات کی قسم سے ہوں) ان میں لذیذ (اور

مرغوب[۱۴]) چیزوں کو (قسم وعہد کر کے اپنے نفس پر) حرام مت کرو اور حدود شرعیہ) سے (جو کہ تحلیل وتحریم کے باب میں مقرر ہیں) آگے مت نکلو۔ بیشک اللہ تعالیٰ حد (شرعی) سے نکلنے والوں کو پسند نہیں کرتے اور خدا تعالیٰ نے جو چیزیں تم کو دی ہیں ان میں حلال مرغوب چیزیں کھاؤ (برتو) اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو جس پر تم ایمان رکھتے ہو (یعنی تحریم حلال خلاف رضائے حق ہے۔ ڈرو اور اس کا ارتکاب مت کرو)۔

ف: تحریم حلال تین قسم[۱۵] ہے ایک اعتقاداً، دوسرا قولاً، تیسرا فعلاً یعنی دوام علی الترک باعتقاد قربت قسم اول کا حکم یہ ہے کہ اگر وہ حلال قطعی ہے تو اس تحریم سے کافر ہو جاوے گا۔ قسم دوم کا حکم یہ ہے کہ اگر الفاظ یمین سے ہے تو قسم ہو جاوے گی جس کا حکم یہ ہے کہ بلا حاجت[۱۶] یہ معصیت ہے اس کو توڑ کر کفارہ دے اور اگر الفاظ یمین سے نہیں تو لغو ہے اس کا کچھ اثر نہیں اور الفاظ یمین کے کتب فقہ میں مفصلاً مذکور ہیں جن میں دو صیغے جن کا حکم مشہور کم ہے اور الفاظ آیت سے ان کو زیادہ مناسبت ہے اس جگہ لکھتا ہوں ایک یہ کہ فلاں چیز مجھ پر حرام ہے یا میں اس کو اپنے اوپر حرام کرتا ہوں اس کا حکم یہ ہے کہ یہ قسم ہو جاوے گی۔ دوسرا یہ کہ اگر فلاں چیز کھاؤں یا فلاں کام کروں تو سور کھاؤں حرام کھاؤں اس کا حکم یہ ہے کہ جہاں اس طرح قسم کھانے کا رواج نہ ہو وہاں تو قسم نہ ہوگی اور جہاں رواج ہو وہاں فقہاء کا اختلاف ہے ہٰکذا فی الدر المختار اور قسم سوم کا حکم یہ ہے کہ یہ بدعت اور رہبانیت ہے خلاف کرنا واجب ہے اور اس سے کفارہ نہیں آتا اور باعتقاد قربت کی قید اس لئے لگائی کہ اگر کسی مصلحت جسمی یا نفسی سے بطور علاج اس عارض کے بقاء تک ترک کر دیا ہے تو وہ تحریم نہیں ہے اور جائز ہے اور بزرگوں سے جو مجاہدات منقول ہیں وہ اسی قبیل سے ہیں اس لئے ان پر اعتراض ناجائز ہے اور ایک تقریر وَاتَّقُوا اللّٰهَ الخ کی یہ بھی ہو سکتی ہے کہ ضروری امر یہ ہے کہ حرام اور معصیت سے بچو کہ تقویٰ یہ ہے اور حلال اشیاء سے بچنے پر تقویٰ موقوف نہیں اس کی ضرورت نہیں۔ دونوں تقریروں میں فرق یہ ہے کہ پہلی تقریر کا حاصل توقف التقویٰ علی عدم التحریم ہے اور دوسری تقریر کا حاصل عدم توقف التقویٰ علی التحریم ہے۔

ترجمہ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ تَرٰٓى اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ الخ اس میں وجد کا اثبات ہے کیونکہ وجد کی حقیقت یہ ہے حالۃ محمودۃ غریبۃ غیر اختیاریۃ قولہ تعالیٰ وَمَا لَنَا لَا نُؤْمِنُ الخ اس میں دلالت ہے کہ محض طمع بدوں عمل کے معتد بہ نہیں ۱۲ قولہ تعالیٰ یٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا الخ اس میں رسم ترک حیوانات کا ابطال ہے جو بعض مدعیان طریقت کا طریق ہے ۱۲۔

ملحقات الترجمۃ: ۱؎ قولہ فی سمعوا بعضے کذا فی الکبیر ۱۲۔ ۲؎ قولہ فی مما سبب اشارة الی کون من تعلیلة وما یجوز ان تکون بصدرته ومن الحق تبعیض او زائدة وان تکون موصولة ومن الحق بیان ۱۲۔ ۳؎ قولہ فی توضیح تفیض متاثر وهو المقصود سواء کان بفیض الدمع او بدونه بان یؤمنوا اولا یبکوا۔ ۴؎ قوله فی یقولون اور اشارة الی کونه استینافًا ویجوز ان یکون حالا من ضمیر عرفوا ۱۲۔ ۵؎ قوله فی اکتبنا شمار کر اشارة الی انه بمعنی اجعلنا کما فی الروح ۱۲۔ ۶؎ قوله فی ما لنا عذر ہے تفصیله ان لا نؤمن حال من الضمیر فی لنا والعامل ما فیه من معنی الاستقرار الی ای شئی حصل لنا غیر مؤمنین کذا فی الروح وانا عینت ذلك الشئی وهو العذر الذی یكون سببا لعدم الایمان ۱۲۔ ۷؎ قوله فی لا نؤمن حسب تعلیم لان القوم كانوا مصدقین بالله من قبل لكن لا موافقا لشرعنا ۱۲۔ ۸؎ قوله ونطمع اور پھر اشارة الی ما فی الكشاف ویجوز ان یكون ونطمع حالا من لا نؤمن علی انهم انكروا علی نفوسهم انهم لا یؤمنون ویطمعون مع ذلك ان یصحبوا الصّٰلحین اه قلت وفی هذه العبارة بقوله یصحبوا تفسیر ایضا لقوله تعالٰی مع حیث لم یقل من الصّٰلحین واشرت الیه بقولی معیت وهذه المعیة فی الدنیا وفی الآخرة نعیما ۱۲۔ ۹؎ قوله فی قالوا مع الاعتقاد لان القول المحض لا یجدی نفعًا ۱۲۔ ۱۰؎ قوله فی اثاب دیں گے اشارة الی ان الماضی بمعنی المستقبل ۱۲۔ ۱۱؎ قوله فی كفروا رہے یعنی الی الموت ۱۲۔ ۱۲؎ قوله فی التمهید عود فی هذا النهج اشارة الی لطفیة الی ان الطالب للحق لا ینبغی له الاشكال بمحاجة المخالف بحیث یذهل عن الاحكام المتعلقة بنفسه ۱۲۔ ۱۳؎ قوله فی ما احل خواہ از قسم الخ لان سبب النزول كان فیه تحریم الاقسام المختلفة واما قوله كلوا فلیس للتخصیص بل لكونه اعظم المنافع واشرت الی عدم التخصیص بقولی فی ترجمه (برتو) ۱۲۔ ۱۴؎ قوله فی طیبات اور مرغوب عطف تفسیری وهذا التخصیص لكون التحریم فی سبب النزول متعلقا به لا لان غیر الطیبات یجوز تحریمه ۱۲۔ ۱۵؎ قوله فی اول ف تین قسم والآیة عامة للجمیع ۱۲۔ ۱۶؎ قوله فی قسم دوم من ف بلا حاجت زید لیخرج تحریمه صلی الله علیه وسلم العسل او ماریة لحاجة ابتغاء مرضات ازواجه الذی كان جائزا له فی اجتهاده صلی الله علیه وسلم ۱۲۔

الروایات: اورد فی اللباب بتخریج الترمذی وابن جریر وابن عساكر وابن ابی حاتم عن ابن عباس ومرسل عكرمة وابی قلابة ومجاهد وابی مالك والنخعی والسدی وعن زید بن اسلم تحریم اللحم والدسم والنساء ولبس غیر المسوح عن رجل ورجال من

الصحابة منهم عثمان بن مظعون وعلى ابن مسعود والمقداد بن الاسود وسالم مولٰى ابى حذيفة وعبدالله بن عمر وابو بكر وعمر عن عبدالله بن رواحة واضيافه فى قصة الضيافة بالفاظ مختلفة قلت ولا تزاحم فى الاسباب ۱۲۔

البلاغۃ: قوله تفيض فى الروح عن الانتصاف ان هذه العبارة ابلغ العبارات وهى ثلث مراتب فالاولى فاض ومع عينه وهذا هو الاصل والثانية محولة من هذه وهى فاضت عينه دمعا فانه قد حول فيها الفعل الى العين مجازا و مبالغة ثم نبه على الاصل والحقيقة بنصب ما كان فاعلا على التمييز والثالثة ما فى النظم الكريم وفيها التحويل المذكور الا انها ابلغ من الثانية باطراح التنبيه على الاصل وعدم نصب التمييز وابرازه فى سورة التعليل ۱۲ قوله ما لنا لا نؤمن فى الروح بعد ما نقلته عنه من تركيبه هكذاوالانكار متوجه الى السبب والمسبب جميعًا كما فى قوله تعالٰى وما لى لا اعبد الذى فطرنى ونظائره لا الى السبب فقط مع تحقق المسبب كما فى قوله تعالٰى فما لهم لا يؤمنون وامثاله۱۲ قوله قالوا فى الروح ان القول اذا لم يقيد بالخلو عن الاعتقاد يكون المراد به المقارن له كما اذا قيل هذا قول فلان لان القول انما يصدر عن صاحبه لافادة الاعتقاد وقيل ان القول ههنا مجاز عن الراى والاعتقاد كما يقال هذا قول الامام الاعظم اى هذا مذهبه واعتقاده۱۲ قوله كذبوا فى الروح عطف التكذيب على الكفر مع انه منه لما ان القصد الى بيان حال المكذبين وذكرهم بمقابلة المصدقين ۱۲۔

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ فَكَفَّارَتُهٗٓ اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِيْكُمْ اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ ۭ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ ۭ ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ ۭ وَاحْفَظُوْٓا اَيْمَانَكُمْ ۭ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝۸۹
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝۹۰ اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاۗءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ۝۹۱

اللہ تعالیٰ تم سے مواخذہ نہیں فرماتے تمہاری قسموں میں لغو قسم پر لیکن مواخذہ اس پر فرماتے ہیں کہ تم قسموں کو مستحکم کرو۔ سو اس کا کفارہ دس محتاجوں کو کھانا دینا اوسط درجہ کا جو اپنے گھر والوں کو کھانے کو دیا کرتے ہو یا ان کو کپڑا دینا یا ایک غلام یا لونڈی آزاد کرنا اور جس کو مقدور نہ ہو تو تین دن کے روزے ہیں۔ یہ کفارہ ہے تمہاری قسموں کا جب کہ تم قسم کھا لو اور اپنی قسموں کا خیال رکھا کرو۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ تمہارے لئے اپنے احکام بیان فرماتے ہیں تاکہ تم شکر کرو۔ اے ایمان والو بات یہی ہے کہ شراب اور جوا اور بت وغیرہ اور قرعہ کے تیر یہ سب گندی باتیں ہیں۔ شیطانی کام ہیں۔ سو ان سے بالکل الگ رہو تاکہ تم کو فلاح ہو۔ شیطان تو یوں چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کے ذریعے سے تمہارے آپس میں عداوت اور بغض واقع کردے اور اللہ تعالیٰ کی یاد سے اور نماز سے تم کو باز رکھے۔ سو اب بھی باز آؤ گے ۞

تفسیر: ربط: اوپر تحریم طیبات کا ذکر تھا چونکہ وہ بعض اوقات بذریعہ یمین یعنی قسم کے ہوتی ہے اس لئے آگے یمین کا حکم مذکور ہے۔

حکم شانز دہم متعلق سوگند: لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ (الی قولہ تعالیٰ) لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ اللہ تعالیٰ تم سے (دنیوی) مواخذہ نہیں فرماتے (یعنی کفارہ واجب نہیں کرتے) تمہاری قسموں میں لغو قسم (توڑنے) پر لیکن (ایسا) مواخذہ اس پر فرماتے ہیں کہ تم قسموں کو (آئندہ کی بات پر) مستحکم کردو (اور پھر اس کو توڑ دو) سو اس (قسم کے توڑنے) کا کفارہ (یہ ہے کہ) دس محتاجوں کو کھانا دینا اوسط درجہ کا جو اپنے گھر والوں کو (معمولی طور پر) کھانے کو دیا کرتے ہو یا ان (دس محتاجوں) کو کپڑا دینا (اوسط درجہ کا) یا ایک غلام یا لونڈی آزاد کرنا (یعنی تینوں میں جس کو چاہے اختیار کرلے) اور جس کو (ان تینوں میں سے ایک کا بھی) مقدور نہ ہو تو (اس کا کفارہ) تین دن کے (متواتر) روزے ہیں یہ (جو مذکور ہوا) کفارہ ہے تمہاری (ایسی) قسموں کا جب کہ تم قسم کھا لو (اور پھر اس کو توڑ دو) اور (چونکہ یہ کفارہ واجب ہے اس لئے) اپنی قسموں کا خیال رکھا کرو (کبھی ایسا نہ ہو کہ قسم کو توڑ دو اور کفارہ نہ دو اور اللہ تعالیٰ نے جس طرح یہ حکم برعایت تمہارے دنیوی و دینی مصالح کے بیان فرمایا ہے) اسی طرح اللہ تعالیٰ تمہارے واسطے اپنے (دوسرے) احکام (بھی) بیان فرماتے ہیں تاکہ تم (اس نعمت رعایت مصالح کا) شکر کرو۔

ف: لغو کہتے ہیں بے اثر کو اس کے دو معنی ہیں ایک وہ جس پر گناہ کا اثر مرتب نہ ہو اس کا حکم اور تفسیر اور اقسام سورۂ بقرہ کے حکم بست وکیم میں بیان ہو چکا ہے۔ دوسرے وہ جس پر اثر کفارہ کا مرتب نہ ہو۔ اس آیت میں بقرینۂ مقابلہ یمین موجب کفارہ کے اسی کا ذکر ہے اور اس کا مقابل جس میں کفارہ واجب ہو منعقدہ کہلاتی ہے حقیقت اس کی یہ ہے کہ آئندہ کسی امر کے وقوع یا عدم وقوع پر قسم کھائی اور اسی سے لغو کی حقیقت بھی معلوم ہو گئی جو ایسی نہ ہو۔ زیادہ تفصیل اس کی سورۂ بقرہ کے موقع مذکور پر گزر چکی ہے جو ملاحظہ کے قابل ہے اب چند مسائل یمین منعقدہ کے متعلق لکھے جاتے ہیں۔

مَسْئَلَه: قسم توڑنے سے پہلے کفارہ ادا نہیں ہو سکتا۔

مَسْئَلَه: کھانا دینے میں اختیار ہے خواہ دس آدمیوں کو دونوں وقت گھر بٹھا کر کھلا دے لیکن ان سب میں ایسا شخص نہ ہو جو قریب بلوغ بھی نہ ہو یا شکم سیر ہو یا صدقۂ فطر کے برابر ہر مسکین کو غلہ یا اس کی قیمت دے دے کذا فی ردالمختار عن البدائع اور یہ مساکین ایسے ہوں جن کو زکوٰۃ دینا درست ہے۔

مَسْئَلَه: اگر کپڑا دے تو اس قدر ہو جس سے بدن کا اکثر حصہ ڈھک جاوے مثلاً ایک کرتہ، ایک پاجامہ یا ایک لنگی اور چادر۔

مَسْئَلَه: غلام لونڈی کے مسائل پارہ والمحصنٰت کے نصف کے بعد رکوع وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ میں گزر چکے ہیں۔ مگر یہاں اس کا مومن ہونا شرط نہیں۔

مَسْئَلَه: اگر روزہ رکھے تو متواتر رکھنے چاہئیں۔

مَسْئَلَه: قسم خواہ جان کر توڑے یا بھول کر ٹوٹ جاوے دونوں میں کفارہ واجب ہے۔

مَسْئَلَه: اگر دو روزے رکھے تھے پھر اطعام یا کسوہ کا مقدور ہو گیا تو روزے سے کفارہ نہیں ہوا۔

مَسْئَلَه: مقدور سے مراد صاحب نصاب ہونا نہیں بلکہ جس سے کفارہ ادا کر سکے المسائل کلہا من الدر المختار والہدایہ والبحر۔

ربط: اوپر حلال چیزوں کے ترک خاص کی ممانعت تھی آگے بعض حرام چیزوں کے استعمال کی ممانعت ہے۔

حکم ہفدہم تحریم خمر و قمار وغیرہما: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا ...... فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ۔ اے ایمان والو بات یہی[۱] ہے کہ شراب اور جوا اور بت وغیرہ[۲] اور قرعہ کے تیر یہ سب[۳] گندی باتیں شیطانی[۴] کام ہیں سو ان سے بالکل الگ رہو تا کہ تم کو (بوجہ) ان کی مضرتوں سے بچنے کے جو آگے مذکور ہیں) فلاح ہو (اور وہ مضرتیں دنیوی بھی ہیں اور دینی بھی جن کا بیان یہ ہے کہ) شیطان تو یوں چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کے ذریعہ[۵] سے تمہارے آپس میں (برتاؤ میں) عداوت اور (دلوں میں) بغض واقع کر دے (چنانچہ ظاہر ہے کہ شراب میں تو عقل نہیں رہتی گالی گلوچ دنگہ فساد ہو جاتا ہے جس سے بعد میں بھی طبعاً کدورت باقی رہتی ہے۔ اور جوئے میں جو شخص مغلوب ہوتا ہے اس کو غالب پر غیظ ہوتا ہے اور جب اس کو رنج ہوگا دوسرے پر بھی اس کا اثر پہنچے گا یہ تو دنیوی مضرت ہوئی) اور (شیطان) یوں چاہتا ہے کہ اسی شراب اور جوئے کے ذریعہ سے) اللہ تعالیٰ کی یاد سے اور نماز سے (جو کہ اللہ کی یاد کا سب سے افضل طریقہ[۶] ہے) تم کو باز رکھے (چنانچہ یہ بھی ظاہر ہے کیونکہ شراب میں تو اس کے ہوش ہی بجا نہیں ہوتے اور قمار میں غالب کو تو سرور و نشاط اس درجہ ہوتا ہے کہ وہ اس میں غرق ہوتا ہے اور مغلوب کو مغلوب ہونے کا رنج و اضمحلال اور پھر غالب آنے کی کوشش اس درجہ ہوتی ہے کہ اس سے فراغ نہیں ہوتا یہ دینی مضرت ہوئی جب ایسی بری چیزیں ہیں) سو (بتلاؤ[۷]) اب بھی باز آؤ گے۔

ف: خمر و میسر کے متعلق سورۂ بقرہ کے حکم پانزدہم میں اور ازلام کے متعلق اسی سورۂ مائدہ کے حکم سوم میں ضروری بیان گزر چکا ہے وہاں دیکھ لیا جاوے اور اس مقام پر شانِ نزول سے جس کو لباب میں مسند احمد سے نقل کیا ہے کہ لوگ خمر و میسر کے عادی تھے الخ اور نیز حکمت تحریم کے بیان میں خمر و میسر کے بیان پر اکتفا کرنے سے اصل مقصود ان ہی کا ذکر کرنا ہے اور ازلام بھی میسر میں داخل ہے اور انصاب کا جو ساتھ میں ذکر کیا گیا اس سے مقصود خمر و میسر کی مذمت کی تاکید ہے کہ یہ اس قابل ہیں کہ بت پرستی کے ساتھ ان کا ذکر کیا جاوے اور اسی اشارہ کی توضیح کے لئے آگے بیان حکمت میں صلوٰۃ کے باوجود اس کے ذکر اللہ میں داخل ہونے کی تصریح فرمائی گویا حاصل یہ ہوا کہ یہ خمر و میسر بت پرستی اور کفر کے قریب قریب اس لئے ہیں کہ نماز سے جو کہ ایمان کے اعظم شعائر اور علامات ایمان سے ہے مانع ہیں جب اس طور پر ایمان سے بعد ہوا تو کفر سے قرب ہوا۔

فَائِدَه: خمر و میسر کی حرمت کی جو حکمت بیان فرمائی گئی ہے وہ شطرنج وغیرہ میں بھی مشاہد ہے اس سے سمجھ لینا چاہئے کہ جائز کس طرح ہو سکتی ہے۔ حدیث میں ہے کہ اس آیت کو سن کر صحابہؓ نے کہا انتهينا یعنی ہم باز آئے رواہ الترمذی۔ اور یہ بھی آیا ہے کہ جو شرابیں اس وقت موجود تھیں سب پھینک دیں۔ رواہ البخاری۔

ترجمہ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ: اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ الخ اس میں دلالت ہے کہ معاصی میں جیسے اخروی مضرتیں ہیں اسی طرح دنیوی مضرتیں بھی ہیں۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله في التمهيد اس لئے آگے وايضا لسوال بعض الحالفين المذكورين آنفًا كما سيأتي في الروايات ۱۲۔ ۲ قوله في لا يؤاخذ دنيوي قرينة ذكر الكفارة فيما يليه ۱۲۔ ۳ قوله في اللغو توڑنے پر لانه لا كفارة قبل الحنث وجوبا اجماعًا والوجوب هو

المراد بالمواخذة ١٢ـ ٤ قوله فى كفارته اس قسم اى المنعقدة لا مطلق اليمين فالمرجع هو الحلف المدلول عليه بقوله عقدتم الايمان اى بشرط الحنث ١٢ـ ٥ قوله فى اطعام دینا ہو عام فى لساننا للاباحة والتمليك كالاطعام فى لسان العرب كما فسره فى الروح بالتمكين من الطعام اه وعموم التمكين ظاهر ١٢ـ ٦ قوله فى كسوة کپڑا دینا فالجزء الاول ترجمة الكسوة لانه هو المثوب والجزء الثانى ترجمة للقدر ......... اى الا لباس بقرينة العطف على المصدر ١٢ـ ٧ قوله هناك اوسط قرينة تقييد قرينه بهذا القيد فلم يصرح اعتمادا على الظهور ١٢ـ ٨ قوله فى فصيام اس کا کفارہ اشارة الى تقدير المبتدأ ١٢ـ ٩ قوله فى كذلك جس طرح اشار الى المشبه به ١٢ـ ١٠ قوله فى ف حقيقة المنعقدة قسم کھائی اشارة الى القصد كما فى فتح القدير بحث ووجه الاشارة التعبير بقوله قسم کھائی الذى هو فعل اختيارى لان الذى لا يكون بالاختيار يقال له قسم نکل گئی فافهم ١٢ـ ١١ قوله فى انما یہی ہے لوضعها للحصر ١٢ـ ١٢ قوله فى الانصاب وغیرہ اشارة الى ان الانصاب لا يختص بالاصنام بل هو كل ما يعبد من دون الله ولو غير مصور ١٢ـ ١٣ قوله رجس یہ سب يعنى حكم على المذكور باعتبار كل واحد ومن ثم صح توحيد الضمير فى اجتنبوه ١٢ـ ١٤ قوله هناك باتیں اشارة الى تقدير المضاف فى طرف المبتدأ من التعاطى ليصح كونه من عمل الشيطان وعليه فيجوز ارجاع الضمير فى اجتنبوه الى التعاطى ١٢ـ ١٥ قوله فى عمل شیطانی النسبة للسببية المدلولة بمن ١٢ـ ١٦ قوله فى فى الخمر ذریعہ فكلمة فى للسببية كما فى قوله عليه السلام فى هرة ١٢ـ ١٧ قوله فى عن الصلوٰة افضل اشارة الى نكتة التخصيص بعد التعميم ١٢ـ ١٨ قوله فى فهل بتلاؤ دل على معنى الاستفهام ١٢ـ

الرِّوَايَات: فى الروح اخرج ابن جرير عن ابن عباسؓ نزلت حين نهى القوم عما صنعوا فقالوا يا رسول الله كيف نصنع بايماننا التى حلفنا عليها فى الروح ايضا عن ابن مردويه عن ابن عباسؓ مرفوعًا ثلثة ايام متتابعات فى سوال حذيفة وعن ابن ابى شيبة وابن حميد وابن جرير وابن ابى داوٗد فى المصاحف وابن المنذر والحاكم وصححه والبيهقى عن ابى بن كعب انه كان يقرأ فصيام ثلثة ايام متتابعات واخرج غالب هؤلاء عن ابن مسعودؓ انه كان يقرأ كذلك ١٢ـ مرت فى البقرة وبقى منها شئى يتعلق بهذا المقام خاصةً وهو ما فى اللباب برواية النسائى والبيهقى عن ابن عباسؓ قال انما نزل تحريم الخمر فى قبيلتين من قبائل الانصار شربوا فلما ان ثمل القوم عبث بعضهم فلما صحوا جعل الرجل يرى الاثر فى وجهه وراسه ولحيته فيقول صنع بى هذا اخى فلان وكانوا اخوة ليس فى قلوبهم ضغائن فيقول والله لو كان بى رؤفًا رحيمًا ما صنع بى هذا حتى وقعت الضغائن فى قلوبهم فانزل الله تعالٰى هذه الآية انما الخمر والميسر اه قلت ولا دليل فيه على تخصيص العداوة بالخمر ولو سلم فلا بأس بان نقول ان ما فى قوله تعالٰى انما يريد الشيطان يكون مجموعه سببا لتحريم المجموع من الخمر والميسر فافهم ـ

اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَة: فى قراءة عقدتم بالتخفيف وفى قراءة عاقدتم والمفاعلة فيها لاصل الفعل وكذا قراءة التشديد وقيل ان ذلك للمبالغة باعتبار ان العقد باللسان والقلب كذا فى الروح قلت وانظر ما سيأتى فى الحاشية المتعلقة بحقيقة المنعقدة تجد ما نقلت عن الروح آنفا مؤيد الذلك ووجه التائيد كون اشتراط المقصد مصرحا به فى الفتح وهو فعل القلب الذى سماه فى الروح العقد بالقلب فافهم ـ

الفقه : استدل الشافعية بقوله اذا حلفتم ان الكفارة يجوز ادائها بعد الحلف قبل الحنث والجواب ان هذه الكفارة هى المذكورة فى ما قبل بعنوان المؤاخذة المرادفة للوجوب ولا وجوب اجماعًا بدون الحنث فثبت انه لا بد من التقييد بالحنث كما اشرت اليه فى الترجمة ١٢ـ

اللُّغَات: قوله التعقيد التوثيق والاهلون جمع اهل على خلاف القياس والكفارة بالمعنى المصدرى وهى الفعلة التى من شانها ان تكفر الخطيئة وتسترها والمراد بالستر المحولان المحو لا يرى كالمستور والتاء للنقل او للمبالغة كل هذا فى الروح ١٢ـ الخمر فى القاموس ما اسكر من عصير العنب او عام اه قلت والاول قول ابى حنيفةؒ والثانى قول غيره ١٢ـ الرجس فى القاموس القذ والمأثم فى الروح هو مصدر فى الاصل اه فلهذا صح توحيده فى خبر المتعدد على قول واما على قول تقدير المضاف فلا حاجة اليه العداوة فى القاموس ضد الصداقة والبغضاء ضد الحب اه قلت وبه علم الفرق بينهما فان الاول فى الظاهر والثانى فى الباطن وقد اشرت الى هذا الفرق فى اثناء الترجمة والله اعلم ١٢ـ

النحو: قوله في ايمانكم اما متعلق باللغو يقال لغا في يمينه او بمقدر اى كائنا في ايمانكم كذا في الروح ۱۲۔ قوله بما عقدتم ما مصدرية اى بتعقيدكم الايمان وتوثيقكم كذا في الروح۔

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا ۚ فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۹۲﴾ لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ فِيْمَا طَعِمُوْٓا اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاَحْسَنُوْا ۭ
وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۹۳﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ الصَّيْدِ تَنَالُهٗٓ اَيْدِيْكُمْ وَرِمَاحُكُمْ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ ع ۱۲ ۷ ۲
يَّخَافُهٗ بِالْغَيْبِ ۚ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۹۴﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْتُلُوا الصَّيْدَ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ۭ
وَمَنْ قَتَلَهٗ مِنْكُمْ مُّتَعَمِّدًا فَجَزَاۗءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ يَحْكُمُ بِهٖ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ هَدْيًۢا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ اَوْ كَفَّارَةٌ
طَعَامُ مَسٰكِيْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا لِّيَذُوْقَ وَبَالَ اَمْرِهٖ ۭ عَفَا اللّٰهُ عَمَّا سَلَفَ ۭ وَمَنْ عَادَ فَيَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ ۭ
وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿۹۵﴾

اور تم اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتے رہو اور رسول کی اطاعت کرتے رہو اور احتیاط رکھو اور اگر اعراض کرو گے تو یہ جان رکھو کہ ہمارے رسول کے ذمہ صرف صاف صاف پہنچا دینا تھا۔ ایسے لوگوں پر جو کہ ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے ہوں اس چیز میں کوئی گناہ نہیں جس چیز کو وہ کھاتے پیتے ہوں جبکہ وہ لوگ پرہیز رکھتے ہوں اور ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے ہوں پھر پرہیز کرنے لگتے ہوں اور ایمان رکھتے ہوں پھر پرہیز کرنے لگتے ہوں اور خوب نیک عمل کرتے ہوں اور اللہ تعالیٰ ایسے نیکوکاروں سے محبت رکھتے ہیں۔ اے ایمان والو اللہ تعالیٰ قدرے شکار سے تمہارا امتحان کرے گا جن تک تمہارے ہاتھ اور تمہارے نیزے پہنچ سکیں گے۔ تاکہ اللہ تعالیٰ معلوم کر لے کہ کون شخص اس سے بن دیکھے ڈرتا ہے۔ سو جو شخص اس کے بعد حد سے نکلے گا اس کے واسطے دردناک سزا ہے۔ اے ایمان والو وحشی شکار کو قتل مت کرو جب کہ تم حالت احرام میں ہو اور جو شخص تم میں اس کو جان بوجھ کر قتل کرے گا تو اس پر پاداش واجب ہوگی جو کہ مساوی ہوگی اس جانور کے جس کو اس نے قتل کیا ہے جس کا فیصلہ تم میں سے دو معتبر شخص کر دیں گے۔ خواہ وہ پاداش خاص چوپایوں میں سے ہو بشرطیکہ نیاز کے طور پر کعبہ تک پہنچائی جائے اور خواہ کفارہ مساکین کو دے دیا جائے اور خواہ اس کے برابر روزے رکھ لئے جائیں تاکہ اپنے کئے کی شامت کا مزہ چکھو۔ اللہ نے گزشتہ کو معاف کر دیا اور جو شخص پھر ایسی حرکت کرے گا تو اللہ تعالیٰ انتقام لیں گے اور اللہ تعالیٰ زبردست ہیں انتقام لے سکتے ہیں۔

تفسیر ربط: اوپر ایک حکم خاص کے امتثال کا امر فرمایا ہے آگے مطلقاً تمام احکام میں اطاعت کرنے کا امر ہے۔

امر بامتثال جمیع احکام: وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (الی قولہ تعالیٰ) الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ اور تم (جمیع احکام میں) اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتے رہو اور رسول (ﷺ) کی اطاعت کرتے رہو اور (مخالفت حکم سے) احتیاط رکھو اور اگر (اطاعت سے) اعراض کرو گے تو یہ جان رکھو کہ ہمارے رسول کے ذمہ صرف صاف صاف (حکم کا) پہنچا دینا تھا (اور وہ اس کو بخوبی انجام دے چکے اور تم کو احکام پہنچا چکے اب تمہارے پاس کسی عذر کی گنجائش نہیں رہی)

ربط: لباب میں مسند احمد سے بروایت ابی ہریرۃ منقول ہے کہ جب اوپر کی آیت میں تحریم خمر و میسر نازل ہو چکی تو بعض لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ بہت سے آدمی جو کہ شراب پیتے تھے اور قمار کا مال کھاتے تھے تحریم سے پہلے مر گئے اور اب معلوم ہوا کہ وہ حرام ہے ان کا کیا حال ہوگا، اور لباب میں بروایت نسائی سوال کے قصہ میں یہ لفظ ہے فقال ناس من المتكلفين هي رجس وهي في بطن فلان وقد قتل يوم احد اس پر آیت آئندہ نازل ہوئی جس میں ان پر گناہ نہ ہونا مذکور ہے۔

عدم تاثیم خمر و میسر قبل تحریم: لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (الی قولہ تعالیٰ) وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ایسے لوگوں پر جو کہ ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے ہوں اس چیز میں کوئی گناہ نہیں جس کو وہ کھاتے پیتے ہوں (اور اس وقت وہ حلال ہو، گو بعد میں حرام ہو جاوے اور ان کو گناہ کیسے ہوتا) جب کہ (گناہ کا کوئی امر مقتضی نہ ہو بلکہ ایک امر مانع موجود ہو وہ یہ کہ) وہ لوگ (خدا کے خوف سے اس وقت کی ناجائز چیزوں سے) پرہیز رکھتے ہوں اور (دلیل اس خوف کی یہ ہو کہ وہ لوگ) ایمان رکھتے ہوں (جو کہ خدا سے ڈرنے کا سبب ہے) اور نیک کام کرتے ہوں (جو کہ خوفِ خدا کی علامت ہے اور اسی حالت پر وہ عمر بھر رہیں، چنانچہ اگر وہ حلال چیز جس کو پہلے کھاتے پیتے تھے آگے ہی چل کر حرام ہو جاوے تو پھر اس سے بھی اسی خوفِ خدا کے سبب) پرہیز کرنے لگتے ہوں اور

اس (خوف کی بھی دلیل مثل سابق یہی ہو کہ وہ لوگ) ایمان رکھتے ہوں (جو کہ فی نفسہٖ مقتضی اعمال صالحہ کو ہوتا ہے۔ پس یہاں بھی سبب اور علامت خوف خدا کے مجتمع ہیں اور اگر پھر کوئی اور حلال چیز حرام ہو جاوے تو) پھر (اس سے بھی اسی خوف خدا کے سبب) پرہیز کرنے لگتے ہوں اور (اس خوف کی دلیل بھی وہی مثل سابق ہو کہ وہ لوگ) خوب نیک عمل کرتے ہوں (جو کہ موقوف ہیں ایمان پر پس یہاں بھی سبب اور علامت خوف خدا کے مجتمع ہیں مطلب یہ کہ ہر بار کی مکرر سہ کرر تحریم میں ان کا یہ عملدرآمد ہو کچھ دو تین بار کی خصوصیت نہیں، پس باوجود مانع اور استمرار مانع کے ہمارے فضل سے بعید ہے کہ وہ گناہگار ہوں) اور (ان کی یہ خاص طریقۂ مذکورہ کی نکوکاری صرف لزوم گناہ سے مانع ہی نہیں بلکہ وجود ثواب ومحبوبیت کو مقتضی بھی ہے کیونکہ) اللہ تعالیٰ ایسے نیکوکاروں سے محبت رکھتے ہیں (پس ان میں مبغوض ہونے کا احتمال تو کب ہو سکتا ہے یہ تو غیر مبغوض ہونے سے گزر کر محبوب ہونے کا درجہ رکھتے ہیں)

ربط: شروع سورت حکم اول میں احرام کی حالت میں شکار کی ممانعت اجمالاً فرمائی تھی۔ اب آگے اس کی قدرے تفصیل ہے اور اس کے علاوہ ایک خاص ربط بھی ہے کہ اوپر تحریم طیبات کا ذکر تھا یہاں فرماتے ہیں کہ ہم اس کے مختار ہیں کہ بعض احوال میں ان کی تحریم کر دیں۔

حکم ہشدہم متعلق بصید دراحرام: یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَیَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ بِشَیْءٍ (الی قولہ تعالی) وَ اللّٰهُ عَزِیْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝ اے ایمان والو اللہ تعالیٰ قدرے شکار سے تمہارا امتحان کرے گا جن تک (بوجہ تم سے دور دور نہ بھاگنے کے) تمہارے ہاتھ اور تمہارے نیزے پہنچ سکیں گے (مطلب امتحان کا یہ کہ حالت احرام میں وحوش کے شکار کرنے کو تم پر حرام کر کے جیسا آگے تصریحاً آتا ہے ان وحوش کو تمہارے آس پاس پھراتے رہیں گے) تا کہ اللہ تعالیٰ (ظاہر طور پر بھی) معلوم کر لے کہ کون شخص اس سے (یعنی اس کے عذاب سے) بن دیکھے ڈرتا ہے (اور ارتکاب محرم سے جو کہ موجب عذاب ہے بچتا ہے اور دلالت التزامی سے اس خبر ابتلاء ہی سے حرمت مفہوم ہو گئی) سو جو شخص اس (حرمت) کے بعد (جس پر ابتلاء بھی دلالت کر رہا ہے) حد (شرعی) سے نکلے گا (یعنی شکار ممنوع کا مرتکب ہو گا) اس کے واسطے (باقتضاء اس فعل کے آخرت میں) دردناک سزا (مقرر) ہے (چنانچہ وحوش اسی طرح آس پاس لگے پھرتے تھے چونکہ صحابہ میں بہت سے شکار کے عادی تھے اس میں ان کی اطاعت کا امتحان ہو رہا تھا جس میں وہ پورے اترے، آگے ممانعت کی زیادہ تصریح ہے کہ) اے ایمان والو وحشی شکار کو (باستثناء ان کے کہ جن کو شرع نے مستثنیٰ کر دیا) قتل مت کرو جب کہ تم حالت احرام میں ہو (اسی طرح جب کہ وہ شکار حرم میں ہو گو شکاری احرام میں نہ ہو اس کا بھی یہی حکم ہے) اور جو شخص تم میں اس کو جان بوجھ کر قتل کرے گا تو اس پر (اس کے فعل کی) پاداش واجب ہو گی جو کہ (باعتبار قیمت کے) مساوی ہو گی اس جانور کے جس کو اس نے قتل کیا جس (کے تخمینہ) کا فیصلہ تم میں سے دو معتبر شخص کر دیں (کہ دینداری میں بھی قابل اعتبار ہوں اور تجربہ وبصیرت میں بھی قابل اعتبار ہوں پھر اس قاتل کو تخمینۂ قیمت کے بعد اختیار ہے) خواہ (اس قیمت کا کوئی ایسا جانور خرید لے کہ) وہ پاداش (کا جانور) خاص چوپایوں میں سے ہو (یعنی اونٹ گائے بھینس بھیڑ بکری نر ہو یا مادہ) بشرطیکہ نیاز کے طور پر کعبہ (کے پاس) تک (یعنی حرم کے اندر) پہنچائی جاوے اور خواہ (اس قیمت کے برابر غلہ بطور) کفارہ (کے) مساکین کو دے دیا جاوے (اقل درجہ فی مسکین جس قدر کہ صدقہ فطر دیا جاتا ہے) اور خواہ اس (غلہ) کے برابر روزے رکھ لئے جاویں (برابری کی صورت یہ ہے کہ فی حصہ مسکین ایک روزہ اور یہ پاداش اس لئے مقرر کی ہے) تا کہ اپنے کئے کی شامت کا مزہ چکھے (بخلاف غیر متعمد کے کہ گو اس پر بھی یہی جزا واجب ہے مگر وہ فعل کی پاداش نہیں بلکہ محل محترم یعنی صید کی جو کہ حرم کی وجہ سے محترم یا احرام کی وجہ سے کالمحترم ہو گیا ہے اس کا ضمان اور جزا ہے اور اس جزا کے ادا کر دینے سے) اللہ تعالیٰ نے گذشتہ کو معاف فرما دیا اور جو شخص پھر ایسی ہی حرکت کرے گا (چونکہ اکثر عود میں ایک گونہ پہلی بار سے زیادہ جرأت ہوتی ہے) تو (اس وجہ سے علاوہ جزائے مذکور کے جو کہ اصل فعل یا محل کا عوض ہے آخرت میں) اللہ تعالیٰ اس سے اس (جرأت کا) انتقام لیں گے (البتہ اگر توبہ کر لے تو علت انتقام کی منتفی ہو جاوے گی) اور اللہ تعالیٰ زبردست ہیں انتقام لے سکتے ہیں۔

ف: اور عَفَا اللّٰهُ الخ کی ایک تفسیر قریب یہ بھی ہو سکتی ہے کہ جو کچھ قبل اسلام یا قبل نزول آیت ہو گیا گو بوجہ اس کے کہ حرم کی اور احرام کی حرمت پہلے سے معلوم اور ملتزم تھی موجب گناہ تھا لیکن بوجہ عدم التزام اسلامی کے یا بوجہ عدم نص اسلامی کے عفو فرما دیا لیکن جو بعد اعلام ونص نہی کے عود یعنی ارتکاب کرے گا جو کہ فعل گزشتہ کے اعتبار سے عود ہے تو اب مستحق انتقام ہو گا۔ ف: چند مسائل لکھے جاتے ہیں۔

مَسْئَلَہ: حرم کے جانور کے بھی یہی احکام ہیں للا حادیث۔ البتہ اگر یہ قاتل محرم نہ ہو تو آگے جو روزے کا حکم آتا ہے وہ اس کے لئے کافی نہیں۔

مَسْئَلَہ: صید جو کہ حرم اور احرام میں حرام ہے عام ہے خواہ ماکول ہو یا غیر ماکول لاطلاق الآیۃ۔

مَسْئَلَہ: صید وحوش ہی کو کہتے ہیں پس جو خلقۃً اہلی ہوں جیسے بھیڑ بکری گائے اونٹ ان کا ذبح کرنا اور کھانا درست ہے۔

مَسْئَلَہ: البتہ جو دلیل سے مستثنیٰ ہو گئے ہیں ان کو پکڑنا، قتل کرنا حلال ہے جیسے دریائی جانور کا شکار لقولہ تعالیٰ اُحِلَّ لَكُمْ صَیْدُ الْبَحْرِ اور بعضے خشکی کے خاص خاص جانور جیسے کوا اور چیل اور بھیڑیا اور سانپ اور بچھو اور کاٹنے والا کتا للاحادیث اُسی طرح جو درندہ خود حملہ کرے اس کا قتل بھی جائز ہے پس الصید میں الف

لام عہد کا ہوگا۔

مسئلہ: جو حلال شکار غیر احرام اور غیر حرم میں کیا جاوے اس کا کھانا محرم کو جائز ہے جب کہ یہ اس کے قتل وغیرہ میں معین یا مشیر یا بتلانے والا نہ ہو للحدیث ویشیر الیه قولہ تعالیٰ :لا تقتلوا حیث لم یقل لا تأکلوا۔

مسئلہ: جیسے تعمد میں جزا واجب ہے اسی طرح خطاونسیان میں بھی اخرجه فی الروح بروایة ابن جریر عن الزهری وبروایة الشافعی وابن المنذر عن عمرو بن دینار ما یشعر الاجماع علیه اتنا فرق ہے کہ تعمد میں جزائے فعل ہے اور غیر تعمد میں جزائے محل متعمداً کی قید کا یہ فائدہ ہے جیسا اثنائے ترجمہ میں اشارہ بھی کردیا گیا ہے۔

مسئلہ: جیسا پہلی بار میں جزا واجب ہے اسی طرح دوسری تیسری بار میں بھی اور عود میں ذکر انتقام کا فائدہ ضمن ترجمہ میں ظاہر کردیا ہے۔

مسئلہ: حاصل جزاء کا یہ ہے کہ جس زمان اور جس مکان میں یہ جانور قتل ہوا ہے بہتر تو یہ ہے کہ دو عادل شخص سے اور جائز یہ بھی ہے کہ ایک ہی عادل سے اس جانور کی قیمت کا تخمینہ کرائے پھر اس میں یہ تفصیل ہے کہ وہ مقتول جانور اگر غیر ماکول ہے تب تو یہ قیمت ایک بکری کی قیمت سے زیادہ واجب نہ ہوگی اور اگر وہ جانور ماکول تھا تو جس قدر تخمینہ ہوگا وہ سب واجب ہوگا اور دونوں حال میں آگے اس کو تین صورتوں میں اختیار ہے خواہ تو اس قیمت کا کوئی جانور حسب شرائط قربانی کے خرید لے اور حدود حرم کے اندر ذبح کر کے فقراء کو بانٹ دے اور یا اس قیمت کے برابر غلہ حسب شرائط صدقۂ فطر کے فی مسکین نصف صاع فقراء کو دے دے اور یا بحساب فی مسکین نصف صاع جتنے مساکین کو وہ غلہ پہنچ سکتا ہے اتنے شمار سے روزے رکھ لے اور تقسیم غلہ اور روزوں میں حرم کی قید نہیں اور اگر قیمت نصف صاع سے بھی کم واجب ہوئی ہے تو اختیار ہے خواہ ایک مسکین کو دے دے یا ایک روزہ رکھ لے اسی طرح اگر فی مسکین نصف صاع دے کر نصف صاع سے کم بچ گیا تو بھی یہی اختیار ہے کہ خواہ وہ بقیہ ایک مسکین کو دے دے یا ایک روزہ رکھ لے۔

مسئلہ: تخمینہ مذکورہ میں جتنے مساکین کا حصہ قرار پاوے اگر ان کو دو وقت کھانا شکم سیر کھلاوے تب بھی جائز ہے۔

مسئلہ: اگر اس قیمت کے برابر ذبح کے لئے جانور تجویز کیا مگر کچھ قیمت بچ گئی تو اس بقیہ میں اختیار ہے خواہ دوسرا جانور خرید لے یا اس کا غلہ دے دے یا غلہ کے حساب سے روزے رکھ لے۔

جس طرح قتل میں جزا واجب ہے اسی طرح ایسے جانور کو زخمی کرنے سے بھی تخمینہ کرایا جاوے گا کہ اس سے اس جانور کی کس قدر قیمت کم ہوگئی اس مقدار قیمت میں پھر وہی تین مذکورہ صورتیں جائز ہوں گی۔

مسئلہ: محرم کو جس جانور کا شکار کرنا حرام ہے اس کا ذبح کرنا بھی حرام ہے اگر وہ اس کو ذبح کرے گا تو اس کا حکم مردار کا سا ہوگا وفی لا تقتلوا اشارة الی ان ذبحه کالقتل۔

مسئلہ: اگر جانور کے قتل ہونے کی جگہ جنگل ہے تو جو آبادی اس سے قریب ہو وہاں کے اعتبار سے تخمینہ کیا جاوے گا۔

مسئلہ: اشارہ و دلالت و اعانت شکار میں مثل شکار کے حرام ہے پس لا تقتلوا بطور عموم مجاز کے قتل حقیقی اور تسبب قتل دونوں کو شامل ہے یہ سب مسائل ہدایہ اور رد المحتار سے منقول ہیں۔

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ : لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ الخ تقویٰ اور ایمان کو مکرر لانے میں اشارہ اس طرف ہے کہ ان دونوں میں بہت سے درجات ہیں کہ ایک دوسرے سے فوق ہیں جن میں سالک ترقی کرتا ہے ۱۲۔ قولہ تعالیٰ: يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ الخ اس میں اصل ہے بعض مشائخ کی اس عادت کی کہ مرید کے صدق کا امتحان کرتے ہیں۔ قولہ تعالیٰ: وَ مَنْ قَتَلَهٗ مِنْكُمْ مُّتَعَمِّدًا الخ اس میں اصل ہے اہل ریاضت کے اس طریق کی کہ اول خطا پر اپنے نفس کو ایسی سزا دیتے ہیں جس کا تحمل اس کو آسان ہوتا ہے اور اگر وہ پھر عود کرے تو ایسی سزا دیتے ہیں جو اس پر قدرے دشوار ہو ۱۲۔

الحواشی: (۱) قولہ بالفعل متعلق بیخافه لا یعلمه۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله فی اطیعوا اجمع الخ دل علیه عدم التقیید فی الکلام۔ ۲ قوله بعد الجین وہ اس کو الخ هکذا قرره فی الروح ۱۲۔ ۳ قوله فی لیعلم ظاہر مر مرا را و حاصله لیتعلق علمه سبحانه بمن یخافه بالفعل[1] انه یخافه بالفعل فان علمه تعالیٰ بانه یخافه وان کان متعلقا به لکن تعلقه بانه خائف بالفعل انما یکون عند تحقق الخوف بالفعل ۱۲۔ ۴ قوله فی من یخافه کون لیس المقصود کون من استفهامیة ولکن لاتباع المحاورة عبرت به عن الموصولة ۱۲۔ ۵ قوله فی بالغیب عذاب سے حاصله ان المضاف الی الضمیر مقدور وبالغیب حال عنه ۱۲ من البیضاوی۔ ۶ قوله فی عذاب باقتضاء فلا یرد العفو اشکالا ۱۲۔ ۷ قوله بعده پھرتے تھے کما مر فی الروایات ۱۲۔

۸ قوله فی فجزاء اس پر الی قوله فی صیاما رکھنے جاویں اشارة فی مجموع هذا الی امور یدلك الیها تعبیری عن ترکیب الآیة وهو هذا فالواجب علیه جزاء مثل ما قتل وهو صفة اولی للجزاء لازمه صادقة علی الاحوال الثلث الآتیته فصح کون المثل قیمة فانها هی المماثلة للمتلف فی کل حال وهو من النعم ای من النعم خبر لمبتدأ مقدر والجملة صفة ثانیة له مفارقة لاختصاصها ببعض الاحوال ای اذا اختار المنعم یحکم به ذوا عدل منکم صفة ثالثة له لازمة فان الطعام والصیام کلاهما یحتاجان الی هذا الحکم حال کون ذلك النعم هدیا فهو حال من النعم فکان حق قوله من النعم ظاهراً هو التاخر عن کلا الصفتین اللازمتین للجزاء المشترك بین الجمیع ولعل النکتة فی توسیط مع دلالة علی صفة مفارقة بین اللازمتین تعجیل ذکره لیدل علی کون النعم افضل اما لکونه خاصا بالحرم نافعا لفقراء الحرم بخلاف الطعام فانه لا یختص بالحرم وبخلاف فالصیام فانه لیس فیه نفع للفقراء اصلا واما لکونه قربة من وجهین اراقة الدم والتصدق بالغ الکعبة صفة لهدی وهو ظاهر او هو کفارة فهی مرفوعة علی انها خبر لمبتدأ والجملة معطوفة علی هو من النعم طعام مسکین یدل او هو عدل ذلك ای الطعام صیاما تمیز عن عدل والممیز مع التمیز خبر لمقدر والجملة معطوف علی ما عطف علیه او کفارة وعلی هذا الترکیب انحل کثیر من الاشکالات اللفظیة والمعنویة المذهبیة الحنفیة فافهم واشکر ولله الحمد والی هذا کله اشرت فی اثناء الترجمة وقال صاحب الهدایة فجزاء مثل ما قتل ای قیمة ما قتل من النعم الوحش واسم النعم یطلق علی الوحشی والاهلی کذا قاله ابو عبید اه قلت فیکون مثل ایضا صفة لازمة للجزاء وکذا یحکم صفة لازمة له وهدیا حال من جزاء لان النکرة اذا خصّت یصح کونها ذا حال ومقدما وقال الکفارة عطفت علی الجزاء وکذا قوله او عدل ذلك اه قلت لکن هذا العطف یکون علی جزاء فقط لا علیه مع صفته فیکون الصفة معتبرة ماخوذة فی جمیع المتعاطفات ویکون التقدیر هکذا فجزاء هو مثل ما قتل من النعم یحکم به ذوا عدل منکم هدیا بالغ الکعبة او کفارة هو مثل ما قتل من النعم یحکم به ذوا عدل منکماو عدل ذلك صیاما هو مثل ما قتل الخ فالمراد بالجزاء یکون الهدی خاصة کما فسر بوقوعه حالا مختصة به لم یعتبر فی المتعاطفین المتاخرین کما ان هذین المتاخرین اعتبر فیهما مکان ذلك الحال التقیید بقوله طعام مساکین وبقوله صیامًا فقوله مثل ما قتل من النعم یحکم به ذوا عدل منکم صفة مشترکة فی الظنة وقوله هدیا وقوله طعام مساکین وقوله صیاما قیود لو احد واحد منها فافهم۱۲۔ ۹ قوله فی امره کے کما فی الروح تقل فعله۔ ۱۰ قوله بعد هذا فعل کی پاداش کما یدل علیه قوله وبال امره ای فعله وبهذا اتضح فائدة قوله تعالی متعمداً۱۲۔ ۱۱ قوله فی عفا جزا کے ادا کرنے سے نقله قولا فی الکبیر۱۲۔

الرِّوَایَات: فی الروح اخرج ابن ابی حاتم عن مقاتل نزلت فی عمرة الحدیبیة حیث ابتلاهم الله تعالی بالصید وهم محرمون فکانت الوحوش تغشاهم فی رحالهم وکانوا متمکنین من صیدها اخذ بایدیهم وطعنا برماحهم فهموا باخذها فنزلت۱۲۔

اِخْتِلَافُ الْقِرَاءَة: فی قراءة فجزاء مثل باضافة الجزاء الی مثل والاضافة بیانیة کذا فی الروح فمحصل القراءتین واحد۔

الفقه : وبما قررنا من التفسیر لم یبق اشکال علی ما قالت الحنفیة من تفسیر المثل بالقیمة واما ایجاب الصحابة المثل الصوری فیمکن الجواب عنه کما فی الهدایة ان المراد بما روی التقدیر به دون ایجاب المعین۱۲۔

اَللُّغَات: الانتقام شدة العقوبة۱۲۔ خازن۔

فَائِدَة :موهوبة من الله تعالی ههنا امور الاول ان المقصود ههنا نفی الجناح بطریق الاستدلال علیه بوجود المانع عن الجناح لا بعدم المقتضی للجناح فقط فظهر به وجه تعلیق نفی الجناح بالتقوٰی والایمان والعمل الصالح وسقط ما یتوهم من ان نفی الجناح غیر مشروط بالتقویٰ والایمان لان الکافر لایکون علیه جناح فی تناول الحلال وجه السقوط ظاهر فان انتفاء الجناح فی الکافر لعدم المقتضی فقط لا للمانع بخلاف المؤمن فان فیه مانعا وهو المحبوبیة الحاصلة بالتقوٰی الذی اعتبر فی مفهومه الخوف من الله تعالی فان ترك الحرام ولو لم یثب علیه مطلقا لکم اذا کان عن خوف فهو موجب للثواب والمحبوبیة وبالایمان وبالعمل الصالح الموجبین لهما ایضا کما یشعر به قوله تعالی والله یحب المحسنین فالکافر لا یعذب فی تناول الحلال لانه لم یرتکب اثما مقتضیا للتعذیب والمؤمن لا یعذب لا لذلك فقط بل لکونه محبوباً والحبیب لا یعذب الحبیب من حیث کونه حبیباً وبقید الحیثیة خرج الجواب عن تعذیب المؤمن بالمعصیة فافهم الثانی ههنا بناء الحکم علی التقوی فقط واما ذکر الایمان فلکونه دلیلًا لمیًّا للتقوٰی ذکر العمل لکونه

ساتھ احسان کیا کرو اور اپنی اولاد کو افلاس کے سبب قتل مت کیا کرو۔ ہم ان کو اور تم کو رزق (مقدر) دیں گے اور بے حیائی کے جتنے طریقے ہیں۔ ان کے پاس بھی مت جاؤ خواہ وہ علانیہ ہوں اور خواہ پوشیدہ ہوں اور جس کا خون کرنا اللہ تعالیٰ نے حرام کر دیا ہے اس کو قتل مت کرو ہاں مگر حق پر۔ اس کا تم کو تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم سمجھو اور یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ مگر ایسے طریقہ سے جو کہ مستحسن ہے یہاں تک کہ وہ اپنے سن بلوغ کو پہنچ جائے اور ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو انصاف کے ساتھ ہم کسی شخص کو اس کے امکان سے زیادہ تکلیف نہیں دیتے اور جب تم بات کیا کرو تو انصاف رکھا کرو گو وہ شخص قرابت دار ہی ہو اور اللہ تعالیٰ سے جو عہد کیا کرو اس کو پورا کیا کرو۔ ان (سب) کا اللہ تعالیٰ نے تم کو تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم یاد رکھو (اور عمل کرو) اور یہ کہ یہ دین میرا راستہ ہے جو کہ مستقیم ہے۔ سو اس راہ چلو اور دوسری راہوں پر مت چلو کہ وہ راہیں تم کو اللہ کی راہ سے جدا کر دیں گی اس کا تم کو اللہ تعالیٰ نے تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم (اس کے خلاف کرنے سے) احتیاط رکھو ۞

---

تفسیر ربط: اوپر مشرکین کی تحریم مخترع پر انکار تھا آگے محرمات واقعیہ کو جن میں اہل جاہلیت مبتلا تھے ارشاد فرماتے ہیں بعض کو تو تفصیلاً نواہی میں صراحۃً اور اوامر میں دلالۃً اور بقیہ اجمالاً هٰذَا صِرَاطِیْ میں پس اس انکار اور اس ارشاد کے مجموعہ سے ان کے حال پر تعریض ہوگئی کہ عجب بات ہے جو امور واقع میں حرام ہیں اُن میں مبتلا ہیں اور جو اشیاء واقع میں حلال تھیں ان میں تحریم کا اختراع کر رکھا ہے اس طرز سے گفتگو کرنا خطاب علی اسلوب الحکیم کہلاتا ہے۔

بیان بعض محرمات واقعیہ: قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ (الی قوله تعالی) ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ آپ (ان سے) کہیے کہ آؤ میں تم کو وہ چیزیں پڑھ کر سناؤں جن کو تمہارے رب نے تم پر حرام فرمایا ہے وہ (چیزیں یہ[1] ہیں ایک) یہ کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی چیز کو شریک مت ٹھہراؤ (پس شریک ٹھہرانا حرام ہوا) اور (دوسرے یہ کہ) ماں باپ کے ساتھ احسان کیا کرو (پس ان سے بری طرح رہنا حرام ہوا) اور (تیسرے یہ کہ) اپنی اولاد کو افلاس کے سبب (جیسا کہ جاہلیت میں غالب[3] عادت تھی) قتل مت کیا کرو (کیونکہ ہم ان کو اور تم کو (دونوں کو) رزق (مقدر) دیں گے (وہ تمہارے رزق مقدر میں شریک نہیں ہیں پھر کیوں قتل کیوں کرتے ہو پس قتل کرنا حرام ہوا) اور (چوتھے یہ کہ) بے حیائی (یعنی بدکاری) کے جتنے طریقے ہیں ان کے پاس بھی مت جاؤ (پس زنا کرنا حرام ہوا) خواہ وہ علانیہ ہوں اور خواہ پوشیدہ ہوں (وہ طریقے یہی ہیں) اور (پانچویں یہ کہ) جس کا خون کرنا اللہ تعالیٰ نے حرام کر دیا ہے اس کو قتل مت کرو ہاں مگر حق (شرعی) پر (قتل جائز ہے مثلاً قصاص میں یا رجم میں پس قتل ناحق حرام ہوا) اس (سب) کا تم کو (اللہ تعالیٰ نے) تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم (ان کو) سمجھو (اور سمجھ کر عمل کرو) اور (چھٹے یہ کہ) یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ (یعنی اس میں تصرف مت کرو) مگر ایسے طریقے سے (تصرف کی اجازت ہے) جو کہ (شرعاً) مستحسن ہے (مثلاً اس کے کام میں لگانا اس کی حفاظت کرنا اور بعض اولیاء اور اوصیاء کو اس میں یتیم کے لئے تجارت کرنے کی بھی اجازت ہے) یہاں تک کہ وہ اپنے سن بلوغ کو پہنچ جاوے (اس وقت تک ان تصرفاتِ مذکورہ کی بھی اجازت ہے اور پھر اس کا مال اس کو دے دیا جاوے گا بشرطِ سفیہ نہ ہونے کے پس تصرف غیر مشروع مال یتیم میں حرام ہوا) اور (ساتویں یہ کہ) ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو انصاف کے ساتھ (کہ کسی کا حق اپنے پاس نہ رہے اور نہ آوے پس اس میں دغا کرنا حرام ہوا اور یہ احکام کچھ[4] دشوار نہیں کیونکہ) ہم (تو) کسی شخص کو اس کے امکان سے زیادہ (احکام کی) تکلیف (بھی) نہیں دیتے (پھر ان احکام میں کوتاہی کیوں کی جاوے) اور (آٹھویں یہ کہ) جب تم (فیصلہ یا شہادت وغیرہ کے متعلق کوئی) بات کیا کرو تو (اس میں) انصاف (کا خیال) رکھا کرو گو وہ شخص (جس کے مقابلہ میں وہ بات کہہ رہے ہو تمہارا) قرابت دار ہی ہو (پس خلافِ عدل حرام ہوا) اور (نویں یہ کہ) اللہ تعالیٰ سے جو عہد کیا کرو (جیسے قسم[5] یا نذر بشرط اس کے مشروع ہونے کے) اس کو پورا کیا کرو (پس اس کا عدم ایفاء حرام ہوا) ان (سب) کا اللہ تعالیٰ نے تم کو تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم یاد رکھو (اور عمل کرو) اور یہ[6] (بھی کہہ دیجئے) کہ کچھ ان ہی احکام کی تخصیص نہیں[7] بلکہ) یہ دین اسلام اور اس کے تمام احکام) میرا راستہ ہے (جس[8] کی طرف میں باذنِ الٰہی[9] دعوت کرتا ہوں) جو کہ (بالکل) مستقیم (اور راست) ہے سو اس راہ پر چلو اور دوسری راہوں پر مت چلو کہ وہ راہیں تم کو اللہ کی راہ سے (جس کی طرف میں دعوت کرتا ہوں) جدا (اور دور کر دیں گی اس کا تم کو اللہ تعالیٰ نے تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم (اس راہ کے خلاف کرنے سے) احتیاط رکھو۔

ف: مال یتیم کے احکام سورۂ نساء کے شروع میں گزر چکے ہیں ملاحظہ کر لیا جاوے اور اثنائے ترجمہ میں جو بعض اولیاء و بعض اوصیاء کہا گیا مراد اس سے قاضی اور جد یتیم اور باپ اور جد کا وصی ہے ان کے سوا کسی کو تصرف تجارت مال یتیم میں جائز نہیں اور احکام قسم کے پارہ وَاِذَا سَمِعُوْا کے شروع میں گزر چکے ہیں۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ قوله فی التمهید دلالۃً فاندفع به اشكال ان المنهیات لا شك فی تحریمها لكن المامورات كیف تكون محرمة وجه الاندفاع ان اضدادها المفهومة منها المدلولة بها محرمة واشرت الی هذا المعنی بقولی حرام ہوا فی خاتمة كل حكم ۱۲۔ ۲ قوله فی ان لا تشركوا وہ چیزیں اشار الی ان ان مفسرة كما اختاره الزمخشری والبیضاوی وفی البیضاوی ولا یمنعه تعلیق فعل المفسر بما حرم فان التحریم باعتبار الا وامر یرجع الی اضدادها ۱۲۔ ۳ قوله فی املاق غالب لان بعض القتل كان بسبب العار ۱۲۔ ۴ قوله فی لا نكلف دشوار نہیں اشارة الی المقصود من الجملة كما فی الروح من تهوین امر ما تقدم من التكلیفات لیقبلوا علیها ۱۲۔ ۵ قوله فی بعهد الله قسم كذا فی الروح ویتاید بقوله تعالٰی فی النحل واوفوا بعهد الله اذا عاهدتم ولا تنقضوا الایمان ۱۲۔ ۶ قوله فی وان هذا یہ بھی اشارة الی كون معطوفا معنی علی تعالوا وداخلا فی حیز قل ولم ار من اختار هذا العطف ویؤیده قراءة ان بكسر الهمزة وتشدید

النون وما وجه صحتان بالفتح والتشديد مع اقتضاء قل للكسر فيمكن ان يكون بتقدير اخبر الى قل تعالوا واخبر واخبرهم ان هذا صراطي فافهم وفي قراء ة ان بالفتح والخفة على كونها مخففة من المثقلة ۱۲۔ کے قوله هناك تخصیص نہیں اشار به الى وجه الزيادة هذه الجملة من التنبيه على ان جميع شرائعي واجب اتباعها كهذه الاحكام التسعة واما تخصيص هذه بالذكر لكونها محكمة لم تنسخ في شريعة ۱۲۔ ۸ قوله في صراطي جس کی طرف اشار الى وجه اضافة اليه صلى الله عليه وسلم ۱۲۔ ۹ قوله هناك باذن الٰہی اشار به الى ان هذا الصراط في الحقيقة وصراط الله ومن ثم اضيف اليه تعالى في سبيله ۱۲۔

اللغات: تعالوا في الروح هو امر من التعالي والاصل فيه ان يقوله من هو في مكان عال لمن هو اسفل منه ثم اتسع فيه بالتعميم واستعمل استعمال المقيد في المطلق مجازا الاشد قيل جمع لا واحد له وقيل هو مفرد وقيل هو جمع شدة كنعمة وانعم ۱۲۔

البلاغۃ: قوله احسانا قال البيضاوي وضعه موضع النهي عن الاساءة اليهما للمبالغة والدلالة على ان ترك الاساء ة في شانهما غير كاف لهما اه قوله تعالى من املاق في الروح قيل المخاطب بقوله من املاق من ابتلي بالفقر وبقوله تعالى خشية املاق من يخشاه في المستقبل ولهذا قدم رزقهم هنا وقدم رزق اولادهم في مقام الخشية قوله تعالى **لا تقربوا** تعليق النهي بقربانها للمبالغة قوله **بالقسط** تاكيد قوله وصّٰكم مكررا للتاكيد قوله **تعقلون** في موضع وتذكرون في آخر وتتقون في ثالث هو عندي تفنن وقيل التقوى عام وكان المضمون الاخير عاما فناسبه والخمسة المتقدمة كانوا يغلطون فيهما باعتقادها امورا مستحسنة الا الاساءة بالوالدين فناسبه تعقلون باعتبار الاكثر والاربعة المتاخرة لا يغلطون فيها انما كانوا يتركون العمل بها وينسونها فناسبه تذكرون ۱۲۔

ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ تَمَامًا عَلَى الَّذِيْٓ اَحْسَنَ وَتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ وَّهُدًى وَّرَحْمَةً لَّعَلَّهُمْ بِلِقَآءِ
ع ۱۹ ۶ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۵۴﴾ وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ فَاتَّبِعُوْهُ وَاتَّقُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿۱۵۵﴾ اَنْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اُنْزِلَ
الْكِتٰبُ عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ مِنْ قَبْلِنَا ۠ وَاِنْ كُنَّا عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿۱۵۶﴾ اَوْ تَقُوْلُوْا لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ
عَلَيْنَا الْكِتٰبُ لَكُنَّآ اَهْدٰى مِنْهُمْ ۚ فَقَدْ جَآءَكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ ۚ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَّبَ
بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَصَدَفَ عَنْهَا ۭ سَنَجْزِي الَّذِيْنَ يَصْدِفُوْنَ عَنْ اٰيٰتِنَا سُوْٓءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا يَصْدِفُوْنَ ﴿۱۵۷﴾
هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ يَاْتِيَ رَبُّكَ اَوْ يَاْتِيَ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ ۭ يَوْمَ يَاْتِيْ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا
اِيْمَانُهَا لَمْ تَكُنْ اٰمَنَتْ مِنْ قَبْلُ اَوْ كَسَبَتْ فِيْٓ اِيْمَانِهَا خَيْرًا ۭ قُلِ انْتَظِرُوْٓا اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ﴿۱۵۸﴾

پھر ہم نے موسیٰ کو کتاب دی تھی جس سے اچھی طرح عمل کرنے والوں پر نعمت پوری ہو اور سب احکام کی تفصیل ہو جائے اور رہنمائی ہو اور رحمت ہو تا کہ وہ لوگ اپنے رب کے ملنے پر یقین لائیں اور یہ (قرآن) ایک کتاب ہے جس کو ہم نے بھیجا ہے بڑی خیر و برکت والی سو اس کا اتباع کرو اور ڈرو تا کہ تم پر رحمت ہو۔ کبھی تم لوگ یوں کہنے لگتے کہ کتاب تو صرف ہم سے پہلے جو دو فرقے تھے ان پر نازل ہوئی تھی اور ہم ان کے پڑھنے پڑھانے سے محض بے خبر تھے یا یوں کہتے کہ اگر ہم پر کوئی کتاب نازل ہوتی تو ہم ان سے بھی زیادہ راہ پر ہوتے سو اب تمہارے پاس تمہارے رب کے پاس سے ایک کتاب واضح اور رہنمائی کا ذریعہ اور رحمت آ چکی ہے۔ سو اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہوگا۔ جو ہماری ان آیتوں کو جھوٹا بتلا دے اور اس سے روکے۔ ہم ابھی ان لوگوں کو جو کہ ہماری آیتوں سے روکتے ہیں ان کے اس روکنے کے سبب سخت سزا دیں گے۔ یہ لوگ صرف اس امر کے منتظر ہیں کہ ان کے پاس فرشتے آئیں یا ان کے پاس آپ کا رب آئے یا ان کے رب کی کوئی بڑی نشانی آئے جس روز آپ کے رب کی بڑی نشانی پہنچے گی کسی شخص کا ایمان اسکے کام نہ آئے گا۔ جو پہلے سے ایمان نہیں رکھتا۔ یا اس نے اپنے ایمان میں کوئی نیک عمل نہ کیا ہو۔ آپ فرما دیجئے کہ تم منتظر رہو ہم بھی منتظر ہیں ۞

تفسیر ربط: اوپر شرک فی العقائد والتحلیل والتحریم کا رد مع اس کے مضامین متعلقہ کے بہت بسط سے فرمایا گیا آگے مسئلہ نبوت پر جو کہ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ الخ سے اور هٰذَا صِرَاطِيْ الخ سے بھی مفہوم ہے بحث ہے کہ نبوت کوئی امر غریب نہیں ہے اول اور اور انبیا ہوئے جن میں موسیٰ علیہ السلام مشہور و معروف ہیں اخیر میں آپ صاحب وحی ہو گئے اس کا انکار کیوں کیا جاتا ہے۔

نزول کتاب برموسیٰ علیہ السلام و بر رسول اللہ ﷺ: ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ تَمَامًا (الی قولہ تعالی) سَنَجْزِی الَّذِیْنَ یَصْدِفُوْنَ عَنْ اٰیٰتِنَا سُوْٓءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا یَصْدِفُوْنَ پھر (مضمون ابطال شرک کے بعد ہم مسئلہ نبوت میں کلام کرتے ہیں کہ ہم نے صرف آپ کو اکیلا نبی نہیں بنایا جس پر یہ لوگ اس قدر شور و غل مچارہے ہیں بلکہ آپ کے قبل) ہم نے موسیٰ (علیہ السلام) کو (پیغمبر بنا کر) کتاب (تورات) دی تھی جس سے اچھی طرح عمل کرنے والوں پر (ہماری نعمت پوری ہو (کہ عمل کر کے ثواب کامل حاصل کریں) اور سب (ضروری) احکام کی (اس کے ذریعہ سے) تفصیل ہو جاوے اور (اس کے ذریعہ سے سب کو) رہنمائی ہو اور (ماننے والوں کے لئے) رحمت ہو (ہم نے اس صفت کی کتاب اس لئے دی) تاکہ وہ لوگ (یعنی بنی اسرائیل) اپنے رب کے ملنے پر یقین لاویں (اور اعتقاد لقاء سے سب احکام کو بجالاویں) اور (جب اس کا اور اس کے تتمہ انجیل کا دورہ ختم ہو چکا اس کے بعد) یہ (قرآن) ایک کتاب ہے جس کو ہم نے (آپ کے پاس بھیجا بڑی خیر و برکت والی سو (اب) اس کا اتباع کرو اور (اس سے خلاف کرنے کے باب میں خدا سے) ڈرو تاکہ تم پر (اللہ تعالیٰ کی) رحمت ہو (اور ہم نے یہ قرآن اس لئے بھی نازل کیا کہ) کبھی تم لوگ (قیامت میں درصورت اس کے نازل نہ ہونے کے کفر و شرک پر عذاب ہونے کے وقت) یوں کہنے لگتے کہ کتاب (آسمانی) تو صرف ہم سے پہلے جو دو فرقے یہودی عیسائی) تھے ان پر نازل ہوئی تھی اور ہم ان کے پڑھنے پڑھانے سے بے خبر تھے (اس لئے ہم کو توحید کی تحقیق نہ ہوئی) یا (اور مؤمنین سابقین کو ثواب ملنے کے وقت) یوں کہتے کہ اگر ہم پر کوئی کتاب نازل ہوتی تو ہم ان (مؤمنین سابقین) سے بھی زیادہ راہ پر ہوتے (اور عقائد و اعمال میں ان سے زیادہ کمال حاصل کر کے ثواب کے مستحق ہوتے) سو (یاد رکھو کہ) اب تمہارے پاس (کوئی عذر نہیں ابھی کیونکہ تمہارے پاس) تمہارے رب کے پاس سے ایک کتاب (جس کے احکام) واضح (ہیں) اور (جو) رہنمائی کا ذریعہ (ہے) اور (خدا کی) رحمت (ہے) آ چکی ہے سو (ایسے کافی شافی کتاب آنے کے بعد) اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو ہماری ان آیتوں کو جھوٹا بتلاوے (اور دوسروں کو بھی) اس سے روکے ہم ابھی (آخرت میں) ان لوگوں کو جو کہ ہماری آیتوں سے روکتے ہیں ان کے اس روکنے کے سبب سخت سزا دیں گے (یہ سختی اس روکنے سے بڑھی ورنہ صرف تکذیب بھی موجب سزا ہے)

ف: وجہ غفلت یہ نہیں کہ تورات و انجیل لغت عرب میں نہ تھی کیونکہ ترجمہ کے ذریعہ سے مضامین کی اطلاع ممکن ہے بلکہ واقع تھی بلکہ وجہ یہ ہے کہ اہل کتاب نے اہل عرب کو تعلیم و توحید کا کبھی اہتمام نہیں کیا اور اتفاقاً کان میں کوئی مضمون پڑ جانا عادۃً تنبہ میں کم مؤثر ہے گو اس قدر تنبہ پر بھی طلب اور تامل واجب ہو جاتا ہے اور اسی بناء پر ترک توحید پر عذاب ممکن تھا اور اس سے عموم بعثت موسویہ عیسویہ کا اشکال لازم نہیں آتا۔ کیونکہ اختصاص اس عموم کا ہمارے حضور ﷺ کے ساتھ باعتبار مجموعۂ اصول و فروع کے ہے ورنہ اصول میں سب انبیاء کا اتباع سب خلائق پر واجب ہے۔ پس اس بناء پر عذاب صحیح ہوتا لیکن یہ عذر بادی النظر میں پیش کیا جا سکتا تھا اب اس کی بھی گنجائش نہ رہی اور حجۃ اللہ تام ہوگئی اور دوسرا قول لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ عَلَیْنَا الْكِتٰبُ لَكُنَّآ اَهْدٰی مِنْهُمْ کے متعلق ایک سوال و جواب باعتبار ناجیین اہل فترت کے سورۂ مائدہ کے رکوع سوم کے اخیر میں گزر چکا ہے ملاحظہ کر لیا جاوے۔

ربط: اوپر مکذبین کا ظالم اور مستحق عذاب ہونا بیان فرمایا ہے آگے بھی ان مکذبین کو ایمان نہ لانے پر توبیخ و تہدید ہے۔

توبیخ بر عدم ایمان: هَلْ یَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِیَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ (الی قولہ تعالی) قُلِ انْتَظِرُوْٓا اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ یہ لوگ (جو کہ بعد نزول کتاب و بینات و وضوح حق کے بھی ایمان نہیں لاتے اپنے ایمان لانے کے لئے) صرف اس امر کے منتظر (معلوم ہوتے) ہیں (یعنی ایسا توقف کر رہے ہیں جیسے کوئی انتظار کر رہا ہو) کہ ان کے پاس فرشتے آویں یا ان کے پاس آپ کا رب آوے (جیسا قیامت میں حساب کے وقت واقع ہوگا) یا آپ کے رب کی کوئی بڑی نشانی (منجملہ قیامت کی نشانیوں کے) آوے (مراد اس بڑی نشانی سے آفتاب کا مغرب سے طلوع ہونا ہے مطلب یہ ہوا کہ کیا ایمان لانے میں قیامت کے وقوع یا قرب کا انتظار ہے سو اس کے متعلق سن رکھیں کہ) جس روز آپ کے رب کی (یہ) بڑی نشانی (مذکور) آ پہنچے گی (اس روز) کسی ایسے شخص کا ایمان اس کے کام نہ آوے گا جو پہلے سے ایمان نہیں رکھتا ہو (بلکہ اسی روز ایمان لایا ہو) یا (ایمان تو پہلے سے بھی رکھتا ہو لیکن) اس نے اپنے ایمان میں کوئی نیک عمل نہ کیا ہو (بلکہ اعمال بد اور گناہوں میں مبتلا ہو اور اس روز ان سے توبہ کر کے اعمال نیک شروع کرے تو اس کی توبہ قبول نہ ہوگی اور اس کے قبل اگر معاصی سے توبہ کرتا تو مومن ہو نیکی برکت سے توبہ قبول ہو جاتی تو قبول توبہ منجملہ منافع ایمان کے ہے اس وقت ایمان نے یہ خاص نفع نہ دیا اور جب علامت قیامت مانع ہوگئی قبول ایمان و توبہ سے تو خاص وقوع قیامت تو بدرجۂ اولی مانع ہوگا پھر انتظار کا ہے کا اور اگر اس توبیخ پر بھی ایمان نہ لاویں تو) آپ (تہدید مزید کے طور پر) فرما دیجئے کہ (خیر بہتر) تم (ان امور کے) منتظر رہو (اور مسلمان نہیں ہوتے مت ہو) ہم بھی (ان امور کے) منتظر ہیں (اس وقت تم پر مصیبت پڑے گی اور ہم مومن ان شاء اللہ ناجی ہوں گے) ف: حساب کے لئے حق تعالیٰ کا اور فرشتوں کا آنا پارۂ سیقول کے نصف پر آیت: هَلْ یَنْظُرُوْنَ الخ کی تفسیر میں نقل ہو چکا ہے دیکھ لیا جاوے اور لفظ بعض آیات جو آیت ہذا میں واقع ہے اس کی تفسیر طلوع شمس من المغرب احادیث کثیرہ صحیحہ میں وارد ہے ترمذی و مسلم وغیرہ نے مرفوعاً روایت کیا ہے اور

کیفیت اس کی ایک روایت میں اس طرح آئی ہے کہ اس روز بعد غروب کے آفتاب کو بحکم خداوندی رجعت قہقری ہوگی اس لئے مغرب سے طلوع ہوگا اور در منثور وغیرہ میں یہ روایت مذکور ہے اور روح المعانی میں بروایت تاریخ بخاری وابوالشیخ وابن عساکر حضرت کعب سے اس کی کیفیت منقول ہے کہ قطب کی طرف گھوم کر نقطہ مغرب پر آجاوے گا اور رجعت قہقری کو بھی اس سے ماٴول کر سکتے ہیں اور اہل ہیئت اس کو جن قواعد واصول پر محال کہتے ہیں ان قواعد کے لزوم پر اب تک خود کوئی دلیل قائم نہیں اور در منثور میں ایک روایت بتخریج عبد بن حمید وابن مردویہ عبداللہ بن ابی اوفی سے مرفوعاً منقول ہے کہ مغرب سے طلوع ہو کر جب وسط سماء تک پہنچے گا پھر مغرب ہی کی طرف لوٹ کر ادھر غروب ہو کر پھر بدستور مشرق سے نکلنے لگے گا۔ اور بعض احادیث میں اس وقت ایمان کا مقبول نہ ہونا اور بعض میں توبہ کا مقبول نہ ہونا مصرح ہے۔ باقی دو امر قابل تحقیق رہے ایک یہ کہ اس وقت ایمان وتوبہ کے غیر مقبول ہونے کی کیا وجہ دوسرے یہ کہ آیا اس کے بعد پھر بھی۔ یہ عدم قبول مستمر رہے گا یا نہیں۔ صاحب روح نے اول امر میں کہا ہے کہ جب عالم علوی کا تغیر مشاہد ہوگا تو مثل وقت نزع وانکشاف عالم غیب کے ایمان بالغیب نہ رہا دوسرے امر میں اس کو ترجیح دی ہے کہ پھر قبول ہونے لگے گا جو کہ بعد میں مخاطب بالشرع ہوا ہو یا مدت گزرنے پر وہ ہول خیال سے اتر جاوے زواجر اور بلقینی سے یہ مضمون لکھا ہے اور نسیان کی تائید میں ایک حدیث فتح الباری سے مرفوعاً نقل کی ہے کہ اس کے بعد ایک سو بیس آدمی باقی رہیں گے۔

**ملحقات الترجمۃ**: ۱ قوله في ثم بعد الىٰ کرتے ہیں اشارة الى ان ثم للترتيب الكلامي وقيل كما في الروح ثم بمعنى الواو وقد جاء كثيرا في الكتاب ۱۲۔ ۲ قوله في الذى احسن کرنے والوں اشار الى ان الذى للجنس ۱۲۔ ۳ قوله في تفصيلا ضروری لان شيئا من الكتاب الشرعي لا يشمل كل شئى ۱۲۔ ۴ قوله في لعلهم بنى اسرائيل المدلول عليهم بذكر موسىٰ كذا في الروح ۱۲۔ ۵ قوله قبل هذا كتب تمہ اشارة الى ان عدم ذكر الانجيل ههنا مع كونه مذكورا فيما بعد من قوله طائفتين للاكتفاء بذكر التوراة في اكثر الشرائع واما الاختلاف في اقل قليل كما يدل عليه قوله تعالىٰ ولا حل لكم بعض الذى حرم عليكم ۱۲۔ ۶ قوله قبل ان تقولوا اس لئے بھی الخ زاد بھی لان فائدة النزول لا ينحصر فيه ۱۲۔ ۷ قوله في صدف دوسروں کو اشار ان تعديته اكثر استعمالاً وقد يجئى لازما كذا في الروح ۱۲۔ ۸ قوله في ينظرون یعنی ایسا كما في الروح الانتظار محمول في الأية على التمثيل المبنى على تشبيه حال هؤلاء الكفار في الاصرار على الكفر والتمادى على العناد الى ان تاتيهم تلك الامور الهائلة التى لا بد لهم من الايمان عند مشاهدتها البتة بحال المنتظرين لها ۱۲۔ ۹ قوله في بعض بڑی لما في الروح التعبير بالبعض للتهويل والتفخيم ۱۲۔

**الکلام**: استدلت المعتزلة بظاهر الآية على ان الايمان لا ينفع بدون العمل والجواب ظاهر بترجمتى حاصله ان المنفى هو النفع الخاص اى قبول التوبة الذى هو من منافع الايمان ايضا وبهذا الاعتبار صح ان يقال ان هذا الرجل لم ينفعه ايمانه اى نفعا خاصاً ولا يلزم من نفى الخاص نفى العام فلم يحصل مدعاهم من نفى النجاة بدون العمل وهذا مما كان الله تعالىٰ من ما به علي ثم رأية منقولا في روح المعاني عن بعض المحققين وهو ان معنى الآية انه لا ينفع الايمان باعتبار ذاته اذا لم يحصل قبل ولاباعتبار العمل (كالتوبة وغيرها) اذا لم يعمل قبل ونفع الايمان باعتبار العمل ان يصير سببا بقبول العمل اه هذا وان لم يرض به صاحب الروح لكن وللناس فيما يعشقون مذاهب۔ وفي الروح اورد على المعتزلة ان الخير نكرة في سياق النفى فيعم ويلزم ان يكون نفع الايمان بمجرد الخير ولو واحد او ليس ذلك مذهبهم فان جميع الاعمال الصالحة داخلة في الخير عندهم اه فافهم ۱۲۔

**اختلاف القراءة**: في قراءة احسن بالرفع اى على الوجه الذى هو احسن وهو المشهور على العامل الذى هو احسن عملا كما في قوله تعالىٰ ومن احسن دينا ۱۲۔

**النحو**: قوله تماما وكذا ما بعده في موقع المفعول له وجاز حذف اللام لكونه بمعنى اتماما وجاز ان يكون حالا كذا في الروح ۱۲۔ قوله لم تكن آمنت صفة لنفسا قوله كسبت معطوف على آمنت فالتقدير هكذا لا ينفع الايمان نفسا لم تكن آمنت او لم تكن كسبت ۱۲۔

**البلاغۃ**: قوله تمام على الذى الخ كونه تفصيلا وصف له في ذاته وكونه هدى ورحمة وصف له باعتبار المكلفين الاول بالنظر الى جميعهم والثانى بالنظر الى المؤمنين خاصة واما كونه تمام فهو داخل في كونه رحمته باعتبار ان بعض المؤمنين لا تيانه بالتطوعات والاخلاص اكمل وقدم لكونه اسرف واما قوله بينة فمسادق للتفصيل وهدى ورحمة عين ما صرح به فيما قبل ولما لم يكن وصف التمام غير خارج عن الرحمة لم يعد ذكره ههنا وشمل الجميع لمبارك ۱۲۔ قوله على طائفتين في الروح وتخصيص الانزال بكتابيهما

**لانهما اللذان اشتهرا فيما بين الكتب السماوية بالاشتمال على الاحكام آه قلت خصوصا عند العرب لكثرة هذين عندهم وفقدان غيرهم عنهم ومن لم خصص موسٰى عليه السلام بالذكر فى قوله ثم آتينا موسٰى الخ قوله ربك الاضافة للتشريف قوله نفسا تنكير نفسا للتعميم ۱۲۔**

إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِي شَيْءٍ ۚ إِنَّمَا أَمْرُهُمْ إِلَى اللَّهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا يَفْعَلُونَ ﴿١٥٩﴾
مَن جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا ۖ وَمَن جَاءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزَىٰ إِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ﴿١٦٠﴾ قُلْ
إِنَّنِي هَدَانِي رَبِّي إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ دِينًا قِيَمًا مِّلَّةَ إِبْرَاهِيمَ حَنِيفًا ۚ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ﴿١٦١﴾ قُلْ إِنَّ
صَلَاتِي وَنُسُكِي وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِي لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿١٦٢﴾ لَا شَرِيكَ لَهُ ۖ وَبِذَٰلِكَ أُمِرْتُ وَأَنَا أَوَّلُ الْمُسْلِمِينَ ﴿١٦٣﴾ قُلْ
أَغَيْرَ اللَّهِ أَبْغِي رَبًّا وَهُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ۚ وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ إِلَّا عَلَيْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ ۚ ثُمَّ إِلَىٰ رَبِّكُم
مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ فِيهِ تَخْتَلِفُونَ ﴿١٦٤﴾ وَهُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلَائِفَ الْأَرْضِ وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجَاتٍ
لِّيَبْلُوَكُمْ فِي مَا آتَاكُمْ ۗ إِنَّ رَبَّكَ سَرِيعُ الْعِقَابِ وَإِنَّهُ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٦٥﴾

بے شک جن لوگوں نے اپنے دین کو جدا جدا کر دیا اور گروہ گروہ بن گئے آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں بس ان کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے پھر ان کو ان کا کیا ہوا جتلا دیں گے۔ جو شخص نیک کام کرے گا اس کو اس کے دس حصے ملیں گے اور جو شخص برے کام کرے گا سو اس کو اس کے برابر ہی سزا ملے گی اور ان لوگوں پر ظلم نہ ہوگا۔ آپ کہہ دیجئے کہ مجھ کو میرے رب نے ایک سیدھا راستہ بتلا دیا ہے کہ وہ ایک دین ہے مستحکم طریقہ ہے ابراہیم کا جس میں ذرا کجی نہیں اور وہ شرک کرنے والوں میں سے نہ تھے۔ آپ فرما دیجئے کہ بالیقین میری نماز اور میری ساری عبادات اور میرا جینا اور میرا مرنا سب خالص اللہ ہی کا ہے جو مالک ہے سارے جہان کا۔ اسکا کوئی شریک نہیں اور مجھ کو اسی کا حکم ہوا ہے اور میں سب ماننے والوں سے پہلا ہوں۔ آپ فرما دیجئے کہ کیا میں خدا تعالیٰ کے سوا کسی اور کو رب بنانے کے لئے تلاش کروں حالانکہ وہ مالک ہے ہر چیز کا اور جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے وہ اسی پر رہتا ہے اور کوئی دوسرے کا بوجھ نہ اُٹھائے گا پھر تم سب کو اپنے رب کے پاس جانا ہوگا پھر وہ تم کو جتلا دیں گے جس جس چیز میں تم اختلاف کرتے تھے اور وہ ایسا ہے جس نے تم کو زمین میں صاحب اختیار بنایا اور ایک کا دوسرے پر رتبہ بڑھایا تا کہ (ظاہراً) تم کو آزماوے ان چیزوں میں جو کہ تم کو دی ہیں۔ بالیقین آپ کا رب جلد سزا دینے والا (بھی) ہے اور بالیقین وہ واقعی بڑی مغفرت کرنے والا مہربانی کرنے والا (بھی) ہے۔

**تفسیر:** یہاں تک زیادہ حصہ بیان کا مشرکین کے باب میں ہے آگے ایک عام عنوان سے دوسرے گمراہوں کا حق سے بعید اور مورد وعید ہونا بیان فرماتے ہیں جس میں سب کفار مشرکین واہل کتاب اور اہل اہواء وبدعات بتفاوت مراتب وعید سب داخل ہو گئے۔

**وخامت جمیع اہل ضلالت:** اِنَّ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ۭ اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ بیشک جن لوگوں نے اپنے دین کو (جس کے وہ مکلف تھے) جدا جدا کر دیا (یعنی دین حق کو بتمامہ قبول نہ کیا خواہ سب کو چھوڑ دیا یا بعض کو اور طریقے شرک وکفر وبدعت کے اختیار کر لئے) اور (مختلف) گروہ گروہ بن گئے آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں (یعنی آپ ان سے بری ہیں آپ پر کوئی الزام نہیں) بس (وہ خود اپنے نیک وبد کے ذمہ دار ہیں اور) ان کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے (وہ دیکھ بھال رہے ہیں) پھر (قیامت میں) ان کو ان کا کیا ہو جتلا دیں گے اور حجت قائم کر کے استحقاق عذاب ظاہر کر دیں گے) **ف:** درمنثور میں ابن عباسؓ سے ان گروہوں سے یہود ونصاریٰ مراد ہونا اور ابو ہریرہؓ سے مرفوعاً اہل بدعات مراد ہونا اور خازن میں حسنؒ سے جمیع مشرکین اس اعتبار سے کہ بعضے بت پرست ہیں بعض ستارہ پرست ہیں وغیرہ وغیرہ مراد ہونا منقول ہے چونکہ لفظ فَرَّقُوْا سب کو شامل ہو سکتا ہے اس لئے عام مراد لینا انسب ہے البتہ مراتب وعید کے متفاوت ہوں گے یعنی کفار کو عذاب مخلد ہوگا اور مبتدعین کو بوجہ وجود ایمان کے بعد سزائے عقائد فاسدہ کے نجات ہوگی اور حدیث میں جو آیا ہے کہ مسلمانوں کے فرقوں میں صرف ایک فرقہ ناجی ہے باقی سب ناری مراد اس سے خلود وعدم خلود نہیں کیونکہ کسی مومن کو خلود نہ ہوگا اور نہ مطلق دخول وعدم دخول مراد ہے کیونکہ بعض اہل سنت کو بھی معاصی سے دخول ہوگا بلکہ مراد دخول لفساد العقائد بلا خلود ہے اور یہ خاص ہے اہل بدعت کے ساتھ بخلاف اہل حق کے کہ ان کو دخول فسادِ اعمال سے ہوگا فسادِ عقائد سے نہ ہوگا اور بخلاف کفار کے کہ ان کو خلود ہوگا خوب سمجھ لو۔ اور مراد میری دخول سے استحقاق

دخول ہے کیونکہ ممکن ہے کہ مثل دیگر معاصی کے فساد عقیدہ بھی جو کفر تک نہ پہنچا ہو بلا تعذیب معاف ہو جاوے جیسا بعد تعذیب معاف ہوگا لزوم عذاب پر کوئی دلیل نہیں اس لئے میں نے ترجمہ میں استحقاق کا لفظ بڑھایا ہے اور فَرَّقُوْا کی تفسیر کے متعلق جاننا چاہئے کہ جب بعض امورِ حقہ کا ترک جائز نہیں تو جمیع کا تو بدرجہ اولیٰ مذموم ہوگا پس یہ شبہ نہ رہا کہ فَرَّقُوْا سے تو ان پر ہی وعید ہے جنہوں نے بعض حق کو ترک کر دیا اور تارک کل پر فَرَّقُوْا صادق نہیں آتا۔

ربط : اوپر یُنَبِّئُهُمْ میں جزائے قیامت کا بیان تھا آگے اس جزاء کا قانون عام مذکور ہے جس سے جزائے خاص مذکور بالا کا حال بھی معلوم ہو جاوے گا شاید دوسرا جز و یعنی جزائے محسن بڑھا دینے سے ترغیب مقصود ہو کہ اگر کفر چھوڑ کے ایمان لے آ ؤ تو کس قدر نفع ہو کہ کر و تھوڑا اور ملے بہت۔

قانون جزائے اعمال : مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ (الی قولہ تعالی) فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ جو شخص نیک کام کرے گا اُس کو (اقل درجہ) اس کے دس حصے ملیں گے (یعنی ایسا سمجھا جاوے گا کہ گویا کہ وہ نیکی دس بار کی اور نیز ایک نیکی پر جس قدر ثواب ملتا اب دس حصے ویسے ثواب کے ملیں گے) اور جو شخص برا کام کرے گا سو اُس کو اس کے برابر ہی سزا ملے گی (زیادہ نہ ملے گی) اور ان لوگوں پر (ظاہراً بھی) ظلم نہ ہوگا (کہ کوئی نیکی درج نہ ہو یا کوئی بدی زیادہ کر کے لکھ لی جاوے)۔ ف : حسنہ میں اقل درجہ کی قید اس لئے لگائی گئی کہ بعض اوقات اس سے زیادہ ملنا دوسری نصوص میں مصرح اور معروف ہے اور درمنثور میں مرفوع حدیثوں میں مصرح ہے کہ لا الٰہ الا اللّٰہ بھی حسنہ ہے اس سے ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ اس کی تصدیق اور اس کا اقرار دونوں حسنہ ہیں پس ایمان بھی حسنہ ہوا اس کے دس حصے ہونے کا مطلب احقر کی توضیح سے حل ہو گیا یعنی ایمان لانے پر جو فضل و کرم موعود ہے ویسا فضل و کرم دس حصے ہوگا اور اگر شبہ ہے کہ جب ایمان حسنہ ہے تو کفر سیئہ ہوگا اور سیئہ پر برابر سزا ہے تو کفر پر عذاب مخلد ہونا ظاہراً برابر سے زیادہ ہے جواب یہ ہے کہ زیادہ جب کہتے کہ جس قدر سزا کا استحقاق نفس کفر پر ہے اس سے زیادہ سزا ہو جاتی اور یہ منتفی ہے بلکہ ممکن ہے کہ نفس کفر کو وہ مضاعف نہ کیا جاوے اتنی ہی سزا کو مقتضی ہو کیونکہ اس کا قبح وشدت غایت درجہ تک منتہی ہے۔ ربط : اوپر اختلاف فی الدین کی مذمت تھی آگے دین حق کی تعیین ہے جس کا سب کو اختیار کرنا ضروری ہے۔

تعیین وارشاد دین حق : قُلْ اِنَّنِيْ هَدٰىنِيْ رَبِّيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (الی قولہ تعالی) وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ آپ کہہ دیجئے کہ مجھ کو میرے رب نے ایک سیدھا راستہ (وحی کے ذریعہ سے) بتلا دیا ہے کہ وہ ایک دین ہے (جو بوجہ ثبوت بدلائل کے) مستحکم (ہے) جو طریقہ ہے ابراہیم (علیہ السلام) کا جس میں ذرا کجی نہیں اور وہ (ابراہیم علیہ السلام) شرک کرنے والوں میں سے نہ تھے (اور) آپ (اس دین مذکور کی قدرے تفصیل کے لئے) فرما دیجئے کہ (اس دین کا حاصل یہ ہے کہ) بالیقین میری نماز اور میری ساری عبادات اور میرا جینا اور میرا مرنا یہ سب خالص اللہ ہی کا ہے جو مالک ہے سارے جہان کا اس کا (اس کا استحقاق عبادت یا تصرفاتِ ربوبیت میں) کوئی شریک نہیں اور مجھ کو اسی (دین مذکور پر رہنے) کا حکم ہوا ہے اور (حکم کے موافق) میں (اس دین والوں میں سے) سب ماننے والوں سے پہلا (ماننے والا) ہوں۔ ف : یہاں دین کے جو اوصاف فرمائے گئے ہیں اس کے اعتبار سے وہ خاص ہو گیا اسلام اور اسلام میں سے طریق سنت کے ساتھ چنانچہ ملت ابراہیمی کا اسلام ہونا آخر پارہ الم میں گزر چکا اور مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ سے مشرکین اور یہود و نصاریٰ سب کا رد ہو گیا جیسا کہ اسی مقام پر یہ بھی مذکور ہوا ہے اور حنیفاً سے تمام طرق بدعت کا رد ہو گیا کہ سب میں زیغ ہے اور تفصیل میں صلوٰۃ ونسک تو امور تشریعیہ سے ہیں اور محیا وممات امور تکوینیہ سے ہیں اللہ کے لئے ہونا اول کا باعتبار قصد عبادت کے ہے اور ثانی کا باعتبار اعتقاد ربوبیت کے ہے مجموعہ کا حاصل یہ ہوا کہ استحقاق عبادت میں بھی کوئی خدا کا شریک نہیں اور تصرف میں بھی خدا کا کوئی شریک نہیں اور یہی مجموعہ توحید ہے جو بڑی تعلیم ہے اسلام کی اور یہ شبہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ملت ابراہیمی پر رہنے کا کیسے حکم ہوا حالانکہ آپ خود نبی مستقل ہیں آخر پارہ الم میں حل ہو چکا ہے دیکھ لیا جاوے اور یہ جو فرمایا : بِذٰلِكَ اُمِرْتُ اس میں دوسروں کو لطف کے ساتھ دعوت ہے کہ جب نبی تک مکلف بالایمان ہے تو دوسرے کیوں نہ ہوں گے۔

ربط : اوپر دین حق کی تعیین کر کے اس کی طرف عام دعوت کی گئی تھی چونکہ بعض اہل باطل یعنی مشرکین خود آپ کو اور مسلمانوں کو اپنے طریق باطل کی طرف بلاتے تھے اور یہ بھی کہتے تھے کہ جو اس میں تم کو گناہ ہوگا وہ ہمارے سر پر جیسا آیت : وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا وَلْنَحْمِلْ خَطٰيٰكُمْ۔ سے اور آیت : قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ اَعْبُدُ سے معلوم ہوتا ہے اور ایسا ہی قصہ سبب ہے نزول سورۂ قل یا کا جیسا لباب میں منقول ہے اس لئے آگے اس دعوے کا رد ہے۔

ردِ تلبیس مشرکین بر مسلمین : قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْ رَبًّا (الی قولہ تعالی) فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ آپ (ان باطل کی طرف بلانے والوں سے فرما دیجئے

کہ کیا (بعد وضوح حقیقت توحید و اسلام کے تمہارے کہنے سے ) میں خدا تعالیٰ کے سوا کسی اور کو رب بنانے کے لئے تلاش کروں (یعنی نعوذ باللہ شرک اختیار کر لوں ) حالانکہ وہ مالک ہے ہر چیز کا (اور سب چیزیں اسی کی مملوک ہیں اور مملوک شریک مالک نہیں ہوسکتا ) اور (تم جو کہتے ہو کہ تمہارا گناہ ہمارے سر سو یہ محض لغو بات ہے کہ کرنے والا پاک وصاف رہے اور صرف دوسرا گناہ گار ہو جاوے بلکہ بات یہ ہے کہ ) جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے وہ اسی پر رہتا ہے اور کوئی دوسرے کا بوجھ (گناہ کا ) نہ اُٹھاوے گا (بلکہ سب اپنی اپنی بھگتیں گے ) پھر (سب کے عمل کر چکنے کے بعد ) تم سب کو اپنے رب کے پاس جانا ہوگا پھر وہ تم کو جتلا دیں گے جس جس چیز میں تم اختلاف کرتے تھے (کہ کوئی کسی دین کو حق بتلاتا تھا اور کوئی کسی کو وہاں عملی اطلاع سے فیصلہ کر دیا جاوے گا کہ اہل حق کو نجات اور اہل باطل کو سزا ہوگی ) ف : اگر کسی کو شبہ ہو کہ نصوص سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی کسی کو گمراہ کرے تو اس گمراہ کا گناہ اس گمراہ کنندہ کو بھی ہوتا ہے اور اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک کا گناہ دوسرے پر نہیں ہوتا۔ جواب یہ ہے کہ گمراہ کرنے سے جو گناہ ہوا وہ تو اپنے ہی فعل سے ہوا کہ جب وہ گمراہ وہ فعل کرے گا اس وقت اس مضل کا تسبب جو کہ اس کے فعل اضلال سے ناشی ہے ظاہر ہوگا پس حقیقت میں اپنے فعل سے گناہ ہوا اور اس آیت کا یہ مقصود ہے کہ دوسرے کے فعل سے گناہ نہیں ہوتا پس دونوں میں کچھ تعارض نہیں۔ دوسرے یہ کہ کفاریوں کہتے تھے کہ تم پر کچھ گناہ نہ ہوگا سو یہ امر بالکل منفی اور باطل ہے بلکہ دونوں پر اپنے اپنے فعل کا گناہ ہوگا پس شبہ رفع ہو گیا۔

ربط : سورت ختم پر آئی مجموعہ سورت میں دین حق کی تحقیق مبسوط ہے اب اپنے ایک عام انعام میں تماثل اور ایک خاص انعام میں تفاضل بقصد ترغیب اطاعت وموافقت وترہیب معصیت ومخالفت در باب قبول و اعراض دین حق کے ذکر فرما کر اپنی دو صفت کے اثبات پر جو کہ ترغیب وترہیب کے مناسب ہے ختم فرماتے ہیں۔ پس اس مضمون کے اعتبار سے خاتمہ کو مجموعۂ سورت سے ارتباط ہو گیا اور ایسا ہی خاتمہ حسن ختام کہلاتا ہے۔

ذکر انعام وترغیب وترہیب: وَهُوَ الَّذِیْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ (الی قولہ تعالی) وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ اور وہ (اللہ) ایسا ہے جس نے تم کو زمین میں صاحب اختیار بنایا (اس نعمت میں تو تماثل ہے ) اور ایک کا دوسرے پر (مختلف چیزوں میں ) رتبہ بڑھایا (اس نعمت میں تفاضل ہے ) تا کہ (ان نعمتوں سے ) تم کو (ظاہراً) آزماوے ان چیزوں میں جو کہ (نعم مذکورہ سے ) تم کو دی ہیں (آزمانا یہ کہ کون ان نعمتوں کی قدر کر کے منعم کی اطاعت کرتا ہے اور کون بے قدری کر کے اطاعت نہیں کرتا پس بعضے مطیع ہوئے بعضے نافرمان ہوئے اور دونوں کے ساتھ مناسب معاملہ کیا جاوے گا کیونکہ ) بالیقین آپ کا رب جلد سزا دینے والا (بھی ) ہے اور بالیقین وہ واقعی بڑی مغفرت کرنے والا مہربانی کرنے والا (بھی ) ہے (پس نافرمانوں کے لئے عقاب ہے اور فرمانبرداروں کے لئے رحمت ہے اور نافرمانی سے فرمانبرداری کی طرف آنے والوں کے لئے مغفرت ہے پس مکلفین پر ضرور ہوا کہ دین حق کے موافق اطاعت اختیار کریں اور باطل اور مخالفت سے باز آویں ) ف : جن چیزوں میں عام طور پر کمی بیشی رکھی وہ یہ غیر اختیاری امور ہیں۔ عقل و جاہ ورزق وحسن وجمال وصحت وقوت وامثال ذالک اس تفاوت کا قرین حکمت ہونا تو ظاہر ہے باقی موجب نعمت ہونا سو ان اوصاف میں جو فاضل اور فائق ہے اس کے لئے یہ بھی ظاہر ہے رہا مفضول کے لئے نعمت ہونا وہ بنظر ان حکمتوں کے ہے جو اس تفاوت سے قرین اور اس میں مودع ہے کیونکہ ہر نقص اور ہر بلیہ میں کوئی نہ کوئی نفع ہوتا ہے خواہ دنیوی جیسے کسی بڑے وبال سے بچا لینا خواہ اخروی مثل ثواب ورفع درجات وکفارہ سیئات جیسا کہ واقعات میں غور کرنے سے منافع دنیویہ اور آیات وروایات میں نظر کرنے سے منافع اخرویہ مفہوم ومعلوم ہوتے ہیں۔ **هذا وقدتم تفسير سورة الانعام بفضل الله ذى الانعام والاكرام۔ الذى تم به الربع من تفسير كلام الله الملك العلام۔ على يد هذا الفقير ادون الانام وقت الضحوة من يوم الخميس اربع و عشرين من صفر سنة الف وثلث مائة واربع و عشرين من هجرة سيد المرسلين الكرام عليه وعليهم صلوٰت الله والسلام ما دامت الليالى والايام ف :فقط۔**

ترجمۂ مسائل السلوک: قولہ تعالیٰ :قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ الخ یہ توحید کامل کی تعلیم پر دال ہے یعنی جمیع احوال تشریعیہ وتکوینیہ میں استسلام اور تفویض کرنا عمل اور اطاعت سے بھی اور رضاء بالقضاء سے بھی ۱۲۔

ملحقات الترجمۃ: ۱ **قوله فى دينهم مكلف تے اخرجه النحاسن عن ابن عباس كما فى الدر المنثور ويؤيده قراء ة فارقوا من المفاعلة ۱۲۔ ۲ قوله فى لست برى ورد هذا التفسير مرفوعا فى الدر المنثور قال فى الكبير تاويله انك بعيد عن اقوالهم ومذاهبهم والعقاب اللازم على تلك الاباطيل مقصور عليهم لا يتعداهم وفى الخازن تقول العرب ان فعلت كذا فلست منك ولست منى كل**

واحد منهما برى عن صاحبه ۱۲۔ ۳؎ قوله فى لا يظلمون ظاہراً لان حقيقة الظلم محال ۱۲۔ ۴؎ قوله هناك درج نہ ہو لم يقل لا يضاعف لان عدم المضاعفة التى هى فضل محض ليس بظلم ولو صورة ۱۲۔ ۵؎ قوله فى قيما مستحکم لما فى الروح ثابتاً ۱۲۔ ۶؎ قوله فى حنيفا جس میں اشارة الى كونه حالا من المضاف وهو رائى ذوقا ۱۲۔ ۷؎ قوله فى نسك ساری عبادت كما فى الروح عن الزجاج فهو تعميم بعد تخصيص ۱۲۔ ۸؎ قوله فى لله خالص كذا فى البيضاوى ۱۲۔ ۹؎ قوله فى لا شريك استحقاق كذا فى الخازن عاما فى التشريع والتكوين ۱۲۔ ۱۰؎ قوله فى خلئف صاحب اختیار كما فى الكبير انهم خلفاء الله فى ارضه يملكونها ويتصرفون فيها ۱۲۔ ۱۱؎ قوله فى يبلوكم ظاہراً اى ليعاملكم معاملة المختبر لان حقيقة الابتلاء والامتحان محال على الله تعالىٰ ۱۲۔ ۱۲؎ قوله فى اول ف عام طور پر وقوله غير اختيارى افاد بالقيد الاول الاحتراز عن مثل النبوة لان الخطاب لغير الانبياء وبالثانى ان التفاوت فى الامور اختيارية كالمعصية والطاعة ليس بحكمة ولا نعمة باعتبار المفضول بل هو قبيح وموجب للنقمة ۱۲۔

**اللغات:** شيعا جمع شيعة بمعنى المتبعين لان كلا منهم لان كلا منهم يتبع اماما ۱۲۔

**النحو:** فى الروح دينا بدل من محل الى صراط اى فهدانى صراطا قيما۔ مصدر نعت به۔ ملة بتقدير اعنى او عطف بيان لدينا ۱۲۔

**البلاغة:** قوله انما امرهم هو على ما اخترت من معنى لست منهم ليس للتعليل بل للوعيد ۱۲ قوله لا تزر الخ تاكيد لقوله ولا تكسب الخ ۱۲۔

وجوه المثانی:

# سورة المآئدة

قوله تعالیٰ شنأن قوم۔ فی الموضعین فیه قراء تان الاولی بسکون النون بعد الشین لابن عامر و شعبة والثانیة بفتحها للباقین۔ قوله تعالیٰ ان صدوکم فیه قراء تان الاولی بکسر الهمزة لابن کثیر وابی عمرو والثانیة بالفتح للباقین قوله تعالیٰ والمحصنٰت فیه ما ذکر فی النساء قوله تعالیٰ وارجلکم فیه قراء تان الاولی بنصب اللام لنافع وابن عامر وحفص والکسائی والثانیة بالخفض للباقین قوله تعالیٰ او لٰمستم فیه ما مر فی النساء قوله تعالیٰ قسیة۔ فیه قراء تان الاولی بغیر الف بعد القاف وتشدید الیاء علی وزن فعیلة لحمزة والکسائی والثانیة بالف بعد القاف وتخفیف الیاء علی وزن فاعلة للباقین قوله تعالیٰ رسلنا فیه قراء تان الاولی بسکون السین لابی عمرو والثانیة بالضم للباقین قوله تعالیٰ ولا یحزنک۔ فیه قراء تان الاولی بضم الیاء وکسر الزای لنافع من الاحزان والثانیة بفتح الیاء وضم الزای للباقین قوله تعالیٰ للسحت فیه قراء تان الاولی بضم الحاء لابن کثیر وابی عمرو والکسائی والثانیة بالسکون للباقین وهما لغتان قوله تعالیٰ والعین الی الجروح۔ فیها ثلث قراء ات الاولی برفع الخمسة للکسائی والثانیة برفع الجروح فقط لابن کثیر وابی عمرو وابن عامر والثالثة بالنصب فی الجمیع للباقین والرفع علی ا لابتداء والنصب علی العطف علی المنصوب وفی ذال الاذن قراء تان الاولی سکونها لنافع والثانیة ضمها للباقین وهما لغتان قوله تعالیٰ ولیحکم۔ فیه قراء تان الاولی بکسر اللام ونصب المیم لحمزة والثانیة بسکون اللام وجزم المیم واللام علی الاولی لام کی وهو معطوف علی هدی وموعظة ای للهدی والموعظة والحکم وعلی الثانیة لام الامر وهو ظاهر قوله تعالیٰ یبغون۔ فیه قراء تان الاولی بتاء الخطاب لابن کثیر والثانیة بیاء الغیبة للباقین قوله تعالیٰ ویقول۔ فیه ثلث قراء ات الاولی بغیر واو قبل یقول لنافع وابن کثیر وابن عامر والثانیة بواو ونصب اللام لابی عمرو عطفا علی فیصبحو والثانیة بواو ورفع اللام للباقین قوله تعالیٰ وعبد الطاغوت۔ فیه قراء تان الاولی بضم باء عبد وخفض تاء الطاغوت لحمزة والثانیة بفتح الباء ونصب التاء للباقین والاول اسم بمعنی عابد منصوب بالعطف علی القردة والخنازیر والثانی فعل ماض قوله تعالیٰ رسالته۔ فیه قراء تان الاولی بالالف بعد اللام وکسر التاء لنافع وابن عامر وشعبة جمع رسالة والثانیة بغیر الف ونصب التاء للباقین قوله تعالیٰ ان لا تکون۔ فیه قراء تان الاولی برفع النون لابی عمرو وحمزة والکسائی والثانیة بالنصب للباقین وان علی الاولی مخففة من الثقیلة واصله انه لا تکون فخفف ان وحذف ضمیر الشان وعلی الثانیة مصدریة۔ قوله تعالیٰ عقدتم۔ فیه ثلث قراء ات الاولی بالف بعد العین وتخفیف القاف لابن ذکوان من المعاقدة والثانیة بغیر الف مع تخفیف القاف لشعبة وحمزة والکسائی من العقد والثالثة بغیر الف مع تشدید القاف للباقین من التعقید قوله تعالیٰ فجزاء مثل فیه قراء تان الاولی بالتنوین فی فجزاء ورفع لام مثل لعاصم وحمزة والکسائی علی ان مثل بدل من جزاء والثانیة بغیر تنوین وخفض اللام للباقین علی کون الجزاء مضافًا اضافة بیانیة قوله تعالیٰ او کفارة طعام۔ فیه قراء تان الاولی کفارة بغیر تنوین وخفض میم طعام لنافع وابن عامر علی الاضافة البیانیة والثانیة بالتنوین وارفع المیم للباقین علی البدلیة قوله تعالیٰ قیما۔ فیه قراء تان الاولی بغیر الف بعد الیاء لابن عامر مصدر کشبع والثانیة بالف للباقین قوله تعالیٰ حین ینزل۔ فیه قراء تان الاولی من الانزال لابن کثیر وابی عمرو والثانیة من التنزیل للباقین قوله تعالیٰ استحق۔ فیه قراء تان الاولی بفتح التاء والحاء لحفص مبنیة للفاعل والثانیة بضم التاء وکسر الحاء للباقین مبنیا للمفعول قوله تعالیٰ الاولین۔ فیه قراء تان الاولی بتشدید الواو وکسر اللام وسکون الیاء وفتح النون علی الجمع لحمزة وشعبة والثانیة بسکون الو او و فتح اللام والیاء والف بعد الیاء و کسر النون علی التثنیة للباقین قوله تعالیٰ علام الغیوب ـ فیه قراء تان الاولی بکسر الغین لشعبة و حمزة والثانیة بالضم للباقی۔ قوله تعالیٰ الاسم فیه قراء تان الاولی بفتح السین والف بعدها و کسر الحاء اسم فاعل لحمزة والکسائی والثانیة بکسر السین و سکون الحاء ولا الف بعدها للباقین قوله تعالیٰ هل یستطیع ربک۔ فیه قراء تان الاولی بالتاء علی الخطاب وفتح الباء ربک

للكسائی والتقدیر هل تستطیع ان تسال ربك والثانیة بالیاء وضم الباء قوله تعالیٰ ینزل۔ فیه قراء تان الاولی من التنزیل لنافع و ابن عامر و عاصم والثانیة من الانزال للباقین قوله تعالیٰ یوم ینفع فیه قراء تان الاولی فتح المیم لنافع والتقدیر هذ الذی مر واقع یوم ینفع والثانیة رفع المیم للباقین علی انه خبر الیوم۔ تمت سورة المائدة للثانی من جمادی الاخرٰی ۱۳۲۶ھ یوم الخمیس۔

# سورة الأنعام

قوله تعالیٰ من یصرف۔ فیه قراء تان الاولی بفتح الیاء وكسر الراء مبنیا للفاعل لابی بكر وحمزة والكسائی والثانیة بضم الیاء وفتح الراء مبنیا للمفعول للباقین۔ قوله تعالیٰ ثم لم تكن فیه قراء تان الاولی بالیاء علی التذكیر لحمزة والكسائی والثانیة بالتاء علی التانیث للباقی قوله تعالیٰ فتنتهم۔ فیه قراء تان الاولی برفع التاء لابن كثیر وابن عامر وحفص والثانیة بالنصب للباقین۔ قوله تعالیٰ والله ربنا ۔ فیه قراء تان الاولی بنصب الباء علی النداء لحمزة والكسائی والثانیة بجرها علی الصفة للباقین۔ قوله تعالیٰ ولا نكذب۔ فیه قراء تان الاولی بنصب البائ لحمزة والثانیة بالرفع للباقین۔ والنصب باضماران علی جواب التمنی والمعنی ان رددنا لم نكذب والرفع بالابتداء او العطف علی نرد قوله تعالیٰ ونكون۔ فیه قراء تان الاولی بنصب النون لابن عامر وحفص وحمزة والثانیة برفعها للباقین والتوجیه التوجیه قوله تعالیٰ ولدار الأخرة۔ فیه قراء تان الاولی بتخفیف الدال وجر التاء من الأخرة علی الاضافة لابن عامر والثانیة بتشدید الدال ورفع التاء علی الصفة للباقین قوله تعالیٰ افلا تعقلون۔ فیه قراء تان الاولی بالتاء علی الخطاب لنافع وابن عامر وحفص والثانیة بالیاء علی الغیبة للباقین۔ قوله تعالیٰ لیحزنك۔ فیه قراء تان الاولی بضم الیاء وكسر الزای لنافع والثانیة بفتح الیاء وضم الزای للباقین قوله تعالیٰ لا یكذبونك۔ فیه قراء تان الاولی بسكون الكاف وتخفیف الذال من الكذب لنافع والكسائی والثانیة بفتح الكاف وتشدید الذال من التكذیب للباقین۔ قوله تعالیٰ علی ان ینزل اٰیة۔ فیه قراء تان الاولی من الإفعال لابن كثیر والثانیة من التفعیل للباقین قوله تعالیٰ فتحنا۔ فیه قراء تان الاولی بتشدید التاء لابن عامر والثانیة بالتخفیف للباقین قوله تعالیٰ بالغدوة۔ فیه قراء تان الاولی بضم الغین وسكون الدال وبوا ومفتوحة لابن عامر والثانیة بفتح الغین والدال والف بعد الدال للباقین قوله تعالیٰ انه من عمل۔ فیه قراء تان الاولی بفتح الهمزة لنافع وابن عامر وعاصم والثانیة بالكسر للباقین والفتح علی انه بدل من الرحمة والكسر علی الاستیناف قوله تعالیٰ فانه غفور رحیم۔ فیه قراء تان الاولی بفتح الهمزة لابن عامر و عاصم والثانیة بالكسر للباقین والنصب علی معنی فشانه انه الخ قوله تعالیٰ ولتستبین۔ فیه قراء تان الاولی بالیاء بعد اللام علی التذكیر لابی بكر وشعبة وحمزة والكسائی والثانیة بالتاء علی التانیث للباقین قوله تعالیٰ سبیل المجرمین۔ فیه قراء تان الاولی بنصب اللام لنافع والثانیة بالرفع للباقین والنصب علی انه مفعول للفعل المتعدی والرفع علی انه فاعل لفعل اللازم قوله تعالیٰ یقص الحق۔ فیه قراء تان الاولی بضم القاف وصاد مهملة مشددة مع الرفع لنافع وابن كثیر وعاصم من قص الخبر والثانیة بسكون القاف وضاد معجمة مخففة مع الكسر للباقین من القضاء وحذفت الیاء فی الخط تبعا لحذفها فی اللفظ لأ لتقاء الساكنین۔ قوله تعالیٰ وخفیة۔ فیه قراء تان الاولی بكسر الخاء لشعبة والثانیة بالضم للباقین وهما لغتان كالا سوة والاسوة قوله تعالیٰ لئن انجیتنا۔ فیه قراء تان الاولی بحذف التاء والف بعد الجیم بدل الجیم علی الغیبة لعاصم وحمزة والكسائی والثانیة بالتاء بعد الیاء علی الخطاب للباقین قوله تعالیٰ قل الله ینجیكم۔ فیه قراء تان الاولی بفتح النون وتشدید الجیم لهشام وعاصم وحمزة والكسائی والثانیة بسكون النون وتخفیف الجیم للباقین والاول من التفعیل والثانی من الافعال قوله تعالیٰ ینسینك۔ فیه قراء تان الاولی بفتح النون وتشدید السین لابن عامر والثانیة بسكون النون وتخفیف السین للباقین والاول من التفعیل والثانی من الافعال۔ قوله تعالیٰ استهوته۔ فیه قراء تان الاولی بالف بعد الواو علی التذكیر لحمزة والثانیة بالتاء علی التانیث للباقین۔ قوله تعالیٰ وجهی للذی۔ فیه قراء تان الاولی بفتح الیاء لنافع وابن عامر وحفص والثانیة بالسكون للباقین قوله تعالیٰ اتحاجونی۔ فیه قراء تان الاولی بتخفیف النون لنافع وابن عامر بخلاف عن هشام والثانیة بالتشدید للباقین وفی الاول حذف احدی النونین وفی الثانی ادغامها فی الاخرٰی قوله تعالیٰ ما لم ینزل به علیكم سلطانا۔ فیه قراء تان الاولی بسكون النون

وتخفيف الزاى لابن كثير وابى عمرو والثانية بفتح النون وتشديد الزاى قوله تعالىٰ درجات من نشاء۔ فيه قراء تان الاولى بتنوين التاء لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بغير تنوين للباقين قوله تعالىٰ وزكريا۔ فيه قراء تان الاولى بغير همزة لحفص وحمزة والكسائى والثانية بالهمزة للباقين قوله تعالىٰ واليسع۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد اللام وسكون الياء لحمزة والكسائى والثانية بسكون اللام وفتح الياء وهو على الاول اعجمى دخل عليه اللام وعلى الثانى ايضا اعجمى۔ قوله تعالىٰ يجعلونه قراطيس يبدونها ويخفون كثيرا۔ فيها قراء تانِ الاولى بالياء فى الثلثة على الغيبة لابن كثير وابى عمرو والثانية بالتاء على الخطاب للباقين۔ قوله تعالىٰ ولينذر۔ فيه قراء تان الاولى بالياء على الغيبة لشعبة والضمير للكتاب والثانية بالتاء على الخطاب للباقين قوله تعالىٰ بينكم۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون لنافع وحفص والكسائى والثانية بالرفع للباقين وهو على الاول ظرف والفاعل الامر او الوصل وعلى الثانى مصدر بمعنى الوصل والجمع مجازاً او ظرف اسند اليه الفعل على سبيل الاتساع قوله تعالىٰ من الميت ومخرج الميت۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد الياء لنافع وحفص والكسائى والثانية بالتخفيف للباقين قوله تعالىٰ وجاعل۔ فيه قراء تان الاولى بفتح العين واللام ولا الف قبل العين على صيغة الماضى لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بكسر العين ورفع اللام والف قبل العين على صيغة اسم الفاعل للباقين قوله تعالىٰ الليل۔ فيه قراء تان من قراء ما قبله بالمضى نصب الليل ومن قراء ه باسم الفاعل جره قوله تعالىٰ فمستقر۔ فيه قراء تان الاولى بكسر القاف لابن كثير وابى عمرو على انه اسم فاعل والثانية بالفتح للباقين على انه مصدر او اسم مكان قوله تعالىٰ الى ثمرة۔ فيه قراء تان الاولى بضم الثاء والميم لحمزة والكسائى على انه جمع ثمره والثانية بالفتح فيهما۔ قوله تعالىٰ وخرقوا۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد الراء لنافع والثانية بالتخفيف للباقين قوله تعالىٰ درست۔ فيه ثلث قراء ات الاولى بالف بين الدال والراء لابن كثير وابى عمرو والثانية بغير الف لنافع وعاصم وحمزة والكسائى والكل بسكون السين وفتح التاء والثالثة بغير الف وبفتح السين وسكون التاء على الغيبة لابن عامر والضمير للأيات والمعنى محيت هذه الأيات وعفت وهو كقولهم اساطير الاولين۔ قوله تعالىٰ انها اذا جاء ت۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الهمزة من انها لابن كثير وابى عمرو وشعبة بخلاف عنه والثانية بالفتح للباقين قوله تعالىٰ لا يؤمنون۔ فيه قراء تان الاولى بالتاء على الخطاب لابن عامر وحمزة والثانية بالياءِ على الغيبة للباقين قوله تعالىٰ قبلا۔ فيه قراء تان الاولى بكسر القاف وفتح الباء لنافع وابن عامر والثانية بضم القاف والباء للباقين وهما مصدران بمعنى مقابلة ومواجهة قوله تعالىٰ منزل من ربك۔ فيه قراء تان الاولى بفتح النون وتشديد الزاى لابن عامر وحفص والثانية بسكون النون وتخفيف الزاى قوله تعالىٰ كلمٰت ربك۔ فيه قراء تان الاولى بغير الف بين الميم والتاء لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بالالف للباقين قوله تعالىٰ فصل۔ فيه قراء تان الاولى بضم الفاء وكسر الصاد لابن كثير وابى عمرو وابن عامر والثانية بفتحهما للباقين قوله تعالىٰ حرم عليكم۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الحاء والراء لنافع وحفص والثانية بضم الحاء وكسر الراء للباقين قوله تعالىٰ ليضلون۔ فيه قراء تان الاولى بضم الياء لعاصم وحمزة والكسائى والثانية بالفتح للباقين قوله تعالىٰ او من كان ميتا۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد الياء لنافع والثانية بالتخفيف للباقين قوله تعالىٰ رسالته۔ فيه قراء تان الاولى بنصب التاء وضم الهاء ولا الف قبل التاء على التوحيد لابن كثير وحفص والثانية بكسر التاء والهاء والف قبل التاء على الجمع للباقين قوله تعالىٰ ضيقا۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الياء لابن كثير والثانية بالتشديد مع الكسر للباقين قوله تعالىٰ حرجا۔ فيه قراء تان الاولى بكسر الراء على انه صفة لنافع وابى بكر والثانية بالفتح على انه مصدر وصف به مبالغة للباقين قوله تعالىٰ يصعد۔ فيه ثلث قراء ات الاولى بسكون الصاد وتخفيف العين من غير الف بعد الصاد لابن كثير والثانية بتشديد الصاد وتخفيف العين من غير الف بعد الصاد لابن كثير والثالثة بتشديد الصاد والعين ولا الف بعد الصاد للباقين قوله تعالىٰ ويوم يحشرهم۔ فيه قراء تان الاولى بالياء لحفص والثانية بالنون للباقين قوله تعالىٰ عما تعملون فيه قراء تان الاولى بالتاء على الخطاب لابن عامر والثانية بالياء على الغيبة للباقين قوله تعالىٰ مكانتكم۔ فيه قراء تان الاولى بالف بعد النون لشعبة والثانية بغير الف للباقين قوله تعالىٰ من تكون له۔ فيه قراء تان الاولى بالياء على التذكير لحمزة والكسائى والثانية بالتاء على التانيث للباقين قوله تعالىٰ بزعمهم فى الموضعين۔ فيه قراء تان الاولى بضم الزاى للكسائى والثانية بالفتح للباقين قوله تعالىٰ زين الى قتل اولادهم شركاء هم۔ فيه قراء تان الاولى بضم الزاى وكسر الياء ورفع لام قتل ونصب دال اولادهم و شركائهم بالياء مجرورة الهمزة لابن عامر والثانية بفتح الزاى والياء ونصب لام قتل و كسر دال اولادهم و شركائهم بالواو مرفوعة الهمزة وتوجيه الاول ان الشركاء اضيف اليه القتل مفصولا بينهما بمفعوله ووجه الثانى ظاهر۔ قوله تعالىٰ

وان يكن۔ فيه قراء تان الاولى بالتانيث لابن عامر وشعبة والثانية بالتذكير للباقين قوله تعالى ميتة۔ فيه قراء تان الاولى بالرفع لابن كثير وابن عامر والثانية بالنصب للباقين قوله تعالى قتلوا اولادهم۔ فيه قراء تان الاولى بتشديد التاء لابن كثير وابن عامر والثانية بالتخفيف للباقين۔ قوله تعالى اكله۔ فيه قراء تان الاولى بسكون الكاف لنافع وابن كثير والثانية بالضم للباقين قوله تعالى من ثمره۔ فيه قراء تان الاولى بضم الثاء والميم لحمزة والكسائي والثانية بفتحهما للباقين قوله تعالى حصاده۔ فيه قراء تان الاولى بفتح الحاء لابى عمرو وابن عامر وعاصم والثانية بالكسر للباقين قوله تعالى خطوات۔ فيه قراء تان الاولى بضم الطاء لقنبل وابن عامر وحفص والكسائي والثانية بالسكون للباقين۔ قوله تعالى ومن المعز۔ فيه قراء تان الاولى بفتح العين لابن كثير وابى عمرو وابن عامر والثانية بالسكون للباقين وهو بالفتح جمع ما عز كصحب وصاحب۔ قوله تعالى الا ان يكون ميتة فى اللفظين۔ قراء تان تكون بالتانيث لابن كثير وابن عامر وحمزة و بالتذكير للباقين وميتة بالرفع لابن عامر وبالنصب للباقين قوله تعالى تذكرون۔ فيه قراء تان الاولى بتخفيف الذال لحفص وحمزة والكسائي والثانية بالتشديد للباقين قوله تعالى وان هذا فيه ثلث قراء ات الاولى بفتح الهمزة و تخفيف النون لابن عامر والثانية بالكسر والتشديد لحمزة والكسائي والثالثة بالفتح والتشديد للباقين قوله تعالى ان تاتيهم الملئكة۔ فيه قراء تان الاولى بالياء على التذكير لحمزة والكسائي والثانية بالتاء على التانيث للباقين۔ قوله تعالى فرقوا۔ فيه قراء تان الاولى بتخفيف الراء والف قبلها لحمزة والكسائي والثانية بتشديدها ولا الف قبلها للباقين قوله تعالى قيما فيه قراء تان الاولى بفتح القاف وكسر الياء مشددة لنافع وابن كثير وابى عمرو والثانية بكسر القاف وفتح الياء مخففة للباقين۔



# سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ

سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ ۷ مَكِّيَّةٌ ۳۹ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اٰيَاتُهَا ۲۰۶ | رُكُوْعَاتُهَا ۲۴

سورۂ اعراف مکہ میں نازل ہوئی　　شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والے ہیں　　اور اس کی دو سو چھ آیتیں اور چوبیس رکوع ہیں

الٓمّٓصٓ ﴿۱﴾ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۲﴾ اِتَّبِعُوْا مَآ
اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۗ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۳﴾ وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا فَجَآءَهَا
بَاْسُنَا بَيَاتًا اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ﴿۴﴾ فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵﴾ فَلَنَسْـَٔلَنَّ
الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْـَٔلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۶﴾ فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ﴿۷﴾ وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ
الْحَقُّ ۚ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۸﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا
اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ﴿۹﴾

یہ ایک کتاب ہے جو آپ کے پاس اس لئے بھیجی گئی ہے کہ آپ اس کے ذریعہ سے ڈرائیں سو آپ کے دل میں اس سے بالکل تنگی نہ ہونا چاہئے اور یہ نصیحت ہے ایمان والوں کے لئے تم لوگ اس کا اتباع کرو جو تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے آئی ہے اور خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر دوسرے رفیقوں کا اتباع مت کرو۔ تم لوگ کم ہی نصیحت مانتے ہو اور بہت بستیوں کو ہم نے تباہ کر دیا اور ان پر ہمارا عذاب رات کے وقت پہنچا' یا ایسی حالت میں کہ وہ دوپہر کے وقت آرام میں تھے۔ سو جس وقت ان پر عذاب آیا۔ اس وقت ان کے منہ سے بجز اس کے اور کوئی بات نہ نکلی تھی کہ واقعی ہم ظالم تھے۔ پھر ہم ان لوگوں سے ضرور پوچھیں گے۔ جن کے پاس پیغمبر بھیجے گئے تھے اور پیغمبروں سے ضرور پوچھیں گے۔ پھر ہم چونکہ پوری خبر رکھتے ہیں ان کے روبرو بیان کر دیں گے اور ہم کچھ بے خبر نہ تھے اور اس روز وزن بھی واقع ہوگا پھر جس شخص کا پلہ بھاری ہوگا سو ایسے لوگ کامیاب ہوں گے اور جس شخص کا پلہ ہلکا ہوگا سو یہ لوگ ہوں گے جنہوں نے اپنا نقصان کر لیا بسبب اس کے کہ ہماری آیتوں کی حق تلفی کرتے تھے ۞

تفسیر: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مكية وهي ثمان و الاثماني ايٰت من قوله وَاسْاَلْهُمْ ...... وَاِذْ نَتَقْنَا كذا في البيضاوی۔ اس سورت کے متعلق تین مناسبتیں لکھی جاتی ہیں ایک مناسبت اس کے اول کو سورت گزشتہ کے اخیر سے جس کی تقریر یہ ہے کہ اس کے اخیر میں قُلْ اِنَّنِيْ هَدٰىنِيْ الخ میں دین حق کی تعیین فرمائی تھی اور اس کے بعد هُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ الخ میں ترغیب و ترہیب باعتبار ثواب و عذاب آخرت کے مذکور تھی اس کے اول میں كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ الخ میں اس دین حق کی تبلیغ کا حکم ہے اور فَلَنَسْـَٔلَنَّ الَّذِيْنَ الخ میں آخرت کے معاملات سوال و وزن اعمال و جزا و سزا کا بیان ہے پس وہ دونوں مضمون ان دونوں مضمون سے متحد ہو گئے۔ دوسری مناسبت باہم اس سورت کے مجموعہ اجزاء میں اس کی تقریر یہ ہے کہ تمام سورت پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ زیادہ مضامین اس میں معاد اور نبوت کے متعلق ہیں۔ چنانچہ شروع ہی کتاب اُنْزِلَ الخ میں نبوت اور فَلَنَسْـَٔلَنَّ الخ میں معاد کی تحقیق ہے اور رکوع چہارم کے نصف کے بعد سے رکوع ششم کے ختم تک بالکل معاد کی بحث ہے پھر رکوع ہشتم سے رکوع بست و یکم کے ختم تک انبیاء علیہم السلام کے اور ان کے امم کے ساتھ جو معاملات ہوئے مذکور ہیں یہ سب مسئلے رسالت کے مثبت ہیں کہ رسالت کوئی امر مستغرب قابل انکار نہیں پہلے سے بھی رسول ہوتے آئے ہیں اور ان قصص میں ساتھ ساتھ منکرین رسالت کی سزاؤں کا بھی ذکر چلا آیا ہے تاکہ منکرین موجودین کو عبرت ہو اور رکوع بست و دوم کے نصف سے رکوع بست و سوم

